مسئلہ جبر و اختيار

باني اسلام نے بھي اُن کي حقيقت کا جاننا ہمارے ايمان کا جزو نہيں قرار ديا بلکہ خود اُس نے اُن کي حقيقت کو کچھہ نہيں بتلايا غفور — رحيم — قادر — حي — لايموت — بتايا اور اس بتانے سے اُس کي ذات کا اُن کا معطل ہونا لازم نہ آيا تو ايسا خيال کرنا خود ہماري غلطي ہى *

خدا کے ساتھہ جن صفتوں کو ہم بتاتے ہيں گو اُن کے مفہومات تو موجودات کے حالات سے اخذ کيئے ہوئے ہيں مگر خدا کي طرف من حيث الاطلاق نسبت کرتے ہيں بلکہ اطلاق کي قيد سے بھي مطلق رکھتے ہيں تاکہ صرف مفہوم ہي مفہوم باقي رہ جاوے اور اسي ليئے جب کسي صفت کو کہتے ہيں کہ ہى تو يہہ بھي کہتے ہيں کہ ايسي نہيں ہى *

يہہ ايک بحث عام صفات باري کي نسبت تھي اور آيندہ ہم وقتاً فوقتاً ہر ايک صفت کي نسبت خاص خاص بحث کرينگے واللہ ولي التوفيق * ۔

راقم
سيد احمد

---

نمبر ۲۰۵

## مسئلہ جبر و اختيار

خط بنام سيد احمد خان بہادر سي ايس آئي

خانصاحب بہادر خير خواہ مسلمانان اللہ آپکو سلامت رکھے اور توفيق رفيق اسکي ہميشہ عطا کرے *

سيد محمد حسن نايب تحصيلدار صدر تحصيل الہ آباد بعد اشتياق و اداے رسم سنت نبي عليہ السلام عرض مدعا يہہ کرتا ہى کہ اس عريضہ کے ساتھہ ايک پرچہ جو عدم ثبوت نبوت اور کتاب خدا پر ہى آپ کي خدمت ميں اس غرض سے بھيجتا ہوں کہ درود دلي کے ساتھہ جو عام مسلمانان کي طرف سے آپ کے دل ميں ہى جواب لکھکر مجھے ہدايت فرماويں مگر واضح رہے کہ معترض صرف وحدانيت باريتعالى اور اُس کے قادر مطلق ہونے کا قايل ہى جو کچھہ اسکے جواب ميں بحث کي جاويگي من حيث العقل يا نقل کتب تواريخ الہٰي سے ہو چونکہ آپ سے بہتر ميري دانست ميں کوئي جواب اسکا معقول اور مسکت نہيں دے سکتا لہذا بھيجتا ہوں معروضہ ۱۱ ذيحجہ سنہ ۱۲۸۹ ہجري مطابق ۱۰ فروري سنہ ۱۸۷۳ع بمقام صدر تحصيل الہ آباد *

## سوال

مجھکو بڑا اعتراض نبوت پر يہہ ہى کہ خدا نے نبي و پيغمبر کيوں پيدا کيئے اسکے جواب ميں اہل مذہب بہت کچھہ طول طويل بيان کرينگے مگر شايد اُس طوالت کا نتيجہ يہہ نکاليں گے کہ نبي صرف اس کام کے واسطے پيدا کيئے گئے ہيں کہ مخلوقات پر خدا کي وحدت ظاہر کريں اور اُس کي عبادت پر آمادہ کريں اور نيک و بد کي تميز بتلاويں کيونکہ وہ نبي جو ہدايت کرتے ہيں يہہ بھي کہتے ہيں کہ خدا نے دوزخ و بہشت بھي پيدا کيئے ہيں جو لوگ خدا کو پہچانتے ہيں سواے اُس کے دوسرے کو اپنا خالق نہيں جانتے اور اُسيکي عبادت کرتے ہيں اور بدي سے نفرت اور نيکي سے رغبت کرتے ہيں وہ بہشت ميں جاوينگے اور جو اُس کے خلاف کرتے ہيں بہشت ميں نہ جاوينگے *

پس ضرور ہى کہ اگر خدانے انسان کو اسواسطے پيدا کيا ہى کہ بعد مرنے کے اپنے افعال کي سزا يا جزا پاوے تو يہہ امر ضرور ہى کہ اُسنے انسان کو فعل مختار پيدا کيا ہوگا مگر مسلمانوں کے کلام اللہ سے تو انسان کا فعل مختار ہونا ثابت نہيں ہوتا کيونکہ کلام اللہ ميں شروع آيت سے سورہ بقرہ ميں لکھا ہى ” ان الذين کفروا سواء عليہم ءانذرتہم ام لم تنذرہم لايومنون ختم اللہ على قلوبہم و على سمعہم و على ابصارہم غشاوۃ ولہم عذاب عظيم ( سورہ بقرہ ) يعني وے لوگ جو کافر ہيں اُن کے ليئے برابر ہى تو نصيحت دے يا نہ دے وہ ايمان نہ لاوينگے خدا نے اُنکے دلوں پر اور کانوں پر مہر کردي ہى اور اُنکي آنکھوں پر پردہ ڈال ديا ہى وہ بڑے عذاب ميں پڑينگے — من يہدي اللہ فہو المہتد و من يضلل فاولئک ہم الخسرون — و لقد ذرأنا لجہنم کثيرا من الجن والانس ( سورہ اعراف ) يعني جسے خدا ہدايت کرتا ہى راہ پاويگا اور جنہيں خدا گمراہ کرتا ہى وہ لوگ ہلاک ہونگے تحقيق کہ ہمنے بہتوں کو جنوں اور انسانوں ميں سے جہنم کے ليئے پيدا کيا ہى — اب کئي وجوہات سے انسان کا فعل مختار ہونا ثابت نہيں ہوتا — اول يہہ کہ خدا نے کافروں کے دلوں اور کانوں پر مہر کردي اور آنکھوں پر پردہ ڈال ديا اور وعدہ کرچکا کہ وہ بڑے عذاب ميں پڑينگے دويم يہہ کہ اُسنے بخصوص بہت آدمي جن و انس ميں سے دوزخ کے ليئے پيدا کيئے ہيں تو اُنکے سواے جو باقي رہے وہ جنتي ہيں اب نبي کيوں پيدا ہوئے جو خوف بعد مردن تھا وہ طى ہوگيا کہ جنکو خدا نے دوزخ کے ليئے بنايا ہى وہ دوزخ ميں جاوينگے جنکو بہشت کے ليئے وہ بہشت ميں اب نبي کيا ہدايت کرينگے — ميں کہتا ہوں کہ خدا نے ايک شخص کو دوزخ کے ليئے پيدا کيا ہى اب نبي اُس پر کيا ہدايت کريگا وہ نبي کي ہدايت سے بہشت ميں تو جانے سے رہا اگر بہشت ميں جاويگا تو پھر خدا کا وعدہ جھوٹا ہوا جاتا ہى اور اگر صرف جنتي آدميوں کے ليئے نبي پيدا ہوئے ہيں تو اُنکو نبي کيا

هدایت کرینگے وہ تو قطعي جنت کے واسطے پیدا هوئے هیں جو فعل چاهیں سو کریں اگر وہ کوئي فعل بد کرتے هیں اس سبب سے وہ جنت کے لایق نهیں رهے دوزخ کي اُن کے لیئے ضرورت هوئي اور کس اُمید پر اپنے نبي کي اطاعت کرینگے کیونکہ اگر اطاعت کرینگے تو بهشت میں جاوینگے نکرینگے تو جاوینگے خدا نے تو همکو اس واسطے پیدا هي کیا هی — تیسرے یهہ کہ جب وہ بهشت و دوزخ کے واسطے مخصوص آدمي پیدا کرچکا تو پهر نبي کو یهہ حکم کیوں دیا کہ جو ایمان نہ لاوے اُس کو قتل کرو اور گهر بار لوٹ لو اس سے خدا کا ظلم ثابت هوتا هی اور جب نبي کو حکم قتل کافروں دیا گیا تو پهر نبي نے چار چار پانچ پانچ هزار جزیہ معین کرکے کافروں کو کیوں چهوڑا اگر بحکم خدا یهہ جزیہ لیکر کافروںکو چهوڑا تو خدا لالچي تهوڑا روپیہ کے مقابلہ میں ایمان کو کچهہ نہ سمجها اور اگر نبي نے اپني راے سے یهہ حکم دیا تو خدا کي عدول حکمي کي اُس کي بات کب قابل اعتبار هوسکتي هی *

اب آیات مذکورہ سے خدا کا بڑا ظلم ثابت هوتا هی جبکہ اُس نے خود انسان کو مخصوص واسطے بهشت اور دوزخ کے پیدا کیا تو پهر نبي بهیج کر زبردستي قتل کروایا گهر لٹوایا اُن کي عورات کو فوج مسلمانان کے هاتهہ سے بے حرمت کروایا یهہ ظلم تو اُس نے خلایق پر کروایا دوسرا ظلم اُس نے اپنے نبي پر کیا وہ یهہ هی کہ نبي نے اُسکے حکم سے کافروں کو قتل کیا تها مگر اُس نے اس خون کا بدلا نبي سے یوں لیا کہ اُن کے نواسہ امام حسین کو ظالم اور کافروں کے هاتهہ سے جو بجبر ایمان لائے تهے قتل کروایا اُن کي عترت کو در بدر شهر بشهر بے عزت و بے حرمت کروایا پس خدا نہ اپني خلایق کا دوست هی نہ اپنے دوست کا دوست هی میں تو یقین نهیں کرتا کہ یهہ فعل خدا کے هیں خدا کا یهہ کام نهیں کہ ایسے ظلم کرے خدا تو واحد هی اور رحیم هی اُس نے اگر نبي پیدا کیئے هونگے تو صرف خلایق کي هدایت کو نہ کہ واسطے ظلم کے *

سایل
محمد حسن

## جواب

مجهے یقین هی کہ آپ نے یهہ سوال بنظر تحقیق ایک مسئلہ کے پیش کیا هی جس کا حل میں سمجهتا هوں کہ اس طرح پر کسي نے نهیں کیا جس سے معترض کے دل کو تشفي هو جاوے *

مگر قبل تحریر جواب کے دو تین باتیں بطور تمهید کے عرض کیا چاهتا هوں *

تمهید اول یهہ بات مسلم هی کہ خدا علةالعلل جمیع کائنات کا هی پس اگر تمام حوادث و واقعات اور افعال کو جو مخلوقات سے هوتے هیں خدا اپني طرف نسبت کرے اور هر چیز کي نسبت یهہ کہے کہ میں نے کیا تو یهہ نسبت بالکل صحیح و درست هی اور اسي حالت میں جب کہ ایک گروہ انسانوں کا یهہ سمجهتا هو کہ خالق خیر یزداں اور خالق شر اهرمن هی اور اُن کا مذهب اُس ریگستان میں بهي پهیل گیا هو جهاں اُن غلطیوں کا اصلاح کرنے والا پیدا هوا هو تو اس باریک دقیقہ کو کہ تمام چیزوں کي علةالعلل صرف ایک هي ذات هی بار بار بیان کرنا اور هر دم یاد دلانا نهایت ضرور هی *

مگر مجرد اس کهنے سے جو صرف بسبب علةالعلل هونے کے کها جاتا هی فاعل کا مجبور هونا لازم نهیں آتا *

همنے ایک شخص کو نشانہ لگانا سکهایا اب وہ جس جس کو مارتا هی هم کهتے هیں کہ همنے مارا مگر صرف اس کهنے سے یهہ بات کہ قاتل کو مقتولین کے قتل پر همنے مجبور بهي کیا تها لازم نهیں آتي *

تمهید دوم — وہ علةالعلل اپنے معلولات کے تمام حالات کا علم واقعي رکهتي هی جسکو هم تقدیر کهتے هیں یعني هماري تحقیق میں علم باري هي کا نام تقدیر هی پس اگر وہ علةالعلل اپنے معلول کي نسبت بسبب اپنے علم واقعي کے یهہ کہے کہ همنے اُسکو هدایت کي اور همنے اُسکو گمراہ کیا همنے اُسکو بهشت کے لیئے پیدا کیا اور همنے اُسکو دوزخ کے لیئے بنایا تو یهہ کهنا بالکل صحیح هی اپني طرف اُن باتوں کو نسبت کرنا تو بسبب علةالعلل هونے کے هی اور نتیجوں کو بیان کرنا بسبب اپنے علم واقعي کے هی مگر اس سے اُس فاعل کا مجبور هونا لازم نهیں آتا *

مثلاً فرض کرو کہ ایک نجومي ایسا بڑا کامل هی کہ جو کچهہ آیندہ کے احکام بتاتا هی اُس میں سر مو فرق نهیں هوتا اب اُس نے ایک شخص کي نسبت بتایا کہ وہ ڈوب کر مریگا اُس کا ڈوب کر مرنا تو ضرور هی اس لیئے کہ نجومي کا علم واقعي هی مگر اس سے یهہ لازم نهیں آتا کہ اُس نجومي نے اُس شخص کو ڈوبنے پر مجبور کردیا تها پس جو علم الهي میں هی یا یوں کهو کہ جو تقدیر میں هی وہ هوگا تو ضرور مگر اُس کے کرنے پر خدا کي طرف سے مجبوري نهیں هی بلکہ خدا کے علم کو اُس کے جاننے میں یا تقدیر کو اُس کے هونے میں مجبوري هی پس کسیکي نسبت یهہ کهنے سے کہ وہ دوزخي هی یا جنتي اُسکو دوزخي و جنتي هونے میں کچهہ مجبوري نهیں هی *

اس بات سے دهوکا مت کهانا کہ خدا نے یهہ کها کہ همنے جنتي کیا یا دوزخي پیدا کیا کیونکہ یهہ نسبت اپني طرف صرف علةالعلل

ہونے کے سبب سے ہی اور تمہید اول میں بیان ہوچکا ہی کہ اُسکو فاعل کی مجبوری لازم نہیں ہی *

تمہید سوم — ہم اس بات پر یقین رکھتے ہیں کہ جو افعال انسان سے سرزد ہوتے ہیں اُس کے اعضا کی ترکیب ہی ایسی ہوتی ہی جس سے اُن افعال کا اُس سے سرزد ہونا ضروری ہوتا ہی پس اُس انسان کی نسبت جو نیک بات کو نہیں مانتا اور اچھی نصیحت کو نہیں سنتا اور بدی میں پڑتا ہی یہہ کہنا بالکل سچ ہی کہ خدا نے اُس کے دل پر مہر کردی ہی اور آنکھوں پر پردہ ڈالدیا ہی اُن کی قسمت میں سخت عذاب ہی اور اُن کو جہنم کے لیئے پیدا کیا ہی مگر اس بات سے انسان کا مجبور ہونا ثابت نہیں ہوتا *

اُن کی قسمت میں سخت عذاب کا یا اُن کو جہنم کے لیئے پیدا ہونا بیان کرنا تو بسبب اُسی علم باری کے ہی جسکو ہمنے تمہید دوم میں ثابت کیا ہی کہ اُس سے فاعل کی مجبوری لازم نہیں آتی مگر آنکھوں پر پردہ ہونے اور دل پر مہر ہونے کے سبب نصیحت کا نہ ماننا ممکن ہی کہ طبعی مجبوری کے سبب ہو مگر اُس سے انسان کسی عذاب کا مستحق نہیں ہوتا ہی *

ہمارا اعتقاد یہہ ہی کہ " نہ عابد کی نجات عبادت پر ہی اور نہ فاسق کی درکات اُس کے فسق پر بلکہ انسان کی نجات صرف اس پر ہی کہ جو قوی خدا تعالی نے اُس میں رکھے ہیں اور جسقدر رکھے ہیں اُن سب کو بقدر اپنی طاقت کے کام میں لاتا رہے اگر قواے بہیمیہ اُس پر غالب ہیں اور قواے ملکیہ کمزور تو اُن کم زور قوی کو بیکار نہ چھوڑے اُنکو بھی کام میں لاتا رہے کہ یہی اُن گناہوں کا علاج ہی جسکو انبیاء کی زبان میں توبہ اور کفارہ کہتے ہیں اور جسکو شارع نے ان عمدہ لفظوں میں کہ التایب من الذنب کمن لاذنب لہ بیان فرمایا ہی *

گو ہماری طبیعت کیسی ہی بدی پر مجبول ہو لیکن خود ہم اپنے آپے میں دو چیزیں پاتے ہیں ایک اُس کام کرنے کا ارادہ جسکو ہم کیا چاہتے ہیں اور ایک وہ دلی سچائی جو ہمکو اُس کام کی بھلائی یا برائی بتلاتی ہی جسکو عوام الناس کبھی اس تقریر سے بیان کرتے ہیں کہ " دل پکڑا جاتا ہی" انگریزی زبان میں اسکا نام کانشنز" ہی اور ہم اُسکو " نور قلب " کہتے ہیں اور خاص مسلمانی مذہب کے محاورہ میں " نور ایمان " پس ہر ایک انسان کافر و مسلمان یہہ دونوں قوتیں اپنے میں رکھتا ہی اور ہم یقینی جانتے ہیں کہ ہم ان دونوں کو کام میں لانے پر قادر اور خود مختار ہیں *

اب اگر ہماری بناوٹ ایسی ہی جس میں قواے بہیمیہ ہم پر غالب ہیں تو ضرور وہ گناہ ہم سے ہوگا پس اگر ہمنے اُس قوۃ کو جو اُس کی برائی ہمکو بتاتی ہی بیکار نہیں چھوڑا تو ہم پر کچھہ گناہ نہیں ہی کیونکہ ہمنے پورا پورا اپنا فرض ادا کیا ہی اور اگر ہمنے اُس نور قلب کو بیکار چھوڑ دیا ہی تو ہم خود اپنے اختیار سے گناہگار اور مستوجب عذاب ہوئے ہیں مگر جو کہ خدا اسبات کو جانتا ہی کہ کون اُس نور قلب کو کام میں لاویگا اور کون بیکار چھوڑدیگا تو قبل وقوع اُس واقع کے بلا تشبیہہ مثل اُس کامل نجومی کے فرمادیتا ہی کہ ہمنے بہتوں کو جہنم کے لیئے اور سید احمد کو بہشت کے لیئے پیدا کیا ہی *

یہہ بھی ہم خود اپنے آپے میں پاتے ہیں کہ گو ہماری جبلت میں قواے بہیمیہ کیسی ہی زورآور پیدا ہوئی ہوں لیکن اگر ہم اُس نورانی قوت کو کام میں لائے جاتے ہیں اور افعال ذمیمہ کو برا جانے جاتے ہیں اور اُنکے کرنے پر دل میں ندامت پاتے ہیں تو کبھی تو ایسا ہوتا ہی کہ وہ قواے بہیمیہ بالکل کمزور ہوکر اعتدال پر آجاتی ہیں اور اُس نورانی قوۃ کی سلطنت سب پر ہوجاتی ہی اور کبھی ایسا ہوتا ہی کہ اُن قواے بہیمیہ کا وہ زور شور نہیں رہتا یہی نیچر کا مسئلہ ہی جو رسول خدا صلی اللہ علیہ و سلم نے ہمکو بتایا ہی *

عن ابی ہریرۃ قال جاء ناس من اصحاب رسول اللہ صلعم الی النبی صلعم فسالوہ انا نجد فی انفسنا مایتعاظم احدنا ان یتکلم بہ قال او قد وجد تموہ قال نعم قال ذلک صریح الایمان رواہ مسلم *

مگر جب وہ نورانی قوت بیکار چھوڑدی جاتی ہی تو وہ نہایت ہی کم زور رہتی ہی اور کبھی ایسی ہوجاتی ہی کہ گویا معدوم ہی پس جس چیز پر ہم مجبور ہیں وہ باعث عذاب نہیں بلکہ ترک فعل اختیاری کا یعنی نہ کام میں لانا اُس نورانی قوۃ کا باعث عذاب ہی *

تمہید چہارم — میں سمجھتا ہوں اور جو شخص تقلید سے علحدہ ہوکر غور کریگا یقینی جانیگا کہ اکثر عالموں نے قران مجید کی حالت کی نسبت غلط فہمی کی ہی قران مجید کی دو حالتیں ہیں ایک حالت اُس کی اُسکا قران یعنی وحی منزل من اللہ ہونا ہی میرا عقیدہ ہی کہ قران مجید بلفظہ منزل من اللہ ہی جسکو میں وحی متلو کہتاہوں پس ہمارا ایمان ہی کہ ہم اُسکے ہر ہر لفظ کو منزل من اللہ سمجھیں — دوسری حالت اُسکی اُس کے معنی قرار دینا اور اُس سے مطالب اور مراد کا اخذ کرنا ہی اس حالت میں قران مجید مثل ایک فصیح و بلیغ انسان کے کلام کے متصور ہوتا ہی اور جس طرح کہ ہم ایک فصیح و بلیغ انسان کے کلام کے معنی لیتے ہیں اور اُسکا مطالب و مراد ٹھہراتے ہیں اُسی طرح بلا تشبیہہ قران مجید کے بھی معنی لینگے اور اُس کا مطالب و مراد قرار دینگے اور اسوقت کسیطرح کا

تفرقہ قران مجید و کلام انساني میں نکریں کیونکہ قران مجید انسان کي زبان اور اهل عرب کي بول چال میں نازل هؤا هي پس اُس میں بلحاظ دیگر حالات کے جو کچھہ بزرگي منزل من‌الله هونے کي هو سو هو وہ جدا بات هي مگر اُسکے معني قرار دینے اور مطلب و مراد اخذ کرنے میں اُس میں اور انسان کے کلام میں کچھہ فرق نہیں هي *

اِن تمہیدات کے بعد میں آپ سے عرض کرتا هوں کہ ان ایات قراني سے جنکا آپ نے اپنے سوال میں ذکر کیا هي اور نیز مثل اُن کے جو اور ایتیں هیں اُن سے بھي انسان کا مجبور هونا پایا نہیں جاتا *

آیت سورہ بقر کا اخیر جملہ یعني " ولهم عذاب عظیم " تو کافروں کے حال کي پیشین گوئي هي جس سے حسب بیان تمہید سویم اُنکا مجبور هونا لازم نہیں اتا اور پہلے جملے یعني " ختم‌الله علی قلوبهم و علی سمعهم و علی ابصار هم غشاوة " اُنکي جبلت کا حال هي مگر یہہ حال بشرطیکہ دوسري قوة بیکار نچھوڑي جاوے باعث درکات نہیں *

اب بلحاظ تمہید چہارم اس آیت پر غور فرمائیے اور اُس کو بلا تشبیہہ ایک انسان فصیح و بلیغ کا کلام سمجھیئے اور یوں خیال کیجیئے کہ ایک ناصح شفیق کسیکو افعال ذمیمہ چھوڑنے اور اخلاق حمیدہ اختیار کرنے کي نصیحت کرتا هي اور وہ شخص اُس کي نصیحتوں پر کان بھي نہیں دھرتا اس حالت کو دیکھہ کر ایک شخص کہتا هي کہ بدذاتوں نا اهلوں کو تم نصیحت کرو یا نکرو وہ کبھي نیک بات نہیں سیکھنے کے اُن کے دل پتھر کے اور اُن کي آنکھیں اندھي اور کان بہرے هیں خدا نے اُن کے دلوں پر مہر لگادي هي اور اُن کي آنکھوں پر پردہ ڈالدیا هي *

اب جو شخص ان باتوں کو سنیگا کیا یہہ سمجھے گا کہ اس شخص نے یا خدا نے اُس بد ذات آدمي کے دل پر مہر لگاکر اور اُس کي آنکھوں اور کانوں پر پردہ ڈال کر ناصح کي نصیحت نماننے پر مجبور کردیا هي کبھي کوئي ایسا نہیں سمجھہ سکتا بلکہ هر کوئي یہي سمجھیگا کہ اس کہنے سے اُس بد ذات نا اهل آدمي کي نہایت بد ذاتي اور نا اهلي کا جتانا اور اور لوگوں کو عبرت دلانا مقصود هي *

میري سمجھہ میں ایسے کلام انساني میں کوئي شخص ان الفاظ انشائیہ سے اُن کے حقیقي معني نہیں لے سکتا پس خدا تعالی کے اس قسم کے کلام کو جو انساني بول چال پر هي زیادہ اُس کي منشاء سے بڑھانا اور اُن الفاظ کو جو بطور خطابیات کے واقع هیں حقیقي انشائیات سمجھنا بڑي غلطي هي *

خدا نے اُن پڑھ بدوؤں کے لیئے اُنھي کي زبان میں قران اوتارا هي پس همیشہ قران مجید کے سیدھے سیدھے صاف صاف معني لینے چاهیئیں اور نکات بعد الوقوع اور کنایات و اشارات و استعارات و دلالت کي قسم کو اُس میں گھوسیڑ کر اُس کو کھینچنا اور تاننا نہیں چاهیئے اس قسم کے معني قران مجید سے نکالنے خیالات شاعرانہ سے زیادہ کچھہ رتبہ نہیں رکھتے *

اب آپ سورہ اعراف کي آیتوں پر جو آپ کے سوال میں مندرج هیں لحاظ فرمائیے کہ اهتدا اور اضلال کي نسبت جو خدا نے اپني طرف کي هي وہ اُسي علة‌العلل هونے کے سبب سے کي هي کیونکہ قوة اهتدا اور اضلال دونوں اُسي نے دي هیں مگر اس نسبت سے یہہ لازم نہیں آتا کہ مهتد اور مضل هونے پر اُس نے مجبور کردیا هي *

اگر آپ کو میرا یہہ بیان پسند هوگا تو آپ یقین کرینگے کہ قران مجید سے انسان کا مجبور هونا ثابت نہیں هوتا تو اب نیرة پر کچھہ اعتراض نہیں هوسکتا *

ایمان نہ لانے پر قتل کرنے کا اور گھر بار لوٹ لینے کا شریعت میں کہیں حکم نہیں هي چند روز هوئے کہ جہاد کے مسئلہ پر میں بخوبي بحث کرچکا هوں اور حقیقت جہاد کو میں نے اپني کتاب خطبات احمدیہ اور ڈاکٹر هنٹر صاحب کي کتاب کے جواب میں بالتفصیل لکھا هي اپ اُس کو ملاحظہ فرما سکتے هیں *

اور شہادت حضرت امام حسین علیہ السلام کي نسبت جو آپنے خدا کا اپنے نبي پر ظلم کرنے کا ذکر کیا هي یہہ بات تو کوئي مسلمان کیا شیعہ اور کیا سنني نہیں کہتا اور کسي کا بھي یہہ اعتقاد نہیں هي کہ حضرت امام کافروں کے خون کے بدلے میں شہید هوئے هیں *

یہہ مسئلہ جو میں نے بیان کیا کسیقدر باریک هي اور اُس پر غور درکار هي اور مجھے اُمید هي کہ آپ اور نیز اور لوگ جن کي نگاہ سے میري یہہ تحریر گذرے وہ قبل اس کے کہ اس پر رد و قدح کریں ذرا دل لگاکر غور فرماوینگے *

راقم

سید احمد

---

نمبر ۲۰۶

# گذرا هوا زمانہ

برس کي اخیر رات کو ایک بڈھا اپنے اندھیرے گھر میں اکیلا بیٹھا هي رات بھي ڈراوني اور اندھیري هي گھٹا چھا رهي هي بجلي تڑپ تڑپ کر کڑکتي هي آندھي بڑے زور سے چلتي هي دل کانپتا هي اور دم

گذرا ہوا زمانہ

گھبراتا ہی — بڈھا نہایت غمگین ہی مگر اُسکا غم نہ اندھیرے گھر پڑھنے تنہا اکیلے پن پر اور نہ اندھیری رات اور بجلی کی کڑک اور آندھی کی گونج پر اور نہ برس کی اخیر رات پر — وہ اپنے پچھلے زمانہ کو یاد کرتا ہی اور جتنا زیادہ یاد آتا ہی اُتنا ہی غم بڑھتا ہی ہاتوں سے ڈھنکے ہوئے مونہہ پر آنکھوں سے آنسو بھی بہے چلے جاتے ہیں *

پچھلا زمانہ اُس کی آنکھوں کے سامنے پھرتا ہی اپنا لڑکپن اُس کو یاد آتا ہی جبکہ اُسکو کسی چیز کا غم اور کسی بات کی فکر دل میں نہ تھی روپیہ اشرفی کے بدلے ریوڑی اور مٹھائی اچھی لگتی تھی سارا گھر ماں باپ بھائی بہن اُس کو پیار کرتے تھے پڑھنے کے لیئے چھٹی کا وقت جلد آنے کی خوشی میں کتابیں بغل میں لے مکتب میں چلا جاتا تھا — مکتب کا خیال آتے ہی اُسکو اپنے ہم مکتب یاد آتے تھے وہ اور زیادہ غمگین ہوتا تھا اور بے اختیار چلا اُٹھتا تھا " ہاے وقت ہاے وقت ہاے گذرے ہوئے زمانے افسوس کہ مینے تجھے بہت دیر میں یاد کیا " *

پھر وہ اپنی جوانی کا زمانہ یاد کرتا تھا اپنا سرخ سفید چہرہ سڈول ڈیل بھرا بھرا بدن رسیلی آنکھیں موتی کی لڑی سے دانت اُمنگ میں بھرا ہوا دل جذبات انسانی کے جوشوں کی خوشی اُسے یاد آتی تھی — اُس آنکھوں میں اندھیرا چھائے ہوئے زمانہ میں ماں باپ جو نصیحت کرتے تھے اور نیکی اور خدا پرستی کی بات بتاتے تھے اور یہہ کہتا تھا کہ " اہ ابھی بہت وقت ہی " اور بڑھاپے آنے کا کبھی خیال بھی نکرتا تھا اُس کو یاد آتا تھا اور افسوس کرتا تھا کہ کیا اچھا ہوتا اگر جب ہی میں اسوقت کا خیال کرتا اور خدا پرستی اور نیکی سے اپنے دل کو سنوارتا اور موت کے لیئے طیار رہتا آہ وقت گذر گیا آہ وقت گذر گیا اب پچھتاے کیا ہوتا ہی افسوس مینے آپ اپنے تئیں ہمیشہ یہہ کہکر برباد کیا کہ " ابھی وقت بہت ہی " *

یہہ کہکر وہ اپنی جگہہ سے اُٹھا اور ٹٹول ٹٹول کر کھڑکی تک آیا کھڑکی کھولی دیکھا کہ رات ویسی ہی ڈراونی ہی اندھیری گھٹا چھا رہی ہی بجلی کی کڑک سے دل پھٹا جاتا ہی ہولناک آندھی چل رہی ہی درختوں کے پتے اُڑتے ہیں اور ٹہنے ٹوٹتے ہیں تب وہ چلاکر بولا "ہاے ہاے میری گذری ہوئی زندگی بھی ایسی ہی ڈراونی ہی جیسی یہہ رات " یہہ کہکر پھر اپنی جگہہ آ بیٹھا *

اتنے میں اُسکو اپنے ماں باپ بھائی بہن دوست آشنا یاد آئے جنکی ہڈیاں قبروں میں گل کر خاک ہوچکی تھیں ماں گویا محبت سے اُسکو چھاتی سے لگائے آنکھوں میں آنسو بھرے کھڑی ہی یہہ کہتی ہوئی کہ ہاے بیٹا وقت گذر گیا باپ کا نورانی چہرہ اُسکے سامنے ہی اور اُس میں سے یہہ آواز آتی ہی کہ کیوں بیٹا ہم تمہارے ہی بھلے کے لیئے نہ کہتے تھے بھائی بہن دانتوں میں اُنگلی دیئے ہوئے خاموش ہیں اور اُن کی آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑی جاری ہی دوست آشنا سب غمگین کھڑے ہیں اور کہتے ہیں کہ اب ہم کیا کرسکتے ہیں *

ایسی حالت میں اُس کو اپنی وہ باتیں یاد آتی تھیں جو اُسنے نہایت بےپروائی اور بے مروتی اور کج خلقی سے اپنے ماں باپ بھائی بہن دوست آشنا کے ساتھہ برتی تھیں ماں کو رنجیدہ رکھنا باپ کو ناراض کرنا بھائی بہن سے بےمروت رہنا دوست آشنا کے ساتھہ ہمدردی نہ کرنا یاد آتا تھا اور اُس پر اُن گلی ہڈیوں میں سے ایسی محبت کا دیکھنا اُس کے دلکو پاش پاش کرتا تھا اُسکا دم چھاتی میں گھٹ جاتا تھا اور یہہ کہکر چلا اُٹھتا تھا کہ " ہاے وقت نکل گیا ہاے وقت نکل گیا اب کیونکر اسکا بدلا ہو " *

وہ گھبراکر پھر کھڑکی کی طرف دوڑا اور ٹکراتا لڑکھڑاتا کھڑکی تک پہونچا اُسکو کھولا اور دیکھا کہ ہوا کچھہ ٹھری ہی اور بجلی کی کڑک کچھہ تھمی ہی پر رات ویسی ہی اندھیری ہی اُس کی گھبراہٹ کچھہ کم ہوئی اور پھر اپنی جگہہ آبیٹھا *

اتنے میں اُسکو اپنا ادھیڑپنا یاد آیا جس میں نہ وہ جوانی رہی تھی اور نہ وہ جوانی کا جوبن نہ وہ دل رہا تھا اور نہ دل کے ولولوں کا جوش — اُسنے اپنی اُس نیکی کے زمانہ کو یاد کیا جس میں وہ بہ نسبت بدی کے نیکی کی طرف زیادہ مایل تھا وہ اپنا روزہ رکھنا نمازیں پڑھنی حج کرنا زکواۃ دینی بھوکوں کو کھلانا مسجدیں اور کنوئیں بنوانا یاد کرکر اپنے دل کو تسلی دیتا تھا فقیروں اور درویشوں کو جنکی خدمت کی تھی اپنے پیروں کو جنسے بیعت کی تھی اپنی مدد کو پکارتا تھا مگر دل کی بیقراری نہیں جاتی تھی — وہ دیکھتا تھا کہ اُس کے ذاتی اعمال کا اُسی تک خاتمہ ہی بھوکے پھر ویسے ہی بھوکے ہیں مسجدیں ٹوٹ کر یا تو کھنڈر ہیں اور یا پھر ویسے ہی جنگل ہیں کنوئیں اندھے پڑے ہیں نہ پیر اور نہ فقیر کوئی اُسکی آواز نہیں سنتا اور نہ مدد کرتا ہی — اُس کا دل پھر گھبراتا ہی اور سوچتا ہی کہ مینے کیا کیا جو تمام فانی چیزوں پر دل لگایا یہہ پچھلی سمجھہ پہلے ہی کیوں نہ سوجھی اب کچھہ بس نہیں چلتا اور پھر یہہ کہکر چلا اُٹھا " ہاے وقت ہاے وقت میں نے تجھکو کیوں کھو دیا " *

وہ گھبرا کر پھر کھڑکی کی طرف دوڑا اُس کے پٹ کھولے تو دیکھا کہ آسمان صاف ہی آندھی تھم گئی ہی گھٹا کھل گئی ہی تارے نکل آئے ہیں اُن کی چمک سے اندھیرا بھی کچھہ کم ہوگیا ہی

# گذرا ہوا زمانہ

وہ دل بہلانے کے لیئے تاروں بہری رات کو دیکھہ رہا تھا کہ یکایک اُس کو آسمان کے بیچ میں ایک روشنی دکھائی دی اور اُس میں ایک خوبصورت دلہن نظر آئی اُس نے ٹکٹکی باندہ کر اُسے دیکھنا شروع کیا جوں جوں وہ اُسے دیکھتا تھا وہ قریب ہوتی جاتی تھی یہانتک کہ وہ اُس کے بہت پاس آگئی وہ اُس کے حسن و جمال کو دیکھہ کر حیران ہوگیا اور نہایت پاک دل اور محبت کے لہجہ سے اُس سے پوچھا کہ تم کون ہو وہ بولی کہ میں ہمیشہ زندہ رہنے والی نیکی ہوں اُس نے پوچھا کہ تمہاری تسخیر کا بہی کوئی عمل ہی وہ بولی ہاں ہی نہایت آسان پر بہت مشکل جو کوئی خدا کے فرض اُس بدوی کی طرح جس نے کہا تھا کہ " واللہ لازید ولاانقص " ادا کرکر انسان کی بہلائی اور اُس کی بہتری میں سعی کرے اُس کی میں مسخر ہوتی ہوں دنیا میں کوئی چیز ہمیشہ رہنے والی نہیں ہی انسان ہی ایسی چیز ہی جو اخیر تک رہیگا پس جو بہلائی کہ انسان کی بہتری کے لیئے کی جاتی ہی وہی نسل در نسل اخیر تک چلی آتی ہی نماز روزہ حج زکواۃ اُسی تک ختم ہوجاتا ہی اُس کی موت اُن سب چیزوں کو ختم کر دیتی ہی مادی چیزیں بہی چند روز میں فنا ہو جاتی ہیں مگر انسان کی بہلائی اخیر تک جاری رہتی ہی میں تمام انسانوں کی روح ہوں جو مجھکو تسخیر کرنا چاہے انسان کی بہلائی میں کوشش کرے کم سے کم اپنی قوم کی بہلائی میں تو دل و جان و مال سے ساعی ہو — یہہ کہہ کر وہ دلہن غایب ہوگئی اور بڈھا پھر اپنی جگہہ آ بیٹھا *

اب پھر اُس نے اپنا پچھلا زمانہ یاد کیا اور دیکھا کہ اُس نے اپنی پچپن برس کی عمر میں کوئی کام بہی انسان کی بہلائی اور کم سے کم اپنی قومی بہلائی کا نہیں کیا تھا اُس کے تمام کام ذاتی غرض پر مبنی تھے نیک کام جو کیئے تھے ثواب کے لالچ اور گویا خدا کو رشوت دینے کی نظر سے کیئے تھے خاص قومی بہلائی کی خالص نیت سے کچھہ بہی نہیں کیا تھا *

اپنا حال سونچ کر وہ اُس دل فریب دلہن کے ملنے سے مایوس ہوا اپنا اخیر زمانہ دیکھکر آیندہ کرنے کی بہی کچھہ اُمید نہ پائی تب تو نہایت مایوسی کی حالت میں بیقرار ہوکر چلا اُٹھا " ہاے وقت ہاے وقت کیا پھر تجھے میں بلا سکتا ہوں ہاے میں دس ہزار دنیائیں دیتا اگر وقت پھر آتا اور میں جوان ہوجاتا " یہہ کہہ کر اُس نے ایک آہ سرد بہری اور بیہوش ہوگیا *

تہوڑی دیر نہ گذری تھی کہ اُس کے کانوں میں میٹھی میٹھی باتوں کی آواز آنے لگی اُس کی پیاری ماں اُس کے پاس آ بیٹھی ہوئی اُس کو گلے لگا کر اُس کی بہی ای اُس کا باپ اُس کو جگاتی دیا چھوٹے چھوٹے بہائی بہن اُس کے گرد آ کھڑے ہوئے ماں نے کہا کہ بیٹا کیوں برس کے برس دن روتا ہی کیوں تو بیقرار ہی کسلیئے تیری ہچکی بندہ گئی ہی اُٹھہ منہہ ہاتھہ دھو کپڑے پہن نو روز کی خوشی منا تیرے بہائی بہن تیرے منتظر کھڑے ہیں تب وہ لڑکا جاگا اور سمجھا کہ میں نے خواب دیکھا اور خواب میں بڈھا ہوگیا تھا اُس نے اپنا سارا خواب اپنی ماں سے کہا اُس نے سنکر اُس کو جواب دیا کہ بیٹا بس تو ایسا مت کر جیسا اُس پشیمان بڈھے نے کیا بلکہ ایسا کر جیسا تیری دلہن نے تجھہ سے کہا *

یہہ سنکر وہ لڑکا پلنگ پر سے کود پڑا اور نہایت خوشی سے پکارا کہ " او بہی میری زندگی کا پہلا دن ہی میں کبھی اُس بڈھے کیطرح نہ پچھتاؤنگا اور ضرور اُس دلہن کو بیاہونگا جسنے ایسا خوبصورت اپنا چہرہ مجھکو دکھلایا اور ہمیشہ زندہ رہنے والی نیکی اپنا نام بتلایا — او خدا او خدا تو میری مدد کر آمین" *

پس ای میرے پیارے نوجوان ہموطنوں اور اے میری قوم کے بچوں اپنی قوم کی بہلائی پر کوشش کرو تاکہ اخیر وقت میں اُس بڈھے کی طرح نہ پچھتاؤ ہمارا زمانہ تو اخیر ہی اب خدا سے یہہ دعا ہی کہ کوئی نوجوان اُٹھے اور اپنی قوم کی بہلائی میں کوشش کرے آمین *

راقم
این - ایم - سید احمد

## اشتہار

گذشتہ سوا دو برس کے پرچہ ہاے تہذیب الاخلاق بہ ترتیب ہمارے پاس موجود ہیں جس صاحب کو اُن کی خریداری منظور ہو مفصلہ ذیل قیمت پر مل سکتے ہیں *

تہذیب الاخلاق روز اجرا ہے یعنی یکم شوال سنہ ۱۲۸۷ ہجری سے لغایت آخر سنہ ۱۲۸۸ ہجری بابت سوا برس کے ... صمہ

تہذیب الاخلاق بابت سال تمام سنہ ۱۲۸۹ ہجری للعہ

مقام بنارس } راقم سید احمد منیجر تہذیب الاخلاق

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

# THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

# تهذيب الاخلاق

جلد چهارم ] ١٠ صفر سنه ١٢٩٠ هجري سنه ١٣٠٤ نبوي [ نمبر ٣


بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اس پرچه کے بطور چنده خواه بطور قيمت وصول هو وه کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساٹهه روپيه سالانه پيشگي بطور چنده دے وه اس پرچه کے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں کو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن کو اُس کي تقسيم کا بهي بلا قيمت جسکو وه چاهيں اختيار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

اس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چنده يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هي اور وهاں سے تقسيم هوتا هي اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هي *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيده جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هي که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هيں اور درحقيقت وه مذهب اسلام کے برخلاف هيں وه بهي مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۲۰۷.

# دارالعلوم مسلمانان

اعوذ برب الناس ملک الناس الٰہ الناس من شر الوسواس الخناس
الذي يوسوس في صدور الناس من الجنة والناس

---

ہماری یہہ راے ہی کہ جب مختلف رائیں پھیلیں تو بعوض اس کے کہ کسی راے کا حامی اپنی راے کی حمایت کرے یہہ بہتر ہی کہ اُس کا تصفیہ لوگوں کی راے پر چھوڑا جاوے مگر ہمارے دوست ہم سے کہتے ہیں کہ دارالعلوم مسلمانان کی نسبت جو مخالفت لوگوں نے کی ہی اُس میں سکوت مناسب نہیں ہی اس لیئے بمجبوری ہم کچھہ لکھتے ہیں کہ " آزردن دل دوستاں جہل است و کفارہ یمین سہل " *

بمے سجادہ رنگین کن گرت پیر مغاں گوید
کہ سالک بیخبر نہ بود ز راہ و رسم منزلہا

جہانتک کہ ہم نے مخالفین کی تحریرات کو دیکھا اور اُن کے خطوط کو پڑھا ہمنے سات قسم کے لوگوں کو دارالعلوم مسلمانان کے مخالف پایا *

اول خبیث النفس و بد باطن — جو ہماری ان تمام محنتوں کو اور ہمارے تمام کاموں کو جو ہم اپنی دانست میں اپنی قوم کی بھلائی کے لیئے کرتے ہیں ہماری ذاتی غرض پر محمول کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جو کچھہ ہم کرتے ہیں اپنی نام آوری اور شہرت کے لیئے اور حکام وقت کے سامنے اپنا رسوخ پیدا کرنے کو اور اُن کو دھوکا و فریب دینے کو کرتے ہیں — شاید یہہ برائی ہم میں ہو اور ہمکو نہ دکھائی دیتی ہو " و ما ابرء نفسي ان النفس لامارة بالسوء الا ما رحم ربي " مگر ہم یہہ کہتے ہیں کہ اگر ہماری اس برائی ہی نے اور اس کمینہ خواہش ہی نے ہمکو ہماری قوم کی بھلائی پر آمادہ کیا ہو اور ہماری بدیوں ہی سے ہماری قوم کی بھلائی ہوتی ہو تو ہماری قوم کا اُس سے کیا نقصان ہی *

ہمارے دل کے بھیدوں کے جاننے والے اور ہماری نیتوں کا تصفیہ کرنے والے ہمارے مخالف نہیں ہیں اور نہ اُن کے تصفیہ کی ہمکو آرزو ہی بلکہ صرف اس کی آرزو ہی کہ وہ اس بات کا تصفیہ کریں کہ جو کچھہ ہم کہتے ہیں وہ اُن کے لیئے بہتر ہی یا نہیں *

شہرت کا نہونے دینا ہماری طاقت سے باہر ہی جو کوئی کچھہ کام کرتا ہی کرنے والے کا ضرور ذکر ہوتا ہی پس ہم پر بدگمانی کرنے والے ہمکو بتادیں کہ کس طرح ہم اپنی شہرت کو روکیں اگر ہم میں یہہ بدی جو ہمارے مخالف ہم میں بتاتے ہیں ہی تو وہ اپنی نیکی اور کرم سے اُس سے در گذر کریں خواہ ہمکو ایک کمینہ خصلت والا شخص تصور فرماویں نہ یہہ کہ جو کام قومی بھلائی کے ہیں اُن میں حارج ہوں *

دویم حساد — مدت سے ہمارے پرانے یار ہماری ترقیات سے جو خدا نے صرف اپنی عنایت سے نہ ہمارے کسی استحقاق سے ہمکو دیں ہم پر خفا ہیں مگر اُن کو انصاف کرنا چاہیئے کہ اُن کو خدا پر خفا ہونا مناسب ہی نہ مجھہ پر اگر مجھکو سی ایس آئی ملی اور اُن کو باوصف دلی خواہشوں کے نہ ملی یا کوئی شخص قاعدہ پچپن سالہ کے سبب علحدہ ہوگیا اور مجھے کچھہ مہلت ملی یا — بات میرے لیئے ہوئی اور اُن کے لیئے نہ ہوئی تو اس میں میرا کیا قصور ہی پس اب وہ اپنا فخر اور اپنے دل کی ٹھنڈک اسی میں سمجھتے ہیں کہ ہمارے کاموں میں جھوٹے سچے عیب نکالیں جھوٹی سچی تہمتیں ہم پر لگائیں اور اپنے دل کے جلے پھپولے پھوڑیں *

ایسے وقت میں " سمند ناز پر ایک اَور تازیانہ ہوا " کہ دارالعلوم مسلمانان کی بنیاد پڑی حاسدوں نے خیال کیا کہ اب تو سید احمد نے بھوت بننے کا سامان کیا کہ مرے پر بھی زندہ رہیگا یہہ خیال جیسا اُن پر شاق گذرا ہوگا اور جس قدر اُن کا دل ٹکڑے ٹکڑے ہوا ہوگا اُس کا حال اُن کا دل ہی جانتا ہوگا پس اب اُن کا کیا کام ہی بجز اس کے کہ کافر بنیں اور دارالعلوم مسلمانان کی بنیاد کو کھودا کریں مگر اُن کو حافظ کا یہہ شعر خوب یاد رکھنا چاہیئے *

بس تجربہ کردیم دریں دیر مکافات
با درد کشاں ہرکہ در اُفتاد براُفتاد
گر جاں بدہی سنگ سیہ لعل نہ گردد
با طینت اصلی چہ کند بد گہر اُفتاد

سویم بعض متعصب وہابی جن کو میں یہود ہذہ الامت سمجھتا ہوں اور جن کے تمام افعال صرف دکھلاوے کی باتوں پر منحصر ہیں اور جو انگریزی زبان پڑھنے کو حرام سمجھتے ہیں — انگریزوں اور کافروں سے صاحب سلامت کرنا گناہ جانتے ہیں اُن سے دوستی کفر سمجھتے ہیں اُنکی اہانت اور تذلیل کو بڑی دینداری جانتے ہیں اُنکے ساتھہ ہمدردی کرنا کفر خیال کرتے ہیں اگر اتفاقاً اُن سے مصافحہ کی نوبت آجاوے تو ہاتھہ دھو ڈالنا فرض کہتے ہیں اگر دھوکے میں عیسائی سے صاحب سلامت ہو جاوے تو جاکر اُس سے یہہ کہنا کہ میرا سلام پھیر دے اُس کا کفارہ جانتے ہیں مگر صرف دو باتوں کو مباح سمجھتے ہیں کافروں کی نوکری کرنا تاکہ تحصیلی کلکٹری نبھاتی رہے

دارالعلوم مسلمانان

اور اپني غرض کے ليئے کافروں پاس حاضر هوکر اداب و تسليم بجالانا ذاته جب کسي مجلس ميں نواب لفٽننٹ گورنر هوں تو اس بات کے کهنے کا که آپ کے قدموں کي برکت سے يهه عزت هوئي موقع رهے ميں ايسي ديانداري سے کفر کو بهتر سمجهتا هوں — ميں اسلام کو نور خالص جانتا هوں جسکا ظاهر و باطن سب يکساں هے تمام دنيا سے اور کافر سے سچي دوستي سچي محبت سچي همدردي اعلى مسئله اسلام کا سمجهتا هوں جس طرح ميں خدا کے ايک هونے پر يقين کرنے کو رکن اعظم يا عين ايمان جانتا هوں اسي طرح تمام انسانوں کو بهائي جاننا تعليم اسلام کا اعلى مسئله يقين کرتا هوں مگر اُنکے مذهب کو اچها نهيں سمجهتا *

يهه متعصب وهابي وه لوگ هيں جو علوم کے بهي دشمن هيں فلسفه کو وه حرام بتلاتے هيں منطق کو وه حرام کهتے هيں علوم طبعيات کا پڑهنا تو اُن کے نزديک کفر ميں داخل هوتا هے پس ايسے آدمي جسقدر مجوزه دارالعلوم مسلمانان کي مخالفت کريں کچهه بعيد نهيں هے *

چهارم خود غرض يا خود پرست — يعني وه لوگ جو دنيا ميں بجز اپني غرض کے اور اپني حظ نفساني کے دنيا و مافيها سے غرض نهيں رکهتے وه نهيں جانتے که قومي همدردي اور قومي عزت کيا چيز هے وه هميشه اس خيال ميں هيں که لوگوں کو فائده پهونچنے سے همکو کيا فائده هے قوم کي بهلائي کے ليئے روپيه دينا سب سے بڑي حماقت سمجهتے هيں مگر جب اُن کو لوگ شرمنده کرتے هيں تو هم پر يا مجوزه دارالعلوم پر جهوٹے الزام لگانے پر مستعد هوتے هيں تاکه اپنے عيبوں کو جهوٹے الزاموں کي چادر سے ڈهانکيں *

پنجم ٹهپونجيئے اخبار نويس جو يهه سمجهتے هيں که اس قسم کے مضامين چهاپنے سے همارے اخبار کے دو چار پرچے زياده بک جاوينگے *

ششم بے تميز — يعني وه لوگ جو همارے ذاتي خيالات اور قومي معاملات ميں تميز نهيں کرتے اور همارے مقصد کو جو دارالعلوم کے قايم کرنے سے هے نهيں سمجهتے *

ساتويں نادان مسلمان جنکے دل ميں پهلي پانچ قسم کے بزرگوں نے وسوسه ڈالا هے اور وه اپني سچي ايمانداري سے تردد ميں پڑگئے هيں *

اِن اقسام هفتگانه ميں سے پهلي پانچ قسم کے لوگوں سے بحث کرنا محض ناداني هے اس ليئے که وه نادان نهيں هيں بلکه ديده و دانسته اپني اغراض نفساني سے مخالفت کو اختيار کيا هے هاں پچهلي دو قسم کے لوگ ايسے هيں که اُن کي تشفي خاطر کے ليئے کچهه لکهنا شايد مناسب هو اور غالبا اسي قسم کے لوگوں کي طمانيت کے ليئے همارے دوستوں نے همکو کچهه لکهنے کي تکليف دي هے مگر هم اتنا هي کافي سمجهتے هيں که اُن مکايد مخالفين کي جنسے وه پچهلي دو قسم کے مسلمانوں کو دهوکه ديتے هيں کچهه تشريح کرديں *

**کيد اول** — دارالعلوم مسلمانان کي کميٹي جو دسويں فروري سنه ۱۸۷۳ ع کو هوئي اُس ميں پوري تجويز اُس طريقه تعليم کي جو دارالعلوم مسلمانان ميں هوگي پيش هوئي هے اور جو جو علوم اُس ميں پڑهائے جاوينگے سب بيان هوئے هيں — يهه تجويز چند روز پهلے کميٹي ميں پيش هونے سے مرتب هوگئي تهي اور همنے اس خيال سے که اُن پچهلي دو قسم کے مسلمانوں کے دل ميں کچهه وسوسه باقي نرهے کانپور کے ايک چهاپه خانه ميں ايک سوال بطور استفتاء اس نيت سے چهپوايا تها که علماء وقت کے پاس بهيجکر اُس کا جواب ليا جاوے چنانچه وه چهپ گيا اور تقسيم بهي هوا هے اور وه استفتاء يهه هے جو بجنسه هم اس مقام پر نقل کرتے هيں *

## نقل استفتاء

کيا فرماتے هيں علماء شرع شريف کے که اندنوں ميں بعض مسلمانوں نے واسطے تعليم علوم ديني اور علوم دنياوي مسلمانوں کے ايک مدرسه قايم کرنا تجويز کيا هے اور جو جو علوم اُس ميں پڑهائے جاوينگے اور جس طرح که مدرسوں اور طالب علموں کو تنخواه مليگي اُس کي تجويز اُنهوں نے چهاپي هے جو بجنسه اِس سوال کے ساتهه مرسل هے پس پهلا سوال يهه هے که ايسے مدرسه کے قايم و جاري هونے کے ليئے عموما چنده دينا يا اس طرح پر خاص کرکے چنده دينا که همارا روپيه خاص فلاں علم کي تعليم ميں صرف هو اور فلاں علم کي تعليم ميں صرف نه کيا جاوے شرعاً درست هے يا نهيں دوسرا سوال يهه هے که اُس تجويز ميں جو علوم پڑهانے مندرج هيں اُن ميں سے کونسے علوم ايسے هيں جنکے پڑهانے کے ليئے مسلمانوں کو چنده دينا جائز هے اور کونسے ايسے هيں جنکے ليئے جائز نهيں بينوا توجروا *

---

هر ايک مسلمان شخص خيال کرسکتا هے که سايل نے نهايت صفائي اور سچائي سے بلاکسي ايماء و اشاره کے تمام طريقه تعليم کو بجنسه علماء کے سامنے پيش کرديا تاکه جو کچهه اُس کے ايمان ميں آوے جواب لکهيں اُس پر قسم اول و دوم و سوم کے لوگوں ميں سے بعض نے اُس کے مقابله ميں کانپور کے اخبار نورالانوار ميں ايک استفتاء چهاپا هے جس کي نقل بلفظه يهه هے *

## نقل استفتاء مطبوعہ اخبار کانپور

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس میں کہ اندنوں ایک شخص اُن مدارس کو جن میں علوم دینی اور اُن علوم کی جو علوم دینی کی تائید میں ہیں تعلیم ہوتی ہی جیسے مدرسہ اسلامیہ دیوبند اور مدرسہ اسلامیہ علیگڈہ اور مدرسہ اسلامیہ کانپور کو لغو اور برا کہتا ہی اور اِن مدارس کی ضد میں ایک مدرسہ اپنے طور پر تجویز کرنا چاہتا ہی اور اُس شخص کا حال یہہ ہی کہ صدہا امور کو جو بموجب آیات اور احادیث اور روایات فقہیہ باتفاق اہل اسلام ناجائز ہیں دین کے پیرایہ میں رواج دیتا ہی اسلیئے مسلمانوں کو اس شخص کے افعال اور اعتقادات پر اعتماد نہیں ہی پس اس مدرسہ کے لیئے جو ایسا شخص کہ اہل اسلام سلف اور حال کے امور مذہبی میں مخالف ہی اپنے طور پر ایک مدرسہ ضد میں مدارس اسلامیہ قدیم و حال کے تجویز کرنا چاہتا ہی اور اُن میں کچھہ علوم دنیاویہ اور کچھہ علوم مذہبی اپنے طور پر تعلیم کرانا اُسکو منظور ہی مسلمانوں کو ایسے مدرسہ میں چندہ دینا درست ہی یا نہیں بینوا توجروا *

---

اب ہم اُن مسلمانوں پر جو ذرا بھی سمجھ رکھتے ہیں اسبات کا تصفیہ چھوڑتے ہیں کہ آیا یہہ کانپور کا استفتاء سچائی اور نیک نیتی اور ایمانداری سے لکھا گیا ہی یا بالکل کذب و اتہام سے بھرا ہوا ہی *

ہماری تجویز تعلیم کے پڑھنے والوں نے دیکھا ہوگا کہ ابتداے تعلیم سے انتہا تک فقہ و حدیث و تفسیر وغیرہ دینیات اسلامی کا اُس میں پڑھانا تجویز ہوا ہی اُن طالب علموں کے لیئے تنخواہیں تجویز کی ہیں جو لوگ دینیات میں بعد امتحان کامل نکلیں اور مولوی بن جاویں اُن کے لیئے پچاس پچاس روپیہ ماہواری ملنا صرف اس غرض سے تجویز ہوا ہی کہ وہ اَور زیادہ کمال اُس میں پیدا کریں — اُس تجویز میں خاص قاعدہ بنایا گیا ہی کہ جو کتابیں مذہبی پڑھانے کو انتخاب کی جاویں وہ ایسی ہوں جن کی تعلیم پر عموماً مسلمانان ہندوستان متفق ہوں پس ان تجویزوں کو کانپور کے استفتاء سے مقابلہ کرنے پر ہر شخص سمجھہ سکتا ہی کہ وہ استفتا سچائی اور ایمانداری اور نیک نیتی سے لکھا گیا ہی یا نہیں *

جو مذہبی تعلیم اس مدرسہ میں تجویز ہوئی ہی اور جو تجویز اُسکی ترقی کی کی گئی ہی وہ آج تک کسی مدرسہ اسلامی کو نصیب نہیں ہوئی بچارہ غریب مدرسہ دیوبند و علیگڈہ و کانپور تو اس گنتی میں ہیں ہم موجودہ اسلامی مدرسوں کی یہہ برائی نہیں بتاتے کہ اُن میں مذہبی تعلیم ہوتی ہی بلکہ اسبات میں اُنکی شکایت کرتے ہیں کہ سواے مذہب کے اور بہت سی چیزیں پڑھائی جاتی ہیں جو محض لغو و بیفائدہ ہیں اور دین و دنیا دونوں میں بکار آمد نہیں اُن کا سلسلہ تعلیم نہایت ناقص ہی جس میں عمر ضایع ہوتی ہی اُن سب میں اصلاح و درستی کرنی چاہیئے معہذا جو کچھہ حالت اُن مدرسوں کی ہی اُس سے ہمکو قومی ترقی اور قومی عزت حاصل ہونے کی کچھہ توقع نہیں ہی اُنکا نتیجہ قوم کے حق میں بجز اسکے کہ وہاں کے طالب علم مسجدوں میں پڑے ہوئے بھیک کے ٹکڑے کھایا کریں اور کچھہ نہیں ہی اس لیئے ایسا دارالعلوم قایم ہو جو دین و دنیا دونوکی بہبودی اور ترقی کا باعث ہو اور ان تمام لاوارث ڈاواں ڈول مدرسوں کا حامی اور سر پرست اور نگراں ہو *

اب غور کرنا چاہیئے کہ کانپور والے ایماندار شخص نے ہماری اس تجویز کو یوں تعبیر کیا ہی کہ وہ شخص مدرسہ اسلامیہ علیگڈہ و کانپور و دیوبند کو لغو اور برا کہتا ہی اور اُس کو اس مدرسہ میں علوم مذہبی اپنے طور پر تعلیم کرانا منظور ہی پس اب مسلمانوں کو خود اُس کانپوری سایل کی ایمانداری اور سچائی اور نیک نیتی کا تصفیہ کرنا چاہیئے *

اُس سایل نے ہم میں بہت سے مذہبی نقص بتلائے ہیں ہم قبول کرتے ہیں کہ ہم میں وہ نقص سہی مگر اُن نقصوں سے اور مدرسہ میں چندہ ندینے سے کیا تعلق ہی سایل کو یہہ لکھنا تھا کہ فلاں فلاں علوم جو اُس مدرسہ میں پڑھائے جاوینگے اُنکا پڑھانا کفر ہی اس لیئے اُن علوم کے پڑھانے میں چندہ دینا نہیں چاہیئے اگر مجھہ میں نقص ہی اور میرے افعال و اعتقادات پر مسلمانوں کو اعتماد نہیں ہی تو اُس کا نتیجہ یہہ نہیں ہی جو سایل نے سوال میں قایم کیا ہی بلکہ اُسکا نتیجہ یہہ ہی کہ مسلمانوں کو اور خود کانپوری سایل کو اگر کچھہ غیرت و حمیت اور جوش اسلام اور قومی ہمدردی ہی کمیٹی کے اجلاس میں تشریف لاویں اور ممبروں کو صلاح دیں کہ ہمارے ہاتھہ سے اہتمام نکال کر دوسرے کے ہاتھہ میں دیں اِسوقت کمیٹی میں باون ممبر ہیں جن میں سے بہت سے نہایت عالم اور دیندار و نیک بخت ہیں اور کچھہ شبہہ نہیں کہ وہ ایمانداری سے جو بہتر سمجھینگے کرینگے اگر ہمارے مخالف اور کانپوری سایل ایسا کریں ہماری نہایت خوشی اور دل کی رضامندی ہی ورنہ خالی بیٹھے ہوئے بک بک کرنے اور لوگوں کو اغوا کرنے اور جھوٹے اتہام لگانے سے کیا فائدہ ہی کیا یہہ باتیں گناہ میں داخل نہیں ہیں یا دوبارہ حج کا ارادہ ہی *

دارالعلوم مسلمانان کے قواعد ایسی عمدگی سے تجویز ہوئے ہیں کہ متعصب سے متعصب وہابی بھی اُس پر کچھہ اعتراض نہیں کرسکتا اُس کی دفعہ ۲۰ میں یہہ قاعدہ تجویز ہوا ہی کہ اگر کوئی شخص

دارالعلوم مسلمانان

اس دارالعلوم میں کسی خاص علم کی تحصیل کرنا چاہی تو وہ اُسی خاص علم کو پڑھ سکتا ہی پس جو متعصب وہابی انگریزی پڑھنے کو کفر سمجھتا ہی اور فلسفہ و منطق و علوم طبعیات کا پڑھنا ناجایز جانتا ہی وہ اُس دارالعلوم میں وہی زبان اور وہی علم پڑھ سکتا ہی جنکو وہ جایز جانتا ہی اور جو متعصب وہابی خاص اپنے علوم کے سوا اور علوم کے پڑھانے کے لیئے چندہ دینا کفر جانتا ہی تو وہ صرف اُنہی خاص علوم کے پڑھانے کو چندہ دے سکتا ہی پس جبکہ ایسی صفائی اور سچائی سے اصول قایم کیئے گئے ہیں تو لوگ خیال کرسکتے ہیں کہ دارالعلوم کے مخالفین کس نیت اور کس طبیعت سے دارالعلوم مسلمانان کے مخالف ہوئے ہیں *

دارالعلوم مسلمانان صرف وہابیوں یا گوشہ نشین لوگوں یا تارک الدنیا صوفیوں کے لیئے نہیں بنایا جاتا بلکہ تمام مسلمانوں کے لیئے بنتا ہی جن میں مختلف اغراض اور طبیعت کے لوگ شامل ہیں جو مسلمان دنیا دار ہیں اور دنیا میں روٹی کمانا اور عزت حاصل کرنا چاہتے ہیں اور سرکاری عمدہ اور اعلی عہدوں پر مقرر ہونے کی خواہش رکھتے ہیں جو انگریزی زبان اور علوم میں کامل دستگاہ حاصل کیئے بغیر ممکن نہیں ہی اُن کے لیئے تمام علوم انگریزی موجود ہیں اور جو لوگ فلسفہ و منطق و طبعیات کا پڑھنا حرام نہیں جانتے اُن کے لیئے وہ علوم بھی موجود ہیں جو اُن تمام علوم کو کفر سمجھتے ہیں اور صرف دینیات کو اور اُن علوم کو جو اُس کے معاون ہیں پڑھنا جایز جانتے ہیں اُن کے لیئے وہ علوم بھی موجود ہیں پس ظاہرا بجز خبث طینت کے اور کوئی چیز دارالعلوم مسلمانان سے مخالفت کرنے کی وجہ معلوم نہیں ہوتی *

کانپور سے جو مہیب مہیب آوازیں آتی ہیں اور عجیب عجیب رسالے نکلتے ہیں اور مدلس استفتاء چھاپے جاتے ہیں اُس کا سبب ہمارے دوستوں کو معلوم نہیں ہی ہم سے جناب کانپور کے پریوٹ سکرٹری کی خدمت میں تقصیر ہوگئی ہی اگرچہ اُن کے شفیع مکرمی خواجہ ولی اللہ صاحب کو یقین ہوگا کہ اُس میں ہماری کچھہ تقصیر نہیں ہی مگر جناب پریوٹ سکرٹری کو اُس کا یقین نہیں آتا پس یہہ ذاتی رنجشیں ہیں جو اُن صورتوں میں ظاہر ہوتی ہیں ہمارے دوستوں کو اُن پر خیال کرنا اور ہمکو ان لغویات پر متوجہہ ہونے کی تکلیف دینا محض بیفائدہ ہی *

کہید دوم — یہہ بات سچ ہی کہ ہمکو متعدد مسایل میں مسلمانوں سے اختلاف ہی ہم تقلید کو تسلیم نہیں کرتے مذہب کو تقلیدا قبول کرنے سے تحقیقا اُس پر ایمان لانا بہتر جانتے ہیں اور اسی طرح اور بہت سے مسایل اعتقادی و تمدنی ہیں جنمیں یا جنکے طرز بیان و طریقہ استدلال سے ہمکو اختلاف ہی اور ہم اُسکو تہذیب الاخلاق میں چھاپتے ہیں اور چھاپینگے ہمارے مخالفین عام مسلمانوں کو دھوکا دینے کی غرض سے اُن مسایل کو اور تہذیب الاخلاق کو دارالعلوم مسلمانان میں شامل کرتے ہیں فرض کرو کہ ہم بد اعتقاد سہی مگر دارالعلوم مسلمانان میں میں تو پڑھانے والا اور سبق دینے والا نہیں ہوں مدرس تو کمیٹی کی تجویز سے تمہارے وہی مولوی مقرر ہونگے جنکو تم اچھا سمجھتے ہو اور کیا عجب ہی کہ جناب مولوی بشیرالدین صاحب ہی اگر وہ قبول کریں تو مدرس اعلی مقرر ہوں پھر میری بد اعتقادی سے اور دارالعلوم مسلمانان سے کیا تعلق ہی — کتب دینیہ جو اُس دارالعلوم میں پڑھائی جاوینگی وہ کچھہ میری تصنیف کی ہوئی کتابیں نہونگی وہی منیہ و قدوری و ہدایہ ہوگی جن پر مسلمانوں کا اعتقاد ہی پھر میری کسی تحریر و تقریر سے دارالعلوم مسلمانان کو کیا تعلق ہی — تہذیب الاخلاق کچھہ کمیٹی اسلامی کا ( جو دارالعلوم مسلمانان کے قایم کرنے کو مقرر ہوئی ہی ) کاغذ نہیں ہی اُس کو دارالعلوم مسلمانان سے یا کمیٹی اسلامی سے کچھہ تعلق نہیں ہی وہ ایک پرچہ ہی جو اس سے علاحدہ بلکہ شاید اُس کے مقرر ہونے سے بھی پہلے جاری ہوچکا ہی اُسکو چند خاص دوستوں نے اپنے خاص خرچ سے جاری کیا ہی جو کچھہ وہ چاہتے ہیں اُسمیں چھاپتے ہیں فرض کرو کہ اُسمیں کفر و ارتداد کی باتیں چھپتی ہیں مگر یہہ تو بتاؤ کہ اُسکو مجوزہ دارالعلوم مسلمانان سے کیا تعلق ہی اب اسبات کو بخوبی سمجھکر ہرایک شخص جسکو خدانے ذرا بھی عقل اور ایمانداری دی ہی یقین کریگا کہ تہذیب الاخلاق اور ہمارے اختلافات کو جو ہمارے مخالف دارالعلوم مسلمانان کے بیچ میں سانتے ہیں یہہ صرف اُن کی دھوکہ دہی اور تدلیس ہی ورنہ اُن دونوں سے کچھہ علاقہ نہیں ہی دارالعلوم مسلمانان میں تو وہی عقاید سکھائے جاوینگے اور وہی کتابیں مذہبی پڑھائی جاوینگی جنکو عام مسلمان مانتے ہیں اور وہی خواجہ ضیاءالدین اور مولوی بشیرالدین صاحب مدرس ہونگے جو اس زمانہ کے مولوی ہیں *

کہید سوم — ہمارے مخالفین ممبران کمیٹی کی پوری تجویز کو چھپاکر لوگوں کو اس دھوکہ میں ڈالتے ہیں کہ جو روپیہ چندہ سے جمع ہوگا وہ سود میں لگایا جاویگا اور پرامیسری نوٹ خریدے جاوینگے اور یہہ شہرت ہی کہ اسی سبب سے مسلمان چندہ دینے کو معصیت سمجھتے ہیں — اسبات میں مخالفین نے کچھہ سچ کہا ہی اور کچھہ جھوٹ ملایا ہی — تمام ہندوستان کے مسلمان جانتے ہیں کہ مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب نے پرامیسری نوٹ کا منافع لینے کے جواز پر فتوی دیا ہی اور اُس فتوی کی بنیاد پر سیکڑوں مسلمانوں پاس

پراميسري نوٹ موجود هيں جنکا منافع وه ليتے هيں اور مثل شير مادر سمجهتے هيں اور شيعه مذهب کے مسلمان تو اُسکے جواز ميں کچهه شبهه بهي نهيں سمجهتے هاں البته ايسے بهي سني مسلمان هيں جو پراميسري نوٹ کے منافع کو سود و حرام سمجهتے هيں — کميٹي نے زر چنده سے پراميسري نوٹ خريدنے اور جايداد خريدنے دونوں کي اجازت دي هی اور قاعده مقرر کرديا هی که جو شخص اپنے چنده ميں يهه شرط لگادے که اُسکا روپيه پراميسري نوٹ خريدنے ميں نه لگايا جاوے بلکه صرف جائداد خريدنے ميں صرف هو اُن کا روپيه علاحده امانت رهے اور جائداد خريدنے ميں صرف هو اس قسم کے چنده کے ليئے جدا رجسٹر بنے هيں اُسکا حساب جدا لکها جاتا هی اور جسقدر روپيه مشروط به جائداد آيا هی بدستور امانت هی اور بجز خريد جائداد کے اور کسي ميں صرف نهوگا پس سود کے بهانه سے روپيه کا ندينا صرف اپني دوں همتي اور قومي همدردي نهونے کے عيب کو چهپانا هی اور همارے مخالفوں کا اس مضمون کو طول دينا اور بڑهانا اور سود سود پکارنا صرف جهوٹے مکر سے لوگوں کو اغوا کرنا هی ورنه هرايک نيکدل آدمي يقين کرسکتا هی که اگر وه اپنا زر چنده پراميسري نوٹ کي خريداري ميں لگانا نهيں چاهتا تو هرگز اُسميں لگايا نهيں جاويگا *

کيد چهارم — هم نے ايک خاص اپني راے تهذيب الاخلاق مطبوعه يکم رجب سنه ۱۲۸۹ هجري ميں چهاپي تهي اسباب ميں که مدرسةالعلوم ميں کسطرح طالب علموں کا رهنا و تربيت پانا چاهيئے — اُسکے شروع هي ميں همنے جتايا هی که اُن امور کي نسبت جو قواعد قرار پاوينگے وه ايک کميٹي مسلمانان کي تجويز سے قرار پاوينگے جو مجلس مدبران تعليم کے نام سے نامزد هوگي اور جو کچهه که همنے اُسميں بيان کيا هی وه صرف هماري راے هی همارے مخالفين نے هماري اُس راے کو ديده و دانسته قصدا لوگوں کو دهوکه دينے کے ليئے يهه مشهور کيا که يهه وه قواعد هيں جو مجوزه مدرسةالعلوم مسلمانان ميں جاري هونگے حالانکه يهه بالکل جهوٹ اور اتهام هی کيونکه اگر ممبران کميٹي اُنکو ناپسند کريں تو ايک بهي اُس ميں سے جاري نهيں هوسکتا مجهه اکيلے کي راے اکياون موجوده ممبروں کے مقابله ميں يا اُس کميٹي کے ممبروں کے مقابله ميں جو مدبران تعليم کے نام سے مقرر هو کيا پيش جاسکتي هی بلاشبهه جسطرح اور ممبروں کو اپني راے ظاهر کرنے کا اختيار هی اسيطرح مجهکو بهي اپني راے ظاهر کرنے کا حق هی مگر جاري وهي چيز هوگي جو کثرت راے ممبران سے منظور هوگي *

بلاشبهه ميري راے هی اور ميں اس پر نهايت مضبوط هوں که مسلمان لڑکوں کو تعليم سے زياده تربيت کي حاجت هی اُن کے پچهلے پنے کي عادت اُن سے چهڑانا اُن کو صفائي و پاکيزگي کي عادت ڈالنا اُن کي رفتار و گفتار و پوشاک کو درست کرنا نهايت ضرور هی اور جب وه وقت آويگا اور منتظمان مدرسه کي کميٹي جمع هوگي اور ميں بهي اگر زنده هونگا اور اُس کميٹي کا ممبر منتخب هونگا تو نهايت فصيح و بليغ تقرير سے جو ميرے دماغ ميں هی وه اور ممبروں کے دماغ ميں بهي ڈالنا چاهونگا اور جهاں تک ميرے بيان ميں طاقت هی ميں اپني راے کي خوبي اور صحت اور سچائي اور مفيد ثابت کرنے ميں کوشش کرونگا اگر ممبران کميٹي ميري راے کے موافق هوگئے تو ميں يقين کرونگا که مسلمانوں کي بداقبالي کے دن گئے اور بهتري کے دن آئے اور اگر ميري راے منظور نهوئي تو سمجهونگا که ابهي تهوڑي سي نحوست مسلمانوں پر باقي هی *

اس حقيقت سے واقف هوکر هر ايک نيک دل آدمي يقين کريگا که همارے مخالفوں نے اس باب ميں جو کچهه لکها هی اور جو جو امر نسبت دارالعلوم مسلمانان کے بيان کيئے هيں کسقدر لغو اور خلاف واقع هيں زياده تر تعجب يهه هی که اگر ميري هي ذاتي باتوں کو اور ميري هي خاص رايوں کو دارالعلوم مسلمانان کي نسبت منسوب کرتے اور اُس ميں کچهه زيادتي اور کمي نکرتے تو بهي ايک بات تهي اُنهوں نے تو اُس ميں لفظا و معنا تحريف کي هی اور يهوديوں کے بهي کان کاٹے هيں لاچار جو کچهه همنے اپني اُس راے ميں لکها هی اُسکا مختصراً پهر اعاده کرتے هيں *

هم نے اُس ميں يهه راے دي هی که طالب علموں کو اختيار هوگا که جيسا لباس چاهيں پهنيں الا مدرسه ميں کالے اپکيک چغه اور لال ترکي ٹوپي جسکا رواج روم و عرب و شام ميں هی اور اب وه ٹوپي خاص ترکوں يعني مسلمانوں کي سمجهي جاتي هی پهنني هوگي *

هماري اس راے کو دروغ گويوں نے انگريزي لباس اور کوٹ پتلون کا پهننا قرار ديا هی ذرا ايمانداري سے غور کرنا چاهيئے که اسوقت کتنے مسلمان نکليں گے جنکے پاس کالے الپکيکے چغے موجود هونگے کون مسلمان هی جو کالے الپکيکا چغه نهيں پهنتا اور اُسکو حرام سمجهتا هی اور انگريزي کوٹ جانتا هی — اگر بمبئي ميں جاکر جهاز پر سے حاجيوں کا غول اُترتے هوئے ديکهو تو جانو کسقدر حاجي عرب سے لال ٹوپي پهنے هوئے آئے هيں کتنے تعجب کي بات هی که گبروني قبا و انگرکهه اور لکهنؤ اور بنارسي ٹوپي تو بالکل جائز هو اور کالا چغه جسکا پهننا آنحضرت صلعم سے بهي بيان هوا هی اور لال ٹوپي جو گروه اعظم مسلمانان کي هی اور عرب ميں بهي جاري هی وه معيوب هو — بريں عقل و دانش ببايد گريست * اگر همارے مخالف

صحيح صحيح بات هي كه بيان پر اكتفا كرتے تو بهي خير تهي مگر اس اتهام كو تو ديكهو نه چغه كو انگريزي كوٹ اور اس لباس كو انگريزي لباس بيان كيا هي *

دوسري تجويز هماري يهه تهي كه هر طالب علم كو مدرسه ميں موزه يعني جراب اور انگريزي جوته پهنكر آنا هوگا — اس تجويز كو تو مخالفوں نے اس طرح بيان كيا كه گويا همنے سب طالب علموں كا كرستان كرنا تجويز كرديا قطع نظر اور سب باتوں كے هم كهتے هيں كه اسوقت هر قصبه و شهر ميں جاكر ديكهو نه كسقدر مسلمان اور مسلمانوں كے بچے انگريزي جوته پهنتے هيں اور كوئي ذرا بهي برا نهيں جانتا پس اگر همنے بهي انگريزي جوته پهننا تجويز كيا تو كيا قيامت كي اور كيوں طالب علموں كو كرستان بنا ديا پس هر ايك نيك دل آدمي يقين كرسكتا هي كه يهه تمام غوغا مخالفوں كا صرف خبث طينت پر مبني هي نه كسي اصليت پر *

تيسري تجويز هماري يهه تهي كه سب طالب علم ايك جگهه كهانا كهاويں اور طرز كهانے كا يا تو مثل تركوں كے هو جو ميز پر كهاتے هيں يا مثل عربوں كے هو جو زمين پر بيٹهه كر اور چوكي پر كهانا ركهه كر كهاتے هيں اسي بات كو مخالفوں نے چهري كانٹے سے كهانا تعبير كيا مگر اسكو كچهه هي تعبير كرو هم اس طريقه كو نهايت پسند كرتے هيں اور بلاشبهه كميٹي ميں يهي راے دينگے اور اگر اور ممبر هماري راے كو نامنظور كرينگے تو بلاشبهه همارا كچهه بس نهيں چلنے كا مگر دل ميں كهينگے كه افسوس خرد ممبر بهي تعليم كے محتاج هيں *

چوتهي تجويز جو سب سے زياده قيامت برپا كرنے والي تهي وه يهه تهي كه جو لوگ اس مدرسه كے بڑے حامي هوئے هوں انكي روغني تصويريں قد آدم نهايت عمده سنهري چوكهٹوں ميں هميشه كي يادگاري كے ليئے مدرسه ميں ركهي جاويں *

ظاهر هي كه يهه بات كچهه اصول تعليم اور بناء مدرسه سے متعلق نهيں تهي اور نه اسوقت اسبات كي بحث هي كه وه شرعا جايز هيں يا نهيں يهه صرف اپنے شوق كي بات هي مجهے تصوير سے شوق هي ميں اپنے گهر ميں تصويريں ركهتا هوں وهاں بڑي خوبصورتي و شان كے ليئے تصويريں ركهنا تجويز كرتا هوں ميں تصويريں طيار كركر وهاں لٹكاونگا حاميان مدرسه كي نهايت عمده و خوبصورت اور مخالفان مدرسه كي نهايت هيبت ناك و بد صورت ممبران كميٹي اگر مجهكو وهاں ركهنے نه دينگے ميں اپنے گهر لاكر ركهه لونگا اس ميں جهگڑا كيا هي اور مدرسه سے مخالفت كي كون سي بات هي *

آه كيا افسوس كي بات هي حافظ هي بے شك نهايت عمده شخص تها اُسكا يهه شعر اسوقت ميرے دلكو لگ گيا —

واعظان كيں جلوه در محراب و منبر ميكنند
چوں بخلوت ميروند آن كار ديگر ميكنند

سيكڑوں مسلمان هونگے جنهوں نے نهايت آرزو سے اپني تصويريں بنوائي هونگي يهاں تك كه همارے قديم دوست مخدوم جناب حاجي مولوي سيد امدادالعلي صاحب بهادر ڈپٹي كلكٹر كانپور نے بهي باوصف اسقدر اتقي كے نهايت معركه آرائي سے اپني تصوير كهنچوائي هي جو همارے كمره ميں نهايت عمده چوكهٹے ميں موجود هي پس همنے كيا آفت برپا كي جو مدرسه كے هال ميں تصويروں كا ركهنا تجويز كيا — غرضكه اگر لوگ ان باتوں پر غور سے اور انصاف سے نظر كرينگے تو اصل بات اور مخالف اور موافق كي ٹهيك نيتي يا بدنيتي كسي طرح پوشيده نهيں ره سكتي *

كيد پنجم — وه لوگوں كو يهه كهكر بهكاتے هيں كه مياں يهه سب خيالي پلاؤ هيں اسقدر روپيه نه جمع هوگا نه يهه مدرسه قايم هوگا پس اس ميں چنده دينا محض بےفائده هي سيد احمد هي كے دم تك يهه چرچا هي پهر كون كچهه كرتا هي — اسبات كا تو همكو بهي رنج هي كه همارے بعد كون مسلمانوں كي خبر ليگا غالبا سب يتيم هوجاوينگے مگر خدا كي رحمت سے هم نااُميد نهيں هيں ضرور كوئي نه كوئي پيدا هوويگا *

روپيه بغير بلاشبهه كچهه نهيں هوسكتا خصوصا ايسي ابتر حال قوم كا جيسيكه هندوستان كے مسلمان هيں بغير زر خطير كے سنبهالنا نهايت هي دشوار هي مگر انصاف كرنا چاهيئے كه ايسي حالت كا يهه علاج هي كه هم سب ملكر كوشش كريں اور سب يك دل و يك جان هوكر روپيه فراهم كرنے پر كوشش كريں يا يهه كهه كر لوگوں كو بهكا ديں كه مياں چنده دينے سے كيا فائده اس قدر روپيه كب جمع هوسكتا هي *

كيد ششم — وه لوگوں سے يهه كهتے هيں كه اس مدرسه ميں تو انگريز كافروں كے علوم جديده پڑهائے جاوينگے جو علم همارے باپ دادا پڑهتے آئے تهے اُن كو چهوڑانا چاهتے هيں *

يهه مكر اُن كا كسقدر سچ هي اور كسيقدر جهوٹ جس شخص نے تجويز و طريقه تعليم كو پڑها هوگا وه بخوبي جانتا هوگا كه علوم مذهبي مثل حديث و تفسير و فقه وغيره هم وهي پڑهانے چاهتے هيں جو همارے باپ دادا پڑهتے آئے هيں عربي زبان بهي هم وهي سكهاني چاهتے هيں جو همارے باپ دادا سيكهتے آئے هيں — هاں بيشك دنياوي علوم جو هم پهلے پڑهتے تهے اُن كو هم اس زمانه ميں كچهه مفيد نهيں سمجهتے بلكه صحيح بهي نهيں سمجهتے اور اس ليئے بعوض اُن دنياوي علوم كے وه دنياوي علوم پڑهانا چاهتے هيں جو اب

دارالعلوم مسلمانان

زمانہ میں مفید ہیں اور جن کا جاننا انسان کو دنیا میں انسان بننے کے لیئے نہایت ضرور ہی اور جن کے نہ جاننے سے ہماری قوم کا لکھا پڑھا شخص بھی محض کودن رہتا ہی ہماری راے میں دنیا میں قومی عزت اور قومی بہبودی اور قومی آسودگی اور قومی تمول اُنہی علوم کے جاننے پر منحصر اور ذریعہ حصول معاش بھی وہی علم ہیں خواہ وہ ذریعہ سرکاری نوکری کا ہو یا تجارت کا اور یا کسی پیشہ کے اختیار کرنے کا اور اس لیئے اُنہی علوم کے رایج کرنے کے لیئے اس دارالعلوم کے قایم کرنے کی تجویز ہوئی ہی پس یہہ تو بلاشبہہ لاعلاج بات ہی اگر وہابی اور نادان مسلمان اُن دنیاوی علوم کے پڑھانے سے ناراض ہیں جو اس مدرسہ میں پڑھائے جاوینگے اور اُس سبب سے چندہ دینے و مدد کرنے میں کوتاہی کرتے ہیں تو اُنکی یہہ حماقت اُن کو مبارک رہے ہم ایسوں سے چندہ نہ ملنے کا کچھہ افسوس نہیں کرتے اس قسم کے لوگ جانوروں کی مانند ہیں کیا ہم جانوروں سے دارالعلوم میں مدد ملنے کی توقع کرسکتے ہیں *

اے میرے دوستو! تم خوب غور کرو کہ یہہ دارالعلوم اپنی قوم کی بھلائی اور بہتری اور اُن میں علم کی روشنی پھیلانے اور اُن کو روشن ضمیر کرنے اور اُن میں اعلی درجہ کی لیاقت اور تہذیب و شایستگی پھیلانے کے لیئے بنایا جاتا ہی تاکہ وہ بھی مثل دیگر معزز اقوام کے معزز ہوں پس ہم نہایت نالایق اور دوں ہمت ہونگے اگر اپنے مخالفین کے ڈر سے ہم اپنے اس عمدہ مقصد کو چھوڑینگے — تم خیال کرو کہ اگر ہمنے اپنے اس اعلی مقصد کو چھوڑا اور اس دارالعلوم کو ایک ایسا ہی تاریک مدرسہ بنادیا جیسیکہ اس زمانہ میں ایشیائی تعلیم کے مدرسوں کا حال ہی تو شاید ہماری نامآوری تو ہو مگر ہم نے اپنے ملک اور اپنی قوم کے ساتھہ کچھہ بھلائی نہ کی ہوگی بلکہ نہایت دشمنی کی ہوگی اور اندھیرے پر اَور اندھیرا ڈالا ہوگا اور اندھے کو اَور کوئیں میں ڈھکیل دیا ہوگا — اور بالفرض اگر ہم اپنے مطلب پر کامیاب نہوئے اور وہابیوں اور وہابیوں کے سرگروہوں کے تعصب اور اپنے ملک اور اپنی قوم کے بدخواہوں اور ڈریٹروں کی کوشش اور ہمارے مخالفوں کی سعی یا مسلمانوں کی حماقت اور نادانی و نافہمی سے ایسا دارالعلوم جیسا کہ ہم چاہتے ہیں قایم نہو اور لوگ کچھہ مدد نہ کریں تو ہمکو کچھہ رنج و افسوس نہوگا کیونکہ ہمارا فرض صرف کوشش کرنا ہی اُس کا پورا ہونا یا نہونا ہمارے اختیار میں نہیں ہی ہمکو صرف اپنا فرض ادا کرنا چاہیئے "السعي مني و الاتمام من اللہ تعالی" *

ہمکو اپنے بعضے دوستوں سے تعجب ہی کہ وہ ہمارے مخالفین کی مخالفت سے بہت ڈر گئے ہیں اور وہ یہہ سمجھتے ہیں کہ اُنکی مخالفت بہت کچھہ اثر کریگی اور وہ یہہ بھی سمجھتے ہیں کہ اُن کی مخالفت نے چندہ کے وصول ہونے میں ہرج ڈالا ہی مگر میں اس خیال کی صحت کو دل سے تسلیم نہیں کرتا کیونکہ جن لوگوں میں قومی ہمدردی کا کچھہ بھی اثر ہی وہ سب چندہ بھی دیتے ہیں اور دل سے اس دارالعلوم کا قیام چاہتے ہیں — حیدرآباد میں لوگ سب کمیٹی مقرر ہونے کے خواہشمند معلوم ہوتے ہیں پریسیڈنسی مدراس کے لایق آدمی اسقدر ہماری تجویزوں کو پسند کرتے ہیں کہ صوبہ مدراس کے مسلمانوں کی تعلیم بھی ہماری کمیٹی اور ہمارے مجوزہ دارالعلوم میں شامل کرنے کو تحریکیں شروع کی ہیں شمس الاخبار مدراس میں اُس کمیٹی کی روندادیں ہمیشہ چھپتی ہیں پٹنہ کے لوگ بھی سب کمیٹی مقرر کرنے کے خواہشمند معلوم ہوتے ہیں اور چندہ بھی برابر ہوتا جاتا ہی اور وصول بھی ہوتا جاتا ہی اب ہم عنقریب چندہ جدید کی فہرست چھاپینگے جس سے معلوم ہوگا کہ کسقدر جدید چندہ ہوا ہی *

چندہ جو اب تیزی سے ترقی نہیں پاتا اس کی وجہہ یہہ نہیں ہی جو ہمارے بعض دوستوں نے سمجھی ہی بلکہ اس کی اور دو وجہہ ہیں ایک ضعیف اور ایک قوی — ضعیف وجہہ یہہ ہی کہ جو لوگ فیاضی سے اور دلیری سے دینے والے تھے اُنھوں نے جلد جلد چندہ دیا اس لیئے ضرور تھا کہ اول اول تیزی سے چندہ چلے اب ضرور ہی کہ آہستہ آہستہ ترقی پاوے تمام چندوں کا یہی نیچر ہی جس طرح کہ اول اول تیزی سے چندہ چلتا ہی اگر اُسی طرح برابر چلا جاوے تو ہم تو فرانس اور جرمن دونوں بادشاہتوں کو مول لے لیں — دوسرا قوی سبب یہہ ہی کہ ہمارے دوست بھی اور وہ بھی جو دل و جان سے اس دارالعلوم کا قیام چاہتے ہیں اور خود ہماری کمیٹی کے ممبر چندہ وصول کرنے میں سعی و کوشش نہیں کرتے تقصیر معاف ہو فضل الہی سے ہماری کمیٹی کے باون ممبر ہیں اُن میں سے سواے ایک کے جس کے آگے ہم سب کو سر جھکانا چاہیئے اَور کسی نے کیا کیا ہی صرف ہمارا ایک دم ہی جس قدر ہمکو وقت و فرصت ملتی ہی اُس قدر ہم کرتے ہیں اس تحریر سے ہمکو اپنے ممبروں کی شکایت مقصود نہیں ہی بلکہ اُن کو جوش دلانا منظور ہی کہ محنت کریں در بدر پھر کر اپنی قوم کے لیئے چندہ مانگیں — حقیقت یہہ ہی کہ اب یہہ وقت نہیں رہا ہی کہ صرف کاغذ کے گھوڑے دوڑانے سے کام چلے بلکہ خود شہر بشہر اور ضلع بضلع دورہ کرنے اور اسپیچیں سنانے اور لوگوں کے دلوں کو جوش میں لانے کا وقت ہی اس کام کے لیئے علاوہ فرصت اور وقت کے روپیہ کا بھی ہونا درکار ہی کہ بدون خرچ کے دورہ نہیں ہوسکتا کمیٹی کی تھیلی میں جو گیا پھر

نکلتا نہیں پس دورہ کرنے کا وقت اُس کي معنت اُس کا خرچ سب ہم کو اپني گرہ سے کرنا هی — اگر خدا کي مرضي هی تو هم سب کچھہ کرینگے اگر زندہ هیں اور خدا کي بھي مرضي هی تو اپنے مخالفوں کو دکھائینگے کہ خدا نے کیا کیا اور اگر اس میں آنکھہ بند هوگئي اور لحد میں جا سوئے تو یہہ امید رکھینگے کہ —

مردے از غیب بروں آید و کارے بکند

جو تجویز مدرسۃالعلوم مسلمانان کي همنے لکھي هی بے خبر لوگ اُس کا لطف نہیں جان سکتے اگر هماري قوم باخبر هوتي تو اُس کي قدر جانتي بااین همہ هماري هي قوم کے بعض لوگ ایسے بھي هیں جنہوں نے بخوبي اُس کا لطف سمجھا هی — تجویز مذکورہ کے چھپنے کے چند روز بعد هي ایک صاحب کا خط همارے پاس آیا تھا جن سے اور هم سے اُس وقت تک ملاقات بھي نہ تھي اُس خط کو بجنسہ هم چھاپتے هیں اس تسلي کے لیئے کہ ناقدر دانوں کے ساتھہ هماري قدر کرنے والے بھي موجود هیں گو کہ صحیح مقولہ یہي هی کہ "قدر مرداں بعد مردن" *

## نقل خط

بجناب جناب فیض مآب مربي و سرپرست مسلمانان هند جناب
مولانائے مولوي سید احمد خاں صاحب بہادر ستارہ هند
دامت برکاتہ

تسلیم — میں نے اخبار سین ٹیفک سوسئیٹي علیگڈہ مطبوعہ ۶ ستمبر سنہ ۱۸۷۲ ع میں آپ کا وہ مضمون جو مدرسۃالعلوم کي نسبت تھا چھپا هوا دیکھا — یہہ الهامي مضمون مسلمانوں کے واسطے جانفزا مژدہ هی آپ نے وہ فکریں کي هیں جن سے مسلمان شایستگي میں یورپ کي شایستہ قوم سے بھي زیادہ هو جاویں اور اُن کو لندن جانے کي پھر دقتیں نہ اُٹھاني پڑیں — اب کہئے کہ آپ کا لندن جانا مکہ جانے سے زیادہ مفید هوا آپ اگر مکہ جاتے تو صرف آپ کي ذات کا فائدہ تھا ایک مخلوق خدا جو گمراهي میں تھي اُس کي دستگیري کون کرتا میں نے جب سے آپ کا یہہ مضمون دیکھا هی بے اختیار یہہ جي چاهتا هی کہ اُس شخص کے قدم چومے هوتے جس نے همکو ڈوبتے دیکھا اور گمراهي کے دریا سے نکالا — آپ نے مسلمانوں کے ساتھہ وہ سلوک کیا هی جس کا شکریہ ادا کرنا مسلمانوں کي طاقت بشري سے باهر هی بہرحال —

تم سلامت رهو زمانہ میں * هر برس کے هوں دن پچاس هزار

ایک بات پر مجھکو بادي النظر میں کچھہ شبہہ هوا تھا — کہ مدرسۃالعلوم میں تصویر کیونکر هوگي تصویر کا تو رکھنا ممنوع هی لیکن جب خیال کیا تو معلوم هوا کہ شارع علیہ السلام نے جو تصویر کي نسبت حکم کیا هی وہ صرف مشابہت اهل هنود کا سبب تھا کہ مبادا مسلمان بھي اُن کي پرستش کرنے لگیں اور جب کہ همارا یہہ عقیدہ نہیں هی تو پھر کوئي الزام نہیں عاید هوسکتا † — بلکہ اس مدرسہ میں تصویر کے رکھنے سے ایک طرح کا لوگوں کو جوش دلانا هی سچ هی *

مرد آخر بیں مبارک بندہ ایست

یہہ نہیں معلوم هوا کہ چندہ کي تعداد کہانتک پہونچ گئي هی کیسي خوشي کا وہ دن هوگا جس دن مدرسہ کي بنیاد قایم هوگي خدا کرے اب تمنائے دل جلد پوري هو — امین ثم آمین *

جہاں پر کہ ذکر مکانات کیا گیا هی اور جس شہر میں کہ مدرسہ قایم هوگا اُن صفات کے ساتھہ جو آپ نے تحریر فرمایا هی اگر حق‌الله پوچھیئے تو وہ شہر علیگڈہ هی *

آپ کا تابعدار فرمانبردار
احقر معصوم علي

پس هماري تمنا اپنے هم قوموں سے یہہ تھي کہ بد گماني کے عوض اگر نیک گمان کریں اور نیک کام میں مدد دیں اور غلطیوں کي اصلاح پر کوشش فرماویں تو صرف مخالفت کرنے سے هزار درجہ همارے اور هماري قوم کے لیئے بہتر هوگا — والله یهدي من یشاء الی صراط مستقیم *

اب خاتمہ تحریر پر هماري درخواست بالتخصیص ایڈیٹران اودہ اخبار اور پنجابي اخبار لاهور سے یہہ هی کہ اپني عنایت و مہرباني سے جیسي کہ وہ همیشہ فرماتے رهے هیں هماري اس تحریر کو اپنے اخباروں میں مندرج فرماکر هم کو ممنون منت فرماویں اور اُن کے سوا اگر اَوْر اخبار نویس بھي اپنے اخبار میں اس تحریر کو جگہہ دینگے تو هم دل سے اُن کي عنایت کے شکر گذار هونگے *

راقـــــــم
سید احمد

---

نمبر ۲۰۸

# بحث و تکرار

جب کتے آپسمیں ملکر بیٹھتے هیں تو پہلے تیوري چڑهاکر ایک دوسرے کو بري نگاہ سے آنکھیں بدل بدل کر دیکھنا شروع کرتے هیں پھر تھوڑي تھوڑي گونجیلي آواز اُن کے نتھنوں سے نکلنے لگتي هی پھر

† اگر راقم خط یہہ خیال کرتے کہ تصویروں کا رکھنا صرف خوشي و شان کے لیئے تھا تو بہتر هوتا — مہتمم

تھوڑا سا جبڑا کھلتا ھی اور دانت دکھلائی دینے لگتے ھیں اور حلق سے آواز نکلنی شروع ھوتی ھی پھر باچھیں چرکر کانوں سے جالگتی ھیں اور ناک سمٹ کر ماتھے پر چڑھ جاتی ھی ڈاڑھوں تک دانت باھر نکل آتے ھیں منھہ سے جھاگ نکل پڑتے ھیں اور عنیف آواز کے ساتھہ اُٹھہ کھڑے ھوتے ھیں اور ایک دوسرے سے چمٹ جاتے ھیں اسکا ھاتھہ اُسکے گلے میں اور اُسکی ٹانگ اُسکی کمر میں اُسکا کان اُسکے منھہ میں اور اسکا ٹینٹوا اُس کے جبڑے میں اس نے اُسکو کاٹا اور اُس نے اسکو پچھاڑ کر بھنبوڑا جو کمزور ھوا دم دبا کر بھاگ نکلا *

نامھذب آدمیوں کی مجلس میں بھی آپسمیں اسی طرح پر تکرار ھوتی ھی پہلے صاحب سلامت ھوکر اپسمیں مل بیٹھتے ھیں پھر دھیمی دھیمی بات چیت شروع ھوتی ھی ایک کوئی بات کہتا ھی دوسرا بولتا ھی واہ یوں نہیں یوں ھی وہ کہتا ھی واہ تم کیا جانو وہ بولتا ھی تم کیا جانو دونوں کی نگاہ بدل جاتی ھی تیوری چڑہ جاتی ھی رخ بدل چلتا ھی آنکھیں ڈراونی ھو جاتی ھیں باچھیں چرجاتی ھیں دانت نکل پڑتے ھیں تھوک اُڑنے لگتا ھی باچھوں تک کف بھرآتے ھیں سانس جلدی چلتا ھی رگیں تن جاتی ھیں آنکھہ ناک بھوں ھاتھہ عجیب عجیب حرکتیں کرنے لگتی ھیں عنیف عنیف آوازیں نکلنے لگتی ھیں استین چڑھا ھاتھہ پھیلا اُسکی گردن اُس کے ھاتھہ میں اور اُسکی ڈاڑھی اُسکی مٹھی میں لپا ڈگی ھونے لگتی ھی کسی نے بیچ بچاؤ کرکر چھوڑا دیا تو غراتے ھوئے ایک ادھر چلا گیا اور ایک اودھر اور اگر کوئی بیچ بچاؤ کرنے والا نہوا تو کمزور نے پٹ کر کپڑے جھاڑتے سر سہلاتے اپنی راہ لی *

جسقدر تہذیب میں ترقی ھوتی ھی اُسیقدر اس تکرار میں کمی ھوتی ھی کہیں غر فش ھوکر رہ جاتی ھی کہیں توں تکار تک نوبت آجاتی ھی کہیں آنکھیں بدلنے اور ناک چڑھانے اور جلدی جلدی سانس چلنے ھی پر خیر گذر جاتی ھی مگر ان سب میں کسی نہ کسی قدر کتوں کی مجلس کا اثر پایا جاتا ھی پس انسان کو لازم ھی کہ اپنے دوستوں سے کتوں کی طرح بحث و تکرار کرنے سے پرھیز کرے *

انسانوں میں اختلاف راے ضرور ھوتا ھی اور اُس کے پرکھنے کے لیئے بحث و مباحثہ ھی کسوٹی ھی اور اگر سچ پوچھو تو بے مباحثہ اور دل لگی کے آپسمیں دوستوں کی مجلس بھی پھیکی ھی مگر ھمیشہ مباحثہ اور تکرار میں تہذیب و شایستگی محبت اور دوستی کو ھاتھہ سے دینا نچاھیئے *

پس اے میرے عزیز ھموطنوں جب تم کسیکے برخلاف کوئی بات کہنی چاھو یا کسیکی بات کی تردید کا ارادہ کرو تو خوش اخلاقی اور تہذیب کو ھاتھہ سے مت دو اگر ایک ھی مجلس میں دو بدو بات چیت کرتے ھو تو اور بھی زیادہ نرمی اختیار کرو چہرہ لہجہ آواز وضع لفظ اسطرح پر رکھو جس سے تہذیب اور شرافت ظاھر ھو مگر بناوٹ بھی نہ پائی جاوے تردیدی گفتگو کے ساتھہ ھمیشہ سادگی سے معذرت کے لفظ استعمال کرو مثلاً یہہ کہ میری سمجھہ میں نہیں آیا یا شاید مجھے دھوکا ھوا یا میں غلط سمجھا گو بات تو عجیب ھی مگر آپ کے فرمانے سے باور کرتا ھوں — جب دو تین دفعہ بات کا اولٹ پھیر ھو اور کوئی اپنی راے کو نہ بدلے تو زیادہ تکرار مت بڑھاو یہہ کہہ کر کہ میں اسبات کو پھر سوچونگا یا اُس پر پھر خیال کرونگا جھگڑے کو کچھہ ھنسی خوشی دوستی کی باتیں کہہ کر ختم کرو دوستی کی باتوں میں اپنے دوست کو یقین دلاؤ کہ اُس دو تین دفعہ کی اولٹ پھیر سے تمہارے دل میں کچھہ کدورت نہیں آئی ھی اور نہ تمہارا مطلب باتوں کی اُس اولٹ پھیر سے اپنے دوست کو کچھہ تکلیف دینے کا تھا کیونکہ جھگڑا یا شبہہ زیادہ دنوں تک رھنے سے دونوں کی محبت میں کمی ھو جاتی ھی اور رفتہ رفتہ دوستی ٹوٹ جاتی ھی اور ایسی عزیز چیز ( جیسیکہ دوستی ) ھاتھہ سے جاتی رھتی ھی *

جبکہ تم مجلس میں ھو جہاں مختلف راے کے آدمی ملے ھوئے ھیں تو جہاں تک ممکن ھو جھگڑے اور تکرار اور مباحثہ کو آنے مت دو کیونکہ جب تقریر بڑہ جاتی ھی تو دونوں کو ناراض کردیتی جب دیکھو کہ تقریر لنبی ھوتی جاتی ھی اور تیزی اور زور سے تقریر ھونے لگی ھی تو جسقدر جلد ممکن ھو اُسکو ختم کرو اور آپسمیں ھنسی خوشی مذاق کی باتوں سے دلکو ٹھنڈا کرلو میں چاھتا ھوں کہ میرے ھموطن اس بات پر غور کریں کہ اُن کی مجلسوں میں آپس کے مباحثہ اور تکرار کا انجام کیا ھوتا ھی *

راقـــم
سی ایف سید احمد

بمقام علیگدہ — مطبع علیگدہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اھتمام سے شایع ھوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] یکم ربیع الاول سنہ ۱۲۹۰ ہجری سنہ ۱۳۰۴ نبوی [ نمبر ۴

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساٹھہ روپیہ سالانہ پیشگی بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کی تقسیم کا بھی بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپہ ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۳۷

# تدابیر ترقی مسلمانان

گورنمنٹ مدراس اور گورنمنٹ بمبئی اور گورنمنٹ بنگالہ نے ھمکو کچھہ کاغذات مرحمت فرمائے ھیں جن سے یہہ سب حالات معلوم ھوتے ھیں کہ مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کی ترقی کے لیئے آج تک اِن تینوں گورنمنٹوں نے کیا کیا خاص تدبیریں کی ھیں حکام وقت نے جو بالفعل ھماری جہالت پر توجہہ فرمائی ھی ھمکو اُس سے غایت درجہ کی خوشی اور احسان مندی حاصل ھوئی ھی اور اُمید ھی کہ اُن تدبیروں میں کامیابی ھو *

گورنمنٹ مدراس اور گورنمنٹ بنگالہ اس معاملہ میں سبقت لیگئی ھیں اور گورنمنٹ بمبئی نے بھی بالکل عدم توجھی نہیں فرمائی ھی ھمپر لازم اور واجب ھی کہ ھم جناب نواب گورنر جنرل بہادر کشور ھند کا دل سے شکر ادا کریں کیونکہ اُنھوں نے پہلے پہل مسلمانوں کی خراب حالت پر اپنی ماتحت گورنمنٹوں کو متوجہہ فرمایا *

اِن سطروں کے لکھنے سے ھماری اصل غرض یہہ ھی کہ ھم بطور اختصار یہہ حال ظاھر کریں کہ ان تینوں گورنمنٹوں نے خاص مسلمانوں کی ترقی تعلیم کے لیئے پچھلے تین برسوں میں کیا کچھہ کیا ھی *

## گورنمنٹ بنگالہ

گورنمنٹ ھند کی چٹھی کے جواب میں احاطہ بنگالہ کے مسلمانوں کی تعلیم کی نسبت نواب لفٹننٹ گورنر بہادر بنگالہ کی یہہ راے اُن کے سکرتری نے لکھی ھی کہ صوبہ بہار کے مسلمان سرکاری ملازموں میں وھاں کے ھندو باشندوں سے کچھہ کم نہیں ھیں ھاں اگر مسلمانوں کی کچھہ کمی اور نقصان ھی تو بنگالیوں کے مقابلہ میں ھی جو بڑے بڑے فائدے اُٹھاتے ھیں سکرتری گورنمنٹ بنگالہ کی اُسی چٹھی میں اس بات کے دیکھنے سے ھمکو افسوس ھوتا ھی کہ حضور عالی نواب لفٹننٹ گورنر بہادر بنگالہ کو یہہ یقین نہیں ھوتا ھی کہ صرف ھندوستان کی دیسی زبان کے ذریعہ سے اعلی درجہ کی تعلیم ھونی ممکن ھی وہ فرماتے ھیں کہ اگر ھم اعلی درجہ کی تعلیم دیسی زبان کے ذریعہ سے دینا چاھیں تو ھمکو بہت سے لفظ اَور زبانوں سے لینے پڑینگے یا نئے بنانے ھونگے اور ھندوستانی ملکوں میں ایسے الفاظ مغربی ایشیا کی زبانوں سے لیئے جاوینگے چنانچہ عربی زبان پر توجہہ کرنی پڑیگی کیونکہ یہی ایک ایسی وسیع اور لوچ دار مغربی زبان ھی جس میں سے ھر ایک چیز کے لیئے نئے لفظ نکل سکتے ھیں خواہ ھم مصنوعی اور مرکب اُردو لیویں یا نری فارسی لیویں جو نہایت آسان

---

We have been favoured by the Governments of Bengal, Madras, and Bombay with papers giving information as to the especial measures lately adopted by them to encourage education among the Mahomedans. We cannot but regard with great satisfaction and gratitude the attention which the rulers of this country have lately paid to our intellectual destitution, and we sincerely hope that their efforts may meet with success.

The Governments of Madras and Bengal have been foremost in this respect, nor has the Government of Bombay left the subject unnoticed altogether. Our thanks are most due to His Excellency the Governor-General of India who first called the attention of the Provincial Governments to the degraded condition of the Mahomedans.

The object of writing these lines is to give a brief account of what has been done by the three Governments during the last three years for the especial encouragement of education among the Musalmans.

In reply to a communication from the Government of India, the Secretary to the Government of Bengal gives the views of the Lieutenant-Governor upon the education of Mahomedans in that Province. The share taken by the Mahomedans of Behar in the Government Service is considered satisfactory as compared with the native Hindoos of Behar. "The competition which the Musalmans have to fear is rather that of the educated Bengalees who come in and get many good things."

In the same letter of the Secretary to the Government of Bengal we regret to read the following:—

"His Honor does not believe it to be possible to educate a high standard by means of the Vernacular Hindustani only. If we go higher we must borrow or coin words, which in Hindustani countries will be taken from the languages of Western Asia. In fact we must come to the Arabic at last, the only West Asian language sufficiently copious and elastic to give new words for every thing. Whether we take the artificial and mongrel Oordoo or Persian, in itself the most simple and beautiful of languages, we always find that for all difficult words we must introduce Arabic."

## تدابیر ترقی مسلمانان

اور شیریں زبان ہی مگر مشکل لفظوں کے واسطے ہمیشہ عربی زبان سے کام لینا پڑیگا *

ہماری دانست میں یہہ سمجھنا بڑی غلطی ہی کہ ہندوستان کی دیسی زبان اعلی درجہ کی تعلیم کے مضامین ادا کرنے کے لایق نہیں ہی ہماری زبان میں ہمیشہ سنسکرت اور فارسی اور عربی کے الفاظ مستعمل ہوسکتے ہیں اور اس بات میں وہ بالکل انگریزی زبان سے مشابہ ہی اب ایسے زمانہ میں جبکہ ہم اَوْرُوں سے تہذیب سیکھتے ہیں لفظ مصنوعی یا مرکب کوئی چیز نہیں ہی گارسن ڈیتاسی صاحب کہتے ہیں کہ انگریزی زبان بالکل اُسیطرح پر مرکب ہی جس طرح پر گلکرسٹ صاحب کی تصنیفات ہیں اور کیمل صاحب کے قاعدہ کی روسے بھی انگریزی زبان مرکب اور مصنوعی زبان ہی پھر لفظ مصنوعی یا مرکب کے کیا معنی ہیں کیا وہ سب زبانیں جنمیں صرف و نحو ہی مصنوعی ہیں اس میں کچھہ شک نہیں کہ ہندوستانی دیسی زبان میں سے اگر عربی فارسی کے الفاظ نکال لیئے جاویں تو وہ بالکل بے بضاعت اور ٹٹ پونجیا زبان رھجاویگی اسیطرح سے اگر انگریزی زبان میں سے بھی لیٹن اور گریک الفاظ نکال ڈالے جاویں تو اُس کا بھی وھی حال ھوگا اس ملک میں دیسی زبان کے ذریعہ سے تعلیم علوم کی مانع یہہ بات کسی طرح سے نہیں ھوسکتی ھی کہ اُس میں عربی فارسی سنسکرت یا انگریزی میں سے لیٹن اور گریک الفاظ لینے پڑینگے کیونکہ خود انگریزی زبان میں اصطلاحات علمی قریب کل کے غیر زبان کی ھیں اب اگر انگریزی زبان میں صرف سیکسن زبان کے لفظ رہ جاویں تو وہ بالکل وحشیانہ زبان رہ جاوے *

گورنمنٹ بنگالہ کے سکرٹری نے بنگالہ کے مسلمانوں کی تعلیم کے باب میں ایک نہایت عمدہ رپورٹ طیار کی ھی ھم کو اس بات کے معلوم ھونے سے بڑا تعجب ھوتا ھی کہ بہ نسبت اِن ضلعوں کے بنگالہ میں مسلمانوں کی تعداد ھندوؤں سے بہت زیادہ ھی گورنمنٹ بنگال کی اس رائے سے ھمکو بالکل اتفاق ھی کہ بڑے بڑے شہروں میں چند آدمیوں کو اعلے درجہ کی تعلیم دینے سے تمام قصبات اور دیہات میں ابتدائی تعلیم دینا زیادہ تر مفید ھوگا *

ھم کو یہہ بات بیان کیئے ھوئے ایک مدت گذر چکی کہ مسلمان سررشتہ تعلیم پر بخوبی متوجہہ نہیں ھوتے جس کا سبب کچھہ تو اُن کی بےپروائی اور کچھہ سررشتہ تعلیم کا ناقص ھونا سمجھا جاتا ھی اسی کی تائید کلیک صاحب انسپکٹر مدارس بنگالہ بھی کرتے ھیں مسٹر بلاکمن صاحب نے بنگالہ کے مسلمانوں کے گروھوں کا حال لکھا ھی اور بیان کیا ھی کہ ان لوگوں میں کچھہ روزوں سے تعلیم نہایت تنزل کی حالت میں ھی اکثر نہایت مفلس ھوگئے ھیں

تدابیر ترقی مسلمانان

We believe it to be a great mistake to consider the Vernacular of Hindustan unfit to express any ideas required for a high standard of education. Our language can always draw upon Sanskrit, Persian and Arabic for words, and in this it is only similar to the English language. The epithets "*artificial* and *mongrel*" mean nothing in this age of borrowing civilization. "L'Anglais est" says M. Garcin de Tassy the distinguished orientalist of Paris "tout a fait compose de la meme maniere, ainsi que re cessait de l'enseigner le celebre Gilchrist. Il est aussi par consequent, d'apres le systeme de M. Campbell un *bastard hybrid language*. Que veut dire ce mot artificiel? Tontes tes langues fixees par la grammaire sont donc artificielles?*

We confess that Hindustani would be very poor if deprived entirely of its Persian and Arabic element, but English would have no better fate if deprived of its Latin and Greek element. The fact that words will have to be borrowed from Sanskrit, Arabic, and Persian, say also from Greek and Latin through English, can be no objection to Hindustani being made the medium of Scientific instruction in this country. Almost all scientific terms in English are of foreign origin, and English would be a barbarous langugae it confined to its Saxon element.

The Secretary to the Government of Bengal has prepared a good report upon the education of Mahomedans in Bengal. We are surprized to learn that the proportion of Mahomedan population to the Hindus is much higher in Bengal than in these provinces, and we fully agree with the Government of Bengal in the opinion that provincial elementary education is of greater importance than high education imparted to a few in large towns.

Mr. Clarke, an Inspector of Schools in Bengal, confirms the statement made by us long ago, that the Musulmans take no great interest in the Government Educational Department. This is attributed partly to apathy and partly to defect in the system of education. Mr. Blochman reviews the classes of Mahomedans in Bengal and observes that education among them

* La Langue et la Litterature Hindoostanies en 1872 Revue Annuelle.

تدابير ترقي مسلمانان

اور اکثر کو نهايت کم فيس دينے کي عادت هى بعضے انسپيکٹر يهه بيان کرتے هيں کہ به نسبت هندو لڑکوں کے مسلمان لڑکے زيادہ کاهل اور اپنے مربيوں کي بري خصلتوں کے خوگر هوتے هيں *

حضور عالي نواب گورنر جنرل بهادر کي چٹهي پهونچنے کے بعد گورنمنٹ بنگاله نے اپنے سکرٹري کو مسلمانوں کي تعليم کي حالت اور اُس کي درستي کي تدبير کي نسبت رپورٹ طيار کرنے کا حکم ديا چنانچه جناب برنارڈ صاحب نے نهايت عمدہ طول طويل رپورٹ اس معامله ميں لکهي هى جس ميں وہ لکهتے هيں کہ سرکاري مدرسوں ميں مسلمانوں کي تعداد به نسبت هندؤں کے نهايت تهوڑي هى اور وہ يهه تجويز خاص بتاتے هيں کہ جو سرمايه هوگلي کالج کے اخراجات کے ليئے معين هى اُس کو تقسيم کرکے مسلمانوں کي آباديوں کے خاص خاص مقاموں ميں مدرسے قايم کيئے جاويں اور وہ يهه بهي راے ديتے هيں کہ محمد محسن نے جو کچهه تعليم کے واسطے وقف کيا هى وہ هوگلي کالج سے نکال کر اور کلکته مدرسه ميں جو سرکار کي طرف سے مدد ملتي هى اُس کو اُس ميں ملاکر تين مدرسے نئے قايم کيئے جاويں ايک چهوٹا مدرسه هوگلي ميں اور ايک بڑا مدرسه کلکته ميں اور ايک متوسط درجه کا مدرسه ڈهاکه يا چاٹگام ميں قايم هو اُن کي يهه بهي تجويز هى کہ ايک انگريز پرنسپل کلکته اور هوگلي کے مدرسوں کي نگراني کے ليئے اور دوسرا ضلع مشرقي کے مدرسه کي نگراني کے ليئے مقرر کيا جاوے اس کے بعد وہ يهه تجويز بتاتے هيں کہ جو روپيه کشن گڈه کالج کے ليئے مل سکتا هى اُس کي تقسيم کا انتظام از سرنو هونا چاهيئے *

سرکاري کالج اور اسکولوں ميں مسلمان طالب علموں کے کم آنے کا ايک يهه بهي سبب بيان کيا گيا هى کہ سرکاري سررشته تعليم ميں مسلمان عهدہ دار بهت کم هيں *

برنارڈ صاحب کي رپورٹ ميں سب سے زيادہ مرغوب اور پسنديدہ چيز يهه بهي هى کہ مشرقي بنگاله ميں به نسبت هندؤں کے مسلمانوں کي آبادي بهت زيادہ هى گورنمنٹ نے نهايت دور انديشي سے عام تعليم کي طرف خوب توجهه فرمائي هى اور اسميں کچهه شک نهيں کہ اس تدبير سے مسلمانوں ميں جو کثرت سے ديهات ميں آباد هيں تعليم پهيل جاويگي *

همکو برنارڈ صاحب کا اس بات کے ليئے شکر کرنا چاهيئے کہ اُنهوں نے گورنمنٹ بنگاله کو ان اضلاع کي گورنمنٹ کي اس تدبير کي پيروي کرنے کے ليئے صلاح دي هى کہ مسلمانوں کے ليئے علم انشاء کي کتابيں تصنيف کرنے پر مصنفوں کو انعام ديا کرے *

has fallen off of late very greatly. Most Mahomedans are very poor and accustomed to pay only very small fees." "Some of the Inspectors explain that Mahomedans are lazier and their home influences are less satisfactory than is the case with Hindoo boys."

The Government of Bengal upon receiving a communication from His Excellency the Governor-General ordered the Secretary to prepare a report upon the condition of Musalman education and also to suggest remedies. Mr. C. Bernard has therefore written out a long and able report upon the subject. He declares the proportion of Mahomedans to the Hindoos in Government Schools to be very unsatisfactory, and suggests chiefly that the funds devoted to the College at Hoogly should be distributed among educational institutions to be established at the principal centres of Mahomedan population. "The Mohamed Mohsin Educational Endowment," says he, "should be withdrawn from the general Hoogly College and with this endowment and the present Government grant to the Calcutta Madrasah, three Madrasahs might be maintained namely.—

a small one at Hoogly,
a large one at Calcutta,
a moderate sized one at Chittagong or Dacca."

It is also proposed that a European Principal should be appointed to supervise the Calcutta and Hoogly institutions, and another European should be appointed to the Eastern district Madrasah. It is then suggested that the distribution of funds available for the Kishnagurh College should be re-arranged.

The limited attendance of Mahomedan students in Government Colleges and Schools is also attributed to the fewness of Musulman Officers in the Educational Department.

The most interesting information from Mr. Bernard's report is that the number of Musulman population in Eastern Bengal is much greater than the Hindoos. The Government has most wisely paid great attention to the education of the masses and this measure will no doubt spread education among the Mahomedans who form the majority of the rural population.

علاوہ مدرسے قایم کرنے کے یہہ بھي تجویز کي گئي هی که جس مدرسه میں مسلمان طالب علموں کي تعداد کافي هو اُس میں خاص مدرس عربي و فارسي کے مقرر کیئے جاویں نواب لفٹننٹ گورنر بهادر بنگاله نے نهایت دور اندیشي سے ایسے مقاموں میں جهاں مسلمانوں کي آبادي زیادہ تر دیهات میں هو جیسے که مشرقي بنگاله میں هی اجازت دیدي هی که مسلمان مدرس مذهبي سبق بھي خاص اُس وقت میں پڑهایا کریں جو اُس سبق کے لیئے مقرر هی *

## گورنمنت مدراس

اب هم اُن تدبیروں کا ذکر کرتے هیں جو گورنمنت مدراس نے مسلمانوں کي تعلیم کے واسطے تجویز کي هیں گورنمنت انڈیا کا رزولیوشن جسکے ذریعه سے پہلے پہل گورنمنت هند نے اپني ماتحت گورنمنٹوں کو مسلمانوں کي جهالت کي طرف متوجهہ کیا هی ایسا عمدہ هی که باوجود طوالت کے هم اُسکي پوري نقل کرنے سے باز نهیں رہ سکتے وہ رزولیوشن یہه هی *

۱ هندوستان کے مسلمانوں کي تعلیم کي حالت پر گورنمنت هند نے کئي مرتبه توجهه فرمائي هی جو نقشه که حال میں جناب نواب گورنر جنرل بهادر باجلاس کونسل کے حضور میں پیش هوا هی اُس سے ظاهر هی که سواے ممالک مغربي اور شمالي اور اضلاع † پنجاب کے اور کهیں کے مسلمان کافي طور پر یا اور لوگوں کي به نسبت اپني تعداد کے اندازہ پر سرکاري تعلیم سے فائدہ نهیں اُٹهاتے کمال افسوس کي بات هی که ایک ایسا بڑا فرقه جسکے هاں قدیم علم انشاء اور اعلے درجه کے علوم کي کتابیں موجود هیں اور جس میں ایسے لوگ بھي هیں جو بالتخصیص علم کے تحصیل کرنے اور رواج دینے کے عادي هیں سرکاري سلسله تعلیم سے علحدہ هی اور اُن خاص و عام فائدوں سے محروم رهتا هی جنکو اور لوگ حاصل کرتے هیں جناب نواب گورنر جنرل بهادر خیال فرماتے هیں که اگر اعلے درجه کي تعلیم دیسي زبان کے ذریعه سے دي جاوے اور حال کي به نسبت تحصیل علوم میں اُن کو آساني هوجاوے اور عربي اور فارسي کتابوں کي ایک مناسبت کے ساتهه

† واضح هو که گو مسلمانوں کي آبادي کي تعداد بمقابله هندوؤں کے کم هی لیکن تعداد اُس قسم کے مسلمانوں کي جن سے یہه اُمید هوسکتي هی که اپنے لڑکوں کو گورنمنٹ کالجوں میں تعلیم دیویں قریب برابر کے هی ان اضلاع میں ادنی درجه کے لوگ زیادہ تر هندو هیں اگر مسلمانوں کي حاضري تمام ذاتوں کے هندوؤں کے مقابله میں اُنکي آبادي کے اندازہ کے ساتهه بھي هو تب بھي کسیطرح خاطر خواہ نتیجه نهوگا —

We must not omit to thank Mr. Bernard for having suggested to the Bengal Government to follow the enlightened example of the Government of these provinces by offering prizes for the production of good literature for Mahomedans.

Besides the establishment of educational institutions it has also been suggested that especial teachers should be appointed for Arabic and Persian at any School where the number of Musulman students is large enough to justify such a concession. In places where the rural population is mostly Mahomedan—as is the case in eastern Bengal—His Honor the Lieutenant Governor has most prudently allowed Mahomedan teachers to give religious lessons at a time set apart for that subject.

We now proceed to mention the arrangements proposed by the Government of Madras for the education of Mahomedans.

At the risk of prolixity we cannot resist the temptation of quoting the resolution of the Government of India which originally called the attention of the provincial Governments to the intellectual destitution of the Mahomedans.

" Resolution.—The condition of the Mahomedan population of India as regards education has of late been frequently pressed upon the attention of the Government of India. From statistics recently submitted to the Governor-General in Council, it is evident that in no part of the country, except perhaps the North-Western Provinces* and the Panjab, do the Mahomedans adequately, or in proportion to the rest of the community, avail themselves of the educational advantages that Government offers. It is much to be

* We may here note that although the proportion of the Mahomedan population is small as compared with the Hindoos, the number of those classes who are expected to educate their children in Government Colleges is nearly equal. Most of the lowest classes in these provinces are Hindoos, and even if Mohomedan attendance in schools is only in proportion to their population as compared with the Hindoos (including all castes) the conclusion can by no means be satisfactory.

قدر کی جاوے تو ان سب باتوں کو مسلمان صرف قبول هی نهیں کرینگے بلکه اُن میں سے جو لوگ لایق اور روشن ضمیر هونگے وه سررشته تعلیم کے ساتهه همدردی بهی کرینگے *

۲ حضور نواب گورنر جنرل بهادر کی یهه مرضی هی که تمام گورنمنٹ اسکول اور کالجوں میں مسلمانوں کی قدیم زبانوں اور روز مره کی بول چال کی زبان کو ترقی دیجاوے اس میں یهه ضرور نهیں هی که مضامین تبدیل کیئے جاویں مگر ذریعه تعلیم بدل دیا جاوے جو انگریزی مدرسے ایسے ضلعوں میں قایم هیں جهاں مسلمان کثرت سے رهتے هیں اُن میں لایق مسلمان انگریزی کے مدرس مقرر کیئے جاویں تو ضرور فائده هوگا اور جس طرح که اُن اسکولوں میں دستور هی جن میں دیسی زبانوں کے ذریعه سے تعلیم هوتی هی اُسیطرح اس قسم کے مدرسوں میں بهی بموجب قاعده گرینٹ ان ایڈ کے مسلمانوں کو مدد دیجاوے تاکه وه اپنے حسب دلخواه علحده مدرسے قایم کرلیں اور مسلمانوں کے واسطے دیسی زبان کی لٹریچر کی کتابیں تصنیف هونے کے لیئے زیاده ترغیبیں دیجاویں کیونکه یهه ایک ایسی تدبیر هی جسکے لیئے خود جناب وزیر هندوستان نے گورنمنٹ انڈیا کو کئی مرتبه لکها هی *

۳ حضور گورنر جنرل بهادر باجلاس کونسل کی مرضی هی که لوکل گورنمنٹیں اور تمام حکام امور مذکوره کی طرف متوجهه هوں اسلیئے حکم هوتا هی که یهه رزولیوشن لوکل گورنمنٹوں اور حکام کے پاس اور هندوستان کی تینوں یونیورسٹیوں یعنی یونیورسٹی کلکته اور یونیورسٹی بمبئی اور یونیورسٹی مدراس میں اس غرض سے بهیجا جاوے که وه سب اپنی راے اس امر کی نسبت ظاهر کریں که سرکاری تعلیم کے اصلی اصولوں کو تبدیل کیئے بغیر کچهه عام تدبیریں مسلمانوں کی تعلیم کے واسطے قایم هوسکتی هیں یا نهیں اور نیز اس امر کی نسبت که یونیورسٹی کے سلسله تعلیم میں عربی اور فارسی کو زیاده ترقی دی جاسکتی هی یا نهیں *

یهه بهی حکم هوتا هی که یونیورسٹی لاهور کے اهلکاروں سے بهی جنهوں نے اس معامله پر زیاده غور اور توجهه کی هی گورنمنٹ پنجاب کے ذریعه سے امور مذکور کی نسبت راے طلب کیجاوے *

اس رزولیوشن کو اس موقع پر همنے اسلیئے پورا پورا نقل کردیا هی که هم اسکو ایک عمده اور بڑی چیز سمجهتے هیں همارے اخبار کے پڑهنے والے اسکو دیکهیں *

بتعمیل احکام مندرجه رزولیوشن مذکور گورنمنٹ مدراس نے ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن سے کیفیت طلب کی هم یهه نهیں کهه سکتے که ڈائرکٹر صاحب کی چٹهی مورخه ۱۸ ستمبر سنه ۱۸۷۱ع سے همکو

regretted that so large and important a class, possessing a classical literature replete with works of profound learning and great value, and counting among its members a section especially devoted to the acquisition and diffusion of knowledge, should stand aloof from active co-operation with our educational system and should lose the advantages, both material and social, which others enjoy. His Excellency in Council believes that secondary and higher education conveyed in the Vernaculars and rendered more accessible than now, coupled with a more systematic encouragement and recognition of Arabic and Persian literature, would be not only acceptable to the Mahomedan community, but would enlist the sympathies of the more earnest and enlightened of its members on the side of education.

2. The Governor-General in Council is desirous that further encouragement should be given to the classical and Vernacular languages of the Mahomedans in all Government Schools and Colleges. This need not involve any alterations in the subjects, but only in the media of instruction. In avowedly English Schools established in Mahomedan Districts, the appointment of qualified Mahomedan English teachers might with advantage be encouraged. As in Vernacular Schools, so in this class also, assistance might justly be given to Mahomedans by grants-in-aid to create schools of their own. Greater encouragement should also be given to the creation of a Vernacular literature for the Mohomedans, a measure the importance of which was specially urged upon the Government of India by Her Majesty's Secretary of State on more than one occasion.

3. His Excellency in Council desires to call the attention of Local Governments and Administrations to this subject, and directs that this Resolution be communicated to them and to the three Universities * in India, with a view of eliciting their opinions whether, without infringing the fundamental principles of our education, some general measures in regard to Mahomedan education might not be adopted, and whether more encouragement might not be given in the Uuiversity course to Arabic and Persian literature.

* Calcutta, Bombay and Madras.

بالكل خوشي حاصل هوتي هى وه اسبات پر افسوس كرتے هيں كه مسلمان اُن كوششوں ميں جو گورنمنٹ تعليم كے باب ميں كر رهي هى شريک نهيں هوتے ڈائركٹر پبلک انسٹركشن احاطه مدراس يهه بهي لكهتے هيں كه ميں خيال كرتا هوں كه اس احاطه كے مسلمانوں كے خيالات اور رويه كے تبديل كرنے ميں بهت عرصه لگيگا — ليكن جس طرز سے اُنهوں نے يهه چٹهي لكهي هى اُس سے يهه نتيجه نكل سكتا هى كه مدراس كے سررشته تعليم كي كارروائي كي تبديلي بهي ويسي هي مشكل هى جيسے كه مسلمانوں كے خيالات اور رويه كي تبديلي مشكل هى *

ڈائركٹر صاحب كي چٹهي كي تيسري دفعه ميں يهه لكها هى كه اعلى درجه كي تعليم بذريعه ديسي زبان كے محال هى اور ايسي تعليم كے خواهشمند هونے كے ليئے اُنكے خيالات ميں بهت سي تبديلي كا هونا دركار هى *

چوتهي اور پانچويں دفعه ميں اور مشكلات اور خرچ كي شكايت هى جس كے بدون مسلمانوں كي تعليم ميں كسي طرح تبديلي جاري نهيں كي جاسكتي ڈائركٹر صاحب فرماتے هيں كه مسلمانوں كے لڑكے عموماً كسيقدر غبي اور سرد مهر هوتے هيں اور جسقدر اُنكي عمر زياده هوتي جاتي هى اُسيقدر اُنكي جرات اور حوصله گهٹتا جاتا هى *

چهٹي دفعه ميں وه لكهتے هيں كه مسلمانوں كے لٹريچر كا مرتب كرنا غير ممكن هى اور ساتويں اور آٹهويں اور نويں دفعه كا مضمون بهي كچهه اسي قسم كا هى الغرض ڈائركٹر صاحب آخر ميں يهه فرماتے هيں كه مسلمانوں كي تعليم كے ليئے اب تک جو كچهه هو رها هى هماري راے ميں اس سررشته تعليم سے بالفعل اس سے زياده هونا محال هى — مگر ميں كهتا هوں كه سررشته تعليم ميں مسلمانوں كي تعليم كي بابت اُس زمانه ميں جبكه ڈائركٹر صاحب نے چٹهي لكهي هى كوئي خاص تدبير نهيں هوتي تهي *

باوجوديكه ڈائركٹر پبلک انسٹركشن مدراس نے ايسي دل كي توڑنے والي چٹهي لكهي مگر گورنمنٹ مدراس مسلمانوں كي تعليم كے معامله ميں كوشش كرنے سے غافل نرهي *

رزوليوشن مورخه ۷ اكتوبر سنه ۱۸۷۲ع ميں گورنمنٹ مدراس نے ڈائركٹر پبلک انسٹركشن كو پهر اس بات پر متوجه كيا كه سركاري مدرسوں ميں مسلمان طالب علم بهت كم هيں هم يهاں رزوليوشن كي عبارت نقل كرتے هيں وه يهه هى ود يهه نهيں كهه سكتے كه على العموم گورنمنٹ كالج اور اسكول جن ميں بقول پاول صاحب ( ڈائركٹر پبلک انسٹركشن مدراس ) اور لوگوں كے ساتهه مسلمان بهي داخل هوتے هيں حال كے انتظام كے بموجب مسلمانوں كے لڑكوں كي تعليم كے ليئے

The authorities of the Lahore University College, who are believed to have paid much attention to the subject, should also be invited to offer views on the important questions above referred to. This may be done through the Punjab Government."

We have quoted the above resolution in full to mark the importance which we attach to it and also to bring it especially to the notice of our readers.

The Government of Madras in conformity with the resolution above quoted, called for a communication from the Director of Public Instruction and we cannot say that his letter dated Madras, 18th September 1871, quite pleases us. He expresses his regret "that the Mahomedan community should stand aloof from active co-operation in the educational labours now carried on under the auspices of the Government." I fear however " proceeds the Director of Public Instruction of Madras, " that it will be a work involving much time and difficulty to bring about a change in the feelings and course of action of the Musulmans of this presidency." But from the spirit in which the letter in question is written one would be inclined to conclude that it is equally difficult " to bring about a change in the course of action " of the Educational Department of Madras.

The 3rd paragraph of the Director's letter declares it to " be impracticable to convey higher education through the Vernaculars," and that " the intellectual views of the Musulmans will have to be greatly modified to allow of their seeking such education."

The 4th and 5th paragraphs complain of the difficulty and expense without which no change can be introduced in the education of Musulmans. " Musulman boys," says the Director," are generally somewhat heavy and apathetic, their energy decreasing as they advance in years."

In the 6th paragraph the preparation of a literature for Mohamedans is declared to be impossible, and the 7th, 8th and 9th paragraphs are no more satisfactory. " On the whole then," says the Director in conclusion, " I am of opinion that it is not practicable at present for this department to do much more than it is doing for the education of Mahomedans." But we beg to say that the Department was then doing nothing particular " for the education of Mohamedans."

تدابیر ترقی مسلمانان

مناسب مقام ہیں ادنی درجہ کے اسکول اور کیلاسوں میں جن میں تعلیم بالتخصیص بذریعہ کسی نہ کسی دیسی زبان کے ہوتی ہی وہ دیسی زبان ہمیشہ ہندؤں کی زبان ہوتی ہی پس ایسے اسکول اور کیلاسوں میں مسلمانوں کا ایسا نقصان [ہوتا ہی جس کے سبب سے اسبات پر کچھہ تعجب نہیں ہوسکتا کہ ان اسکولوں اور کیلاسوں میں مسلمان لڑکے کم ہیں بلکہ تعجب یہہ ہونا چاہیئے کہ وہ اُن میں پڑھتے ہیں *

فی الحقیقت یہہ سب اسکول اور اِن اسکولوں کا طریقہ تعلیم بالکل بلحاظ ہندوؤں کے تجویز ہوا ہی " ہم مسلمانوں کے لیئے اس سے زیادہ اور کونسی بات رنج کی ہوسکتی ہی پھر بھی ڈائرکٹر صاحب نے اپنی ایسی دلشکن اور افسردہ کرنے والی راے دینے میں جسکو ہم اوپر نقل کرچکے ہیں دریغ نہیں فرمایا *

رزولیوشن مذکور میں پھر یہہ حکم ہی کہ جہاں مسلمانوں کی بستیاں ہیں وہاں کے صدر مقاموں میں مسلمانوں کے لیئے علحدہ مدرسے قایم کیئے جاویں اور اُن مدرسوں میں ابتدائی تعلیم ہندوستانی زبان میں ہووے *

رزولیوشن مذکور کی چوتھی دفعہ میں ایک نہایت افسوس کے قابل حال ظاہر کیا گیا ہی یعنی چار سو پچاسی آدمیوں میں سے جو جوڈیشل اور سررشتہ مال میں معزز عہدوں پر ممتاز ہیں صرف اُنیس، مسلمان ہیں اُسی رزولیوشن میں یہہ بھی مندرج ہی کہ ایک ایسے ملک کے انتظام ملکی میں مسلمانوں کا شریک نرہنا جس پر وہ حکمرانی کرچکے ہیں ملنساری اور تدبیر مملکت کے] برخلاف ہی اوپر کے بیان کے بموجب یہہ بات تسلیم کرنی چاہیئے کہ یہہ خرابی بالکل اسی سبب سے نہیں ہی کہ مسلمان سرکاری طریقہ تعلیم سے فائدہ اوٹھانے کی خواہش نہیں رکھتے بلکہ اسکا کسیقدر یہہ بھی سبب ہوسکتا ہی کہ اس سلسلہ تعلیم میں جو بالفعل جاری ہی مناسب تدبیریں نہیں ہیں *

ایک نہایت شایستہ گورنمنٹ سے اس سے زیادہ مہربانی کی امید کسی فرقہ کو نہیں ہوسکتی اور جس مہربانی کے ساتھہ کہ اس رزولیوشن میں مسلمانوں کے ساتھہ سلوک کیا گیا ہی اُس کے واسطے مسلمانوں کو تہ دل سے مشکور اور ممنون ہونا چاہیئے *

گورنمنٹ کے حکم کے بموجب ڈائرکٹر صاحب نے مسلمانوں کی تعلیم کے باب میں لئیق اور قابل شخصوں سے بذریعہ تحریر مشورہ لیا ہم اُنکی چٹھیوں میں سے اس موقع پر اکثر فقرے اس غرض سے نقل کرتے ہیں کہ مسلمانوں کو یہہ بات معلوم ہوجاوے کہ ہمارے ہم قوم اور ہموطن مدراس احاطہ کے مسلمان کیسی ذلیل حالت میں ہیں *

Notwithstanding the discouraging tone of the Director's letter, the Government of Madras has by no means been indifferent to the subject of Musulman education. In the resolution of the 7th October 1872 the Government of Madras called the attention of the Director again to the paucity of Musulman students in Government Educational institutions. "It cannot be said," to quote the words of the resolution, "that the ordinary Government Colleges and schools which Mr. Powell describes as institutions to which Mahomedans with all others are admissible, are in fact as at present arranged suitable places of instruction for Mahomedan youths. In the lower schools and classes in which instruction is imparted mainly through the medium of a Vernacular language, that Vernacular is invariably a Hindoo language and in such schools and classes Mahomedans are in consequence placed at so great a disadvantage that the wonder is not that the Mahomedan element in the schools is so small, but that it exists at all. The schools in fact are organized and the scheme of instruction is framed with exclusive reference to the Hindoos." What could be more grievous than such a state of things to our community, and yet the Director did not hesitate to give the discouraging and unsatisfactory opinion which we have quoted above.

The resolution then enjoins the establishment of separate schools for Mahomedans at principal centres of the Musulman population. In these institutions primary education is to be imparted in Hindustani.

The 4th paragraph of the resolution discloses a very lamentable state of things. "Out of 485 persons holding the higher subordinate appointments in the Judicial and Revenue Departments in this Presidency, only 19 are Mahomedans. This almost complete exclusion of the Mahomedans," continues the resolution, "from any share in the administration of the country which they once ruled is a political and social evil which it is very desirable to remove. For the reasons already given it must be admitted that this failure has not entirely arisen from a disinclination on the part of the Mahomedans to avail themselves of the education offered by the State. It is in some

تدابير ترقي مسلمانان

ايچهه فاستي صاحب انسپکٹر مدارس احاطه مدراس مستحق اسبات کے ہیں . که اُنکا شکريه ادا کيا جاوے کيونکه اُنهوں نے گورنمنٹ کے حکم کے بموجب مسلمانوں کے ليئے عليحده مدرسه قايم کرنے ميں بڑي مستعدي کي هی اور وه لکهتے هيں که اس قسم کے هر ايک مدرسه ميں ضلع اسکول کي تيسري جماعت تک کي کتابوں کے پڑهانے کا انتظام هونا چاهيئے اور انگريزي صرف بطور ايک زبان کے پڑهائي جاوے اور علوم کي تعليم بذريعه هندوستاني زبان کے هووے *

فاستي صاحب کي راے کے ساتهه هم دل سے اتفاق کرتے هيں اور هم ايک مدت پہلے اپني راے ظاهر کرچکے هيں که سرکاري سررشته تعليم کي يهه ضد که طالب علموں کے منهه ميں زبردستي سے انگريزي زبان ٹهونسينگے هندوستان کي عام تعليم کي بڑي مزاحم اور مانع هی اينگلو ورنيکولر اسکولوں ميں هر ايک علم انگريزي ميں پڑهايا جاتا هی اور ديسي زبان بطور ايک غير ملکي زبان کے سکهائي جاتي هی علم هندسه اور حساب اور جبر و مقابله اور جغرافيه سب انگريزي ميں پڑهائے جاتے هيں هندوستان کے مدرسے گويا انگريزوں کے لڑکوں کي تعليم گاهيں هيں اس بات پر جو نهايت استقلال کے ساتهه اتفاق هورها هی که اعلی درجه کي تعليم صرف انگريزي هي کے ذريعه سے هوسکتي هی اس سے همکو اس امر کي نسبت بالکل نا اميدي هوتي هی که هماري زبان مغربي علوم کي کتابوں سے رونق پاويگي جو سلسله تعليم کا بالفعل جاري هی وه هماري زبان کي ترقي اور هماري زبان ميں عمده لٹريچر کي تصنيفات هونے کے بالکل برخلاف هی جب تک يهه سلسله بحال رهيگا تب تک هندوستان کي زبان کي ترقي کے ليئے کوششيں نهيں هوسکتيں بلکه اُس کا ايسي حالت ميں بهي رهنا محال هی جيسے که مين ڈيول کي انگريزي هی اور جاپان کے لوگ سو برس ميں يورپ کي نهايت شسته زبان کا مقابله کرينگے *

ايک چٹهي جو ڈائرکٹر صاحب کے نام هی اُس ميں مفصله ذيل مضمون مندرج هی جس کے پڑهنے سے اسقدر افسوس هوتا هی که بيان نهيں هوسکتا وه يهه هی که خاص مانع ترقي تعليم مسلمانان ترچناپلي اُنکا سخت افلاس هی جس ميں بهت سے مسلمان مبتلا هيں ليکن گو وه مفلس هيں مگر مغرور هيں جب ميں نے مسلمانوں کے لڑکوں کو اسکول ور کلاسوں ميں بلا فيس بهي داخل کرنا چاها تو معلوم هوا که کپڑے

measure attributable to the omission of suitable provision for Mahomedans in our present educational system."

No greater concession could be expected by any community from an enlightened Government, and the leniency with which the Mahomedans are treated in this resolution ought to fill every Mahomedan heart with deep gratitude.

The Director of Public Instruction in obedience to the orders of the Government communicated with competent persons respecting Mahomedan education, and we may hereafter quote a few passages from these communications in order to show our community the degradation in which their co-religionists of Madras have already fallen.

Mr. H. Fortey, an Inspector of Schools in the Madras Presidency is to be thanked for being most active in carrying out the direction of the Government to establish separate schools for the Musulmans. "In each of these schools," says Mr. Fortey, "provision ought to be made for the instruction of pupils up to the standard of the third class in a Zillah School included, English being taught as a language only and all other subjects through the medium of Hindoostani." We heartily agree with Mr. Fortey in this view. We have long been of opinion that one of the greatest hinderances to the spread of education in India is the persistence of the Government Educational Department to force English into the mouths of the students. In Government Anglo-Vernacular Schools almost every subject is taught in English while the language of this country is treated only as a foreign language. Euclid, Arithmetic, Algebra, and Geography are taught in English as if the schools in India were meant for English children. The tenacity with which the doctrine of English as the only medium of high education, is held makes us almost despair of ever seeing our language enriched with books on Western Sciences. The present system of education is most inimical to the improvement of our language and the production in it of sound literature; and as long as is it adhered to, the language of Hindustan bids fair either to struggle for existence or remain as primitive and

تهذیب الاخلاق
یکم ربیع الاول سنه ۱۲۹۰ هجري
سنه ۱۳۰۴ نبوي

تدابیر ترقي مسلمانان

بغیر وہ نہیں اسکتے غریب سے غریب مسلمان هرگز اپنے لڑکوں کو ویسے آدھے ننگے پن کي حالت میں باهر نه آنے دیگا جسمیں که بڑے دولتمند هندو اپنے لڑکوں کو مدرسوں میں بهیج دیتے هیں غریب مسلمان جو شرم و لحاظ کا خیال رکھتے هیں اُنکي اس عادت کي گو کتني هي هم تعریف کریں لیکن اُس کے ساتھه هي اُن کي مصیبت پر دل لرزتا هی هم ان واقعات سے اس ضلع کے مسلمانوں کو جو اپنے لڑکوں کي تعلیم کي نسبت بے پروائي کرتے هیں خبردار کیئے دیتے هیں ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن کہتے هیں که هم خوب جانتے هیں که مسلمان بیفائدہ رسموں میں فضول خرچي کرتے هیں اور اسقدر فضول خرچ کرتے هیں که انجام کو مصیبت میں مبتلا هو جاتے هیں لیکن اپنے لڑکوں کي تعلیم میں روپیه خرچ کرنا نهیں چاهتے — یهه قول ڈائرکٹر صاحب کا بالکل صحیح هی اور کوئي مسلمان ذي فهم ایسا نهیں هی که اسکو سنکر شرمندہ نهو *

هز ایکسیلنسي لارڈ هابرٹ صاحب بهادر نے جنکا نام مسلمانوں کو نهایت درجه کي ذلت سے بچانے والا همیشه یاد گار رهیگا حکم دیا هی که مسلمانوں کے لیئے علحدہ مدرسے راج مندري کرنال کڈپا اور ادني مقاموں میں جو مسلمانوں کي آبادیوں کے صدر مقام هیں قایم کیئے جاویں اور اُن مدرسوں میں مسلمانوں کي زبانوں پر التفات کیا جاوے اور سلسله تعلیم بهي ایسا مرتب هوا هی که اُس سے اُن کي سب غرضیں نکل سکتي هیں اور مدرس بهي مسلمانوں میں سے منتخب کیئے جاویں *

اگر مدراس احاطه کے مسلمان باوجود ان خاص کوششوں کے جو گورنمنٹ کي طرف سے هو رهي هیں تعلیم کے اُن ذریعوں سے جو اُن کے قابو میں دیدیئے گئے هیں فائدہ نه اُٹھاویں تو همکو مسلمانوں کي آیندہ بهتري اور بهبودي سے بالکل نااُمید هونا چاهیئے *

## گورنمنٹ بمبئي

گورنمنٹ بمبئي ایسي مستعد نهیں هوئي هی جیسي که مدراس اور بنگاله کي گورنمنٹ هی لیکن وهاں بهي ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن سے مسلمانوں کي تعلیم کے باب میں راے طلب هوئي تهي ڈائرکٹر صاحب نے اپني لنبي چٹھي سنه ۱۸۷۱ع میں مسلمانوں کي تعلیم کا اچھا حال

feeble as the English of Mandevil, while the Japanes in a century hence may vie with the politest of European languages.

In a letter addressed to the Director of Public instruction we read with inexpressible regret that "the chief obstacle to the progress of education among the Mahomedan inhabitants of Trichinopoly is the wretched poverty in which the majority of them are sunk. But although they are poor they are proud. I have found when I offered to admit Musalman boys to the school classes even without any fees, that they were unable to attend for want of clothes. The poorest of Musulman parents would never permit their children to be seen in public in that state of semi-nudity in which the wealthiest Hindoos often permit their sons to attend school." However much we may admire the regard paid to public decency even by indigent Musulmans, we cannot but shudder at their miserable condition. We bring this fact as a warning to the notice of our co-religionists of these parts who seem to regard nothing with so much apathy and indifference as the education of their children. "I am aware," says the Director of Public Instruction, "that Mahomedans will needlessly incur a relatively large expenditure at the time of a festival, so large indeed as to render it necessary for them to furnish themselves subsequently, while they show a reluctance to spend money on the education of their children." This is only too true, and no sensible Mahomedan can read it without a blush.

His Excellency Lord Hobart whose name will be remembered as the saviour of the Mahomedans of that Presidency, from the lowest kind of degradation, has ordered that separate schools for Mahomedans should be established at Rajahmundry, Kurnaul, Cuddapah and Adim, the chief centres of the Mahomedan population. In these Schools the languages of the Musalmans are to receive favour, and the course is so arranged as to meet their requirements, teachers being selected from the Mahomedan community.

If the Musulmans of the Madras Presidency, notwithstanding these especial efforts on the part of the Government, fail to avail themselves of the means of

لکھا ھی اور بلحاظ اسبات کے کہ بمبئي احاطہ میں مسلمانوں کي آبادي کم دی مسلمانوں کي تعلیم کي نسبت اچھا نتیجہ نکالا ھی وہ اسبات کو تسلیم کرتے ھیں کہ سندہ کے مسلمان تعلیم میں کچھہ گھٹے ھوئے ھیں اور اُس کے علاج میں یہہ تجویز کرتے ھیں کہ گورنمنٹ اسکولوں میں فارسي کلاس قایم کیئے جاویں *

بمبئي یونیورسٹي نے فارسي زبان کو بھي ڈگري کے امتحان کي زبانوں میں شامل کرلیا ھی اور ایک پروفسر عربي و فارسي کا الفنسٹن کالج میں مقرر ھوا ھی *

ایک مضمون اور بھي بمبئي گورنمنٹ کے رزولیوشن مورخہ ۱۸ مارچ سنہ ۱۸۷۲ع میں مندرج ھی اُسکو بھي بغیر ذکر کیئے نہیں چھوڑنا چاھیئے مسلمانوں میں ترقي تعلیم کي جو گورنمنٹ کو خواھش ھی اُس کے ذیل میں اُس رزولیوشن میں یہہ بھي لکھا ھی کہ عہدہ قاضي کا جسکے لیئے اس سے پیشتر لکھا جا چکا ھی پھر سے قایم کرنا اور اس عہدہ کو ایسے لوگوں کو عطا کرنا جو عربي و فارسي کے عالم ھوں اور نیز پھیلانا عام تعلیم کا بذریعہ اُن کتابوں کے کہ اُن زبانوں میں لکھي ھوں ھماري غرض حاصل ھونے میں مدد کریگا *

اسمیں کچھہ شک نہیں کہ قاضیوں کے سبب سے اھل اسلام کے دلوں پر ایک اچھا اثر ھوتا تھا اور وہ گورنمنٹ انگریزي اور ھندوستان کے مسلمانوں کے باھم ایک ھمدردي قایم رکھنے کا عمدہ ذریعہ تھے *

ھم نے اپنے اخبار کے پڑھنے والوں کے روبرو مختصر حال اُن کارروائیوں کا جو ان تینوں احاطوں میں مسلمانوں کي تعلیم کے باب میں ھوئي ھیں اور اب بھي ھرتي ھیں پیش کردیا ھی کوئي ذي شعور مسلمان ایسا نہیں ھی جو ان خاص تدبیروں کا حال سنکر سچے دل سے گورنمنٹ کا شکرگذار نہو لیکن ھم خیال کرتے ھیں کہ بہت کچھہ اس معاملہ میں کمیٹي خواستگار ترقي تعلیم مسلمانان کي کوششوں سے ھوا ھی کیونکہ کمیٹي مذکور نے جو انعام مسلمانوں کي تعلیم کے باب میں رسالوں پر دیئے اور اُس کا عمدہ اور نیک نتیجہ جسکے باعث سے یہہ معاملہ ظہور میں آیا کبھي بھولا نہیں جاسکتا *

---

education placed at their disposal, we must for ever give up any hope of their regeneration or future prosperity.

The Government of Bombay has not been so energetic as those of Madras and Bengal. But the Director of Public Instruction was required to give his opinion upon the education of the Mahomedans. In his long letter dated the 9th September 1871, he gives a good account of the state of Musulman education, and upon the whole, considering the poverty of the Musulman population in the Bombay Presidency, he draws a satisfactory conclusion. He acknowledges that the Musulmans of Sind are backward in education, and proposes the establishment of Persian classes in Government Schools.

The University of Bombay has recognized Persian as one of the languages in which examination is held for its degrees, and a professor of Arabic and Persian has been appointed at the Elphinstone College.

We must not omit to notice a passage in the resolution of the Government of Bombay dated 18th March 1872. Referring to the desire of the Government to spread education among the Musulmans, the resolution goes on to say that "the revival of the office of Kazee which has been recommended on a former occasion and the bestowal of it only on men who are learned in Arabic, Persian, and as well as the dissemination of general knowledge through works written in those languages will also contribute to the attainment of the object aimed at." We have no doubt that the Kazees exercised a good influence on the minds of their co-religionists, and were a good means of keeping up sympathy between the British Government and the Musulmans of India.

We have now laid before our readers a succinct account of what has lately been done and is still going on in the three Presidencies concerning the especial education of our community. No sensible Musulman can hear of these especial measures without sincere thankfulness to the Government. But we believe a great deal is due also to the endeavours of the Committee for spreading education among Mahomedans because the good effect which the prizes offered by that Committee for essays on Mahomedan education had in birnging the subject to prominence cannot be forgotten.

نمبر ۱۳۸

## مہذب قوموں کي پيروي

چھوٹا بچا اپنے سے بڑے لڑکے کي باتوں کي پيروي کرتا هى اور کم سمجھه والا اُسکي جسکو وه اپنے سے زيادہ سمجھدار سمجھتا هى اور ناواقف اُسکي جسکو وه اپنے سے زيادہ واقف کار جانتا هى. اسيطرح نامہذب قوم کو تہذيب يافته قوم کي پيروي کرني ضرور پڑتي هى — مگر بعضي دفعه يهه پيروي ايسي اندها دهندي سے هوتي هى جس سے بجاے اسکے نه اُس پيروي سے فائدہ اُٹھاويں اُلٹا نقصان حاصل هوتا هى اور جسقدر هم نامہذب هوتے هيں اُس سے اور زيادہ ناشايسته هوجاتے هيں *

نا مہذب آدمي جب تربيت يافته قوم کي صحبت ميں جاتاهى تو اُن لوگوں کو بهت عمدہ پاتا هى اور هر بات ميں اُنکو کامل سمجھتا هى هر جگهه اُنکي تعريف سنتا هى مگر اُن ميں جو خراب عادتيں هيں اُنکو بهي ديکھتا هى مثلاً شراب پينا جوا کهيلنا وغيرہ پس يهه شخص ان باتوں کو بهي اُن کے کمالوں هي ميں تصور کرليتا هى اُن ميں جو خوبياں اور کمالات در حقيقت هيں اُنکو تو وه حاصل نهيں کرتا اور نه حاصل کرنے کي کوشش کرتا هى مگر جو بري باتيں اُن ميں هيں اُن کو بهت جلد سيکهه ليتا هى *

ايسا کرنا درحقيقت اس آدمي کي غلطي هى که اُسنے اُن کے نقصوں کو اُنکا کمال سمجھا هى — وه لوگ بسبب کسي دوسرے کمال و لياقت اور خوبي کے جو اُن ميں هى اور بسبب دوسري عمدہ خصلتوں کے جو اُنهوں نے حاصل کي هيں مہذب و شايسته کهلاتے هيں نه بسبب اُن باتوں کے جنکو اُسنے سيکها هى — بلاشبهه مہذب آدميوں کي برائياں اُنکي بهت سي خوبيوں اور کمالوں کے سبب چهپ جاتي هيں اور لوگ اُنپر بهت کم خيال کرتے هيں تاهم وه برائياں کچهه هنر نهيں هوجاتيں بلکه جو برائي هى وه برائي هي رهتي هى گو که ايک مہذب قوم هي ميں کيوں نهو *

همکو ياد رکهنا چاهيئے که کوئي قوم وه کيسي هي عمدہ اور مہذب هو مگر جو برائياں اُس ميں هيں وه اُس کے وصف نهيں هيں بلکه اُن کے کمال کي کمي هى جسکي پيروي همکو کرني نهيں چاهيئے — اگر ايک خوبصورت آدمي کے منهه پر ايک مسه هو تو همکو خوبصورت بننے کے ليئے ويسا هي مسه اپنے منهه پر نه بنانا چاهيئے کيونکه وه مسه اُسکي خوبصورتي نهيں هى بلکه اُس کي خوبصورتي کا نقصان هى ايسي حالت ميں همکو يهه خيال کرنا مناسب هى که اگر يهه مسه بهي اُس کے منهه پر نهوتا تو کتنا اور خوبصورت هوجاتا *

هم بلاشبهه اپني قوم کو اپنے هموطنوں کو سوليزڈ قوم کي پيروي کي ترغيب کرتے هيں مگر اُن سے يهه خواهش رکهتے هيں که اُن ميں جو خوبياں هيں اور جنکے سبب وه معزز اور قابل ادب سمجهي جاتي هيں اور سوليزڈ شمار هوتي هيں انکي پيروي کريں نه اُن کي اُن باتوں کي جو اُنکے کمال ميں نقص کا باعث هيں *

اسي سبب سے جبکه هم يهه ديکهتے هيں که هماري قوم نے کسي سوليزڈ قوم کي عمدہ خصلتوں اور عادتوں ميں پيروي کي تو همکو بهت خوشي هوتي هى اور جب يهه سنتے هيں که اُسنے اُنکي برائيوں کي پيروي کي اور شراب پيني شروع کي اور پکا متوالا هوگيا اور جوا کهيلنا سيکها اور بے قيد هوگيا تو همکو نهايت افسوس هوتا هى — هم اُميد کرتے هيں که هماري قوم عمدہ باتوں کو سيکهے گي اور بري باتوں کو هميشه برا سمجهيگي *

راقم
سيد احمد

## اطلاع

هم افسوس کرتے هيں که اهل مطبع کي غفلت سے همارے مضمونوں کے نمبر غلط چهپ گئے جنکي تصحيح ذيل ميں کي جاتي هى *

| نمبر هاے غلط | نمبر هاے صحيح | نمبر صفحه |
|---|---|---|
| ۱۲۸ | ۱۲۸ | ۲۰۰ |
| ۲۰۱ | ۱۲۹ | ۲۰۱ |
| ۲۰۲ | ۱۳۰ | ۲۰۳ |
| ۲۰۳ | ۱۳۱ | ۲ |
| ۲۰۴ | ۱۳۲ | ۱۰ |
| ۲۰۵ | ۱۳۳ | ۱۱ |
| ۲۰۶ | ۱۳۴ | ۱۳ |
| ۲۰۷ | ۱۳۵ | ۱۸ |
| ۲۰۸ | ۱۳۶ | ۲۵ |

اخير پروف هماري نگاه سے نهيں گذرتا افسوس هى که بعضي دفعه مضمون ميں بهي غلطي رہ جاتي هى *

راقم
سيد احمد

بمقام عليگڈہ — مطبع عليگڈہ انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] ۱۵ ربیع الاول سنہ ۱۲۹۰ ھجری سنہ ۱۳۰۴ نبوی [ نمبر ۵


بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساٹھہ روپیہ سالانہ پیشگی بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کی تقسیم کا بھی بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپہ ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۳۹

# حدیث تشبہ

## خط

زید مجدکم

جناب مخدوم مکرم مولانا سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی

تسلیم کے بعد گذارش ہے کہ حدیث شریف من تشبہ بقوم فہو منہم کے معانی اور مراد میں لوگوں کو نہایت اختلاف ہے کوئی کچھہ کہتا ہے کوئی کچھہ کہتا ہے پس واسطے حصول اطمینان اور تنقیح مراد حدیث کے ضرور ہوا کہ اُس کا مورد تحقیق کیا جائے تاکہ مراد صحیح لفظ تشبہ کی معلوم ہوجاوے لہذا بصد نیاز خدمت عالی میں گذارش ہے کہ ارشاد ہو کہ اس حدیث کا مورد کیا ہے اور لفظ تشبہ سے کس امر میں تشبیہ مقصود ہے زیادہ نیاز و تسلیم *

آپ کا خادم

ح

## جواب

یہہ حدیث ابو داود نے باب ما جاء فی الاقبیۃ میں نقل کی ہے اور اُس کے الفاظ یہہ ہیں ” حدثنا عثمان بن ابی شیبۃ نا ابو النضر عبدالرحمن بن ثابت نا حسان بن عطیۃ عن ابی منیب الجرشی عن ابن عمر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم من تشبہ بقوم فہو منہم “ *

اول تو مجھکو یہہ بیان کرنا چاہیئے کہ یہہ حدیث ثابت نہیں ہے نہ روایتاً اور نہ درایتاً — روایتاً تو اِس لیئے ثابت نہیں کہ جو سند اس حدیث کی بیان ہوئی ہے اُس سے اتصال سند کا رسول خدا صلعم تک ثبوت نہیں ہے کیونکہ جو الفاظ روایت کے ہیں اُن سے یہہ بات لازم نہیں ہے کہ حسان اور ابی منیب اور ابن عمر کے درمیان میں اور کوئی راوی نہو پس جب نہ سلسلہ رواۃ غیر ثابت ہے تو وہ حدیث فی نفسہ ثابت نہیں ہے *

اور درایتاً ثابت نہونے کی بہت سی دلیلیں ہیں ایک یہہ کہ راوی نے مورد حدیث بیان نہیں کیا اور لفظ تشبہ کا جو حدیث میں واقع ہے مورد حدیث کے نہ معلوم ہونے سے کسی حکم مداولی یا استنباطی یا قیاسی کا فائدہ نہیں دیتا پس مورد اِس حدیث کا تحقیقاً معلوم نہیں ہے اور نہ معلوم ہوسکتا ہے ہاں اگر اِس حدیث کو ثابت تسلیم کرلیا جاوے تو قیاساً اُس کا مورد قرار پاسکتا ہے جیسا کہ آیندہ بیان ہوگا *

دوسرے یہہ کہ لفظ ” قوم “ جو اِس حدیث میں ہے وہ بھی کسی نتیجہ کا فائدہ نہیں دیتا — کسی قوم کا ہونا یا کسی قوم کے مشابہ بننا کسی نتیجہ شرعی کو مفید نہیں ہے — ایک انگریز نے ایرانی یا افغانی لباس پہنکر اپنے تیئں قوم ایران اور قوم پٹھان کے مشابہ کرلیا اور یہہ بھی تسلیم کیا کہ لوگوں نے اُس کو ایرانی یا پٹھان سمجھا مگر پھر اُس سے نتیجہ کیا علی ہذالقیاس ایک ہندوستانی مسلمان نے عربی یا ایرانی یا چینی یا روسی یا انگریزی پوشاک پہن کر اپنے تئیں مشابہ اُن قوموں کے بنایا اور لوگوں نے بھی اُس کو اُسی قوم کا سمجھا تو پھر اُس سے نتیجہ شرعی کیا نکلا *

تیسرے یہہ کہ تشابہ ایک قوم کا دوسری قوم سے بلاشبہہ زیادہ تر لباس پر منحصر ہوتا ہے مگر خود رسول خدا صلعم نے یورپ کی قوم کا اور خاص رومن کیتھلک میں جو مروج تھا وہ لباس پہنا ہے — مشکواۃ میں بخاری و مسلم سے یہہ حدیث موجود ہے کہ ” ان النبی صلی اللہ علیہ و سلم لبس جبۃ رومیۃ ضیقۃ الکمین “ جبہ رومیہ بطور عبا یا چغہ کے ایک قسم کا لباس ہے تنگ آستینوں کا جو اب بھی رومن کیتھلک کے پادری پہنتے ہیں اور خاص پادریوں کی پوشاک ہے *

رسول خدا صلعم کے زمانہ میں تمام یورپ اور شام میں رومی عیسائیوں کی سلطنت تھی جو پوپ کے تابع تھی اِس لیئے تمام یورپ کی قوموں کو زبان عرب میں رومی کہتے تھے جیسا کہ قران مجید میں بھی ہے ” الم غلبت الروم “ اور وہ سب رومن کیتھلک تھے اور جبہ رومیہ خاص اُن کی پوشاک تھی *

بخاری کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول خدا صلعم نے یہودیوں کی پوشاک بھی پہنی ہے جیسا کہ حدیث مغیرہ میں ہے ” فتوضاء و علیہ جبۃ شامیۃ “ ( صفحہ ۸۶۳ ) اور جبہ شامیہ خاص یہود کا لباس تھا جو اب تک اُن کے ربیوں کا لباس ہے *

مسلم کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول خدا صلعم نے خاص آتش پرستوں کا بھی لباس پہنا ہے جیسا کہ حدیث عبداللہ مولی اسماء بنت ابی بکر میں ہے ” فاخرجت الی جبۃ طیالسیۃ کسروانیۃ “ ( ص ۱۹۰ — جلد ۲ ) اور یہہ وہ جبہ کسروانی ہے جو بر وقت وفات آپ پہنے ہوئے تھے *

پھر جب بخاری کھولتے ہیں تو بسم اللہ کے بعد ہی یہہ عبارت پڑھتے ہیں ” کتاب اللباس باب قول اللہ قل من حرم زینۃ اللہ التی اخرج لعبادہ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم کلوا و اشربوا والبسوا ( اے ماطاب لکم ) و تصدقوا فی غیر اسراف ولا مخیلۃ و قال ابن عباس

"کل ماشئت والبس ماشئت ما اخطائتک اثنتان سرف او مخیلة" پس هم ان روایتوں سے کسي قسم کي پوشاک پہننے سے ممنوع نہیں معلوم هوتے تو لفظ تشابہ کو مشابهت زي و لباس پر بھي حمل نہیں کرسکتے *

چوتھے یہہ کہ تمام مسلمان اور صحابہ اور خود جناب رسول خدا صلعم اور کفار عرب ایک سا هي زي و لباس رکھتے تھے اور دونوں قومیں جو باعتبار مذهب کے دو تھیں بالکل ایک دوسرے کے مشابہ تھیں اور کوئي تفرقہ کفار اور اهل اسلام میں تمیز کا قایم نہیں کیا گیا تھا تو پھر من تشبہ بقوم فهو منهم کے کیا معني — کیا عقل سلیم اس بات کو قبول نہیں کرتي کہ اگر جناب رسول خدا صلعم لندن میں یا جرمن و اشیا میں پیدا هوئے هوتے تو اُن کا لباس ویسا هي هوتا جیسا کہ اُن ملکوں کے لوگوں کا هی پس تشابہ قومي سے کیا نتیجہ شرعي پیدا هو سکتا هی *

پانچویں یہہ کہ لفظ تشبہ اور منهم سے خواہ اُن کے کامل معني مراد لو یا ناقص اور قوم کے معني حقیقي بھي چھوڑ کر اُس کے فرضي معني یعني ایک مذهب کے لوگ لو تو بھي حدیث کے معني درست نہیں هوسکتے کیا ادنی مشابهت سے مثلاً دھوتي باندہ لینے سے یا بگھي و چرت پر چڑھنے سے یا بالکل پوري ظاهري مشابهت کر لینے سے باوجود اقرار توحید و رسالت کے آدمي کافر هو جاتا هی حاشا و کلا پس اصل یہہ هی کہ یہہ حدیث روایتاً اور درایتاً دونوں طرح پر مردود هی *

باینہمہ اگر هم اس کو صحیح مان لیں تو همکو ضرور اسکا مورد تلاش کرنا هوگا کیونکہ بغیر مورد تحقیق کیئے اور مابہ‌التشبہ قرار دیئے اس کے معني قایم نہیں هو سکتے مگر جو کہ خود حدیث میں ان دونوں میں سے کوئي بھي مذکور نہیں هی تو جو کچھہ قرار دیا جاویگا وہ صرف قیاسي هوگا جو هر شخص اپني سمجھہ کے موافق اُس کا مورد یا مابہ‌التشبہ جو در حقیقت دونوں ایک هیں قرار دیگا *

بعض عالموں نے مشابهت سے مشابهت في خصوصیات الدین مراد لي هی مثلاً زنار پہننا یا صلیب رکھنا یا ٹیکہ لگانا یا اعیاد کفار کو بطور عید اختیار کرنا یا اُس میں شریک هونا — اگرچہ یہہ رائیں کسي قدر عمدہ معلوم هوتي هیں مگر میں اُن کو پسند نہیں کرتا اور نہ حدیث کي یہہ مراد قرار دیتا هوں اس لیئے کہ میرے نزدیک قطعیات سے یہہ بات ثابت هي کہ جو شخص لاالہ الااللہ محمدرسول‌اللہ پر دل سے یقین رکھتا هي اُس کا کوئي فعل مع یقین مذکور کے اُسکو کافر نہیں کرسکتا پس اگر اُس قول پر جس پر ابوجهل کي نجات منحصر تھي اُس کو یقین هی تو گو وہ کسي قوم کے ساتھہ تشابہ کرے و لو في خصوصیات الدین و شعایر الکفر کالزنار والصلیب والاعیاد وہ کافر نہیں هوسکتا — کیا هم دیوالي دسہرہ میں اپنے هندو دوستوں سے اور نو روز میں اپنے پارسي دوستوں سے اور بڑے دن میں اپنے عیسائي دوستوں سے ملکر اور معاشرت و تمدن کي خوشي حاصل کرکر کافر هو جاوینگے نعوذ باللہ منها اگر در حقیقت همارا مذهب اسلام ایسا هي بودا هی تو بکرے کي ما کب تک خیر منائیگي ایک نہ ایک دن اُس کو ذبح هونا هی *

حقیقت یہہ هی کہ اس حدیث کا جس کو میں آیندہ سے قول کہونگا کیونکہ میرے نزدیک اس کا حدیث هونا ثابت نہیں هی کوئي صحیح مورد بجز ایک کے وہ بھي قیاساً قرار نہیں پاسکتا اور وہ مورد موت اژدهام هی یعني جس حالت میں موت اژدهام واقع هو اور مختلف قوموں کے مردے گڈ مڈ هو جاویں تو حکم من تشبہ بقوم فهو منهم کا جاري هوگا یعني لاشوں میں جو لاش جس قوم کے مشابہ هوگي وہ اُسي قوم کي شمار هوگي اور اُس کي تجهیز و تکفین اُسي طرح کي جاویگي در مختار میں لکھا هی کہ مسلمانوں کي لاش پہچاننے کي چار علامتیں هیں خضاب اور سیاہ لباس اور حلق عانہ اور ختنہ میں سمجھتا هوں کہ موت اژدهام کے جس قدر احکام همارے هاں کي کتب فقہہ میں مندرج هیں وہ اسي قول کي بنا پر هیں پس میري دانست میں یهي مورد اس قول کا اور یهي مراد اس قول کي هی و بهذا اعتقادي و علی هذا عملي والسلام *

راقم

سید احمد

نمبر ۱۴۰

## سخاوت و گدائي

لفظ سخاوت کے معني رحم کرنا مفلس اور عاجزوں پر اور اُنکي مدد کرنا هی برخلاف اس کے اس زمانہ میں هم لوگ محض ناداني کے سبب مفلس اور عاجزوں کي عوض اچھے تندرست جوان اور هٹے کٹوں کو خیرات دیتے هیں اور نہیں جانتے کہ خیرات کن کا حق هی اور کن کو دیني چاهیئے باوجودیکہ هم اپني آنکھوں سے دیکھتے هیں کہ اسوقت کے فقیروں میں سیکڑوں بلکہ هزاروں اچھے شهدے گنجیرے بھنگیڑے افیوني شرابي جواري چور دغاباز زاني فاسق اور هر طرح کے بدکار و نالایق علاوہ اُس کے موٹے تازے کم سن توانا بھلے چنگے اور

مضبوط ھیں جو بخوبی محنت کرکے اپنا قوت پیدا کرسکتے ھیں تسپر بھی ھم اُنھیں کو خیرات دیتے ھیں یہہ نہایت نامناسب اور نپٹ بیجا ھی بلکہ ایسا کرنا دیدہ و دانستہ کنوئے میں گرنا ھی یعنی ایسے حرام خور مجہول الطبع و ناکارے لوگوں کو کسی طرح کی مدد کرنے سے ھم اُن کو زیادہ سست نکمے اور خراب کرتے ھیں ( یعنی جب اُن کو کسی نے پیسا کسی نے کپڑا اور کسی نے کھانا دیا تو پھر وے سب طرح سے بے فکر ھوئے اور اُن کو اپنی بدکاریوں اور ھر قسم کے گناہ کے کاموں میں مشغول ھونے کی تفریح ملی بھلا پھر کس لیئے وے محنت کریں اور جنجال میں پڑیں ) اور ھم اپنے تئیں آپ ایسا کرنے سے گنہگار بناتے ھیں حق داروں کا حق تلف کرتے ھیں اور ثواب کے بدلے پاپ بٹورتے ھیں *

بے شک سخاوت بہت اچھی چیز اور نیکی کا کام ھی بشرطیکہ اُس کے حقداروں کو دی جاوے اور معقول اور مناسب کاموں کے لیئے استعمال میں آوے لازم ھی کہ اس کام کے لیئے ھر شہر میں ایک ایک مجلس معین ھووے اور چندا کرکے محتاجوں کے لیئے مکان بنائے جاویں اور بلا قید مذھب کے جو شخص محتاج اور ناقابل محنت پائے جاویں اُنھیں وھاں رکھیں اور اُنکی پرورش کی جاوے جو تونگر یا غریب جو کچھہ خیرات دیا چاھے سو مجلس مذکور کے پاس بھیجدیوے اور شہر میں منادی ھو جاوے کہ کوئی شخص کسی مانگنہار بھکاری کو کچھہ نہ دیوے اس صورت سے البتہ سخاوت اُس کے حقداروں کو پہنچیگی اور اُس کا اجر بھی بلاشبہہ حاصل ھوگا خیرات کے مستحق وے ھی ھیں کہ جو کسی وجہہ سے اپنی معاش پیدا نہیں کرسکتے جو لوگ کہ محنت و مشقت سے اپنی روزی پیدا کرسکتے ھیں چاھیئے کہ وے جو کام و خدمت میسر آسکے یا جو ھنر و پیشہ کرسکتے ھوں سو کرکے اپنی اوقات بسر کریں *

اب ھم اپنے ھم مذھب بھائیوں کی خدمت میں التماس کرتے ھیں کہ اسوقت میں علی‌الخصوص مسلمانوں کو اسبات کا سخت عیب ھی اسلیئے کہ ھزارھا مسلمان بے غیرتی اور بے شرمی سے دربدر اور دہ بدہ بھیک مانگتے پھرتے ھیں جس لیئے اور قومیں ھمکو نہایت حقیر سمجھتی اور مطعون کرتی ھیں لھذا لازم ھی کہ ھمارے رئیس و امیر اور رفاہ خواہ اپنی قوم کی حقارت و خجالت دور کریں اور اُس کی ترقی کے لیئے اس بات کا انصرام کریں *

ماسوا اس کے لوگ سمجھتے ھیں کہ اور بہت سی نیکی کے کام لایق سخاوت کے ھیں چنانچہ سرائیں بنوانا مسجدیں تعمیر کرنا کنوئے کھدوانا غریبوں کو پیسا دیکر بسم‌اللہ شریف پڑھوانا کسی کے لڑکے لڑکی کی شادی کودینا وغیرہ فرض کیا کہ یہہ سب کام اچھے ھیں اب غور کیا چاھیئے کہ اُن سے زیادہ تو ضرورت کا اور بھی کوئی کام ھی یا نہیں اور اگر ھی تو کیا ھی حال میں ھمارے یہاں علم کی نہایت ضرورت ھی اور علم وہ شی ھی کہ جس سے دین اور دنیا دونوں حاصل ھوتے ھیں جس کی خامی کے لیئے ھم اور قوموں کی نظروں میں وحشی اور بے قدر دکھائی دیتے ھیں بلکہ بعضے وقت وے ھمکو اِس سبب ملامت بھی کرتے ھیں اور ھم کو بسبب لاچاری کے اُن کی ملامت اور طعنے سننے پڑتے ھیں اور لاجواب ھوکر خاموش ھی رھنا ضرور ھوتا ھی پس اس حالت میں بھی اگر ھم اپنے ھم مذھب بھائیوں کی مدد نہ کریں اور اُنکے ھمراہ آپ بھی بے غیرتی اور بے شرمی سے لوگوں کے انگشت نما بنیں تو جاے افسوس ھی *

اب اے صاحبو یہہ بات دل اھل اسلام پر فرض عین ھی کہ برخلاف گذشتہ اپنے خام خیالوں کو بالکل دل سے دور کرکے ھر اعلی و ادنی اس امر میں کمر ھمت کی باندھکر حتی‌الامکان سعی و کوشش ھمارے اور مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کی خاطر تامقدور مدد کرنے میں دریغ نہ کرے کہ اس سے بہتر سخاوت اور کارخیر کوئی نہیں ھی *

راقم
منشی غلام محمد متوطن بنبئی

نمبر ۱۴۱

## مراسلات

مکرمی مولوی مہدی علی صاحب سلمہ

اشتیاقیکہ بدیدار تو دارد دل من
دل من داند و من دانم و داند دل من

آپ کی فصیح بلیغ تحریروں کو میں نے دیکھا آپکی استعداد کی کیا تعریف ھوسکے آپ کی لیاقت کا اظہار کون کرسکے مگر نہایت بہتر ھوتا کہ آپ کی تحریریں معقولات اور دنیاوی تہذیب ھی پر ختم ھوتیں اور مذھبی عقاید پر آپ توجہہ نہ کرتے بھائی میرے یہہ راہ باریک ھی اور رات تاریک ایسی تیزی سے چلنا دانشمندی کے خلاف ھی *

مہدی مشتاب این رہ دین است نہ صحراست
ھشدار کہ رہ بر دم تیغ ست قدم را

بارہ سو برس کی عمارت کو گرانا اور نئی بنیاد ڈالنا اور اسلام کی تصویر مٹانا عقل کے بھی تو خلاف ھی اگر بے پابندی اسلام کے آپ نیا

دین قایم کریں ہمکو کچھہ عذر نہیں مگر اسلام اسلام اسلام کی ہمدردی کا جب آپ نام لیتے ہیں تب تو ہمارے بدن پر لرزہ ہوتا ہی اور تعجب کرتے ہیں کہ کیا اس ہزار برس کے عرصہ میں کوئی بھی اسلام سے واقف نہوا کسی کو حقیقت اسلام کی معلوم نہوئی کہ آپ اُسکی اصلاح پر مستعد ہیں پھر اگر بقول آپ کے جو اپنے دوست کو خط میں لکھا ہی عربی عمامہ سرپر ہوتا اور اونچے ٹخنہ کا پایجامہ تو بھی کوئی آپ کی بات سنتا وضع کرستانی و دعوی مسلمانی ہیہات ہیہات شیطان کے وجود سے انکار کرنا شق القمر کا منکر ہونا اجماع کو نہ ماننا کتے کی طرح کھڑے ہوکر موتنا اصحاب کو برا کہنا سلف صالح کو اچھا نہ جاننا مسلمانوں کو پاجی نالایق کہنا اماموں کو صنم و بت بنانا علما کو مکار و دغا باز کہنا ہی اگر نشانیاں اسلام کی ہیں تو سلام ایسے اسلام کو * — گر ولی این ست لعنت بر ولی

حضرت نہ محتسب ہی جسکے درہ کا خوف ہو نہ قاضی ہی جسکے فتوی سے دار کا ڈر ہو آزاد گورنمنٹ کی حکومت ہی ورنہ اس آزادی بے بک بک کرنے کی کیفیت معلوم ہوتی اب تک کب کی آزادی دنیا سے آپکو حاصل ہوگئی ہوتی آپکو بڑا ناز مدرسۃ العلوم پر تھا مگر اخبار الاخیار لکھنؤ نے آپ لوگوں کی فریب دہی جو مسلمانوں کو کر رہے تھے ثابت کردکھایا اور مدرسہ ایمانیہ جاری کردیا آگرہ اخبار میں بھی آپ لوگوں کی خوب خبر لی کانپور کے مشہور دیندار عالم کے نام سے تو آپ کے بدن پر لرزہ پڑتا ہوگا جبکہ یہاں تک آپ لوگوں کی ذلت کی نوبت پہونچ چکی تو باز نرہنا وہی آزادی ہی جسکو سب بیحیائی کہتے ہیں اگر آپ مسلمان نہوں تو آپ اشتہار دیدیں یا مسلمانوں کیسے عقیدے رکھو ورنہ قیامت کے دن سب حال کھل جاویگا اور اپنے کیئے کو روؤگے خوب آپ یقین کرلیں نہ اب آپ کا مدرسۃ العلوم چلے گا نہ فریب دہی مسلمانوں کی اس سے بہتر ہی کہ آپ مذہبی تحریروں سے باز رہیئے بدعت کے موجد نہ ہوجیئے ورنہ ناحق کوئی جلا ہوا مسلمان کچھہ کربیٹھے تو سب خیر خواہی اسلام کی معلوم ہو جلے ہوئے بھرے ہوتے ہیں یہہ تو بتاؤ کہ تمکو ان باتوں میں کیا لطف ہی اگر تمہارے خیال دین کی نسبت اچھے رہتے تو تم حقیقت میں بڑے کام کے آدمی تھے لیکن ہملوگوں کی بدنصیبی ہی کہ تم سے لوگ یوں بگڑتے جاتے ہیں والسلام علی من اتبع الہدی فقط *

اگر آپ تہذیب الاخلاق میں اس خط کا جواب چھپوادینگے تو میری نظر سے گذر جاویگا *

راقم
مظہر الحق

---

## مخدومی مدظلہم

سلامی چو الفاظ تو درفشاں * سلامی چو اخلاق تو مشکبو

عرض کرتا ہوں قبول ہو — میں نے آپکا خط پایا مشکور ہوا آپکا شکر کیا سبحان اللہ کیا خوب خط لکھا ہی جسکے ہر فقرہ پر دل قربان ہوا جاتا ہی *

خطت می بینم و گرد سواد نامہ می گردم
فدائے جنبش آں دست و طرز خامہ می گردم

آپ نے جو نصیحت مذہبی تحریروں سے باز رکھنے کی فرمائی سب سے اول میں اُس کا شکر کرتا ہوں مگر افسوس ہی کہ آپ کی اِس آرزو کو پوری نہیں کرسکتا میں نے قرآن مجید میں پڑھا ہی لا تطع المکذبین ودوا لو تدھن فیدھنون اس لیئے عزت کی خواہش اور مسلمانوں کی دلجوئی اور طعن و ملامت سے بچنے کی آرزو مجھہ سچ کہنے اور حق لکھنے سے باز نہیں رکھہ سکتی نہ مداہنت کرکے جھوٹی تعریف کی تمنا میرے دل میں پیدا ہوسکتی ہی *

برو بکار خود اے واعظ این چہ فریاد است
مرا فتاد دل از رہ ترا چہ افتادست
بکام تانرساند مرا لبش چوں نے
نصیحت ہمہ عالم بگوش من بادست

آپ لکھتے ہیں کہ رات تاریک ہی اور راہ باریک تیزی سے چلنا اچھا نہیں میں بھی جانتا ہوں کہ رات تاریک ہی اور راہ باریک لوگوں کو ٹھوکریں کھاتا اور منھہ کے بل گرتا بھی دیکھتا ہوں اسیواسطے روشنی دکھانے کے لیئے جلدی کرتا ہوں تاکہ خدا کے کلام کی روشنی پھیلے اور تاریکی جاتی رہے ڈر تو اُس وقت ہوتا کہ بے روشنی کے چلتا پس بھائی میرے اندھیاری رات اور تنگ راہ میں بے روشنی کے چلنا دانشمندی سے بعید ہی نہ روشنی دکھانے کے لیئے تیزی کرنا *

آپ لکھتے ہیں کہ تم بارہ سو برس کی عمارت کو گرانا اور اسلام کی تصویر کو مٹانا چاہتے ہو یہہ آپ کی لطیفہ گوئی ہی جس کو سن کر آپ کی سی طبیعت والے چند لمحہ ٹھٹھا ہنسینگے مگر نہ میں بارہ سو برس کی عمارت کو گراتا ہوں نہ اسلام کی تصویر کو مٹاتا بلکہ اُن بوسیدہ دیواروں اور بد نما جھونپڑوں کو جو خدا کے گھر کے اِرد گرد لوگوں نے ڈال رکھے ہیں اور جس کے سبب سے خدا کی بنائی عمارت کی خوبی چھپ گئی ہی گرانے کی آرزو رکھتا ہوں اور اُن تصویروں کو جو لوگوں نے بنا رکھی ہیں مٹانا چاہتا ہوں

آپ ہی فرماویں کہ کیا یہہ تصویریں جن کی آپ پرستش کر رہے ہیں خدا کی بنائی ہوئی ہیں یا آپ کو خدا تک پہونچا سکتی ہیں آخر بتائیے تو یہہ کیا ہیں ما ھذہ التماثیل التی انتم لہا عاکفون اگر یہہ تصویریں خدا کی بنائی ہوئی نہیں ہیں تو آپ کیوں اُن کو بغل میں لیئے پھرتے ہو اور کیوں اسلام کی اصلی تصویر کو مٹاتے ہو کیوں ان بد نما مورتوں سے اپنے دل کے کعبہ کو بتکدہ بنا رکھا ہی مالکم کیف تحکمون *

پھر آپ لکھتے ہیں کہ میں کسی کو متقدمین میں سے اسلام سے واقف نہیں جانتا یہہ آپ کی غلطی ہی میرے نزدیک کوئی زمانہ ایسا نہیں گذرا جس میں اسلام کی خوبیوں کے ظاہر کرنے والے نہ گذرے ہوں اور جنہوں نے تقلیدی اسلام کو برا نہ کہا ہو اسی واسطے میں اس بات پر آمادہ ہوا ہوں کہ آپ لوگوں کو دکھاؤں کہ کتنے لوگ اسلام کی حقیقت جاننے والے گذرے ہیں اور تقلیدی علما نے اُن کی باتوں کو ویسا ہی چھپا رکھا ہی جیسا کہ ابر آفتاب کو چھپا دیتا ہی *

آپ کا یہہ خیال کہ عربی عمامہ اور اونچے ٹخنے کا پایجامہ خلایق سے مطلب نکالنے کا وسیلہ ہی سچ ہی مگر فریب و دغا سے دنیا کمانے کے لیئے نہ سچائی و صفائی سے دین کی باتوں کو پھیلانے کے واسطے خیال شیطانی و دعوی مسلمانی افسوس برین مسلمانی *

آپ نے ایک ظرافت کے ساتھہ اصحاب کے برے کہنے سلف صالح کو اچھا نہ جاننے وغیرہ باتوں کو میری طرف منسوب کیا ہی اسلیئے مجھے بہ مجبوری کہنا پڑا کہ انا بری مما تقولون حاشا وکلا کہ میں اصحاب کو برا کہتا ہوں یا سلف صالح کو اچھا نہ جانتا ہوں میں اُن کو بزرگان دین اور پیشوایان اسلام سمجھتا ہوں ہاں تمہاری طرح اُن کو معصوم و رسول نہیں سمجھتا ہوں سوائے اس بات کے باقی اُن کی بزرگی اور پاکی کا ویسا ہی مجھے اقرار ہی جیسا کہ تہا *

گوہر مخزن اسرار ہمان است کہ بود
حقہ مہر بدان مہر و نشان است کہ بود
از صبا پرس کہ ما را ہمہ شب تا دم صبح
بوے زلف تو ہمان مونس جان است کہ بود

شیطان کے وجود کی نسبت جو آپ نے لکھا ہی وہ بھی صحیح نہیں میں تو اُس کے وجود خارج من الانسان ہونے سے منکر نہیں سید صاحب گو اس سے منکر ہیں مگر اُس کے وجود حقیقی داخل انسان ہونے سے اور اُس کی شیطنت اور اغوا کی تاثیرات سے منکر نہیں پھر ایسی تاویل کرنے والے کو کیا کوئی کافر کہہ سکتا ہی اگر آپ رسالہ تسریہ جو عربی میں ہی اور اُس کی شرح جو ملا عبدالحلیم نے لکھی ہی ملاحظہ کریں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ اور لوگ بھی وجود خارجی شیطان سے منکر ہوچکے ہیں جنکو نہ کسی نے کافر ٹہرایا نہ مرتد *

شق القمر کے انکار پر کفر کا اطلاق کرنا اُسوقت زیبا ہی جبکہ آپ اس معجزے کو متفق علیہ قرار دیں حالانکہ جب بعض مفسرین اُس سے منکر ہیں اور بعض محققین نہ دلایل اُس کا انکار کرتے ہیں تو شاید آپ کو اس تیزی سے کفر کا کلمہ زبان پر لانا مناسب نہوگا تفہیمات الہیہ میں مولوی شاہ عبدالعزیز کے والد نے صاف انکار کیا ہی اور لکھدیا ہی کہ عندنا لیست من المعجزات حدیثیں جو حضرت ابن عباس سے اس باب میں ہیں اُس پر بھی جرح ہوچکی ہی کہ وہ اُسوقت تک پیدا ہی نہ ہوئے تھے حضرت انس کی حدیثوں پر بھی یہی قدح ہوچکی ہی کہ وہ مدینہ میں چار برس کے تھے پس جبکہ علما میں بحث اسکے منصوص و متواتر ہونے پر ہو رہی ہی تو کفر کا اطلاق کرنا اُس کے انکار پر تحقیق سے بیخبری پر دلیل ہی اجماع کو نہ ماننے کو کفر جاننا نادانی ہی ذرا آپ امام احمد کا یہہ قول تو مسلم الثبوت میں ملاحظہ فرمائیئے کہ من ادعی الاجماع فہو کاذب کہ جس نے اجماع کا دعوی کیا وہ جھوٹا ہی اور کسی غیر منصوص مسئلہ میں اجماع اصطلاحی کا دعوی تو ثابت کردیکھائیئے وانی لکم ھذا افسوس اُنکی سمجھہ پر جو چند آدمیوں کی سمجھہ کو ایسا قوی جانیں کہ اُس کے نہ ماننے کو کفر سمجھیں *

کھڑے ہوکر پیشاب کرنے کی نسبت جو آپ نے ایک نامناسب لفظ لکھا ہی غالبا آپ کو افسوس ہوگا جبکہ آپ ترمذی شریف کو ملاحظہ کرینگے کیونکہ اُس کے دیکھنے سے آپ کو معلوم ہوگا کہ خود پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے ثبوت اسکا ہی چنانچہ بال قایما صاف موجود ہی اور پھر محدث موصوف نے اس کی اباحت اکثر محدثین اور عالموں سے منسوب کی ہی یقیناً آپ کو بڑی شرم ہوگی جبکہ آپ کو ان باتوں کا علم ہوگا اور آپ خیال کرینگے کہ جو کلمہ آپ نے لکھا ہی اُس کا اثر کہاں تک پہونچتا ہی اسی لیئے عاقل کو چاہیئے کہ

بعد تحقیقات اور علم حاصل کرنے کے زبان سے کوئي بات نکالے تاکہ افسوس و ندامت نہو آپ نے مجھے یہہ بھي نصیحت کي ھی کہ یا تو مسلمانوں کیسے عقیدے رکھو یا اسلام چھوڑ دینے کا اشتہار دو سو میں اگر اسلام کو ویسا ھي سمجھتا جیسا کہ آپ سمجھتے ھیں تو میں ضرور اُس کے چھوڑ نے کا اشتہار دیتا مگر جبکہ اصلي اسلام کي سچائي سے میرا دل بھرا ھوا ھی تو اُس کے اظہار کا اشتہار دیتا ھوں اور وھي اسلام کا چھوڑانا چاھتا ھوں *

میںنے مانا کہ آپ مجھے فاسدالاعتقاد جانتے ھیں اور تسلیم کیا کہ اور لوگ بھي ایسا ھي سمجھتے ھیں مگر مجھے تو یقین ھی کہ میں سچا اور پکا مسلمان ھوں علی بصیرۃ من ربہ جس دن دلوں کے بھید کھلینگے جو کچھہ ھمارے تمھارے دل میں ھی سب کھل جائیگا اگر آپ کا اسلام آپ کو حوروں کے بوسہ و کنار کا مزہ دیگا جس کي تمنا میں بدن توڑتے اور بھوکے رھتے ھو تو خیر ھمکو بھي اُمید ھی کہ ھمارا الحاد ھمکو خدا تک پھونچا دیگا جس کے لیئے ھم گالیاں کھاتے ھیں طعنے سنتے ھیں اور کافر و ملحد بنے ھیں اور جس کے شوق میں نہ موتیوں کے مکان کي آرزو ھی نہ شہد دودہ کي نہروں کي تمنا نہ حوران ماھوش کے وصال کا خیال ھی نہ سہي قدان پري پیکر کے آغوش میں لینے کي خواھش —

بسوز سینہ جنت را بسوزم
بآب دیدہ آتش را دھم نم

آپ نے جو یہہ لکھا ھی کہ نہ محتسب ھی جس کے درہ کا خوف ھو نہ قاضي جس کے فتوی سے دار کا ڈر ھو بلاشک سچ لکھا ھی لیکن کیا آپ کے جگر خراش طعنے محتسب کے درہ سے اور آپ کي دلسوز ملامتیں دار کے کھینچنے سے کم ھیں —

انچہ زخم زباں کند بامرد
زخم شمشیر جاں ستاں نکند

پس جب کہ ھمارا جوش و ولولہ اس خوف سے کم نہوا اور ھمارے دل کے شعلہ زن لوگ آپ کي ملامت نہ بوجھا سکے تو محتسب کا درہ کیا کرتا اور قاضي کے فتوی سے کیا ھوتا اگر دار پر بھي کھینچے جاتے تو یہي کہتے کہ

بجرم عشق تو ام میکشند غوغائیست
تو نیز بوسر بام آ کہ خوش تماشائیست

آپ نے مدرسۃالعلوم کي نسبت جو لکھا اُس سے مجھے بڑي خوشي ھوئي بلاشبہہ لکھنؤ کے اخبارالاخیار نے ھماري فریب دھي ثابت کردي آگرہ اخبار نے بھي ھمکو ملحد ٹہرا دیا اور مدرسۃالعلوم کا چندہ بند ھوگیا لیکن مجھے اندیشہ ھی کہ وہ لوگ یہہ سنکر مر نہ جاویں کہ قریب اَسي ھزار کے چندہ ھوچکا ھی اور ابتدائي مدرسوں کے تقرر کے لیئے جابجا سے درخواستیں چلي آتي ھیں اور اب چند روز میں شاخیں اُن مدارس ابتدائي کي جو رسي مدرسۃالعلوم کي ھیں جابجا قایم ھوا چاھتي ھیں ھاں ایک بات کا مجھے بھي افسوس ھی کہ مدرسہ ایمانیہ کي سي تعلیم ان الحادي مدرسوں میں نہوگي وہ عاقلانہ خیالات جو اُس تعلیم سے پیدا ھوتے ھیں ان مدرسوں کے تعلیم یافتہ آدمیوں کو نہ ھونگے میں نے ابھي تھوڑے دن ھوئے مدرسہ ایمانیہ کے اخبارالاخیار میں ایک بڑے مفتي و مجتہد علامي نہامي کا محققانہ قول دیکھا تھا کہ اُنھوں نے بوم یعني اُلو کي نسبت لکھا تھا کہ اخبار صحیحہ سے ثابت ھی کہ بوم اول بستي میں رھتا تھا جب سے امام علیہ‌السلام شہید ھوئے اُس نے ویرانہ میں رھنا اختیار کیا دنکو روزہ رکھتا ھی شام کو قوت مالایموت پر افطار کرتا ھی رات بھر امام کے غم میں مرثیہ پڑھتا ھی نعوذ باللہ من ھذہ‌الھفوات *

پس ایسے عالي دماغوں کے دلوں پر ھمارے مدرسۃالعلوم کے مقرر ھونے کا داغ کیوں نہو اسلیئے کہ ایسے نازک خیال والے اُس تعلیم کے بعد کہاں دکھائي دینگے اور ایسے الو کي حقیقت بتانے والے کہاں باقي رھینگے آگرہ اخبار نے بھي اپني محبت اسلامي کے ظاھر کرنے میں کوئي دقیقہ باقي نہیں رکھا ایسے لوگوں کے حق میں سوائے یالیت قومي یعلمون کے اور کیا کہا جاے افسوس اُن مسلمانوں پر کہ آنکھہ رکھتے ھوں اور نہ دیکھیں کان بھي ھوں مگر کچھہ نہ سنیں دل بھي پہلو میں ھو مگر کچھہ نہ سوچیں *

چشم باز و گوش باز و این ذکا
خیرہ ام در چشم بندیئے خدا

راقم
مہدي علي

نمبر ١٣٢

# چندہ مدرسۃالعلوم مسلمانان

## لغايت ٣٠ اپريل سنہ ١٨٧٣ ع

زر چندہ مندرجہ فہرست مشتہرہ

سابق عــــ سما معــــ ٦/٦ پائي

## چندہ جديد

سب کميٹي پٹياله للعــہ صما للعــــ ١٥/

جناب عالي هز هينس مهاراجه ويجے نگرام
بہادر کے سي ايس آئي دام اقبالهم ... سمعــہ

نواب مختار الدوله محمد فيض عليخاں
بہادر سي ايس آئي رئيس پہاسو
ضلع بلند شہر ... الــعــہ

سيد محمد محمود اسکوائر اف لنکنزان
بيرسٹر ات لا ... الــعــہ

جناب جے ايم کنيڈي صاحب بہادر رئيس
ايڈن برا اسکاٹليڈ ... الــعــہ

ٹهاکر گر پرشاد سنگهه صاحب رئيس بيسواں
ضلع عليگڈہ ... صما/ر

جناب مولوي محمد کريم بخش صاحب
اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر بہادر کونچ ضلع
جالون ... اسما/ر

کنور جگت سنگهه صاحب خلف اکبر
راجه صاحب تاجپور ضلع بجنور ... سما/ر

راے شنکر داس صاحب رئيس دهلي صدرامين
مظفر نگر ... ماک/ر

بابو سيتا رام و بابو کيشو رام ساهوان رئيس
بنارس ... ما معــہ

حکيم مولوي محمد ذوالفقار حسين ابوالعلي
المغظم الصديقي المدعو بولايت حسين
الحسني متوطن قصبه سالارنتم سنگهه
من مضافات صوبه مرشدآباد منشي نواب
ناظم کشور نزهت پرور جنت البلاد شريف
آباد بنگاله ... ما/م

نواب محمد احمد الله خاں صاحب رئيس
مورٹهه پترول هوشنگ آباد ... ما/م

جناب سيد فضل الرحمن صاحب رئيس
عظيم آباد محله مغل پورہ ... ما/ر

جناب سيد خليل الرحمن صاحب خلف
الرشيد فضل الرحمن صاحب رئيس
عظيم آباد محله مغلپورہ ... يا/م

سيد نياز علي صاحب ناظم مهندر گڑہ علاقه
سرکار پٹياله ... لعــہ

مولوي احمد شفيع صاحب هيڈماسٹر اسکول
وزيرآباد ... ســہ

محمد نسيم و محمد حکيم وغيرہ معافيداران
موضع کارونه پٹياله ... ســہ

حاجي عبدالله مختار سايرہ بي بي مدنپورہ صــہ

مهر نياز علي صاحب معافيدار موضع نوازنگر صــہ

مولوي محمد يعقوب صاحب امين عدالت
ديواني بنارس ... للعــہ

سيد برکت علي صاحب کرنيل توپخانه پٹياله
جنہوں نے پچاس روپيه چندہ ديا تها
اور سہوا فہرست سابق ميں اُن کے نام
دس روپيه چهپے تهے ... للعــہ

عمادالدين صاحب و فخرالدين صاحب
از پٹياله ... ســہ

راجہ فقیراللہ خاں صاحب بہادر راجوڑی والہ وزیرآباد کے آنریری مجسٹریٹ ... عـــه
منشی مراد علی صاحب تحصیلدار وزیرآباد ... عـــه
شیخ غلام قادر صاحب سوداگر وزیرآباد ... عـــه
حاجی شاہ محمد ولد دوست محمد مدنپورہ ... عـــه
حاجی ولی محمد ولد حسام الدین مدنپورہ عـــه
حافظ تاج محمد و حافظ وارث محمد ولد اللہ بخش مدنپورہ ... عـــه
یار محمد ولد حاجی شیر محمد مدنپورہ ... عـــه
حاجی نور محمد ولد عبدالقادر مدنپورہ ... عـــه
پردل ولد جان محمد عرف نواب صاحب مدنپورہ ... عـــه
حاجی حسنو ولد بھوبن تماکو فروش مدنپورہ عـــه
مان اللہ و نتھو ولد ولی مدنپورہ ... عـــه
مولوی سید علی مردان صاحب وکیل عدالت نرسنگھہ پور ... عـــه
منشی محمد رمضان صاحب وکیل عدالت نرسنگھہ پور ... عـــه
مولوی فخرالدین احمد صاحب ہیڈ ماسٹر ضلع اسکول نرسنگھہ پور ... عـــه
شاہزادہ سلطان جمال صاحب رئیس لاہور از پٹیالہ ... عـــه
مولوی نور احمد صاحب مدرس اول مدرسہ وزیرآباد ... عـــه
شیخ سرفراز علی صاحب محرر مرزا رحمت اللہ بیگ صاحب وکیل عدالت دیوانی بنارس ... عـــه

احمد مسعودی ساکن کلکتہ ملازم تاربرقی ریلوے اسٹیشن ٹونڈلہ ... عـــه
شرف الدین صاحب و صدرالدین صاحب معافی داران از پٹیالہ ... عـــه
عبدالسلام صاحب وکیل از پٹیالہ ... عـــه
عبدالحمید خاں صاحب تحصیلدار نارنول عـــه
فدا حسین صاحب نمبردار دھرسون از پٹیالہ عـــه
مرزا سیف اللہ خاں صاحب برادر راجہ فقیراللہ خاں صاحب وزیرآباد ... عـــه
حاجی غلام محمد و حکیم علی محمد پسر حاجی حسین مدنپورہ ... عـــه
سعادت بیگ صاحب وکیل ... عـــه
منشی غلام حسین خاں صاحب صوبہ دار رجمنٹ ۲۸ پنجابی ... عـــه
منشی رائے دیا کشن صاحب رئیس قصبہ کراکت ضلع جونپور ... عـــه
حمیدالدین خاں صاحب تھانہ دار گوبند گڈہ عـــه
میاں فضل الہی صاحب نبیرہ میاں لالہ صاحب وزیرآباد ... لہ عـــه
سردار شیر باز خاں صاحب وزیرآباد ... عـــه
کریم اللہ ولد چھیدی مدنپورہ ... عـــه
حاجی شاہ محمد عرف بھون نواسہ اللہ رکھو مدنپورہ ... اعـــه
صدیق اللہ ولد غلام غوث مدنپورہ ... عـــه
نور محمد ولد حاجی صدیق اللہ مدنپورہ ... عـــه
تاج محمد عرف تجو ولد چھیدی مدنپورہ عـــه
حاجی حافظ جان محمد ولد اللہ بخش مدنپورہ ... عـــه
عبدل رمضان ولد حاجی ترابو ذمہ حاجی عبداللہ مدنپورہ ... عـــه

| | |
|---|---|
| حکیم عبدالکریم صاحب مقیم قسطنطنیہ ... | عــہ |
| غلام حسین خاں رسالہ دار از پٹیالہ ... | عــہ |
| عبدالغفار خاں صاحب ... | عــہ |
| لالہ بالا پرشاد صاحب ... | عــہ |
| جمیل الدین خاں صاحب تھانہ دار از پٹیالہ | عــہ |
| میر عبدالحی صاحب معافی دار ھمیر پور | ـلعہ |
| یقین الدین و ولی اللہ صاحب از پٹیالہ ... | ـلعہ |
| نجف بیگ صاحب و یونس بیگ صاحب | صہہ |
| میر رجب علی صاحب محاسب منشی خانہ از پٹیالہ ... | صہہ |
| افضل علی صاحب و رضا حسین صاحب... | صہہ |
| پیر احمد جان پسوہ دار اکبر پور از پٹیالہ ... | صہہ |
| نمبر دار منتی ... | صہہ |
| قاضی سید بہادر علی صاحب سابق قایم مقام کوتوال پٹیالہ ... | صہہ |
| نمبر داران حسب پور از پٹیالہ ... | صہہ |
| مولوی محمد عنایت اللہ صاحب رئیس مچھلی شہر ضلع جونپور مقیم بنارس ... | صہہ |
| پرورش علی صاحب نمبر دار مکند پور ... | صہہ |
| مرزا غلام حسین خاں صاحب وزیرآباد ... | صہہ |
| نمبرداران ھر پورہ ... | صہہ |
| میاں قاسم چودھری صاحب وزیرآباد ... | صہہ |
| محمد بخش محرر تھانہ سہانی ... | صہہ |
| میاں علوم الدین خیاط وزیرآباد ... | صہہ |
| مولا بخش اھل مد ... | صہہ |
| میاں محمد بخش بساطی وزیرآباد ... | صہہ |
| نمبر دار محرم پور از پٹیالہ ... | صہہ |
| ڈاکٹر نبی بخش صاحب وزیرآباد ... | صہہ |
| لطف احمد خاں محرر فوجداری ... | صہہ |
| ایک مسلمان جس نے اپنا نام ظاھر کرنا نہیں چاھا ... | صہہ |
| حافظ کریم ولد محمد نواز مدنپورہ ... | صہہ |
| حاجی کرم اللہ ولد حاجی چنداو مدنپورہ | صہہ |
| منشی محمد اکبر صاحب محرر مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب وکیل ہائی کورٹ الہ آباد ... | صہہ |
| لالہ جانکی پرشاد صاحب محرر لالہ چنی لعل صاحب وکیل عدالت دیوانی بنارس ... | صہہ |
| حسن خاں صاحب نمبردار موضع کتراور ... | صہہ |
| مولوی محمد حفیظ الدین صاحب نقلنویس | صہہ |
| بدرالدین خاں صاحب رسالہ دار ... | صہہ |
| کم از پنچ روپیہ ... | [illegible] |

میزان کل [illegible] ۶ پائی

## اشتہار

گذشتہ سوا دو برس کے پرچہ ھاے تہذیب الاخلاق بہ ترتیب ھمارے پاس موجود ھیں جس صاحب کو اُنکی خریداری منظور ھو مفصلہ ذیل قیمت پر مل سکتے ھیں *

تہذیب الاخلاق روز اجراے یعنی یکم شوال سنہ ۱۲۸۷ ھجری سے لغایت آخر سنہ ۱۲۸۸ ھجری بابت سوا برس کے ... صہہ

تہذیب الاخلاق بابت سال تمام سنہ ۱۲۸۹ ھجری للعہ

از مقام بنارس } راقم سید احمد منیجر تہذیب الاخلاق

بمقام علیگڈھ — مطبع علیگڈھ انسٹیٹیوت میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اھتمام سے شایع ھوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

جلد چهارم ] ۱۵ ربيع الثاني سنه ۱۲۹۰ هجري سنه ۱۳۰۴ نبوي [ نمبر ۶

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چنده خواه بطور قيمت وُصول هو وه کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

مسلمانوں ميں سے جو شخص ساٹھه روپيه سالانه پيشگي بطور چنده دے وه اس پرچه کے متعلق معاملات ميں ممبر متصور هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

ممبروں کو بلا قيمت يهه پرچه مليگا اور اُن کو اُس کي تقسيم کا بهي بلا قيمت جسکو وه چاهيں اختيار هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چنده يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسيم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيده جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هی که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هيں اور درحقيقت وه مذهب اسلام کے برخلاف هيں وه بهي مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ١٤٣

# جلسۀ عظیم‌آباد پٹنہ

واسطے

## ترقي چندۀ مدرسة العلوم مسلمانان

سيد احمد خاں بهادر سي ايس آئي سکرٹري کميٹي خزنة البضاعة کي درخواست سے رئيسان و اميران پٹنہ نے مدرسة العلوم مسلمانان کي تائيد کے ليئے اُس شهر ميں ايک جلسه هونا تجويز کيا چنانچه سکرٹري کميٹي وهاں گئے اور ٢٤ مئي سنه ١٨٧٣ع روز شنبه کو نهايت عمدگي سے وه جلسه هوا *

اس جلسه کے باني جناب نواب سيد ولايت علي خاں صاحب اور جناب مولوي سيد ابوسعيد صاحب اور جناب مولوي سيد شمس الهدى صاحب تھے آٹھ بجے دن کے پٹنہ کالج کے بڑے هال ميں اکثر رئيسان و اميران شهر پٹنہ جمع هوئے اور کرسيوں پر جو کثرت سے موجود تھيں اور به ترتيب اسلوب بچھائي گئي تھيں بيٹھے ٹھيک آٹھ بجے وقت معين پر جناب صاحب کمشنر بهادر اور جناب صاحب ايجنٹ بهادر اوپيم اور اُس کے بعد جناب صاحب جج بهادر بھي تشريف لائے *

تمام حاضرين جلسه کي درخواست سے جناب صاحب کمشنر بهادر صدر انجمن کي کرسي پر رونق افروز هوئے اور مفصله ذيل گفتگو بمراد شروع هونے کاروبار جلسه کے اُردو زبان ميں نهايت خوبي سے فرمائي *

## ابتداے گفتگو جناب مسٹر اے سي بيلي صاحب بهادر صدر انجمن و صاحب کمشنر بهادر پٹنہ

اے صاحبان — آپ کو معلوم هى که سيد احمد خاں ايک مدت سے اپني قوم مسلمانوں کي بھلائي اور بهتري ميں بهت کوشش کررهے هيں اُنهوں نے اسباب ميں بھي بهت کوششيں کي هيں که رعايا کے خيالات کو گورنمنت تک اور گورنمنٹ کے مفيد ارادوں کو رعايا تک پهونچاويں اور اب چند روز سے مسلمانوں کي تعليم کي ترقي پر کوشش کر رهے هيں اور اُن کے ليئے ايک مدرسه بنانے کو چنده جمع کررهے هيں جس کا حال وه بيان کرينگے پس آپ صاحبوں کو بھي اسکام ميں شريک هونا نهايت مناسب هى اور مجھے اُميد هى که آپ صاحب اُنکي مدد کرينگے *

بعد اس کے سيد احمد خاں کھڑے هوئے اور اُنهوں نے ايک بهت لمبي اسپيچ کي جو قريباً بلفظه ذيل ميں مندرج هى *

# اسپيچ سيد احمد خاں

## پريسيڈنٹ اور بزرگان و رئيسان عظيم‌آباد پٹنہ

ميرا دل آپ کي عنايت اور مهرباني کا اُس سے زياده ممنون هى نه ميں اُسکو بذريعه الفاظ کے بيان کروں — آپ نے ميري اس درخواست کے منظور فرمانے سے که اس قديم شهر ميں ( جو بڑے بڑے معزز اور نامي مسلمانوں کي سکونت سے صوبه بهار بلکه هندوستان کے اکثر شهروں سے زياده نام آور هى ) مسلمانوں کے تباه حال پر غور کرنے کے ليئے ايک جلسه هو مجھکو بے انتها ممنون کيا هى — اور جب که ميں اس موقع پر بهت سے بزرگوں کو جمع ديکھتا هوں جو يهاں تشريف لائے هيں تو ميري وه احسانمندي اَور زياده هوجاتي هى اور هر ايک صاحب کا جو اس مجلس ميں موجود هيں ميرا دل شکر گذار هوتا هى — اور جب که مجھکو يه خيال آتا هى که يه جلسه نه کسي معمولي تقريب کے سبب سے جمع هوا هى اور نه کسي شخص کي ذاتي خوشي اور ذاتي غرض کے ليئے بلکه قومي همدردي اور قومي بھلائي کے ليئے تو مجھے بے انتها خوشي هوتي هى اور مجھے اُميد پڑتي هى که جو بدنصيبي اور بدبختي کے دن هماري قوم پر هيں شايد اب اُنکے زوال کا زمانه قريب آتا جاتا هى *

اسي مجلس ميں جبکه ميں اپني قوم کے ساتھ اپنے انگريزي حکام کو بھي بيٹھا هوا ديکھتا هوں جو اس مجلس ميں نه اپنے اعلى عهده کے کسي کام کے ليئے تشريف لائے هيں اور نه حکومت کے کسي کاروبار کي غرض سے بلکه صرف برادرانه محبت اور انسان کي يا کم سے کم ملکه معظمه وکٹوريا کي رعيت کي بھلائي اور بهتري ميں شريک هونے اور مدد کرنے کي غرض سے تو ميري وه خوشياں اور ميري وه احسانمندي جسکا ميںنے اُوپر ذکر کيا بهت هي زياده هوجاتي هى *

اے صاحبوں ميں يقين کرتا هوں اور جو شخص اُن باتوں پر غور کريگا جن پر ميںنے غور کي هى وه بھي يقين کريگا که انگريزوں کي قوم ايک ايسي قوم هى جس کے دل ميں انسان کي بھلائي اور بهتري چاهنے کا ايک قدرتي جوش هى اور يهي سبب هى که مجھکو اپنے اس کام ميں جو ميں اپني قوم کي بھلائي کے ليئے کررها هوں انگريزوں کي قوم سے بهت قوي مدد ملنے کي توقع هى اور اُسکي تصديق حضور ويسراے و گورنر جنرل لارڈ نارتھ بروک کي اُس فياضانه بخشش سے هوتي هى جو اُنهوں نے اپني جيب خاص سے مسلمانوں کے قومي مدرسة العلوم کے قايم هونے کے ليئے دس هزار روپيه بطور چنده مرحمت فرمايا هى *

اے صاحبوں اور اے اپنی قوم کے سرداروں میں نہایت عاجزی سے عرض کرتا ہوں کہ ہم سب نے اپنی قوم کے حال سے بہت کچھہ غفلت کرلی ہی اب ہمکو ہوشیار ہونا اور اپنی قوم کے تباہ حال پر رحم کرنا چاہیئے *

آپ صاحبوں میں سے جو اسوقت موجود ہیں بہت سے صاحب ایسے ہونگے جنہوں نے اپنے باپ دادا کی عزت اور حشمت اپنی آنکھہ سے دیکھی ہوگی — اُنکی خوبیاں اور اُن کے اخلاق اُنکی متانت اور اُنکا وقار بخوبی یاد ہوگا اور اگر کسی نے اپنی آنکھہ سے ندیکھا ہوگا تو اور ہزاروں آدمی اُن کے دیکھنے والے موجود ہونگے اُن کی خوبیاں بطور کہاوتوں کے اور اُن کی فیاضیاں بطور حکایتوں کے لوگوں میں مشہور ہونگی — اب تم اپنے حال کو اپنے بزرگوں کے حال سے مقابلہ کرو اور دیکھو کہ وہ کیا تھے اور تم کیا ہو اور تم کس درجہ کے تنزل کی حالت میں پہونچ گئے ہو اب بھی اگر اپنے تئیں سنبھالنے کی فکر نکروگے تو آیندہ اور کس درجہ کی خراب حالت پر پہونچوگے *

میرے یہہ لفظ سنکر غالباً آپ کو انقلاب زمانہ پر خیال گیا ہوگا اور آپ خیال کرتے ہونگے کہ انقلاب زمانہ نے ہمکو ایسا کردیا ہی مگر یہہ خیال اگر ہوا ہو تو صحیح نہیں ہی اصل یہہ ہی کہ آپ کے بزرگ جس زمانہ میں تھے اُنہوں نے اپنے تئیں اُس زمانہ کے لایق بنا لیا تھا اس لیئے وہ دولت اور حشمت اور عزت سے نہال تھے اور جس زمانہ میں کہ ہم تم ہیں ہمنے اپنے تئیں اُس زمانہ کے لایق نہیں بنایا اور اس لیئے نکبت و ذلت میں ہیں پس اگر ہم بھی اپنے میں وہ چیزیں پیدا کریں جو اس زمانہ میں لایق اور قابل اور معزز بننے کے لیئے ضرور ہیں تو ہم بھی اپنے زمانہ میں دولت و عزت سے مالا مال ہونگے — دیکھو زمانہ دوڑتا جاتا ہی اگر ہم اُس کے ساتھہ نچلینگے تو ضرور پیچھے رہجاوینگے *

اس وقت میری زبان سے دو لفظ دولت و عزت کے نکلے ہیں اکثر لوگ دولت ہی کو ذریعہ عزت کا سمجھتے ہیں مگر ایسا سمجھنا ایک بڑی غلطی ہی دولت بلاشبہہ اس بات کا ذریعہ ہی کہ چند خوشامدی کمینہ خصلت والے خوشامد کے لیئے اور جھوٹی تعریف کرنے اور جھوٹی عزت دینے اور جھوٹی دوستی جتانے کو موجود ہو جاتے ہیں اور جب تک وہ ہی یہہ بھی حاضر ہیں اور جب وہ نہیں تو پھر یہہ بھی حاضر نہیں — عزت خود ایک صفت ہی جو مثل اور صفتوں کے خود انسان کی ذات میں ہوتی ہی سب سے پہلے خود انسان اپنے آپ کو معزز سمجھتا ہی اُس عزت کی بدولت اُس کا دل نہایت قوی اور نہایت خوش رہتا ہی وہ مطلق اس بات کی خواہش نہیں رکھتا کہ کوئی دوسرا اُس کی عزت کرے بلکہ اُس کی خوشی اسی میں ہوتی ہی کہ وہ خود ایسا ہو کہ آپ اپنی عزت پر یقین کرے جب انسان ایسا ہو جاتا ہی تو تمام دنیا از خود اُس کی عزت کرتی ہی وہ نہیں چاہتا کہ لوگ میری عزت کریں مگر بے اختیار دوست و دشمن سب اُس کے آگے جھکتے ہیں *

مجھکو اس زمانہ کے حال پر نہایت افسوس ہی میں دیکھتا ہوں کہ اس زمانہ کے لوگ قبل اس کے کہ وہ خود اپنی عزت پر آپ یقین کریں دوسروں سے اور خصوصاً اُس معزز تربیت یافتہ قوم سے جس کو خدا نے اپنی بڑی حکمت سے ہمارے ساتھہ ہندوستان میں بسایا ہی اپنی عزت کے خواہاں ہوتے ہیں اور جو کہ غلطی پر ہوتے ہیں اسی لیئے اپنے مقصد کو بھی نہیں پہونچتے *

اسی کے ساتھہ مجھکو ایک بڑا افسوس یہہ ہوتا ہی کہ ہمارے زمانہ کے لوگوں نے عزت کے معنی سمجھنے میں بھی بڑی غلطی کی ہی — اُنہوں نے عزت کے مفہوم کو چند ظاہری باتوں میں منحصر سمجھہ رکھا ہی — خانگی اُمور میں تو اپنی عزت اُنہوں نے اس میں سمجھہ رکھی ہی کہ دو چار خدمتگار دست بستہ اُن کے سامنے کھڑے ہیں حضور و جناب عالی کہہ کر اور ہاتھہ جوڑ کر کچھہ بات عرض کرتے ہیں سواری کی جلو میں دو چار عصی بردار و خاص بردار دوڑتے ہیں دو تین خواص پان کا ڈبہ اور پیک تھوکنے کا پیک دان لیئے حاضر ہیں — برادری میں اور اپنی قوم میں اپنی عزت اُس میں سمجھہ رکھی ہی کہ بیٹے کی بسم‌اللہ اور ختنہ کی شادی میں وہ کچھہ کیا کہ آج تک کسی نے ویسا نہیں کیا تھا کوئی دوست نہیں رہا جس کو نہ بلایا ہو کوئی رقاصہ نہیں رہی جو مجرے کو نہ آئی ہو — بھانڈوں نے ایسا سماں باندھا ہو کہ کسی کے ہاں نہ بندھا ہو — حاکموں کے دربار کی عزت اس میں منحصر ہی کہ صاحب ہمسے ہنس کر بولے شاید دو چار قدم استقبال کیا یہہ تو نہایت خوش و معزز کرسی پر بیٹھے ہیں اور صاحب اِس فکر میں ہیں کہ میں اِن سے کیا بات کروں کسی ملک کے حال سے یہہ واقف نہیں تاریخ کے دلچسپ واقعات کی ان کو خبر نہیں انتظام ملکی اور انسان کی بھلائی و بہتری کے اصول تو ان کے خیال میں بھی نہیں گذرے میں بولوں تو کیا بولوں — اتنے میں صاحب نے خیال کیا کہ آؤ میں مزاح اور دل خوش کن دو چار باتیں ان سے کروں اس خیال سے دوہری مصیبت پیش آئی اُدھر تو صاحب کو ہماری زبان میں لطیفہ گوئی و بذلہ سنجی نہیں آتی اور ادھر یہہ رئیس اُن کی انگریزی اُردو نہیں سمجھتے — صاحب زیادہ اخلاق کرنا اور ملاقات

جلسهٔ عظيم‌آباد پٹنه

کے خشک بدمزه منٹوں کا کاٹنا چاهتے هیں وه اپني فوٹوگراف کي نهایت عمده تصویر جو اُسي دن طیار هوکر آئي هی اُن کو دکهلاتے هیں ( جیسا که چند روز هوئے که ایک رئیس سے گذر چکا هی ) وه بے اختیار پوچهتے هیں که صاحب یهه کس کي تصویر هی وه هنس کر اُن کي صورت دیکهتے هیں اور کهتے هیں که ولایتي بیل کي غرض که جوں توں کرکر وه منت گذر جاتے هیں اور صاحب اُن کا هاتهه پکڑکر کمره کے باهر لاکر چهوڑ جاتے هیں یهه خوش خوش اپنے گهر آتے هیں اور سمجهتے هیں که حاکموں میں هماري بڑي عزت هی اور درحقیقت جو اُن کي عزت هی وهي خوب جانتے هیں جن سے وه ملتے هیں *

اے میرے پیارے هم قوموں اگر میرے لفظ ناگوار گذرے هوں تو معاف کرو میرا دل اپني قوم کے حالات پر نهایت جلتا هی میں اُن کو ایسي خراب حالت میں دیکهه نهیں سکتا اور جو ٹهیک ٹهیک حال هی وه نهایت دل سوزي اور همدردي اور دلي محبت سے سب کے سامنے رکهتا هوں اس اُمید سے که هماري قوم جاگے اور هوشیار هو اور اصلي عزت و دولت و حشمت میں پهونچے اور جس طرح که اس دنیا کي اَوْر معزز قومیں معزز هیں اسي طرح هماري قوم بهي معزز هو *

یهه حال تو هم لوگوں کا هی جنکي عمر کا بهت سا حصه گذر گیا اور جس طرح پر هوا همنے اپني زندگي عزت سے سمجهو یا ذلت سے بسر کرلي مگر ذرا آنکهه اُٹهاکر دیکهو اور آنے والے زمانه پر غور کرو که هماري اولاد کے لیئے جنکو هم اپني جان سے زیاده عزیز سمجهتے هیں کیسا زمانه آنے والا هی *

اے عزیزوں اپنے باپ دادا کي عزت و بزرگي و حشمت و دولت پر ناز کرنا بهت بڑي غلطي هی — نهایت تجربه کار ایک بزرگ کا مقوله هی که " دو چیز در دو چیز راست نیاید ناز توانگري درفقیري و ناز جواني در پیري " همارے باپ دادا اگر بهت بڑے عالیقدر تهے اور هم نهیں هیں تو همکو اُسپر ناز کرنا نهیں چاهیئے بلکه رونا چاهیئے که هم اپنے بڑوں کا بهي نام ڈبونے والے پیدا هوئے اگر اولاد کي اور قوم کي تعلیم و تربیت ایسي طرح پر نهو که جس زمانه میں وه لوگ اپني زندگي بسر کرینگے اُس زمانه کے مناسب لیاقتیں اُن میں پیدا نهوں تو ضرور اگلے خاندانوں کا نام برباد هوجاویگا — نواب خلیل‌الله خاں شاهجهاني کا آپ لوگوں نے نام سنا هوگا اُنکے پوتے کو میںنے اپني آنکهه سے دیکها هی که لوگوں کے پانوں دابنے آتا تها اور دو چار پیسے لیجاتا تها تغلق‌آباد کے گانوں میں جسقدر مسلمان گهسیارے آباد هیں جو سارے دن گهاس کهودکر شام کو بیچتے هیں میںنے خوب تحقیق کیا هی که سلطان محمد عادل تغلقشاه کي اولاد میں هیں پس اگلے بزرگوں پر فخر کرنا ایسي حالت میں که هم کچهه نهیں هیں کیا فائده هی *

دنیا میں گذرے هوئے زمانه کے واقعات سے همکو عبرت اور نصیحت پکڑني چاهیئے اگلے زمانه کے واقعات سے هم آینده زمانه کے واقعات کي پیشین گوئي کرسکتے هیں — دیکهو هوشیار هو یهي حال هماري قوم کا هونے والا هی — کوئي آثار بهلائي اور بهتري کے اُن میں نهیں دیکهائي دیتے بلکه برخلاف اُس کے تنزل اور ادبار کے علامتیں موجود هیں — تم اپني اور اپنے دوستوں کي بلکه اپني تمام قوم کي اولاد کے حال پر اور نه صرف عظیم‌آباد میں بلکه تمام هندوستان میں خیال کرو که اُنکي تعلیم و تربیت کا جسپر دنیا کي عزت اور دنیا کي حشمت کا مدار هی کیا حال هی اُنکے اخلاق اُنکا چال چلن اُنکي عادتیں کیسي هوتي جاتي هیں تم خود اپنے دلمیں سوچو اور سمجهو که اُن سے تمکو کچهه آینده کي بهبودي کي توقع هی — بهلا دنیا کو جانے دو شاید اس مجلس میں کوئي ایسا شخص بهي هو جو دنیا کو هیچ سمجهتا هو اور دنیا کي دولت و عزت کو بے حقیقت جانتا هو تو میں یهه پوچهتا هوں که کیا هماري اولاد نے دین کمانے کا سامان کرلیا هی کیا اُن کي تعلیم و تربیت ایسي هوئي هی که اگر دنیا نهیں تو دین تو ضرور اُن کے هاتهه آویگا — میں دیکهتا هوں که اُن کا حال دیني تعلیم و تربیت میں دنیاوي تعلیم سے بهي زیاده بدتر هی پس نهایت افسوس هی که تهوڑا هي زمانه نگذرنے پاویگا که هم نه دین کے کام کے رهینگے نه دنیا کے *

جسوقت اولاد کي تربیت کا ذکر آتا هی تو رئیسوں اور دولتمندوں کے دل میں یهه خیال پیدا هوتا هی که هم اپني اولاد کي تعلیم خاص اپنے اهتمام سے اور هر ایک علم کے عالم نوکر رکهه کر بخوبي کرسکتے هیں بعضوں کے دل میں یهه خیال پیدا هوتا هی که همکو اپني هي اولاد کي تعلیم و تربیت کي فکر کرني کافي هی مگر یهه ایک بڑي غلطي هی اور خود اپني اولاد کے ساتهه دشمني کرني هی — جهالت اور ناتربیتي وبا کي مانند هوتي هی جب تک که تمام شهر اُس بد هوا سے پاک نهو کوئي ایک گهر اپنے تئیں اُس سے بچا نهیں سکتا *

تعلیم و تربیت کا عجیب حال هی اگر تمام قوم کچهه نه کچهه تعلیم یافته نهو تو خاص خاص اشخاص اُس قوم میں تعلیم یافته نهیں هوسکتے گو که اُنهوں نے به نسبت جاهلوں کے کچهه زیاده پڑهي لیا هو — کسي علم کے پڑه لینے سے انسان تربیت یافته نهیں هو جاتا — جب تک که اُس کے لیئے ایک بهت بڑا گروه اُس کے همجنسوں کا جس میں اُس کا میل جول هو تربیت یافته موجود نهو ایک یا چند آدمي اپنے خیال کو اپنے اخلاق کو اپني اندروني نیکي کو اپنے ذهن کي

جلسه عظیم آباد پٹنه

جودت کو اپنے خیال کي وسعت کو اپني صنعت کو اپني همت کو ترقي نهیں دے سکتا جب تک که اسي قسم کے لوگ اُس کے میل جول کے لیئے نهوں تاکه باهمي میل جول سے اور سمجهه اور خیالات کے مبادله سے تمام چیزیں ترقي پاویں *

تم دیکهه لو که هندوستان اور لندن میں یهي فرق هی وهاں کے لوگ تهوڑي سي تعلیم سے بهت زیاده تربیت پاجاتے هیں اور یهاں کے لوگ جو زمانه دراز تک علم سیکهنے میں صرف کرتے هیں اور کچهه تربیت نهیں پاتے اس کا سبب یهي هی که وهاں قومي تربیت هی هر فرد قوم کا صرف اپني تربیت یافته قوم کے میل جول سے اُن کے خیالات سے اُن میں رهنے سے کچهه نه کچهه تربیت پاجاتا هی پس هماري قوم خود غرضي پر خیال کرکر اگر قومي تعلیم و تربیت کي طرف متوجهه نهوگي تو خود اپني ذاتي غرض کو اور خود اپني اولاد کي تربیت کو برباد کریگي *

اے بزرگوں اگر تم یهه بات چاهو که تمهاري اولاد ایک پر فضا باغ کي سیر کرے اُس کے گل بوٹوں اور سایه‌دار درختوں اور لهراتي هوئي نهروں کا لطف اُٹهاوے تو تمکو ضرور باغ بنانا پڑیگا اگر چاهو که اپنے گهر میں دو چار گلدسته رکهه کر وه کیفیت دکهاؤ یهه ممکن نهیں پس خوب سمجهه لو که جو شخص قومي تعلیم و تربیت پر متوجهه نهوگا وه در حقیقت اپنا اور اپني اولاد کا خاص نقصان کریگا *

اسکا ثبوت تمهاري آنکهوں کے سامنے موجود هی تمام هندوستان کے رئیسوں کي اولاد کو دیکهه لو هر ایک شخص نے بقدر اپني همت کے اپني اولاد کي تربیت پر کوشش کي هوگي مگر کسي ایک گهرانے کي بهي اولاد کو بتاؤ جس نے عمده تعلیم و تربیت پائي هو اسکا سبب صرف یهي هی که قومي تعلیم نه تهي *

اے صاحبوں تعلیم و تربیت کي مثال کمهار کے آوے کي سي هی که جب تک تمام کچے برتن به ترتیب ایک جگهه نهیں چنے جاتے اور ایک قاعده داں کمهار کے هاتهه سے نهیں پکائے جاتے وه کبهي نهیں پکتے پهر اگر تم یهه چاهو که ایک هانڈي کو آوے میں رکهه کر پکا لو وه هرگز درستي سے نهیں پک سکتي تم خیال کرو که جناب ملکه معظمه وکٹوریا کو کسقدر دولت و حشمت اور سلطنت اور اختیار حاصل هی — اُس کے بعد اسمعیل پاشا خدیو مصر کو دیکهو که کیا کچهه دولت و حکومت اُنکو حاصل هی یهه لوگ بهي اپني اولاد کي پوري تعلیم اپنے گهر پر نهیں کرسکتے آپ صاحبوں نے سنا هوگا که حضور پرنس آف ویلز فرزند ارجمند ملکه معظمه اور ولیعهد هند و انگلند یونیورستي اکسفورڈ کے ایک طالب علم هیں اور جس زمانه میں که میں لندن میں تها میںنے اپني آنکهه سے حسن پاشا خدیو مصر کے فرزند کو دیکها که یونیورستي اکسفورڈ میں تعلیم پاتے تهے — لباس شاهي اور تاج خسروي سے وه والا قدر شاهزادے طالب علمي کے لباس کو اور طالب علموں کي خاص چوکونیه ساٹن ٹوپي کو جو اُس یونیورستي میں طالب علموں کے لیئے مقرر هی زیاده معزز سمجهتے تهے اب تم یقین کرلو که اگر تم قومي تعلیم قایم کرنے کي فکر نکروگے تو تمهاري قوم بهي برباد هوجاویگي اور اُس کے ساتهه وه لوگ بهي نهیں بچنے کے جنکو تم اپني جان سے بهي زیاده عزیز سمجهتے هو *

آه کیا افسوس کي بات هی که تم اپنے عزیز بیٹے کي بسم‌الله میں هزاروں روپیه خرچ کردیتے هو اس خوشي میں که همارا بیٹا پڑهنا شروع کرنے کے لایق هوا اور اُس جگهه کے بنانے اور قایم کرنے کي کچهه فکر نهیں کرتے جهاں وه پڑهے اور تمهاري اُس خوشي کو جو قبل از وقوع تمنے اُس کو فرض کرلیا هی پورا کرے کسقدر افسوس کي بات هی که بغیر بوئے هم کهیتي کاٹنے کي توقع کرتے هیں اور اوُر زیاده افسوس یهه هی که اُسي غلطي میں پڑے هیں اور اُس کي درستي کي کچهه فکر نهیں کرتے *

بے علمي مفلسي کي ماں هی جس قوم میں علم و هنر نهیں رهتا وهاں مفلسي آتي هی اور جب مفلسي آتي هی تو هزاروں جرموں کے سرزد هونے کي باعث هوتي هی اب تم اپني قوم کے حال پر غور کرو که یهه بد بخت دن اُن پر آ گئے هیں بڑے بڑے قدیمي خاندان سب گر پڑے هیں تمام قوم پر مفلسي اور محتاجي اور قرضداري اور ذلت چها گئي هی اگر جیلخانوں میں خیال کروگے تو مسلمانوں کو بلحاظ آبادي اور قوموں سے بهت زیاده پاؤگے *

گذشته سال میں گورنمنٹ هند نے مسلمانوں کے حال پر زیاده توجهه فرمائي تهي اور اُس کي تعمیل پر هزایکسیلنسي لارڈ هابرٹ صاحب بهادر گورنر مدراس نے جنکا نام همیشه مسلمانوں میں نهایت قابل ادب رهیگا سب سے زیاده توجهه فرمائي هی وه تمام کاغذ میرے پاس موجود هیں اُن سرکاري کاغذات میں ایک چٹهي هی جو ڈائرکٹر پبلک انسٹرکشن کے نام لکهي گئي هی اُس چٹهي میں ترچناپلي کے مسلمانوں کا یهه حال مندرج هی که ’’ خاص مانع ترقي تعلیم مسلمانان ترچناپلي اُن کا سخت افلاس هی جس میں بهت سے مسلمان مبتلا هیں گو وه مفلس هیں مگر مغرور هیں جب میںنے مسلمانوں کے لڑکوں کو بلا فیس اسکولوں میں داخل کرنا چاها تو معلوم هوا که کپڑے اُن پاس نهیں هیں اور بغیر کپڑا پهنے وه نهیں آ سکتے غریب سے غریب مسلمان هرگز اپنے لڑکوں کو ویسے آدهے

ننگے پن کي حالت میں باهر نه آنے دیگا جسمیں بڑے دولتمند هندو اپنے لڑکوں کو مدرسوں میں بهیج دیتے هیں " *

اے عزیزوں اب اس سے زیاده کونسي بد بختي اور بد نصیبي هی جسکي مسلمانوں پرانی کي تم راه دیکهتے هو کیا تمهارا دل اپني قوم کي یهه خراب حالت دیکهکر جس سے ایمان کانپ جاتا هی نهیں جلتا ؟ کیا تمکو اپني قوم پر رحم نهیں آتا ؟ کیا محبت قومي اور حب ایماني همارے قوم سے بالکل جاتي رهي هی که هم سب اپنے گهروں میں خوش خرش بیٹهے هیں اور اپني قوم کي بهلائي میں کچهه نهیں کرتے *

ترچناپلي کے مسلمانوں کا جو حال میں نے بیان کیا اگرچهه هم اپنے غریب محتاج بهائیوں کي غیرت سے نهایت مغرور هیں اور وه غریب مسلمان جو اپني عزت اور اپني شرم کا لحاظ کرتے هیں حد سے زیاده اُس کي تعریف کرتے هیں اور یقین جانتے هیں که وه پاک خون جو مسلمانوں کي نسل میں حضرت ابراهیم خلیل الله سے چلا آتا هی اُن میں بهي هی مگر اُن کي مصیبت پر دل لرز جاتا هی اور همکو اپني زندگي تلخ معلوم هوتي هی اور تمام عیش و آرام خاک میں مل جاتا هی اور کون تم میں سے ایسا هی که ایسے درد ناک حالات اپني قوم کے سنے اور اُس کا دل نه بهر آوے — اے بهائیوں ان تمام واقعات سے میں اُن لڑکوں کو جو اپني اولاد کي اور اپني قوم کي تربیت کي کچهه پرواه نهیں کرتے خبردار کیئے دیتا هوں که دیکهو کیا هوا اور سمجهو که آینده کیا هوگا *

مگر اُسي حال کے ساتهه صاحب ڈائرکٹر پبلک انسٹر کشن مدراس نے ایک فقره لکها هی جس‌سے وه تمام فخر جو هم نے اپنے غریب بهائیوں کي عادت پر ابهي کیا هی سب برباد هوجاتا هی اور در حقیقت همکو مهذب اور تربیت یافته قوم کے سامنے منهه دکهانے کو جگهه نهیں رهتي اور همکو اپني نالایقي و بے غیرتي پر خود شرم آتي هی صاحب موصوف لکهتے هیں که هم خوب جانتے هیں نه مسلمان بیفائده رسموں میں فضول خرچي کرتے هیں اور اس قدر فضول خرچ هوتے هیں که انجام کو مصیبت میں مبتلا هو جاتے هیں لیکن اپنے لڑکوں کي تعلیم میں روپیه خرچ کرنا نهیں چاهتے — اے صاحبوں یهه طعنه جو ڈائرکٹر صاحب نے همکو دیا میں دل سے یقین کرتا هوں که بالکل سچ هی پس اس طعنه سے جو همارے بے عزتي اور همارے قوم کي بیعزتي ظاهر هوتي هی اُس کا اندازه تم خود کر سکتے هو *

گورنمنٹي مدراس میں جو تحقیقات هوئي اُس سے ایک نهایت قابل افسوس کے حال ظاهر هوا هی یعني اُس گورنمنٹي میں چار سو پچاسي آدمیوں سے جو جوڈیشیل اور سررشته مال میں معزز عهدوں پر ممتاز هیں اُن میں صرف اُنیس مسلمان هیں *

بنگاله میں بهي جس کے مشرقي حصه میں مسلمانوں کي آبادي به نسبت هندوؤں کے بهت زیاده هی اسي کے قریب قریب حال هوگا جو مدراس میں هی *

صاحب ڈائرکٹر پبلک انسٹر کشن اضلاع شمال و مغرب همکو بتاتے هیں که اُن اضلاع میں یهه حال نهیں هی مگر همکو مسلمانوں کي حالت کا اندازه صرف گورنمنٹ کي ملازمي پر کرنا نهیں چاهیئے یهه بات که گورنمنٹ کي نوکري میں اُس کي رعایا میں سے کس کس قسم کے لوگوں کا هونا چاهیئے ایک پولیٹکل بات هی جس پر اور جس کي منفعت خواه مضرت پر گورنمنٹ کو لحاظ کرنا چاهیئے هم رعایا کو اُس سے چنداں غرض نهیں هی بلکه همکو اپني قوم کے حال پر مجموع من حیث‌المجموع خیال کرنا واجب هی اب تم تمام هندوستان پر نظر ڈالو اور تمام اس کے کارخانوں کو نگاه کے سامنے لاؤ گورنمنٹ کے محکموں کو هي دیکهو ریل کے محکموں کو اور کارخانوں کو دیکهو سوداگروں اور بڑي بڑي کمپنیوں کي دوکانوں پر غور کرو تجارت کے کار و بار پر نظر ڈالو اور دیکهو که ان تمام کارخانوں میں کس قدر آدمي ملازم هیں اور پهر خیال کرو که اُن میں مسلمان کس قدر هیں تو شاید میري دانست میں هزار میں ایک کي نسبت نکلیگي اس کا سبب بجز اس کے اور کچهه نهیں هی که هم‌میں خود اُن کاموں کے لایق هونے کي لیاقت نهیں هی *

اے عزیزوں همارے قوم کے بعض نیک بخت اور بزرگ دیندار لوگ یهه خیال کرتے هیں که دنیا چند روز هی اگر اس میں ذلت سے بسر هوئي تو کیا اور عزت سے بسر هوئي تو کیا اور اس سبب سے وه لوگ اپنے معتقدوں کو اُن کاموں کي طرف متوجهه هونے سے جو دنیاوي عزت و دولت و حشمت سے علاقه رکهتے هیں روکتے هیں اور میں خیال کرتا هوں که اُن لوگوں کا بهت کچهه رعب داب همارے قوم میں هی انکي یهه زهریلي باتیں همارے قوم کے دلوں پر بهت کچهه اثر کرجاتي هیں مگر ذرا غور کرنا چاهیئے جو کچهه وه کهتے هیں میں اُس کي حقارت نهیں کرتا مگر میں تمکو یهه دکهاتا هوں که جو ایسا کهتے هیں وهي زیاده دنیا کے محتاج هیں اگر یهه دنیا دار نهوں اور نذر و نیاز سے اُن بزرگوں کي خبر نه لیں تو پهر ایسي نصیحت کرنے والا کوئي بهي نه دکهائي دے *

تم غور کرو که اسلام کي عزت مسلمانوں کي حالت سے خیال کي جاتي هی آپ مسلمان رئیس جو خدا کے فضل سے اس شهر میں موجود هیں اور جن میں سے بهت سے یهاں تشریف رکهتے هیں

اُن کي لیاقت اور اُن کي ثروت سے اسلام کي شوکت کا خیال ہوتا ہی پس اگر تمام مسلمان مفلس ذلیل اور نان شبینہ کو محتاج ہوجاوینگے تو اسلام کي کیا عزت باقي رهیگي — وہ نیک عالم اور درویش جو اس قسم کي باتیں کہتے هیں وہ خدا کي طرف ایسے متوجهہ هیں کہ اُن کو دنیا کي باتوں پر اور عواقب امور پر کچھہ خیال نہیں هی وہ یہہ نہیں سمجھتے کہ اگر مسلمانوں کو دنیاوي علوم اور دنیاوي دولت و حشمت کي عزت حاصل هوگي تو اُس سے خود اسلام کو کیسي رونق و شوکت هوجاویگي پس اگر هم اس نیت سے دنیاوي عزت حاصل کرنے پر کوشش کریں تو میري سمجھہ میں گوشہ نشیني اور چلہ کشي سے هزار درجہ بہتر هی *

ایک لطیفہ پر غور کرو جو اس وقت میرے دل میں آیا هی کہ دین اور دنیا کا عجیب رشتہ هی — دین چھوڑ نے سے دنیا نہیں جاتي مگر دنیا چھوڑ نے سے دین جاتا رهتا هی — اب تم دیکھہ لو کہ دنیا کے معاملات میں جو هماري حالت خراب هوگئي هی دین کے معاملات بھي اُس کے سبب سے ابتر هیں هزاروں مسجدیں ٹوٹي پڑي هیں صدها خانقاهیں ویران هوگئي هیں بڑے بڑے نامي عالموں کے گھرانے برباد هیں پرانے کتب خانے پرانے مدرسے نام و نشان کو بھي نہیں رهے عالم و فاضل تو اب صرف نام کے رہ گئے جو پچھلوں کو بھي بدنام کرنے والے هیں پس جب تک کہ هم دو نوں چیزوں کو یعني دین و دنیا دونوں کو برابر سنبھالے نرهینگے همکو ندین میں کچھہ حاصل هوگا نہ دنیا میں *

اے بزرگوں اسبات کي ضرورت پر کہ هم لوگوں کو اپني قوم کي بہتري پر متوجهہ هونا چاهیئے اور اسبات پر کہ اگر کوئي شخص بلا قومي بھلائي کے صرف اپني هي خیر منانی چاهے تو اُس کي کبھي خیر نهوگي اگر میں گفتگو کرتا رهوں تو شاید کئي دن گذرجاوینگے اور ختم نهوگي اور میں سمجھتا هوں کہ یہہ ایسي بدیهي بات هی کہ جسقدر میںنے اس میں طوالت دي وہ کچھہ ضرور نہ تھي پس اب میں اسبات کا یقین کرکر کہ بلاشبهہ آپ صاحب قومي بھلائي کي طرف متوجهہ هونے کي ضرورت سمجھتے هیں آپ کو اس طرف متوجهہ کرنا چاهتا هوں کہ وہ قومي بھلائي کیونکر هوسکتي هی *

تمام قوموں نے اور بڑے بڑے دانشمندوں نے اسبات کا قطعي فیصلہ کردیا هی کہ قومي ترقي قومي تعلیم و تربیت پر منحصر هی پس هم اگر اپني قوم کي بھلائي چاهتے هیں تو قومي تعلیم اور قوم کو علم و هنر سکھانے پر کوشش کریں — مگر افسوس یہہ هی کہ هم یہہ بھي نہیں جانتے کہ اس زمانہ میں علم کیا چیز هی جس سے قومي ترقي هوتي هی آج تک جو همنے جانا اور جو همارے بزرگوں نے جانا علم کي حقیقت کو اسیقدر جانا کہ ایک شی عقلي هی جو خیال میں اور حافظہ میں رهتي هی اور نفس کو اُس سے بہت مزا اور روح کو خوشي حاصل هوتي هی — مگر اس زمانہ میں اُسي کو اصلي علم کہتے هیں جو دیکھنے اور برتنے اور تجربہ میں آوے اور انسان کے لیئے اُس کے تمام کاموں میں مفید هو یهي سبب هی کہ همارے اگلے زمانہ کے عالم فاقے مرتے تھے اور خیرات کے ٹکڑوں پر اوقات بسر کرتے تھے اور اس زمانہ میں تربیت یافتہ ملکوں کے جو عالم هیں وہ دولت و حشمت سے مالا مال هیں اور اُن سے اپني قوم کي بھلائي و ترقي هردم هوتي جاتي هی *

اگلے زمانہ کے علوم سوائے دینیات کے اور علم طب کے کوئي علم ایسا مروج نہ تھا جو انسان کے برتنے اور اُس سے فائدہ اُٹھانے کے لایق هو اس زمانہ کے علوم ایسے هیں کہ جو شخص اُنکو سیکھے اُنکو اپنے کام میں لاسکتا هی اور اس سے فائدہ اُٹھا سکتا هی — جسقدر پیشے والے هندوستان میں موجود هیں اگر وہ حال کے علوم سے واقف هوں تو وہ خود آپ اپنے پیشہ میں ایسي ترقي کریں جس سے روپیہ کي بھي آمدني بڑھے اور هنر و فن کو بھي ترقي هو پس میري خواهش یهي هی کہ هماري قوم میں بھي ایسے علوم کا رواج هو جو هماري قوم کي بہتري اور ترقي کے باعث هوں *

هم رعایا اپني گورنمنٹ کي نیک نیتي کے دل و جان سے ممنون و شکر گذار هیں کچھہ شبهہ نہیں هی کہ گورنمنٹ دل سے هماري تعلیم و تربیت چاهتي هی اور بے شک اُس نے هندوستان میں جسقدر کوشش اسباب میں کي هی اور جسقدر روپیہ خرچ کرتي هی اس کي نظیر دنیا کي تاریخ میں کہیں نہیں هی با ایں همہ سرکاري تعلیم سے مسلمانوں نے بہت کم فائدہ اوٹھایا هی *

چند روز هوئے کہ حضور ویسرائے لارڈ نارتھہ بروک صاحب نے یونيورسٹي کے نئے سینٹ هوس میں سالانہ اجلاس کے وقت یہہ فرمایا کہ " ایسا کون شخص هی جس کو اسبات کے دیکھنے سے افسوس نهوگا کہ آج باستثناء چند شخصوں کے هماري همسر مسلمان رعایا میں سے کوئي شخص یونيورسٹي کے اعزاز و اکرام کے عطا میں شریک نہیں هی" مسلمانوں کي اس بدنصیبي کے اسباب پر میں اسوقت بحث کرنا نہیں چاهتا کیونکہ اُس پر بہت بحث هوچکي هی بلکہ مجھکو اسوقت صرف یہہ بات دکھاني هی کہ تمام قابل لوگ اور خود گورنمنٹ اسبات کو قبول کرتي هی کہ سرکاري تعلیم سے مسلمان رعایا نے بہت کم فائدہ حاصل کیا هی — پس اب همارا مقصد یہہ هی کہ هم خود مستعد هوکر اپني قوم کے لیئے ایسا انتظام کریں اور ایسے وسیلے پیدا کریں جس سے هماري قوم کے تمام اغراض و مطالب پورے هوں اور عام تعلیم بھي

جلسہ عظیم آباد پٹنہ

مفید علوم کی ہماری قوم میں پہیلے اور اعلی سے اعلی درجہ کی تعلیم کے لوگ بہی ہماری قوم میں پیدا ہوں *

گورنمنٹ نے اپنی نہایت دانائی اور ہوشیاری سے اپنی تعلیم سے مذہبی تعلیم کو بالکل خارج رکہا ہی اور یہہ تدبیر جو گورنمنٹ نے اختیار کی ہی بے انتہا تعریف و توصیف کے لایق ہی مگر مسلمانوں کے حالات کو دیکھکر یقین ہوتا ہی کہ عام تعلیم کے ساتھہ جو مذہبی تعلیم نہیں ہوتی اس سبب سے مسلمان تعلیم کے فواید حاصل کرنے سے ضرور محروم رہتے ہیں *

اُسی سالانہ اجلاس میں جس کا میںنے اوپر ذکر کیا حضور عالی لارڈ نارتھہ بروک صاحب نے یہہ بہی فرمایا تہا کہ " اگر اسبات کا لحاظ کیا جاوے کہ اس ملک میں کسقدر مختلف مذاهب رایج ہیں تو یہاں کے باشندوں کی تعلیم کے واسطے کوئی ایسا انتظام کرنا جس سے وہ سب برابر فائدہ اوٹھا سکیں اس انتظام سے بہی زیادہ مشکل معلوم ہوتا ہی جو آج کل پارلیمنٹ میں ایرلینڈ کی یونیورسٹی کی نسبت پیش ہو رہا ہی " *

اور اسی گفتگو میں حضور ممدوح نے یہہ بہی فرمایا کہ " میری بڑی خواہش یہہ ہی کہ اعلی درجہ کی انگریزی تعلیم ایسے مدارس کے متعلق کیجاوے جنکو گورنمنٹ سے کچھہ تعلق نہو جس ضرورت سے مجبور ہوکر گورنمنٹ نے ہندوستان کی انگریزی تعلیم کو مذہبی تعلیم سے علاحدہ رکہا ہی میں یقین کرتا ہوں کہ اس کے باعث سے بہت سی ایسی دقتیں پیش آگئی ہیں جنکا مجھکو دل سے خیال ہی " ۔ پس یہہ دقت جو مسلمانوں کی تعلیم میں ہی یہہ ایسی دقت ہی کہ اُس کا رفع کرنا گورنمنٹ کی تدابیر مملکت کے لحاظ سے گورنمنٹ کی تدبیر سے غیر ممکن ہی اور جب تک ہم خود مستعد نہونگے اور اپنی قوم کے لیئے ہم خود اپنی خواہشوں کے موافق انتظام تعلیم کا نہ کرینگے یہہ دقت رفع نہوگی ہاں بے شک ہمکو اپنے اس کام میں گورنمنٹ کو اپنا حامی اور مددگار اور سرپرست بنانا چاہیئے تاکہ ہم اُس کی مدد اور اُسکے سایہ عاطفت میں اپنے کاموں کو حسب مراد پورا کریں *

آپ صاحبوں کو خوب معلوم ہی کہ مسلمانوں کا ہندوستان میں بہت بڑا گروہ ہی اور سب کے اغراض مختلف ہیں کوئی یہہ چاہتا ہی کہ میں ایسے علوم و فنون حاصل کروں جس سے گورنمنٹ کے اعلی عہدوں کے حاصل کرنے کے لایق ہوں جو بغیر کامل انگریزی دانی کے غیر ممکن ہوگئے ہیں اور ہوتے جاتے ہیں کسی کی یہہ خواہش ہوگی کہ میں عربی زبان اور مذہبی علوم میں یا قدیم مشرقی علوم میں دستگاہ حاصل کروں اسی طرح کوئی اُن علوم و فنون کا حاصل کرنا چاہیگا جو تجارت اور پیشہ سے علاقہ رکہتے ہیں

پس ممکن نہیں ہی کہ گورنمنٹ ہماری ان تمام اغراض کو پورا کرسکے اور اس لیئے خود ہمکو چاہیئے کہ ہم آپ اپنے اغراض کے پورا کرنے پر مستعد و آمادہ ہوں *

ان مطالب پر غور کرنے کے لیئے چند سال سے ایک کمیٹی بنائی گئی ہی جسکا نام "کمیٹی خواستگار ترقی تعلیم مسلمانان" ہی اور اُس کمیٹی نے بہت سی تحقیقاتوں اور بہت سے مباحثوں کے بعد یہہ تجویز کی ہی کہ خود مسلمان اپنے اہتمام اور انتظام سے مسلمانوں کی تعلیم کے لیئے ایک بہت بڑا دارالعلوم بناویں جسکے ماتحت مختلف مقاموں میں مناسب مناسب درجہ کے مدرسہ بہی ہوں اور طریقہ تعلیم و تربیت کا جو اُن مدرسوں میں ہو اُسکو خود چند نیک بخت مسلمان مقرر کریں جس سے ہماری قوم کے تمام اغراض پورے ہوں اور علوم مفیدہ کی تعلیم بشمول علوم دینیہ کے اُس میں کی جاوے اور جو کہ ہندوستان میں شیعہ اور سنی دو فرقہ مسلمانوں کے ہیں اس لیئے دونو فرقوں کے علوم دینی کی تعلیم بذریعہ علماء ہر ایک فرقہ کے ہوا کرے اور انگریزی اور عربی و فارسی اور اُردو زبانیں اُن میں سکہائی جاویں اور چند قدیم زبانیں بہی جو حال کی زبانوں کی جڑہیں بطور مناسب تعلیم ہوسکیں *

اس تدبیر کو بہت سے مسلمانوں نے پسند کیا اور جو کہ انجام اس تدبیر کا بغیر روپیہ کے ممکن نہیں تہا اور جب تک کہ تمام ہندوستان کے مسلمان مدد نکریں اور اپنی فیاضی سے اس کام کے لیئے روپیہ ندیں یہہ کام ہو نہیں سکتا اسی لیئے ایک کمیٹی مقرر کی گئی جو کہ اس کام کے لیئے بذریعہ چندہ روپیہ جمع کرتی ہی چنانچہ اسوقت تک چہتر ہزار پانسو چوبیس روپیہ پانچ آنہ چھہ پائی چندہ ہوا ہی جسکی فہرست میرے ہاتھہ میں ہی اور اُس کمیٹی کی کارروائی کے قواعد اور اُس روپیہ کی حفاظت کے قانون اور اُس روپیہ سے منافع اور محاصل حاصل کرنے کے طریقے جو بطور بائی لاز کے بنائے گئے ہیں میز پر موجود ہیں *

نہایت خوشی کی بات ہی کہ اس تدبیر کو گورنمنٹ نے بہی پسند کیا ہی اور حضور عالی جناب لارڈ نارتھہ بروک صاحب بہادر نے اپنی فیاضی اور دریا دلی سے دس ہزار روپیہ چندہ اپنی جیب خاص سے اس کام کے لیئے مرحمت فرمایا ہی اور ہمارے ملک کے جناب عالی نواب لفٹننٹ گورنر بہادر سر ولیم میور ایل ایل ڈی کے سی ایس آئی نے ہزار روپیہ اپنی جیب خاص سے چندہ دیا ہی اور اور فیاض انگریزوں نے بہی اس کام میں چندہ دینے سے مدد کی ہی اور کیسی خوشی کی بات ہی کہ انگلستان کے رئیس و شریف بہی اس میں مدد کرتے ہیں ایک شریف عالی خاندان میرے دوست جی ایم کلیتی صاحب بہادر نے جنز

جلسہ عظیم آباد پٹنہ

ایکن بڑا واقع اسکاٹلینڈ کے شریف و رئیس ہیں اور جنکو کچھہ تعلق ہندوستان سے نہیں ہی ہزار روپیہ اس کام کے لیئے مرحمت فرمایا ہی اور اُمید ہی کہ انگلستان کے اور شریف بھی اس میں مدد کرینگے *

علاوہ اس کے بڑی خوشی یہہ ہی کہ گورنمنٹ نے بطور ضابطہ سررشتہ کی چٹھیات کے ذریعہ سے اسبات کا وعدہ کیا ہی کہ ان مسلمانی مدارس کے واسطے گورنمنٹ بھی بموجب قواعد گرینٹ ان ایڈ کے روپیہ دینے سے مدد فرماویگی پس اب یہہ سب فواید ہمارے ہاتھہ کے پاس ہیں بشرطیکہ ہم ذرا کوشش کرکر اور ہاتھہ پھیلاکر اُنکو لے لیں *

یونیورسٹی کے سالانہ اجلاس میں جس کا میںنے ابھی ذکر کیا حضور عالی جناب لارڈ نارتھہ بروک نے یہہ بھی فرمایا تھا کہ " گورنمنٹ اور یونیورسٹی کی مجلس سینٹ اس امر پر غور کر رہی ہی کہ یونیورسٹی کا طریقہ تعلیم کس تدبیر سے ہندوستان کی مسلمان رعایا کے موافق ہوسکتا ہی اور ممکن ہی کہ جو تدبیریں ہندوستان کے بعض مقامات میں کی گئی ہیں اُنمیں سے بعض ایسی ہوں جنکے ذریعہ سے یہہ حاجت بخوبی رفع ہوجاویگی اور ہمارے اس ہمسر اور معتمد علیہ فرقہ اور ہمارے سررشتہ تعلیم کے باہم اتفاق اور اتحاد زیادہ ہوجاویگا " *

اگرچہ میں نہیں کہہ سکتا کہ حضور ویسرائے نے یہہ اشارہ کن تدبیروں کی نسبت کیا ہی شاید اُن تدبیروں کی نسبت ہو جو پریسیڈنسی مدراس میں ہو رہی ہیں مگر میں یقین کرتا ہوں کہ ہماری یہہ تدبیر بھی منجملہ اُنھی تدبیروں کے ہی جس سے وہ نتیجہ جسکی توقع حضور عالی جناب لارڈ نارتھہ بروک صاحب نے کی ہی ضرور بالضرور حاصل ہوگا *

اب میںنے آپ صاحبوں کو بہت تکلیف دی اور اس سے زیادہ تکلیف دینا نہیں چاہتا مگر چند اور کلموں کے عرض کرنے کی جو غالباً ضروری ہیں اجازت چاہتا ہوں — جب سے ہماری کمیٹی نے مسلمانوں کے لیئے مدرسۃ العلوم مقرر کرنے کی تجویز کی ہی اُس وقت سے اکثر لوگوں نے مسلمانوں کے لیئے معمولی مدرسے قایم کیئے ہیں اور اسبات کے دریافت ہونے سے بھی میں بہت خوش ہوں کہ اس شہر عظیم آباد میں بھی اس قسم کا ایک مدرسہ قایم ہوا ہی میں کسیطرح ان مدرسوں کے برخلاف نہیں ہوں کیونکہ غالباً ان میں دینیات زیادہ پڑھایا جاویگا جو فائدہ سے خالی نہیں مگر مجھہ کو شبہہ ہی کہ ان کے بانیوں کا جو خیال اِن مدرسوں کے قایم کرنے میں ہی شاید اُسمیں کچھہ غلطی ہی — اگر اُن لوگوں نے ان مدرسوں کو خاص اپنے نفع اور خاص اپنے ثواب آخرت کے لیئے قایم کیا ہی تو میں اسبات کو قبول کرتا ہوں اور اُن کے اس خیال کو صحیح تسلیم کرتاہوں اور اُس کے ساتھہ یہہ بھی کہتا ہوں کہ یہہ مدرسے اپنی خاص غرض کے لیئے قایم کیئے گئے ہیں نہ قومی بھلائی و بہبودی کے خیال سے اور اس لیئے اُن کے بانیوں سے یہہ درخواست کرتا ہوں کہ وہ یہہ نہ تصور فرماویں کہ وہ اپنی قوم کی بھلائی کرنے کے فرض سے ادا ہوگئے بلکہ یقیناً جاننا چاہیئے کہ اُنکو اپنی قومی بھلائی کے لیئے ابھی بہت کچھہ کرنا ہی *

اور اگر اُنکا یہہ خیال ہو کہ یہہ مدرسے ہمنے اپنی قومی بھلائی اور قومی ترقی کے لیئے قایم کیئے ہیں تو اس میں مجھے کلام ہی اور میں صاف صاف بیان کرتاہوں کہ ان مدرسوں میں گو کہ علاوہ دینیات کے دنیاوی قدیم علوم بھی مثل منطق و فلسفہ وغیرہ پڑھائے جاویں مگر اُن سے قومی ترقی کی کچھہ توقع نہیں ہی — کیونکہ جب تک ہماری قوم علوم و فنون جدیدہ سے جو اب رایج اور بکار آمد ہیں واقف نہوگی اُسوقت تک ترقی قومی ممکن نہیں ہی — اس زمانہ کے مفید علوم و فنون کو اپنی قوم میں مروج کرنے کے لیئے بہت سا روپیہ اور بہت بڑا سامان درکار ہی اور اُن علوم و فنون کی کتابوں کا اپنی قوم کی زبان میں موجود کرنا سب سے مقدم ہی اور پھر اِن سب باتوں کے لیئے نہایت تدبیر اور دانشمندی اور دور اندیشی درکار ہی اور یہہ سب باتیں اُسی حال میں ہوسکتی ہیں جبکہ ہم سب ایکدل ہوکر اس کام کے پورا کرنے پر روپیہ سے محنت سے عقل سے تدبیر سے کوشش کریں اور صرف ان فارسی عربی کے چھوٹے چھوٹے مدرسوں کے مقرر کرنے سے یہہ مقاصد کسیطرح حاصل نہیں ہوسکتے *

اے صاحبوں ہمارے ہندوستان کے رئیسوں نے بھی اپنی فیاضی اور دریا دلی کی بہت سی مثالیں دنیا میں چھوڑی ہیں اور انگلستان کے امیروں اور رئیسوں کی فیاضی کی بھی بہت سی مثالیں ہیں ہندوستان کے رئیسوں کی فیاضی کی مثالیں زیادہ تر اس میں ہیں کہ فلاں امیر نے اپنے بیٹے کی شادی میں اسقدر روپیہ خرچ کیا تھا اُسنے اپنے عیش و آرام کے لیئے نہایت عمدہ محل بنایا تھا جس کی ٹوٹی پھوٹی دیواروں کا اب بھی نشان موجود ہی اور بختاورخاں کی حویلی اور خلیل‌خاں والی باری کے نام سے مشہور ہی اس کے سوا اور بھی اُن کی فیاضیاں مشہور ہیں جنکی تشریح کرنے سے مجھے شرم آتی ہی — انگلستان کے امیروں کی فیاضی کی زیادہ تر مثالیں اس میں ہیں کہ فلاں امیر نے اپنا کل سرمایہ قومی تعلیم کے لیئے وقف کردیا فلاں مدرسہ اُس امیر نے قایم کیا وہ شفاخانہ اُس امیر کا بنایاہوا ہی فلاں علم کی ترقی کے لیئے فلاں امیر نے اتنے لاکھہ روپیہ دیدیا — یقینی آپ لوگوں نے جان میور صاحب ہمارے لفٹننٹ

گورنر صاحب کے بہائی کا نام سنا ہوگا میںنے سنا ہی که اُنہوں نے یہه بات دیکهکر که جرمن والوں نے سنسکرت زبان میں انگلستان والوں سے زیادہ ترقی کی هی اپنا کل سرمایه اپنی قوم میں سنسکرت زبان کی ترقی کے لیئے وقف کردیا هی دو تین هفتے هوئے که میںنے ایک اخبار میں دیکها که پروفسر جان ٹنڈیل صاحب نے امریکا کے مختلف مقامات میں علمی مضامین پر پینتیس لکچر دیئے اور اٹہتر هزار نو سو پچہتر روپیه اُن لکچروں کے ذریعه سے کمایا اور اُس غریب عالم نے وه کل روپیه اپنے ملک کی علمی ترقی کے لیئے وقف کردیا پس آپ دیکهیں که اور ملکوں کے لوگ کسطرح اپنی قومی بہلائی اور ترقی میں کوشش کرتے هیں *

اے رئیسان عظیمآباد پٹنه آپ بهی هماری قوم میں رئیس اور هماری قوم کے سردار هیں اور آپ سے میری یہه خواهش هی که اپنی قوم کی بهلائی میں کوشش کیجیئے اور اپنے بهائیوں جان بلب رسیده آب ازسر گذشته کی دستگیری فرمائیئے اور یہه تدبیر جو قومی ترقی کی کی گئی هی اور جسکے پورا هونے کو دس لاکهه روپیه کی حاجت هی جسقدر آپ سے هوسکے آپ بهی مدد فرمائیئے *

اِس مدرسه کے حالات اور جو کچهه که اُس سے متعلق هی بہت سے اخباروں میں چهپ چکا هی لیکن اگر کسی صاحب کو کچهه اور تفتیش کرنی اور کوئی خاص بات دریافت کرنی منظور هو تو دریافت فرماویں میں اُس کے بیان کرنے کو حاضر هوں *

ایک صاحب نے اُس مجمع میں پوچها که یہه مدرسه اور اُسکے ماتحت مدرسے جو قایم هونگے ان میں اور سرکاری مدرسوں میں کیا فرق هوگا اور کس وجہه سے یہه مدرسے مسلمانوں کے لیئے زیاده مفید هونگے *

سید احمد خاں نے اُس کا جواب دیا که جو گفتگو میںنے ابهی کی اُس سے یہه بات تو واضح هوگئی که سرکاری مدرسوں سے مسلمانوں نے بہت کم فائده اُٹهایا هی پس یہه مسلمانی مدرسے ایسی تدبیر سے قایم هوتے هیں که مسلمان ان سے زیاده فائده اُٹهاویں *

ان مدارس میں بشمول دنیاوی تعلیم کے مذهبی تعلیم بهی هوگی جو سرکاری مدارس میں نہیں هی اور یہه امر وه هی جسکے سبب سرکاری مدارس مناسب حال مسلمانوں کے متصور نہیں هوئے هیں اور اسلیئے اُمید هی که یہه مدارس مسلمانوں کے لیئے به نسبت سرکاری مدارس کے زیاده مفید هونگے *

سرکاری مدارس کی تعلیم کے دو حال گذرے هیں ایک حال اُسکا وه تها جو لارڈ میکالی کے انتظام تعلیم سے پہلے تها اور جنمیں صرف مشرقی علوم اور مشرقی زبان مشرقی طریقه پر تعلیم هوتی تهی جسکو لارڈ میکالی نے محض بے فائده تصور کیا تها اور میرے نزدیک بهی لارڈ میکالی صاحب کی یہه راے بالکل صحیح و نہایت درست تهی *

لارڈ میکالی صاحب نے اُس طریقه تعلیم کو موقوف کیا اور علوم مغربی کی تعلیم کا بجاے اُس کے قایم کرنا تجویز کیا یہاں تک لارڈ میکالی کی تجویز نہایت صحیح و بالکل قابل تسلیم تهی — مگر اُنکی یہه تجویز که اُن علوم کی تعلیم کا ذریعه بهی انگریزی زبان هو صحیح نه تهی — کوئی وجهه نہیں هی که اُن علوم مغربی کی تعلیم کا ذریعه همارے ملک کی زبان نه قرار دی جاوے — علمی مسئله کو خواه انگریزی زبان میں بیان کرو خواه اپنی ملکی زبان میں دونوں کا نتیجه متحد هوتا هی دو اور دو بهی چار هوتے هیں تو اینڈ ٹو میکس فور هوتے هیں پس کوئی وجهه نہیں هی که هم تمام علوم کو اپنی زبان میں نه سیکهیں *

فرانس رشیا جرمن انگلنڈ سب ملکوں پر خیال کرلو که سب نے اپنی ملکی زبان میں علوم سیکهے هیں انگلستان میں اگر بجاے انگریزی کے لیٹن زبان تحصیل علوم کے لیئے قایم رهتی تو آج انگلستان میں بہت هی کم عالم نکلتے *

ممکن نہیں هی که کوئی شخص تمام ملک کی زبان بدل دے اور اگر عیسائی مذهب کے طریقه پر کہوں تو یوں کہوں که کسی شخص کا مقدور نہیں هی که خدا کی اُس حکمت کو جو اُس نے بابل کے برج پر کی اور انسانوں کی زبانوں کو مختلف کردیا مٹا سکے *

پس ان مدارس میں اور سرکاری مدارس میں امتیاز یہه هوگا که همارے مدارس میں تمام علوم ریاضی و جغرافیه و تاریخ وغیره اعلی سے ادنی تک سب هماری ملکی زبان میں تعلیم هونگے باقی رها علم ادب یعنی لٹریچر هر ایک زبان کا اُسی زبان میں تعلیم هوگا اور جسقدر زمانه که اب تحصیل علم میں خرچ هوتا هی اُس سے نصف زمانه میں اور حال سے بہتر علوم حاصل هونگے اور انگریزی زبان کا لٹریچر بهی به نسبت حال کے بہت اچها آجاویگا اسلیئے که اُس پر زیاده محنت کرنی اور زیاده پڑهنے کا وقت هاتهه آویگا *

علاوه اس کے گورنمنٹ اپنی رعایا کی تعلیم بلحاظ اپنی تدابیر مملکت کے کرتی هی میں سنتا هوں که صوبه بهار میں ناگری جاری هونے والی هی پس کیا آپ اپنے لڑکوں کو ناگری پڑهانے بهیجینگے یا میں اپنے لڑکوں کو ناگری پڑهانے بهیجونگا هرگز نہیں پس همکو لازم هی که هم خود اپنے حال کے مناسب طریقه تعلیم قایم کریں اور خود

اپنے پانوں پر کھڑے ہوں اور گورنمنٹ سے صرف یہہ بات چاہیں کہ ہمارے سرپر شفقت کا ہاتھہ رہے *

اس کے بعد نواب سید ولایت علي خاں صاحب نے کھڑے ہوکر یہہ گفتگو فرمائي *

اس وقت سید احمد خاں صاحب نے جو کچھہ ابتر حال مسلمانوں کا بیان فرمایا اور اُن کي تعلیم کي ابتري اور اُس کي ضرورت کي وجوھات بیان کیں میں اُن سب کو تصدیق کرتا ہوں ہم سب لوگ اس کام میں چندہ دینے اور شریک ہونے کو موجود ہیں اور جو تجویز کہ مدرسۃالعلوم مسلمانان کے قایم کرنے کي سید صاحب نے کي ھی اُس کا بھي اور نیز ان کي اُس تکلیف کا جو اُنھوں نے اس وقت گفتگو کرنے میں اُٹھائي ہم سب حاضرین جلسہ شکر ادا کرتے ہیں *

یہہ جلسہ نہایت خوبي سے انجام پایا اور دو ہزار پانسو روپیہ سے زیادہ اُس وقت چندہ ہوا جناب صاحب کمشنر بہادر نے بھي سو روپیہ چندہ میں مرحمت فرمایا اور جناب مولوي سید ابو سعید صاحب نے دلي ہمدردي اور جبلي فیاضي سے ایک ہزار روپیہ چندہ دیا اور یہہ قرار پایا کہ یہاں کے رئیس بھي صدر کمیٹي خزنۃالبضاعۃ کے ممبر مقرر ہوں اور ایک سب کمیٹي واسطے وصول زر چندہ کے مقرر کي جاوے چنانچہ نواب سید ولایت علي خاں صاحب شیعہ اہل مذہب امامیہ اور جناب مولوي سید ابوسعید صاحب و جناب مولوي شمس الہدی صاحب رئیسان اہل سنت و جماعت واسطے ممبري کے منتخب ہوئے ہیں اور عنقریب جو اجلاس صدر کمیٹي کا ہونے والا ھی اُس میں ان بزرگوں کے نام نامي واسطے منظوري کے پیش ہونے والے ہیں *

اس جلسہ میں شریک ہونے کو جناب مولوي سید امداد علي صاحب حسني الحسیني الاپرانوالے بھي تشریف لائے مگر نہایت ھی تھوڑے عرصہ قبل اجلاس کے ایک نہایت سخت ضرورت کي وجہہ سے بھاگلپور تشریف لیگئے *

غرضکہ خیرخواہان مدرسۃالعلوم مسلمانان کو نہایت خوشي کا مقام ھی کہ یہہ پہلا سفر سکرٹري کمیٹي کا نہایت خوبي اور مبارکي سے ہوا اور یہہ تجربہ اسبات کا ثبوت کامل ھی کہ سکرٹري کو مختلف مقامات میں جانا اور اسپیچ کرنا نہایت ضرور ھی چنانچہ بعض رئیسان شہر بہار نے پٹنہ میں سکرٹري سے درخواست کي کہ ایک دفعہ وہاں بھي جاکر اسپیچ کریں اور کچھہ شبہہ نہیں کہ وہاں کے لوگ جو بہت نرم دل اور نیک طینت ہیں اسلام کے لیئے دل سے مدد دینگے *

نمبر ۱۴۴

# خط و کتابت

متعلق

## مدرسۃالعلوم مسلمانان

ایک اور نئے صاحب مدرسۃالعلوم مسلمانان کے نہیں بلکہ ہمارے اور ہمارے سبب سے مدرسۃالعلوم مسلمانان کے مخالف حیدرآباد دکھن میں پیدا ہوئے ہیں اُن کے خطوط شمس الاخبار مدراس میں چھپتے ہیں اُنھوں نے اپنا لقب مہدوي رکھا ھی جس سے شبہہ ہوتا ھی کہ وہ وھابي ہیں کیونکہ یہہ لقب اُسي فرقہ ضالہ کا ھی مگر غالباً وہ وھابي نہیں ہیں اسلیئے کہ وہ ہمکو وھابي بتلاتے ہیں اور مسلمانوں کو نصیحت کرتے ہیں کہ وھابي جو کام کرے اُس کي مدد کرني نچاھیئے بعد اس کے وہ اپني غلطي کے مقر ہوتے ہیں اور پھر ہمکو لامذہب قرار دیتے ہیں اور لوگوں کو نصیحت کرتے ہیں کہ ہمسے پر حذر رہیں ہمنے اُنکي تحریرات دیکھہ کر ایڈیٹر صاحب شمس الاخبار کے نام ایک خط لکھا ھی جو ہماري دانست میں معقول ھی اور غالباً منصف مزاج ادمي بھي اُس کو پسند کرینگے اسلیئے اُس خط کو ہم اس مقام پر بھي نقل کرتے ہیں *

## نقل خط

مخدوم و مکرم بندہ اڈیٹر شمس الاخبار مدراس سلمہ اللہ تعالی

بعد سلام مسنون التماس یہہ ھی کہ میں آپکے اخبار میں محمد یسین خاں صاحب کے اور ایک کسي دوسرے صاحب مقیم حیدرآباد کے خطوط نسبت مدرسۃالعلوم مسلمانان کے دیکھتا ہوں اور اخبار مطبوعہ نمبر ۱۹ میں بھي اُنکا خط دیکھا ھی وہ ارقام فرماتے ہیں کہ جو کچھہ وہ لکھتے ہیں بنظر بہبودي اہل اسلام لکھتے ہیں نہ میري عداوت سے کیونکہ اُنھوں نے مجھے دیکھا بھي نہیں ھی میں بھي اُنکي اسبات کو تسلیم کرتا ہوں اگرچہ اُنکو وہ خیالات جو انھوں نے بدلایل و براھین خیالیہ میري نسبت قایم کیئے ہیں خود اُنکي تحریر کے منافي ہیں لیکن جو کہ نہ میں کسي کا دشمن ہوں اور نہ کسیکو اپنا دشمن سمجھتا ہوں تو میں ایسے بزرگ کو جو خود فرمارے نہ مجھے عداوت نہیں میں کیوں اپنا عدو سمجھوں *

میري عادت کسي کي تحریر کے جواب دینے کي نہیں البتہ جو لوگ کہ درحقیقت بلا تعصب اور بلا نفسانیت صرف قومي بھلائي کي غرض سے کچھہ کہتے ہیں اُنکا جواب دینے میں اپني عزت سمجھتا ہوں حیدرآبادي صاحب کا یہہ قول ھی کہ وہ بھي اسي نظر سے کہتے

هیں اسلیئے ایک بات جو میرے نزدیک معقول اور قول فیصل هی اُنکی اطلاع کے لیئے لکھنا چاهتا هوں *

مجھے افسوس هی که اُن صاحب نے قومی معاملات اور شخصی بحث کو گت مت کردیا هی اگر هم ان دونوں باتوں میں تمیز نکرینگے تو قومی بھلائی کی توقع منقطع هوجاویگی *

هندوستان میں غالباً مسلمانوں کے چار فرقه هیں شیعه بدعتی اور وهابی چوتھا فرقه میئے اُن لامذهب بے دینوں کا گن لیا جنمیں اُن حیدرآبادی صاحب نے مجھکو اور میرے دوستوں کو اور جو هماری تائید کرے اُس کو شمار کرلیا هی — اب جو کوئی شخص مسلمانوں کی بھلائی و بہتری میں کوشش کرنے کو آماده هوگا وه انهیں میں سے کوئی هوگا — اب فرض کرو که بدعتی فرقه میں سے ایک شخص اس کام کے لیئے آماده هوا تو اس کی نسبت وهابی اور شیعه اور وه چوتھا فرقه ضاله اُسی قسم کی باتیں کہیگا جو حیدرآبادی صاحب هماری نسبت کہتے هیں اور اگر کوئی وهابی اس کام کے لیئے کھڑا هوا تو خدا کی پناه حیدرآباد هی سے لعنت ملامت سننے سے فرصت نه ملیگی اور اگر کوئی شیعه کھڑا هوا تو جو اس کا حال هوگا آپ خیال کرسکتے هیں اور اگر کوئی چوتھے فرقه کا گمراه آن کھڑا هوا تو بجز سنگسار کرنے کے اور کچھه نهوگا اور نتیجه اُس شخصی بحث کا یهه هوگا که قومی بھلائی معدوم هوجاویگی اور هماری قوم اُسی ذلت و خواری میں پڑی رهیگی جسمیں اب هی پس قومی معاملات میں شخصی بحث کرنا اهل اسلام کی بھلائی میں داخل نهیں هی بلکه سخت دشمنی هی *

مدرسةالعلوم قومی مدرسه هوگا جسمیں عموماً هر فرقه کے لوگ تعلیم پاوینگے اگر میرے ذاتی مذهب اور میرے ذاتی خیالات پر بحث کی جاویگی تو ایک دن بھی کام نهیں چل سکیگا پهلے بسم‌الله شیعه فرماوینگے که اُس کا بانی ایک سنّی کافر ناصبی دشمن اهل بیت هی [ نعوذ بالله منها ] اس سے ڈرو اور کبھی شریک مت هو پس جسطرح که شیعه مجھکو راه حق پر یقینی نهیں سمجھتے سنّی بھی نه سمجھیں اور میرے ذاتی عقاید اور مذهب اور خیالات اور راے سے بحث نکریں بلکه جو قومی معاملات هیں اُن پر قومی معاملات کیطرح بحث کریں — وه دیکھیں که کمیٹی میں جو لوگ ممبر هیں اُنمیں شیعه اور وهابی اور بدعتی اور بے دینے سب داخل هیں یا نهیں *

وه دیکھیں که دنیاوی علوم کی تعلیم جو تمام قوم کے لیئے تجویز کی گئی هی اور جسکے بغیر دنیاوی عزت اور دولت اور قومی ترقی غیر ممکن هی وه تمام قوم کے مناسب هی یا نهیں *

شیعوں کو دیکھنا چاهیئے که جو مذهبی تعلیم اُنکے لیئے تجویز هوئی هی وه اُنکے مذهب کے مطابق هی یا نهیں *

سنیوں کو یهه دیکھنا چاهیئے که جو مذهبی تعلیم اُن کے لیئے تجویز هوئی هی وه اُنکے مذهب کے مطابق هی یا نهیں — سید احمد کے مذهب اور اُسکے عقاید اور خیالات سے اُنکو کیا مطلب هی — ورنه مجھکو تو جو قومی بھلائی کے لیئے کوشش کرنے کا دعوی کرتا هوں بڑی مشکل پڑے گی شیعوں کے خوش کرنے کو مجھے شیعه هونا پڑیگا بدعتیوں کے خوش کرنے کو بدعتی اور وهابیوں کے خوش کرنے کو وهابی اور بیدینوں کے خوش کرنے کو بےدین — پس ایسی آفت کس سے سهی جاسکتی هی *

اگر حیدرآبادی صاحب درحقیقت اهل اسلام کے خیر خواه هیں اور کسی سے کچھه عداوت ذاتی یا مذهبی نهیں رکھتے وه هماری ذاتی بحث سے همکو معاف فرماویں اور نه کسی همارے خاص عقیده یا راے کو مدرسةالعلوم کے کار بار سے متعلق کریں اپنا نام همکو بتلاویں هم سے خط و کتابت جاری کریں تمام روئدادیں کمیٹی کی هم سے طلب کریں اور جو تجویز کمیٹی کی نسبت مدرسةالعلوم کے قرار پارے اُس کو بغور دیکھیں اور جس تجویز کو برخلاف مذهب اسلام پاویں اُس پر بے تعصبی سے بحث کریں اُس کی اصلاح پر سعی فرماویں اور دیکھیں که کمیٹی کس احسان مندی سے اُنکی نصایح پر توجهه کرتی هی سوا‌ے اس کے اور کوئی طریقه اختیار کرنا محض بیفائده هی اور اسبات پر بحث کرنے سے که فلاں رافضی هی اور فلاں وهابی اور فلاں بےدین و یا لامذهب کچھه نتیجه نهیں هی یهه تو باره سو برس سے هوتی آئی هی اور شاید یوں هی هوتی چلی جاویگی جبتک که وحدت کا زمانه آویگا یهه چند سچی اور سیدهی باتیں هیں جو میئے عرض کیں اب حیدرآبادی صاحب چاهیں قبول کریں چاهیں قبول نکریں و آخر کلامی ان‌الحمدلله رب‌العالمین والسلام *

خاکسار
سید احمد

از بنارس ۱۷ مئی سنه ۱۸۷۳ ع

بمقام علیگڈه — مطبع علیگڈه انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

*

# No. XIII.

## PROCEEDINGS.

Of the Meeting of the Mahomedan-Anglo Oriental College Fund Committee held on the 3rd May 1873.

PRESENT.

Mirza Mahomed Rahmatullah Beg.—*President.*

| | |
|---|---|
| Munshi Syed Ali Hussan.<br>Munshi Subhan Hyder.<br>Moulvi. Mahomed Arif.<br>Munshi Mahomed Yar Khan.<br>Syed Mahomed Hamid.<br>Moulvi Ashraf Husain Khan. | *Members.* |

Syed Ahmed Khan Bahadoor, C. S. I.—*Member and Secretary.*

The business of the Committee having commenced, the proceeding No. 12 of the Meeting held on the 14th April last, prepared under the signature of the Secretary and recorded in the book of proceedings, was inspected.

The Secretary then informed the Committee that agreeably to the directions contained in the proceedings of the last Meeting, he submitted the abstract of the proceedings of the said Meeting to the Members of the Committee, and invited their opinion as regards the establish-

## رویداد

اجلاس ممبران مجلس خزنتةالبضاعتة لتاسیس
مدرستةالعلوم للمسلمین منعقدہ
۳ مئي سنة ۱۸۷۳ ع *

نمبر ۱۳

صدر انجمن

مرزا محمد رحمت‌الله بیگ صاحب

ممبران موجودہ

منشي سید علي حسن صاحب
منشي سبحان حیدر صاحب
مولوي محمد عارف صاحب
منشي محمد یار خاں صاحب
سید محمد حامد صاحب
مولوي اشرف حسین خاں صاحب

سکرتري

سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي ۞

اجلاس شروع هوا رویداد اجلاس منعقدہ ۱۴ اپریل سنة ۱۸۷۳ ع نمبري ۱۲ جو بدستخط سکرتري مرتب اور کتاب رویداد میں مندرج تهي ملاحظه هوئي ۞

سکرتري نے اطلاع کي که میںنے بموجب رویداد اجلاس گذشته کي انتخاب رویداد بمراد طلب راى نسبت اجراى مدرسه هاى ماتحت ممبران کمیټي کے خدمت میں بهیجي تهي اور یهه درخواست کي تهي که قبل یکم مئي اسکا جواب آجانا چاهیئے منجمله ممبران کي صرف اونیس ممبروں کے پاس سے جواب آئي هیں جوکه کمیټي کے سامنے پیش کرتا هوں ۞

*

ment of subordinate schools with the request that their opinions might be sent to him before the 1st of May; and that of all the members, 19 had already sent in their opinions which he begged to lay before the Meeting.

The Members named in the margin have expressed their full concurrence in the opinion of the President as laid before the last Meeting; while the others whose names are also given in the margin are of opinion that subordinate schools ought to be opened as soon as practicable, and that their establishment should not be made to depend upon the construction of a school building, which might be constructed after the commencement of the school when a sufficient amount of subscription had been collected for the purpose.

Meer Syed Zahoor Husain.
Syed Mahomed Ahmed Khan.
Moulvi Syed Mehdi Ali.
Nawab Mahomed Hussan Khan.
Sheikh Faiyaz Ali.
Nawab Mahomed Faiz Ali Khan, Bahadoor, C. S. I.
Moulvi Mahomed Amanat-ullah.
Sheikh Khair-ud-din Ahmed.
Moulvi Ashraf Husain Khan.
Syed Ali Hussan.

Nawab Ahmed-ullah Khan.
Hazarat Moulvi Syed Imdad Ali.
Moulvi Enayat Rasool.
Moulvi Fazal Ahmed.
Syed Meer Padshah.
Munshi Mahomed Zaka-ullah.
Moulvi Mahomed Sami-ullah Khan.

Munshi Mahomed Zakaullah and Moulvi Mahomed Samiullah have also added, that these subordinate schools should be established only at such places where there is sanguine hope of obtaining subscription for the construction of a School building.

Meer Syed Turab Ali has given no decisive

میر سید ظہور حسین صاحب
سید محمد احمد خاں صاحب
مولوي سید مہدي علي صاحب
نواب محمد حسن خاں صاحب
شیخ فیاض علي صاحب
نواب محمد فیض علیخاں بہادر سي ایس آئي
مولوي محمد امانت‌الله صاحب
شیخ خیرالدین احمد صاحب
مولوي اشرف حسین خاں صاحب
سید علي حسن صاحب

ان تمام ممبروں نے رای صدر انجمن صاحب سے جو اجلاس گذشته میں پیش هوئي تهي بلا کسي اختلاف کے اتفاق رای کیا هی ٭

نواب احمدالله خاں صاحب
حضرت مولوي سید امداد علي صاحب
مولوي عنایت رسول صاحب
مولوي فضل احمد صاحب
سید میر بادشاه صاحب
منشي محمد ذکاءالله صاحب
مولوي محمد سمیع‌الله خانصاحب

ان ممبروں نے بهي اسبات سے که مدرسه های ماتحت جسقدر جلد ممکن هو جاري کیئي جاویں اتفاق کیا مگر اونکي یهه راي هی که مدرسه های ماتحت کا جاري کرنا تعمیر مکان مدرسه پر مشروط اور منحصر نه رکها جای بلکه مدرسه های ماتحت جاري کیئي جاویں اور جب کبهي چنده فراهم هو اوسوقت مکان مدرسه تعمیر کیا جای منشي محمد ذکاءالله صاحب اور مولوي محمد سمیع‌الله خاں صاحب نے اسقدر اور زیاده کیا هی که مدرسه های ماتحت اوسي مقام میں جاري هوں جهانکه بعد اجراي مدرسه تعمیر مکان کا چنده فراهم هو جانے کي اُمید قوي هو ٭

---

میر سید تراب علي صاحب نے کوئي رای صاف نهیں دي یهه لکها

opinion. He states that it would be well if the Committee would found a subordinate school at an expense of Rs. 1,000 at the outset, and at about Rs. 60 or 50 per month.

Munshi Mahomed Masoodshah Khan differs entirely from the above views. His letter on the subject, which deserves due consideration, was read before the Meeting by the Secretary, and it is as follows:—

Letter from Munshi Masood Shah Khan.

"I can not as yet advise the Committee to open subordinate schools which, in my opinion, under the existing circumstances, would be productive of such evils as it would be difficult to amend hereafter. It is true that subordinate schools ought certainly to be opened before the College is established; but the time for this is, as yet, far off. Such ideas should never be entertained until (500,000,) five lacs of Rupees have been collected for the exclusive benefit of the College; if not, the helping force of our supporters, which is now concentrated on one point, will of itself be divided.

We ought of course to encourage those people who desire to have schools according to the system proposed by us; but to render them any pecuniary assistance, or to take them under our own protection, is what I can by no means advise the Committee to do at least at present.

In conclusion I request the College Fund Committee to see what annual income it has secured which it is now thinking of spending. I wish that the subject may be decided after due and careful consideration; because I, as well as others who have the well-being of the Mahomedans at heart, believe that this proceeding will cause much harm."

هی کہ اگر هزار روپیہ کے لاگت میں اور پچاس ساٹھہ روپیہ ماهواري خرچ میں کوئي مدرسہ ماتحت جاري هوسکے تو بہتر هوگا ٭

منشي محمد مسعود شاہ خاں صاحب نے بالکل اختلاف کیا هی اور اونکا خط جو اسباب میں آیا هی اور جو بلا شبہہ کافي توجہہ کے لایق هی بجنسہ کمیٹي کے سامنے پڑهتا هوں اور وہ یہہ هی ٭

† خط محمد مسعود شاہ خاں صاحب

میں بالفعل کمیٹي کو ماتحت مدرسوں کے قایم کرنے کي صلاح نہیں دیتا میري سمجھہ میں اسوقت اِنکے جاري کرنے سے خرابیاں پیدا هونگي جنکي اِصلاح شاید مشکل هوگي یہہ سچ هی کہ مدرستہ‌العلوم سے پہلے ماتحت مدرسونکا جاري هونا لا بد هی مگر ابهي وہ زمانہ نہیں آیا جب تک کہ پانچ لاکهہ روپیہ خالص چندہ دارالعلوم کا فراهم نہو جاوے ایسا ارادہ نکرنا چاهیئے ورنہ همارے معاونوں کي مجموعي قوت خود بخود متفرق هو جاویگي ٭

جو لوگ کہ همارے تجویزوں کے موافق مدرسہ جاري کریں اونکو رغبت دلانا چاهیئے مگر روپیہ سے اونکي امداد کرنا اور اونکو اپنے حمایت میں لینا بالفعل میں پسند نہیں کرتا ٭

اخیر عرض میري یہہ هی کہ ذرا کمیٹي خزنتہ‌البضاعتہ اِسبات پر نظر کرے کہ اوس نے کسقدر سالانہ آمدني پیدا کر لي هی جو اوسکے خرچ کي فکر میں هی میں چاهتا هوں کہ اِس معاملہ کا تصفیہ نہایت احتیاط سے کیا جاوے کیونکہ میرے سمجھہ میں اور اور

---

† بعد اجلاس کمیٹي کے جناب سید باقر علي خاں صاحب رئیس پنکراول اور منشي محمد مشتاق حسین صاحب کے اور اور دو ایک ممبروں کي خط آئي جنہوں نے اجرای مدارس ماتحت سے حسب تجویز اجلاس گذشتہ اِختلاف کیا هی ٭

بہت سے لوگوں کي سمجھہ میں جو مسلمانوں کي بہتري کے خواہاں ہیں اِس کارروائي سے بہت کچھہ ہرج واقع ہوگا ٥

Munshi Subhan Hyder then addressed the Meeting and observed that the first thing to be determined was, whether, under the rules framed for the conduct of the Committee, the decision of the question under consideration rested with the majority of all the members of the Committee, or whether the members now present were empowered to settle it finally.

منشي سبحان حیدر صاحب نے کھڑے ہوکر کمیٹي سے کہا کہ اول اِسبات کا تصفیہ کیا جای کہ جو امر مباحثہ میں پیش ہی اوس کا تصفیہ بموجب قواعد کارروائي کمیٹي کي جملہ ممبران کمیٹي کي کثرت رای پر منحصر ہی یا ممبران موجودہ کو اوسکي تصفیہ قطعي کا اختیار ہی ٥

The book containing the rules for the guidance and conduct of the Committee was then produced, and it was held that the members present at a Meeting of Committee were fully empowered by Rule 28 to give a decisive vote as regards points that did not relate to an amendment or cancelment of the rules; and that therefore the present members were fully competent to decide the question that was laid before them.

اِس پر قواعد کارروائي کمیٹي پیش ہوئي اور اِس بات پر اتفاق رای ہوا کہ جو امور ترمیم یا تنسیخ قواعد کارروائي کمیٹي سے علاقہ نہیں رکھتے اوسکي تصفیہ قطعي کا بموجب دفعہ ۲۸ قواعد کارروائي کمیٹي کي صرف ممبران شریک اِجلاس کو اختیار کامل حاصل ہی اور اِسلیئے جو امر کہ پیش ہی اوسکي تصفیہ قطعي کا ممبران موجودہ کو اختیار کامل ہی ٥

The question under consideration was now discussed, whereupon Munshi Subhan Hyder said that his friends, the members present in the Meeting, remember perhaps that differing from the opinion of the members at the last Meeting, he had suggested that all the members of the Committee should be referred to on the subject; that he thought the result had been good; that the views of Munshi Masood Shah Khan undoubtedly deserved due consideration; that Munshi Masood Shah Khan's opinion that the income accruing from the fund collected for the benefit of the Mahomedan College should not be divided, but that it ought to be reserved entirely for its welfare, was most sound; and that he fully concurred in it. He further observed, that if sub-schools could be founded without

بعد اِسکے امر پیش شدہ پر مباحثہ شروع ہوا منشي سبحان حیدر صاحب نے کہا کہ میرے دوست ممبران موجودہ کو یاد ہوگا کہ گذشتہ اجلاس میں میں نے ھي ممبران شریک جلسہ کے رای سے اِختلاف کیا تھا اور یہہ رای دي تھي کہ جملہ ممبران کمیٹي سے اِسباب میں صلاح لي جاوے میں دیکھتا ہوں کہ اوسکا نتیجہ عمدہ ہوا ہی منشي مسعود شاہ خاں صاحب کي رای بلا شبہہ مستحق کافي توجہہ کمیٹي کي ہی اونکي یہہ رای ہی کہ مدرستہ العلوم کے سرمایہ سے جو آمدني ہو وہ متفرق نکي جاوے بلکہ وہ اوسي مدرسہ کے سرمایہ کي تقویت و ترقي کے لیئے رہے نہایت عمدہ ہی اور مجھکو اونکے اِس تجویز سے اِتفاق کلي ہی لیکن اگر مدرسہ ہای ماتحت کا اِجرا اِسطرح پر ممکن ہو کہ ہمارے مدرستہ العلوم کے کار بار میں بھي کچھہ ہرج نہ پڑے اور اوسکي سرمایہ کي آمدني کا روپیہ بھي متفرق نہو تو مجھکو مدرسہ ہای ماتحت کے جاري ہونے میں کچھہ عذر نہیں

obstructing the progress of the Mahomedan College, and without interfering with the income arising from the funds collected for it, he had no objection to the establishment of such sub-schools.

Munshi Mahomed Yarkhan supported the above view, and Munshi Syed Ali Hussan, Moulvi Ashraf Husain Khan, Syed Ahmed Khan Bahadoor, and the President expressed their concurrence in it.

Syed Mahomed Hamid then addressed the Meeting, and said that he differed from the opinion set forth above ; that, in his opinion, if the income intended for the Mahomedan College were applied to the establishment of minor schools until such time as the College could be founded, a great stimulus would be imparted thereby in raising subscriptions for the College, in inducing people to establish it earlier than they otherwise would do, and in preparing pupils for it ; and that if the Committee abstained from rendering such assistance, the establishment of sub-schools would be a matter of difficulty.

Moulvi Mahomed Arif concurred with Syed Hamid, but with reference to the opinion of the majority of the members, the following Resolution was passed.

## RESOLUTION.

"That the income arising from the College Fund shall not be spent in any sub-school, but, as far as may be practicable, shall be employed in increasing the College Fund."

After this, with the consent of the Committee, the following Resolutions regarding the

منشي محمد يار خاں صاحب نے اِس راى كي تائيد كي اور منشي سيد علي حسن صاحب اور مولوي اشرف حسين خاں صاحب اور سيد احمد خاں صاحب سكرٹري نے بحيثيت ممبري اور صدر انجمن نے اِس راى سے اِتفاق كيا ۞

سيد محمد حامد نے بيان كيا كه مجهے اِس راى سے اختلاف هى سرمايۂ مدرسةالعلوم كي آمدني تا قيام مدرسةالعلوم اگر مدرسه هاى ماتحت ميں دي جاوے گي تو اوس سے خود مدرسةالعلوم كے چندة كو اور اوسكے جلد قايم هونے پر لوگوں كي رغبت كو اور اوس كے ليئے طالبعلموں كے موجود هونے كو بڑي مدد ملے گي اور اگر كميٹي اوس امداد سے هاتهه كهينچے گي تو مدرسه هاى ماتحت كا قايم هونا مشكل هوگا ۞

مولوي محمد عارف صاحب نے سيد محمد حامد صاحب كي راى سے اتفاق كيا ۞

مگر بلحاظ كثرت راى ممبران كے رزولوشن مفصله ذيل كثرت راي سے منظور كيا گيا ۞

## رزولوشن

منافع جو سرمايه مدرسةالعلوم سے حاصل هو وه كسي مدرسه ماتحت ميں خرچ نهو بلكه جهاں تک ممكن هو اوس منافع سے اضافه سرمايه مدرسةالعلوم كي تدبير كي جاوے فقط ۞

بعد اِس كے باتفاق راى كميٹي واسطے قايم كرنے مدرسه هاى ماتحت اور طيار كرنے سلسله كتب درسيه كي مفصله ذيل رزولوشن منظور هوئي ۞

establishment of sub-schools and the preparation of a systematic course of studies, were passed.

## RESOLUTION I.

"That this Committee shall not interfere in establishing any sub-school unless the people of the locality where such sub-school is desired, shall put in possession of the Committee a special fund sufficient for the construction of a School Building."

## RESOLUTION II.

"That this Committee shall not interfere in establishing any sub-school unless the people of the locality where such school is desired, shall pay a monthly subscription which when added to the estimated amount of fees collected from well-to-do students, and to the sum that Government may grant under the Grant-in-aid rules, will be sufficient to pay the monthly establishment of the School."

## RESOLUTION III.

"That the income accruing from the fund collected for the Mahomedan College shall be applied to the work of compiling, writing, and printing such books as shall be taught in the Mahomedan Anglo Oriental College and sub-Schools; that the price of the books and the profits thereof shall be added to the principal fund, so that reading books may be readily procurable, and the amount of income may also be raised."

## RESOLUTION IV.

"That in carrying out the above Resolutions the Secretary be allowed to lay before the Committee for their approval a plan of School Build-

## رزولوشن اول

جب تک اوس نواح کے لوگوں سے جہاں مدرسہ ماتحت جاري کرنا مد نظر هو اسقدر سرمایہ خاص جمع هوکر کمیٹي کي قبضہ میں نہ آجاوے جس سے تعمیر مکان مدرسہ ممکن هو اوس وقت تک هماري کمیٹي کسي مدرسہ ماتحت کي قایم کرنے میں دست‌انداز نہ هو ⊙

## رزولوشن دویم

جب تک کہ اوس نواح کے لوگ جہاں مدرسہ ماتحت جاري کرنا مد نظر هو اسقدر ماهواري چندہ نہ مقرر کر دیں جس سے بشمول تخمیني آمدني فیس طالبعلماں مستطیع اور بشمول اوس روپیہ کے جو گورنمنٹ سے بقاعدہ گریٹ ان اید کي مرحمت هونا متصور هو ماهواري اخراجات مدرسہ ماتحت چل سکیں اوس وقت تک همارے کمیٹي کسي مدرسہ ماتحت کے قایم کرنے میں دست‌انداز نہو ⊙

## رزولوشن سویم

منافع سرمایہ مدرستہ‌العلوم تالیف و تصنیف اور چهاپنے اون کتابوں میں صرف کیا جاوے جو مدرستہ‌العلوم اور مدرسہ های ماتحت میں پڑهائي جاوینگے اور اونکي قیمت اور منافع جو اون سے حاصل هو اسي سرمایہ میں جمع کیا جاوے تاکہ کتب درسي بهي موجود هو جاوے اور زر منافع میں بهي ترقي هو ⊙

## رزولوشن چهارم

ان تجویزوں کي تعمیل کے لیئے سکرٹري کو اجازت هو کہ ایک نقشہ مکان مدرسہ ماتحت کا معہ اوسکي تخمینہ کے پیش کرے تاکہ

ing together with an estimate of costs so that the Committee may know what such building will cost."

کمیٹي اوس نقشه کو پسند کرے اور یہه بھي کمیٹي کو معلوم هو که طیاري مکان مدرسه ماتحت میں کس قدر روپیه خرچ هوگا ٭

## RESOLUTION V.

"That the Secretary request Moulvi Mahomed Kasim and Moulvi Mahomed Yakoob to prepare religious books bearing upon the Sunni faith, for a course of studies to be taught in the sub-Schools."

## رزولوشن پنجم

سکرتري کو اجازت دي جارے که واسطے ترتیب و درستي کتب مذهب اهل سنت و جماعت کے جو قابل درس مدرسه ماتحت هوں مولوي محمد قاسم صاحب اور مولوي محمد یعقوب صاحب سے درخواست کرے ٭

## RESOLUTION VI.

"That Khalifa Syed Muhomed Hussan be requested to undertake the work of preparing religious books bearing upon the Shia faith, for a course of studies to be taught in the sub-Schools, with the help of men learned and well versed in the Imamia faith."

## رزولوشن ششم

اور اهتمام ترتیب و درستي کتب مذهب شیعه امامیه کا خلیفه سید محمد حسن صاحب ممبر کمیٹي کے سپرد هو که وه بذریعه علمای مذهب امامیه کے کتب مذهبي جو قابل درس مدرسه ماتحت هوں ترتیب فرماویں ٭

## RESOLUTION VII.

"That the work of selecting and fixing upon books on Arithmetic, Algebra, Euclid, the History of India, and Geography, be entrusted to Munshi Zaka-ullah."

## رزولوشن هفتم

اور ترتیب و درستي کتب حساب جبر مقابله اور اقلیدس اور تاریخ هندوستان و جغرافیه منشي محمد ذکاءالله صاحب کے سپرد کیا جارے ٭

## RESOLUTION VIII.

"That the Secretary be requested to select and prepare books in Persian and Urdoo Literature."

## رزولوشن هشتم

اور ترتیب و درستي کتب علم ادب زبان فارسي و اُردو خود سکرتري کے سپرد هو ٭

## RESOLUTION IX.

"That Moulvi Mahomed Sami-ullah Khan be requested to select a course of Arabic Literature."

## رزولوشن نهم

اور ترتیب و درستي کتب علم ادب زبان عربي مولوي محمد سمیع‌الله خان صاحب کے سپرد کیا جارے ٭

## RESOLUTION X.

"That the selection of a course of studies in English Literature be entrusted to Syed Mahmood Esquire, and that he be requested to prepare, after consultation with his learned friends, such a course of studies in English as shall impart to the pupils knowledge equal to that required from the students of the Entrance class in Government Colleges."

## RESOLUTION XI.

"That the Secretary to the Committee should from time to time, lay before the Committee an estimate of the expenses required for the selection and printing &c. of all such books."

Thanks were then offered to the President; and the Meeting dissolved.

SYED AHMED,
*Life Secretary,*
*M. A. O. C. F.*
*Committee,*
*Benares.*

## رزولوشن دهم

اور ترتيب و درستي كتب علم ادب زبان انگريزي سيد محمد محمود صاحب کے سپرد هو كه وه بصلاح اپنے اور دوستون اور عالمون كي ايسا سلسله انتخاب كرين جس سے طالبعلمون كو زبان انگريزي مين اِسقدر لياقت اور اِستعداد حاصل هو كه گورنمنٹ كالجون كي انٹرنس کے امتحان كي مساوي هو ٭

## رزولوشن يازدهم

سكرٹري كميٹي اِن تمام كتابون كي ترتيب و درستي و چهاپه کے اِخراجات كا تخمينه وقتاً فوقتاً كميٹي مين پيش كرتا جاوے ٭

بعد اِسكے شكريه صدر انجمن كا ادا كيا گيا اور مجلس برخاست هوئي فقط ٭

دستخط

سيد احمد خان بهادر سي ايس آئي
ليف سكرٹري كميٹي خزنةالبضاعة

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] یکم جمادي الاول سنہ ۱۲۹۰ ہجري سنہ ۱۳۰۴ نبوي [ نمبر ۷


بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات مین ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني ہوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کي تقسیم کا بھي بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور ہو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر ہو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگدہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي ہو اور جو غلط اوہام مذہبي اس ترقي کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھي مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۴۵

# عزت

عزت ایک اچھا خیال ہی جو انسان کی خود اختیاری اچھی حالتوں کے سبب سے اُس کی بڑائی کی نسبت دل میں پیدا ہوتا ہی عام اس سے کہ وہ حالتیں علمی ہوں یا عملی قوای ہوں یا فعلی باطنی ہوں یا ظاہری لازمی ہوں یا متعدی پس جو انسان جسقدر اپنی حالتوں کو درست کریگا اور جتنا اچھے خیالوں اچھی باتوں اچھے کاموں اچھی عادتوں سے موصوف ہوگا اُتنی ہی عزت کا مستحق ہوگا *

عزت ہی وہ شی ہی جسکے حاصل کرنے کا شوق انسان سے بڑی بڑی سخت محنتیں کراتا ہی اور اُسے بڑے بڑے رنج دیتا ہی اور جب وہ حاصل ہوجاتی ہی تو انسان اپنی زندگی بڑی خوشی سے کاٹتا ہی سارے رنج و غم بھول جاتا ہی انسان مرجاتا ہی اُس کی ہڈیاں خاک ہوجاتی ہیں اُس کی خاک کا نشان بھی نہیں ملتا پر اُس کی عزت نہ مرتی ہی نہ خاک ہوتی ہی ہمیشہ قایم اور برقرار رہتی ہی اور در حقیقت موت کی گمنامی سے محفوظ رکھہ کر انسان کو زندہ جاوید رکھتی ہی *

عزت در حقیقت ایک نتیجہ اچھے کمالات کا اور ایک ثمرہ عمدہ صفات کا ہی اسلیئے جب تک کوئی کسی کمال سے مکمل اور کسی صفت سے موصوف نہ ہو وہ عزت کا مستحق نہیں ہوسکتا اور اسیطرح جو اچھے کمال کا جامع اور اچھی صفت سے متصف ہو وہ عزت کے استحقاق سے محروم نہیں رہتا *

انسان کے اچھے خیال اچھی باتیں اچھے کام عزت کو ایسا کھینچ لیتے ہیں جیسا کہ مقناطیس لوھے کو یا کہربا گھاس کو وہ کسی سے اپنی بزرگی و عزت کا طالب نہیں ہوتا مگر لوگ خود بخود اُس کی عزت کرتے ہیں وہ کسی سے اپنی تعریف نہیں چاہتا مگر سب اُسکی صفت خود کرتے ہیں کیونکہ انسان کی اچھی حالتوں کا یہہ قدرتی خاصہ اور ذاتی تاثیر ہی جسے کوئی تبدیل نہیں کرسکتا پر جو شخص اچھے خیال رکھتا ہی اچھی صفات کا جامع ہوتا ہی وہ خود اپنے آپ کو اچھا جانتا ہی اپنی آپ عزت کرتا ہی وہ مغرور تو نہیں ہوتا مگر اپنے آپ کو سچی عظمت میں جانتا ہی وہ کمینہ آدمی کی طرح جھوٹی شیخی تو نہیں رکھتا مگر ممدوح خود داری کا خیال رکھتا ہی اُس کا دل اُس سچی عزت اور ممدوح خود داری کے سبب سے ایک پر رعب شاہنشاہ کی مانند ہوتا ہی جسے اپنی شاہنشاہی پر خود ناز ہو اسیواسطے وہ مخالفوں کے ذلیل کیئے سے اپنے آپ کو ذلیل نہیں جانتا وہ دشمنوں کے حقیر کہہ دینے سے اپنی حقارت نہیں سمجھتا اُس کا دل ایک سچے آب دار موتی کے موافق جوہری کا طالب تو ہوتا ہی مگر جھوٹے موتی کی جھوٹی چمک دکھانے سے اپنی بے آبروئی نہیں سمجھتا وہ لعل بدخشانی کی طرح سلطانی تاج کی خواہش تو رکھتا ہی مگر کسی نادان مفلس کے پھینک دینے سے اپنی بے قدری نہیں جانتا در حقیقت سچی عزت ایک قدرتی چشمہ کے موافق ہوتی ہی جسے کوئی خس و خاشاک روک نہیں سکتا اور ایک روشن آفتاب کی مانند ہوتی ہی جسکی نورانی شعاعوں کو کوئی شپرہ چشم بند نہیں کرسکتا *

جو شخص کسی قوم میں ایسی عزت کا مستحق ہو وہ در حقیقت اُس قوم کا سہیل ہی جو اپنی قوم کے دلوں کو اپنے روشن خیالات کی برکت سے ساری غلاظتوں اور کثافتوں سے پاک صاف کرکے ادیم یمنی کی طرح معطر اور منور کردیتا ہی یا وہ نسیم بہاری کی خاصیت رکھتا ہی کہ اپنے نرم و لطیف روح افزا جھونکوں سے اپنے ملک کو باغ ارم بنا دیتا ہی جس قوم میں کوئی ایسا شخص نہ ہو وہ خاروں کا ایک گلدستہ ہی جس میں کوئی پھول نہ ہو یا ریت کا ایک چٹیل میدان ہی جس میں کوئی بارور سایہ دار درخت نہو *

عزت کی خوبی جو کچھہ ہم بیان کریں وہ کم ہی لیکن جبکہ وہ موقوف ہی انسان کی اچھی حالتوں پر تو ہمکو اچھائی برائی کی تحقیق کے اصول بھی بیان کرنا ضرور ہی تا کہ ہم اصلی عزت کا ادراک کرسکیں ورنہ جب ہم دیکھتے ہیں کہ بعضے خیال بعضے کام کسی ایک قوم یا کسی ایک فرقہ یا کسی ایک شخص کے نزدیک اچھے سمجھے جاتے ہیں اور وہ عزت کے سبب تصور کیئے جاتے ہیں اور وہی خیال وہی کام دوسری قوم یا دوسرے فرقہ یا دوسرے شخص کے نزدیک برے سمجھے جاتے ہیں اور ذلت کے باعث ہوتے ہیں تو اگر اچھائی برائی کی تحقیق کے اصول اور اُن کے اختلافات ظاہر نہ کیئے جاویں تو اصلی عزت کی تنقیح بھی مشکل ہوجاوے *

اچھائی برائی کی تحقیق کے لیئے یہہ ظاہر تین اصول ہیں ایک عقل دوسرا شرع تیسرا عرف عام مگر در حقیقت اصل اصول ایک ہی ہی یعنی عقل اور شرع اگر سچی ہو تو وہ اچھائی برائی کی ظاہر کردینے والی ہی اور عقل اُس کی ثابت کردینے والی دونوں میں اختلاف نہیں ہی اور عرف عام جسے رسم و رواج کہتے ہیں وہ فی نفسہٖ کوئی چیز نہیں ہی مگر ہم تینوں سے کچھہ کچھہ بحث کرتے ہیں *

اکثر مذہبی لوگ دعوی کرتے ہیں کہ عقل سے اچھائی برائی کی تنقیح نہیں ہوسکتی نہ وہ مذہب کی بتائی ہوئی اچھائی برائی

کی حقیقت دریافت کرسکتی ہی مگر ہمارے نزدیک یہہ اُن کی سمجھہ غلطی ہی اور یہہ قول اُن کا عقل اور مذہب دونوں سے باطل ہوتا ہی کیونکہ مذاہب مختلفہ میں سے ایک سچے مذہب کا تحقیق کرنا اور پھر سچے مذہب کی سچی باتوں کو جھوٹی اور ملائی ہوئی لوگوں کی باتوں سے جدا کرنا عقل ہی کا کام ہی ورنہ ہر مذہب کی حقیقت اور مذہب کی ہر سچی جھوٹی بات کی تصدیق لازم ہو جسے سوائے نادان کے کوئی نہ مانیگا پھر سچے مذہب کی خوبیوں کے دریافت کرنے کا عقل ہی ایک کامل ذریعہ ہی اور مذہب نے بھی عقل ہی سے کام لینے پر ہدایت کی ہی افلاتعقلون اور انلا تذکرون کا خطاب عقل ہی کے سبب سے ہی انہم لایعقلون شیأ اور اولئک کالانعام کی جھڑکیاں عقل سے کام نہ لینے ہی کے باعث سے ہیں پس جو لوگ اچھائی برائی کی تحقیق یا اُس کی تسلیم سے عقل کو عاجز جانتے ہیں در حقیقت وہ انسان کی اُس قوۃ سے منکر ہیں جو خدا نے اُسے بھلائی برائی کے سمجھنے کے واسطے دی ہی اُن کے نزدیک حیوان اور انسان میں کچھہ فرق نہیں حقیقت میں ایسے لوگ خود نادان ہیں *

جو لوگ عقل کو حسن و قبح اشیاء کی تحقیق سے معطل جانتے ہیں اُن کو وہ اختلاف جو مذہبی باتوں اور عقلی تحقیقاتوں میں ہی اس خیال پر داعی ہوا ہی مگر اُن سے دو غلطیاں ہوئی ہیں ایک تو اُنہوں نے شخصی اور جزئی عقل کو پیش نظر رکھا اور عقل انسانی اور عقل کلی کو چھوڑ دیا دوسرے ظاہری اختلافات شرع اور عقل کو اپنی عقل کے نقصان کے سبب سے دور نکرسکے اور تحقیق اور تسلیم میں جو فرق بین ہی اُس سے بھی واقف نہوے ورنہ وہ ایسے غلط خیال میں نہ پھنستے اس لیئے اب ہم اُن کو بتاتے ہیں کہ ہماری مراد عقل سے عقل شخصی نہیں ہی بلکہ عقل انسانی ہی جو لوگوں کے تجربہ اور تحقیقات اور علم سے کامل ہوجاتی ہی اور ساری غلطیوں کو دور کردیتی ہی اور آخر سچی بات کو ایسا تحقیق کردیتی ہی کہ کوئی اُس سے انکار نہیں کرسکتا *

پھر مذہب کی اچھی باتوں کو گو اول عقل ظاہر نہ کرسکے مگر بعد ظاہر ہوجانے کے اُس کی اچھائی کو تسلیم کرسکتی ہی اگر تسلیم کی استعداد بھی اُس میں نہو تو ہمارے نزدیک تکلیف شرعی عبث اور عذاب و ثواب فضول ہوجاوے اور انسان کو ایمان کی تکلیف ایسی ہو جیسی کسی جانور کو صنعت اور حکمت کی تکلیف دینا معاذاللہ کہ خدا ایسی تکلیف دے *

خود کسی بات کو تحقیق کرنے اور اُس کے تسلیم کرنے میں بڑا فرق ہی جسے ہم ایک ظاہری مثال سے بیان کرتے ہیں مثلاً خیال کرو کہ اقلیدس نامی ایک دانا حکیم تھا اُس نے چند شکلوں کو ایجاد کیا اور اس ترتیب اور مناسبت سے تحریر کیا کہ جس سے زیادہ ہونا ممکن نہیں اور اُن خطوط و نقوش میں اُن باتوں کا لحاظ رکھا کہ تمام انجنیری کاموں کا مدار اُس پر ہی تو اب خیال کرو کہ اُس کی تحقیق اور ہماری اُس کی صحت اور خوبی کی تسلیم میں فرق ہی یا نہیں درحقیقت بڑا فرق ہی کو ہر شخص بلکہ لاکھوں میں سے دس بیس بھی اُسکی سی ایجاد و ترتیب کی استعداد نہیں رکھتے مگر اُس کی صحت اور اچھائی کی تسلیم کی عقل سب کو ہی پس نادان ہی وہ جو ایسی تسلیم کرنے والی عقل سے منکر ہو *

الحاصل ہم اس بات پر یقین رکھتے ہیں کہ سچے مذہب نے ہمکو وہی باتیں بتائی ہیں جو فی نفسہ اچھی ہیں اچھے خیال ہمکو سکھاے اچھی باتیں ہمکو بتائیں اچھے کام کی ہمکو تاکید کی اور چونکہ ہماری عقل کو اُس کی اچھائی کے تسلیم کرنے کی استعداد اور اُس کی سمجھہ کی قوت ہی پس ہم اُسکی اچھائی کو جسے مذہب نے ظاہر کیا اپنی عقل سے ثابت کرسکتے ہیں اُسی طرح جیسے کہ اقلیدس کی کھینچی ہوئی شکلوں کی اپنی عقل سے تصدیق کرسکتے ہیں پھر ہماری عقل مذہب کی ظاہری باتوں اور ظاہری لفظوں سے اپنے خیالات کی اصلی پاکی و صفائی اُسی طرح کرسکتی ہی جس طرح کہ ہم اقلیدس کی لکیروں اور شکلوں سے بڑے بڑے کام انجنیری اور ریاضی کے اپنی سمجھہ بوجھہ کے کام میں لانے سے لے سکتے ہیں ہم اگر مذہب کی ساری باتوں کو یاد کرلیں اور اپنے خیال میں لکھہ لیں پر عقل سے اُس کی حقیقت کا ادراک نہ کریں تو ہماری مثال بعینہ ایسی ہوگی جیسے کہ ہم تحریر اقلیدس کے سارے خطوط و نقوش کو یاد کرلیں پر اُسکا مطلب سمجھہ کر اُس سے کچھہ کام نہ لیں اور اسبات کی تحقیق نہ کریں کہ اس شکل و خط کے کھینچنے والے کا اصلی مقصود ان لکیروں میں کیا تھا *

ہم اس بحث کو اس وقت نہیں بڑھاتے اور ان دونوں اصول کی موافقت پر زیادہ دلیل نہیں لاتے کیونکہ اسوقت ہمارا مقصود دوسرا ہی اسلیئے ہم اپنے اصلی مطلب پر رجوع کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جس کسی نے اپنے خیالات اور اپنی باتوں کی اچھائی عقل سے ثابت کرلی تو وہ ضرور عزت کا مستحق ہوگا گو کہ جب تک اوروں پر اُس کی اچھائی ثابت نہو وہ اُس کی عزت نہ کرینگے لیکن اخر ایک روز اُس کی عزت ہوگی کیونکہ کوئی سچی بات جب ایک مرتبہ ظاہر ہوجاوے رک نہیں سکتی کسی نہ کسی دن ظاہر ہوتی ہی *

بہت سے حکیم فلسفی دانا آدمی گذرے جنہوں نے بہت اچھی باتیں ایجاد کیں اُنکے خیالات اُن کے کام اچھے ہوئے مگر مدت تک بچارے

عزت کے لوگوں نے اُن کي حقارت کي اور اُن کو ذليل جانا اور اُن سے بمخالفت پيش آئے مگر اُس سچي عزت نے جسکا خيال خود اُن کے دل ميں تھا اُن کي خود عزت کي اور اُنھوں نے کسي دن آپ کو ذليل نجانا پر آخر جب اُن کے خيالات اور اعمال کي اچھائي ظاهر هوئي تو مخالفوں نے اُن کي عزت کي اور اپنے آپ هي کو حقير جانا اور اپنے مخالفت پر نادم هوئے پس جس بات کي سچائي اور اچھائي عقل سے ثابت هو جاوے اُس کا حاصل کرنے والا سچي عزت کا مستحق هوتا هي *

اب هم دوسرے اصول سے بحث کرتے هيں يعني شرع سے مذهبي باتوں کي اچھائي ثابت کرنا دو طرح سے هوسکتا هي ا يک تو جھوتے مذهبوں ميں سے ايک سچے مذهب کي اچھائي پر يقين کرنا دوسرے جو سچا مذهب مان ليا جاوے اُس کي اصلي اور سچي باتوں کو تحقيق کرنا بغير اس کے کوئي انسان مذهبي عزت کا مستحق نهيں هو سکتا *

ميں به نسبت اپنے مذهب اسلام کے جس کي سچائي اور اچھائي پر مجھے يقين هي دوسرے امر سے کچھه مختصر بحث کرتا هوں که اب همارے زمانه ميں مذهبي عزت کا استحقاق کيونکر حاصل هوسکتا هي *

اس پر تو غالباً سب مسلمان متفق هونگے که مذهب موجوده اميزش سے غلط خيالات اور بے اصل باتوں کے خالي نهيں هي اور جيسا اُسکے باني نے همکو بتايا تها ويساهي پاک صاف نهيں هي اور تحقيق کي ضرورت هي ليکن تحقيق کے اصول شايد مختلف هيں همارے هم مذهب کهتے هيں که جو باتيں ابتک مذهب کے لوگوں نے بتائيں اور جيسا خيال خلفاً عن سلفاً چلا آيا اور جن کاموں کو مشهور مذهبي لوگ کرتے آئے اُن کي تقليد هي اصلي مذهب کي اچھائي کے ثبوت کے ليئے کافي هي اسواسطے وه لوگ مذهبي عزت کے مستحق هيں جو ويسے هي خيال رکھتے هوں ويسے هي کام کرتے هوں اور جو لوگ اُسکے مخالف هوں وه از روے مذهب کے ذلت کے مستحق هيں چنانچه اسي خيال سے لوگ اُن کي ذلت کرتے هيں جو که اس اصول کو نهيں مانتے اور اپنے مذهبي خيال اور مذهبي چال ميں اُن سے موافقت نهيں رکھتے همارے نزديک وه اس خيال ميں معذور هيں اور تارقتيکه وه اپني غلطي خيال کے قائل نهوں ايسي تحقير و تذليل ميں لايق عفر هيں مگر همارے نزديک يهه سمجهه اُن کي صحيح نهيں هي کيونکه سچے مذهب کي سچائي صرف اُسي وقت تک باقي ره سکتي هي که سواے باني مذهب کے دوسرے کا قول يا عمل مثل باني مذهب کے نه مانا جاوے اور کوئي مثل اُس کے معصوم نه تسليم کيا جاوے کيونکه جب ايسا هوتا هي تو اصل مذهب کي اصلي باتوں کو آدمي بھول جاتا هي اور آهسته آهسته مذهب اورکاوو بلکه اندھے کے ٹيڑھي کھير هوجاتا هي يهه هم نهيں کهتے که مذهب کے جاننے والے يا اُس کے سچے طور پر ماننے والے نهيں هوئے يا اُن کي باتوں سے همکو فائده نهيں پهونچا هم بڑے هي نامنصف اور نا شکر هوں بلکه نادان جو ايسا خيال کريں ليکن همکو اپنے مذهب کو هميشه اپنے سامنے رکھنا اور اُسي پر اپني نظر اپنا خيال جمانا چاهيئے اور لوگوں کي تحقيقاتوں سے صرف استفاده کرنا چاهيئے نه که اُسکا کامل اتباع اور پوري تقليد کيونکه جب هم ايسا کرينگے تو وه صاف نوراني شعاعيں مذهب کي همارے دل پر نه پڑينگي جنکو مذهب نے ساري دنيا کے روشن کرنے کے ليئے ظاهر کيا هي اور همارے خيال لوگوں کے حجاب اور پرده کي آڑ سے تاريکي ميں پڑجاوينگے کيونکه سب مذهبوں ميں ايسا هي هوا هي اور اُسکي نشانياں همارے مذهب ميں بھي موجود هيں *

پس همارے نزديک مذهب بھي اُسي کي عزت کريگا جو که مذهب کي عزت کرے اور مذهب کي عزت يهه هي که وه اپني سچائي پر قايم رهے اس ليئے همارے نزديک وه لوگ مذهبي عزت کے مستحق هيں جو که مذهب کي سچائي ظاهر کرنے اور اُسکي اچھائي ثابت کرنے پر مستعد هوں اور جنکے مذهبي خيالات لوگوں کي پيروي سے جنکے مذهبي اعمال حاميوں کے چال چلن کي کثافتوں سے پاک و صاف هوں *

جو لوگ مذهب کي جھوتي باتوں کو مذهب سمجھتے هيں اور مذهب کي خوبيوں کو چهپاتے هيں اور غلطي سے اپنے آپ کو مذهبي عزت کا مستحق جانتے هيں حقيقت ميں وه جھوتي عزت کا دعوے کرتے هيں اُن کي عزت اُسي قدر هوسکتي هي جتني که قلب زر اندود سکه کي که سواے نام اور شکل کے سچائي سے خالي اور عيار و محک سے هميشه خايف هي مگر جو لوگ مذهب کو مذهب کے طور پر اُس کے باني کي مرضي کے موافق مانتے هيں اُن کي عزت ايسي هي هوسکتي هي جيسے که سونے کے ايک خالص ٹکڑه کي جسے نه نام و شکل پر دعوے سچائي کا هي بلکه اپني ذات اور اپني سچائي پر وه هميشه عيار و محک کا طالب هوتا هي وه اپني صفائي کے امتحان کرنے کا خواهاں هوتا هي *

اگلے زمانه ميں بھي بعض بعض ايسے مذهبي عزت کے مستحق گذرے هيں مگر جھوتي عزت رکھنے والوں نے اُن کي بڑي تحقير کي اور بجاے عزت کرنے کے اُن کو ذليل جانا مگر آخر اُن کي سچي عزت ظاهر هوئي اور وه اپنے استحقاق سے محروم نه رهے *

اب هم تيسرے اصول سے بحث کرتے هيں يعني عرف عام سے جتناکه يهه اصول بے بنياد و باطل هي اور اچھائي برائي کي تحقيق

کا مزاحم ہی ویسا ہی وہ نہایت جاری اور مروج ہی بلکہ ہمارے زمانہ میں تو وہی معیار امتحان ہی *

ہمارے ہم مذہب رسم و رواج ہی کو شرع اور عقل سمجھتے ہیں اور اُسی کی موافقت اور مخالفت کو اچھائی برائی جانتے ہیں اُن کے نزدیک وہی شخص عزت کا مستحق ہی جو کہ اُن اچھی باتوں پر چلتا ہو جسے سب لوگ اچھا جانتے ہوں گو وہ عقل کے مخالف ہوں یا مذہب کے *

ہمارے ہم قوم بڑی ہی ذلت اور حقارت کی نظر سے اُسے دیکھتے ہیں جو کہ رسم کا پابند نہو گو وہ کیسا ہی عقیل اور مذہب کا پابند ہو اُن کے نزدیک رسم کی مخالفت ہی ایک برا خیال ہی جس کے سبب سے انسان بڑی تحقیر اور ذلت کا مستحق ہوتا ہی *

پھر اگر ہماری قوم نے سوچ سمجھہ کر کچھہ رسمیں جاری کی ہوتیں اُن کی برائی بھلائی تحقیق کرکے اُن پر عامل ہوئی ہوتی تو بھی کچھہ کہنا اُن کا لایق لحاظ کے ہوتا پر افسوس ہی کہ وحشیانہ تمدن اور عامیانہ جہل نے جاری ہونے سے پہلے اُس کا لحاظ نہ کرایا اور اب نادانی اور جہالت نے تحقیق سے منع کردیا لیکن جو لوگ اب اس کی تنقیح پر متوجہہ ہیں اور جن کو ہماری قوم نہایت ہی ذلت کی نظر سے دیکھتی ہی اُمید ہی کہ اپنی محنت کا ثمرہ پاویں اور اُن کی سچی عزت اُن کے مخالفوں کے دل میں ایسی سما جاوے جیسے کہ روشنی ایک تاریک گھر میں جب کہ اُس کا بند دروازہ توڑ دیا جاوے *

راقم
مہدی علی

نمبر ۱۴۶

## موجودہ تعلیم و تربیت کی شبیہہ

ایک روز خیال نے مجھے عالم مثال تک پہونچایا اور اُس طلسم کدہ کو جہاں سب چیزوں کی شبیہہ اور تمام حالتوں کی تصویر مصور قدرت نے کھینچ رکھی ہی دکھایا درحقیقت اُسے میںنے ویسا ہی پایا جیسا کہ سنا کرتا تھا بلاشبہہ وہ ہماری حالتوں کا آئینہ اور ہمارے خیالوں کی تصویر کا مرقع ہی *

جب میں اُس طلسم خانہ کے مغرب جانب پہونچا تو ایک چار دیواری دیکھی جو میرے خیال سے بھی زیادہ بلند اور میرے حوصلہ سے بھی زیادہ وسیع اور میری ہمت سے بھی زیادہ مضبوط تھی قدرت نے ایسا سنہرا رنگ دیا تھا کہ جب سورج کی کرن اُسپر پڑتی تو وہ دیوار زر نگار کندن کی طرح ایسی چمکتی جس سے آنکھوں کو چکاچوند ہوجاتا اُس دیوار کے چاروں طرف پھرا پر میںنے دروازہ نہ پایا مگر ایک جگہہ ایک بڑی نہر دیکھی جو دیوار کے نیچے سے اندر جاتی ہی اور ایک بلندی پر چشمہ دیکھا جس سے نہر میں پانی گرتا ہی *

میںنے وہاں ایک رفیق پایا جسکا نام خرد تھا اُس سے حقیقت اُس کی پوچھی تو اُس نے کہا کہ اس کے اندر ایک ایسا پر فضا باغ ہی جسے جنت عدن بھی دیکھے تو شرمندہ ہو اور یہہ نہر اُسیکے شاداب کرنے کے لیئے بنائی گئی ہی تب تو مجھے اندر جانے کا شوق ہوا اپنے رہنما سے دروازہ کا نشان پوچھا اور میںنے اُس کی کامل اطاعت اور پوری تابعداری کی تب اُس نے پانچ برس کے بعد دروازہ بتایا میں اُس دروازہ کی محراب کی بلندی اور اُسکے طاق اور کنگرہ کی خوبی کیا بیان کروں میں جاتے ہی بیتابانہ دوڑنے لگا اور باغ کی سیر سے سیر ہونا چاہا میری اس بوالہوسی پر میرا رہنما ہنسا اور کہا کہ اے نادان دروازہ تو پانچ برس کی محنت کے بعد پایا اس باغ کی سیر ایسی کیا آسان ہی جسکا ایک کنارہ ازل اور دوسری حد ابد ہی *

خیر میںنے ہوس کو روکا اور جس چال سے خرد نے چلایا چلا کئی برس کے بعد چند کیاریاں اُس باغ کی دیکھہ پائیں مگر اُن کی خوبی اور لطافت میرے بیان سے باہر ہی ہر چمن قدرت کا کارخانہ اور صنعت کا تماشہ تھا اُس باغ کے سبزہ کا مستانہ جھومنا قمری کی آواز بلبلوں کا پھولوں پر گرنا پھولوں کا کھلنا کلیوں کا چٹکنا نرگس کی نظر بازی شمشاد کی سروقدی نے مجھے ایسا مست کردیا کہ اپنے ہوش و حواس میں نرہا *

میں چندے اُس باغ میں رہا پر مجھہ کو اپنی صورت کا کوئی رفیق نہ ملا جس سے دل بہلاتا اور اس باغ کی بہار لوٹتا آخر اپنی تنہائی سے گھبرایا اور باہر نکلا کہ کوئی مجھہ سا ملے تو یہاں لاؤں اور اپنا دل خوش کروں *

میں اُس باغ میں سے نکلکر برسوں اسی تلاش میں پھرا لیکن کوئی نہ ملا آخر بعد چند سال کے مشرق کی طرف مجھے ایک چاردیواری نظر پڑی جسکی صورت بھی ویسی ہی تھی اور نہر بھی ویسی ہی اور چشمہ بھی ویسا ہی تھا جہاں سے میں نکلا تھا مگر دروازہ کھلا ہوا دیوار شکستہ اور کچھہ نئی قسم کے آدمی آتے جاتے نظر آئے میںنے اپنے رہنما سے پوچھا کہ یہہ تو وہی باغ ہی مگر کیا سبب کہ نہ دیوار کی وہ خوبی و خوشنمائی ہی نہ دروازہ کی وہ رفعت و شان ہی چشمہ بھی میلا نظر آتا ہی پانی کی بھی صورت بدلی ہوئی ہی اُس نے کہا کہ یہہ وہ باغ نہیں ہی دوسرا ہی مگر پہلے اُسی باغ کی طرح اراستہ تھا خزاں کی ہوا نے اُسکو سوکھا دیا اور زمانہ کے انقلاب نے پامال کردیا *

جب میں باغ کے اندر گیا تو چمن کے نشان کچھہ نظر آئے مگر نہ وہ صفائی نہ وہ خوبی نہریں بھی کچھہ بہتی معلوم ہوئیں مگر نہ پانی کی وہ لطافت نہ وہ شیرینی پھول جتنے تھے وہ سب کملائے ہوئے میوے جسقدر تھے وہ سڑے ہوئے سبزہ کے زمردیں رنگ

پر سیاہی چھائی ہوئی تھی گلوں کی سرخی پر زردی آگئی تھی نسیم کے بدلے صرصر کی تندی پریشان کرتی تھی بلبلوں کی جگہہ زاغ و زغن کا شور ہورہا تھا نرگس اپنی پھوٹی آنکھہ سے حیرت کی نگاہ کر رہی تھی حوض کی آنکھہ اپنی خشکی پر رو رہی تھی *

میں باغ میں پھرتے پھرتے نہر کے کنارے پہونچا تو کیا دیکھتا ہوں کہ چند خوبصورت خوش شکل ماہرو نوجوان آئے اور اُس نہر میں پانی پینے اور غوطہ لگانے لگے! جب وہ نہا دھوکر اُس سے نکلے تو اُن کے چہرہ بدلے ہوئے نظر آئے نہ وہ شکل و شمایل تھی نہ وہ نزاکت و نرمی اور ہر ایک کے دو دو سینگ نکل آئے تھے وہ نہر سے نکلتے ہی ایک دوسرے پر حملہ کرنے اور سینگ سے سینگ لڑانے لگے یہانتک لڑے کہ کسی کا سینگ ٹوٹا کسی کا چہرا بگڑا کسی کا غصہ سے چہرہ لال ہوا کسی کا کف مونھہ سے اوڑکر مچھہ تک پہونچا کسی کی گردن کی رگیں مارے غصہ کے تن گئیں کسی کے مونھہ سے آواز غضب کے سبب سے نہ نکلی اسیطرح وہ وحشیانہ لڑائی لڑتے ہوئے ایک عالی شان مکان کی طرف چلے میں بھی ساتھہ ساتھہ ہولیا کہ دیکھوں کیا ہوتا ہی وہاں کیا دیکھتا ہوں کہ ایک نصف وحشی! نصف انسان جس کا چہرہ آدمی کا دم طاؤس کی مونھہ چڑیا کا پیٹ بیل کا چال لومڑی کی ایک رنگین سنہری کی کھال اوڑھے ہوئے کبوتر کی طرح غٹرغوں غٹرغوں کر رہا ہی جب وہ سب نوجوان اُس کے پاس پہونچے تو اُس کے آگے گر پڑے اُس نے ایک کریہہ ہولناک اواز سے اُن کو پکارا اور آپس کے جھگڑے کا حال پوچھا اُن لوگوں نے کچھہ ایسی بولی میں اُسے جواب دیا کہ میں نہ سمجھا مگر یہہ دیکھا کہ اُس وحشی آدمی نے کچھہ خوش ہوکر کسی کا مونھہ چوما اور کسی کو پیار کیا اور کسی کو مرحبا کہا *

میں اس معاملہ کو دیکھہ کر حیران ہوا اور پناہ مانگتا باہر نکلا اور اپنے رہنما سے اس اسرار کی خبر پوچھی اُس نے کہا کہ اس نہر کے پانی کی ایسی ہی تاثیر ہی کہ سب ایسی شکل کے ہو جاتے ہیں جیسا کہ وہ نصف وحشی نصف انسان تمنے دیکھا ہی یہہ نو جوان نازک ماہرو لڑکے بھی جب زیادہ پانی پیئینگے خوب غوطے نہر میں لگاوینگے ایسے ہی ہو جاوینگے اور جو کچھہ لڑائی تم نے دیکھی یہہ لڑائی نہ تھی بلکہ اُن کا علمی مباحثہ تھا جس کے لفظ بھی تمھاری سمجھہ میں نہ آئے *

جب مینے اِس تاثیر کا سبب پوچھا تو رہنما مجھے چشمہ کے کنارہ پر لیگیا وہاں کیا دیکھتا ہوں کہ دہانہ پر چشمہ کے دو چشمہ آکر ملے ہیں ایک تو سیدھا چلا گیا ہی جو کہ نہایت صاف اور پاک اور خوشگوار ہی دوسرا خم و پیچ سے گیا ہی جس میں جا بجا نالے ندیاں ملتی گئی ہیں جو کہ سب کثیف اور میلے اور ناپاک ہیں مگر پہلے چشمہ کے دہانہ پر ایک پتھر کی چٹان اڑگئی ہی جس سے صاف پانی نہیں آسکتا مگر دوسرا چشمہ کھلا ہوا ہی اُسی کا میلا بدبودار زہریلا پانی کرتا ہی اور وہی باغ میں جاتا ہی جس کی تاثیر سے آدمی مسخ ہو جاتے ہیں *

جب مینے اُن چشموں کا حال پوچھا تو خرد نے تحقیق نامی رفیق کو میرے ساتھہ کردیا اُس کے ساتھہ میں اُن دونوں چشموں کی حقیقت دریافت کرنے کو چلا مدت بعد سب حال دریافت کرکے اس فکر میں پڑا کہ اس پتھر کی چٹان کا حال کسی سے پوچھوں تب تاریخ نامی ایک روشن ضمیر ملا اُس نے کہا کہ ہزار برس ہوتے ہیں تب میں اس باغ مین آیا تھا نہایت تر و تازہ اور سبز و شاداب تھا جیسا و باغ جو تم نے اول دیکھا ہی اس باغ کی نہروں میں صاف چشمہ کا پانی آتا تھا اور گدلے چشمہ پر پتھر رکھا ہوا تھا مگر سرکتے سرکتے اب وہ صاف چشمہ پر آگیا ہی *

تب تو مینے خیال کیا کہ اس پتھر کو ہٹا دوں چنانچہ میں ہمت کو ساتھہ لیکر چلا مگر چند خونخوار وحشی درندوں نے مجھہ پر حملہ کیا اور پتھر سرکانے پر مجھے موت کا خوف دلایا میں جان بچاکر ہٹا لیکن میرے رہنما نے کہا کہ اَور بھی تیری طرح اس ارادہ پر آئے مگر اِن کے خوف سے بھاگ گئے میں تجھے ایک مشعل دیتا ہوں جس کی روشنی سے یہہ اندھے ہوکر بھاگ جاوینگے چنانچہ بصیرت کی مشعل اُس نے مجھے دی درحقیقت جب میں وہاں مشعل لیکر پہونچا تو کوئی میرے پاس نہ آیا آخر میں بفراغت پتھر سرکانے لگا پر وہ ایک مجھہ سے کب سرکتا تھا میں تھک کر بیٹھہ رہا کہ ہمدردی نامی واعظ میرے سامنے آیا اور کہا کہ مجھے اجازت دو تو کچھہ مدد کرنے والے لے آؤں مینے خوش ہوکر اُس کا شکر کیا اور بڑے زور شور سے اُسے اپنی ہی سی صورت و شکل والوں پاس بھیجا پر افسوس کہ بہت کم لوگوں نے اُس کی بات سنی جو لوگ اُس نہر کا پانی پی چکے تھے وہ تو مارنے دوڑے اور جو لوگ ابھی اُس سے بچے ہوئے تھے اُن کے کان بھرے تھے اُنہوں نے کچھہ نہ سنی آخر وہ با حسرت و یاس واپس آیا اُس کے لوٹنے کے بعد مینے چاہا کہ اس خیال کو چھوڑ دوں اور یہہ پتھر جیسا رکھا ہی ویسا ہی رہنے دوں پر استقلال نامی ایک رجز خوان نے میرا دل بڑھایا اور مجھے ایک تدبیر بتائی اُس نے کہا کہ مینے ایمان نامی فقیر سے سنا ہی کہ اس چشمہ کا ایک کھولنے والا ہی وہ سب مشکل حل کرسکتا ہی مگر بڑی مشکل سے انسان کی رسائی اُس تک ہوسکتی ہی اُس کی راہ میں اول تو مصیبت کا ایک بڑا میدان لق و دق ملتا ہی جہاں سوائے آنکھہ کے پانی کے پینے کو بھی کچھہ نہیں اگر اُس سے بچ گئے تو رسوائی و بدنامی کے سات سمندر ملتے ہیں جہاں صبر کی ٹوٹی پھوٹی کشتی کے سوا عبور کا کوئی ذریعہ نہیں تب دروازہ اُس کا ملتا ہی جہاں اخلاص کی نذر پیش کش کرنی پڑتی ہی اور دعا کے پاک صاف

ہاتھوں کے ذریعہ سے پہونچائی جاتی ہی تب وہ نذر قبول ہوتی ہی اور اجابت کا خلعت ملتا ہی گو کہ کبھی ایسا بھی ہوتا ہی کہ برسوں نذر کی قبولیت کی نوبت نہیں آتی پس اگر تمکو اس پتھر کے سرکانے کی خواہش ہی تو وہاں تک جاؤ اگر اُس تک تمہاری رسائی ہوئی اور اُس نے تمہاری نذر لیلی تو وہ اقبال کو تمہارے ساتھہ کریگا جب تم لوگوں کے سامنے کروگے سب کی آنکھیں کھل جاوینگی جتنی کہ وہ اب بند ہورہی ہیں تب وہ اپنے سوکھے ہوئے باغ کو دیکھکر تعجب کرینگے اور تمہارے ساتھہ پتھر سرکانے پر مستعد ہونگے آخر چند ہی روز میں گدلے چشمہ کا پانی بند کرکے صاف چشمہ کے پانی سے اپنی نہریں بھر لینگے اور اپنے باغ کو پہلے سے بھی زیادہ سرسبز اور شاداب کرینگے اور تب تم دیکھوگے کہ یہہ سوکھا ہوا باغ اُس بڑے باغ سے بھی تمہاری نظروں میں زیادہ سر سبز اور خوشنما معلوم ہوگا کیونکہ کہ وہ باغ تمہارا باغ ہی نہ وہاں کوئی تمہارا ہی اور یہہ باغ تمہارا ہی ہی اور سب تم سے ہیں میںنے اس رفیق کا شکر کیا اور اُس کے کہنے کے مطابق چلا کہ دیکھوں اب کیا ہوتا ہی *

جب میں عالم مثال سے لوٹا اور لوگوں سے یہہ قصہ کہا تو وہ سب ایک ایک لفظ کی حقیقت مجھہ سے پوچھنے لگے میں صرف یہہ کہکر کہ جو باغ ہرا بھرا میںنے مغرب میں دیکھا وہ علوم و فنون جدیدہ کا باغ ہی جس کے پھل پھول اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں پر ہمارا دل بہلانے والا کوئی وہاں نہیں ہی اور جو باغ خشک میںنے مشرق میں دیکھا وہ ہمارے ہی علوم قدیمہ کا باغ ہی جسکی ویرانی اور خزاں کی کیفیت ہمارے سامنے ہی وہ پتھر جو سر چشمہ پر آگیا ہی جہالت ہی وہ ندی نالے گندے پانی کے رسم و رواج کی پابندی ذیکی نما تعصب علم نما نادانی جھوٹا زہد جھوٹی شیخی جاہلانہ تقلید عامیانہ غلامی ضرر انگیز حرارت وحشیانہ تعلیم و تربیت ہی جسکے نتیجے مسخ انسانیت ہی جو کہ ہم اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں اور جسکا علاج اب ہم سوائے دعا کے کچھہ نہیں پاتے *

راقــــــــم
مہدی علی

نمبر ١٣٧

## مسجد میں جوتا پہنے نماز پڑھنا

چند روز ہوئے کہ تہذیب الاخلاق میں ایک مضمون تہذیب الایمان سے چھاپہ گیا تھا جس کا مطلب یہہ تھا کہ جوتہ پہنے ہوئے مسجد میں جانا اور جوتا پہنے ہوئے نماز پڑھنا صرف جایز ہی نہیں ہی بلکہ سنت ہی مگر ہم دیکھتے ہیں کہ لوگوں کو ابھی تشفی نہیں ہوئی اور وہ بدستور اُن لوگوں پر طعنہ کرتے ہیں جو کبھی کبھی جوتہ پہنے ہوئے نماز پڑہ لیتے ہیں اور جوتہ پہنے ہوئے مسجد میں جانے کو تو ایک قیامت جانتے ہیں اس لیئے ہم اُن کی تشفی کے لیئے متعدد روایتیں اہل سنت و جماعت کی معتبر کتابوں سے لکھتے ہیں جس سے بخوبی ثابت ہی کہ جوتہ پہنے مسجد میں جانا اور جوتہ پہنے نماز پڑھنا سنت ہی اور جو شخص اُن لوگوں پر طعنہ کرتا ہی جو جوتہ پہنے نماز پڑہ لیتے ہیں وہ گنہگار ہوتا ہی کیونکہ عادت جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام سے جوتہ پہنے نماز پڑھنا اور مسجد میں جانا ثابت ہی *

ابن عدی اور ابن مردویہ نے حضرت ابوہریرہ سے روایت کی ہی کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جوتہ کو زینت نماز فرمایا ہی اور اُسے پہنکر نماز پڑھنے کی اجازت دی ہی کما روی قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم خذوا زینۃ الصلواۃ قالوا و ما زینۃ الصلواۃ قال البسوا نعالکم فصلوا فیہا عقیلی اور ابوالشیخ اور ابن مردویہ اور ابن عساکر نے حضرت انس سے روایت کی ہی کہ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم فی قول اللہ عز وجل خذوا زینتکم عند کل مسجد ای صلوا فی نعالکم یعنی پیغمبر خدا کے اس قول میں کہ زینت سے ہو مسجد میں جایا کرو یہہ فرمایا ہی کہ جوتہ پہنکر نماز پڑھا کرو ابن مردویہ نے مرفوعاً روایت کی ہی کہ مما اکرم اللہ بہ ہذہ الامۃ لبس نعالہم فی صلواتہم کہ منجملہ اُن باتوں کے جو خدا نے اس امت کی بزرگی کے لیئے دی ہیں جوتہ پہنکر نماز پڑھنا ہی ابو داؤد اور حاکم نے شداد ابن اوس سے یہہ حدیث روایت کی کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خالفوا الیہود فانہم لا یصلون فی خفافہم ولا فی نعالہم کہ مخالفت کرو یہود کی کہ وہ موزہ اور جوتہ پہنکر نماز نہیں پڑھتے اور اور بیہقی اور ابن حبان اور طبرانی نے بھی ایسی ہی روایت کی ہی بخاری نے انس سے روایت کی ہی کہ اُن سے کسی نے پوچھا کہ پیغمبر خدا جوتہ پہنکر نماز پڑھتے تھے اُنہوں نے کہا ہاں اور مسلم اور نسائی اور ترمذی نے بھی ایسی ہی روایت کی ہی *

بعض علما نے ان احادیث سے ثابت کیا ہی کہ جوتہ پہنکر نماز پڑھنے کی عادت معمولی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تھی جیسا کہ فتح المتعال میں لکھا ہی و اما صلواتہ علیہ الصلواۃ والسلام فی نعلیہ فالظاہر انہ کان فی المسجد فان فی الصحیحین وغیرہما عن سعید بن یزید قال سالت انس ابن مالک کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی فی نعلیہ فقال نعم و ظاہرہ ان ہذا کان شانہ و عادۃ المستمرۃ دایما کہ مسجد میں جوتہ پہنکر نماز پڑھنے کی آپ کی مدامی عادت تھی * حنبلی اسی وجہہ سے جوتہ پہنکر نماز پڑھنے کو سنت کہتے ہیں جیسا کہ ردالمحتار میں لکھا ہی کہ واخذ جمع من الحنابلۃ انہ سنۃ *

# مسجد میں جوتا پہنے نماز پڑھنا

یکم جمادی الاول سنه ۱۲۹۰ هجری
سنه ۱۳۰۴ نبوی

مسجد میں جوتا پہنے نماز پڑھنا

بعض لوگ یہہ فرماتے ہیں کہ جو جوتہ پہنکر سڑکوں اور گلی کونچوں میں پھرتے ہیں اُس کو مسجد میں لیجانا اور نماز پڑھنا جایز نہیں ہی وہ جوتہ مسجد میں لیجانا جایز ہی جس کے اوپر ایک اور جوتہ یا موزہ یا کوئی چیز ہو تاکہ جوتہ نجاست سے محفوظ رہے مگر یہہ غلطی ہی جیسا کہ ردالمختار میں لکھا ہی ولو کان یمشی بہا فی الشوارع لان النبي صلی اللہ علیہ وسلم و اصحابہ کانوا یمشون بہا في طرق المدینة ثم یصلون فیہا یعنی اُسي جوتہ کو جسے پہنکر سڑکوں اور راہوں پر چلتے ہیں نماز پڑھنا جایز ہی اسلیئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام مدینہ کي گلیوں میں جوتہ پہنے پھرتے تھے اور اُسي سے نماز پڑھتے تھے *

ابوداود اور ابن حبان اور حاکم اور عبد ابن حمید اور اسحق ابن راہویہ اور ابوالعلی موصلي نے ابی سعید جزري سے روایت کي ہی کہ حضرت نے نماز میں جوتہ اوتار ڈالا تو صحابہ نے بھي اپنے جوتے اوتار دیئے حضرت نے بعد نماز کے صحابہ سے پوچھا کہ جوتے کیوں اوتار ڈالے اُنہوں نے جواب دیا کہ ہم نے آپ کي تقلید کي تب فرمایا کہ مجھے جبرئیل نے خبر دي کہ میرے جوتوں میں نجاست لگي ہوئي ہی اسلیئے میں نے اوتار ڈالے اور یہہ فرمایا کہ تم مسجد میں آنے کے وقت اپنے جوتوں کو دیکھہ لو اگر کچھہ نجاست لگي ہو تو پونچھہ ڈالو اور جوتہ پہنکر نماز پڑھو الفاظ ابوداود کے یہہ ہیں ثم قال اذا جاء احدکم المسجد فلینظر فان رای في نعلیہ قذراً او اذی فلیمسحہ ولیصل فیہا *

اگلوں میں سے بھي بعض خیالي ادب کرنے والے ایسے گذرے ہیں جنہوں نے اس فعل کو مکروہ جانا مگر علما نے اُنکے قول کو رد کیا جیسا کہ علامہ مصري نے فتح المتعال میں لکھا ہی الذي یترجح ہو انہ لاوجہ لکراہتہ الصلوة فیہا لثبوت فعل ذلک من اصحاب الشرع و اما الافضلیة فان ارادبہ اقتداء النبي صلی اللہ علیہ وسلم فنعم والا فہو فعل مباح من الرخص الشرعیة ہذا ہوالذي علیہ المحققون من الفقہاء والمحدثین کہ قول راجح یہہ ہی کہ کوئي وجہہ جوتہ پہنکر نماز پڑھنے میں کراہت کي نہیں ہی اسلیئے کہ اصحاب شرع سے یہہ فعل ثابت ہی باقي رہي افضلیت پس اگر جوتہ پہنکر نماز پڑھنے سے مقصود پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا اقتدا ہی تو بلاشبہہ جوتہ پہنکر نماز پڑھنا افضل ہی ورنہ یہہ فعل مباح ہی منجملہ مباحات شرعیہ کے اور یہي قول منصوص ہی محققین فقہا اور محدثین کا *

لوگ تعجب کرینگے کہ جوتہ میں تو نجاست لگتي رہتي ہی تو نجس چیز کو مسجد میں لیجانا یا اُس سے نماز پڑھنا کیونکر جایز ہوگا مگر اُن کو چاہیئے کہ اپنے ہي محدثین کي روایت کي ہوئي حدیثوں کو دیکھیں اور ہم سے نہ پوچھیں کیونکہ احادیث سے ثابت ہی کہ اگر جوتہ میں کچھہ نجاست بھر جاوے تو رگڑ ڈالنا اور مٹي سے مل دینا ہي اُس کي طہارت ہی جیسا کہ ابوداود نے روایت کي ہی اذا وطی احدکم بخفیہ فطہور ہما التراب اور ابن حبان نے اپني صحیح میں لکھا ہی کہ اذا وطی احدکم بنعلیہ فان التراب لہ طہور ابوداود نے روایت کي ہی کہ ایک عورت نے آنحضرت سے پوچھا کہ ہم جس راہ سے مسجد کو آتے ہیں وہ راہ نجس اور غلیظ رہتي ہی تو جب پاني برسے تو ہم کیا کریں آپ نے فرمایا کہ کیا نجاست کے بعد صاف جگہہ نہیں ملتي اُس نے کہا کہ کیوں نہیں تو آپ نے فرمایا کہ ہذہ بہذہ یعني پس جگہہ صاف پر قدم رکھنا نجس جگہہ کي نجاست دور کرنے کے لیئے کافي ہی *

حافظ ابو زرعہ عراقي شافعي نے بھي ایسا ہي فتوا دیا ہی *

بعض فقہا نے لکھا ہی کہ جو نجاست ایسي ہو کہ جسکا جرم نہ ہو مثل پیشاب و شراب کے اگر وہ جوتہ میں لگ جاوے تو بے دھوئے پاک نہیں ہوتي مگر یہہ اُن کي خیالي طہارت ہی نہ مطابق حدیث کے کیونکہ مٹي سے رگڑ دینا ہي اُسکي پاکي کے لیئے کافي ہی اور یہہ مسئلہ فقہا کا خود امام ابو حنیفہ صاحب اور قاضي ابو یوسف کے فتوی کے خلاف ہی جیسا کہ قاضي ابو علي نسفي نے امام ابوبکر محمد بن قفال سے روایت کي ہی کہ انہ دل اذا اصاب نعلیہ بول اوخمر ثم مشي علی التراب اوالرمل حتی لزق بہ بعض التراب وجف ثم مسحہ بالارض یطہر عند ابي حنیفة وہکذا ذکرہ الفقیہ ابو جعفر عنہ و عن ابی یوسف مثل ذلک الا انہ لم یشترط الجفاف اُنہوں نے فتوی دیا ہی کہ اگر جوتہ میں شراب یا پیشاب لگ جاوے پھر مٹي پر چلے یا ریت پر اور کچھہ مٹي یا ریت جوتہ میں لگ جاوے اور خشک ہوجاوے اور پھروہ پونچھہ ڈالي جاوے تو بس جوتہ پاک ہوگیا امام ابو حنفہ کے نزدیک اور ابو جعفر نے بھي امام ابوحنیفہ سے اس مسئلہ کو منقول کیا ہی اور قاضي ابویوسف نے بھي یہي فتوی دیا ہی مگر اُنہوں نے خشک ہوجانے کي شرط نہیں کي *

بعضے آدمي فاخلع نعلیک کے حوالہ سے جوتہ اُتار نے کو ادب تصور کرتے ہیں اور اگلے لوگوں میں سے بھي بعض نے ایسا شبہہ کیا تھا مگر شکر خدا کا ہی کہ اگلے ہي عالموں نے اُسکي سخافت ظاہر کردي جیساکہ فتح المتعال میں ہی ان امر خلع النعل لموسی لادلالة لہ علی کراہة دخول المسجد متنعلاً و لودل علیہ بالفرض فلا یضرنا لورود ماینسخہ في شریعتنا و من ہہنا ظہر سخافة مافي منیة المصلی *

یہہ سب حدیثیں اور روایتیں جنکو ماننا مقلدین پر فرض ہی کیونکہ اُنہیں کے مقبولہ عالموں نے نہ صرف روایت کي ہیں بلکہ اُس پر فتوی دیا ہی ایک طرف رہینگي اور ہمارے ہندو مسلمان قربہ قربہ ہند کے مسلمان اپني ہي رسم پر چلینگے نہ خدا کي سنینگے نہ رسول کي اس لیئے اُنکا دین اور دین کا ادب خیالي ہی اور رسمي نہ حقیقي ہی اور شرعي *

راقم
مہدیعلي

بمقام علیگڈہ ـــ مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوت میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق اهتمام سے شایع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] ۱۵ جمادي الاول سنہ ۱۲۹۰ هجري سنہ ۱۳۰۴ نبوي [ نمبر ۸

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت موصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک هوکر اس پرچہ کو جاري کیا هی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے هیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور هیں اُن کو اختیار هی کہ اگر چاهیں تو اَوَر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک هوگا اُس کو بهي ساتھہ روپیہ سالانہ دینا هوگا *

یہہ پرچہ هر مهینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین هوگا چهپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني هوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج هونے کے لیئے بهیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بهیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنهي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چهاپے هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نهیں هوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ هی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هیں اور درحقیقت وہ مذهب اسلام کے برخلاف هیں وہ بهي مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۴۸

## مراسلات

### متعلق

## مدرسة العلوم مسلمانان

سلامت
کميٹي مدرسه مسلمانان
سيد احمد خاں صاحب بہادر سي ايس آئي سکرٹري
جامع المناقب خير خواه اسلام و ترقي خواه مسلمانان جناب

آپ نے جو تجويز مدرسة العلوم مسلمانان کے قايم کرنيکي کي هے اُس کو تو کوئي شخص برا نہيں جانتا غالباً سب مسلمان ايسے مدرسه کا هونا ضروري سمجھتے هيں يہاں تک که آپ کے شديد مخالف بهي اُس کي ضرورت کو تسليم کرتے هيں مگر بعض باتيں جو خلاف رسم و رواج اور خلاف مذهب اسلام اُسميں تجويز هوتي هيں اُنکي نسبت لوگ غل مچاتے هيں اور اُن کا غل مچانا بهي درست هے مگر جب آپ کے حواريوں سے ملاقات هوتي هے تو وه کہتے هيں که جو باتيں مخالفين مشهور کرتے هيں وه محض غلط هيں پس بمجبوري ميں آپ سے چند سوالات مفصله ذيل کرتا هوں اس اُميد سے که آپ اُن سوالات کو معه جوابات کے پرچه تہذيب الاخلاق ميں چهاپه کرديں اُسي پرچه کے ذريعه سے ميري نظر سے گذر جاويگا اور اگر آپ ايسا نکرينگے تو يقين هوگا که جو کچهه لوگ کہتے هيں وه سب سچ هے زياده نياز *

راقم
حقيقت طلب

### سوال

کميٹي مدرسے نے يهه تجويز کي هے که آپ کا ايک بت اور اُن لوگوں کي جو قيام مدرسے ميں مدد کرينگے قد آدم يا نصف قد تصويريں مدرسے ميں رکهي جاوينگي ميں نے سنا هے که پہلے تو قد آدم تصويريں رکهني تجويز هوئي تهيں اور اب نصف قد کي رکهني قرار پائي هيں اگر يهه سچ هو تو پورے قد اور نصف قد ميں کيا فرق سمجها هے *

### جواب

جو کچهه آپنے سنا محض غلط هے کميٹي نے نه ميرا بت رکهنا تجويز کيا هے اور نه کسيکي تصويريں قد آدم يا نصف قد مدرسے ميں رکهني تجويز کي هيں *

### سوال

کيا کميٹي نے يهه تجويز کيا هے که مدرسے ميں طالبعلموں کو انگريزي لباس کوٹ پتلون اور انگريزي جوتا پہننا يا کسي قسم کي خاص ٹوپي يا لال ٹوپي يا کيمبرج کا چغه پہنانا تجويز کيا هے *

### جواب

محض غلط هے کميٹي نے اسباب ميں کچهه بهي تجويز نہيں کيا *

### سوال

جو طالب علم مدرسے ميں رهينگے اُن کو چهري کانٹے سے انگريزوں کي طرح ميز پر کهانا هوگا اور گردن مروڑي مرغي اُن کو کهلائي جائيگي يا نہيں *

### جواب

افسوس هے که يهه آپ کا سوال في الجمله اخلاق کے برخلاف هے مگر جواب يهه هے که کميٹي نے طالب علموں کو چهري کانٹے سے کهانا اور ميز پر کهانا تجويز نہيں کيا يهه سب باتيں محض غلط هيں اور چونکه کميٹي ميں تمام ممبر مسلمان هيں اور وه سب مرغي کو گردن مروڑ کرمار ڈالنا حرام سمجهتے هيں پس وه طالب علموں کو گردن مروڑي مرغي هرگز نہيں کهلانے کے *

### سوال

مذهبي کتابيں کونسي پڑهائي جاوينگي کيا نئے احمديه مذهب کي جو قريب ارتداد هے کتابيں تصنيف هوکر پڑهائي جاوينگي *

### جواب

جبکه آپ ان اُمور کو خود مجهسے استفسار فرماتے هيں تو آپ کو ايسي کنايه آميز باتيں لکهني هرگز مناسب نه تهيں اور نه مقتضائے اخلاق تها مگر چونکه آپ نے بحيثيت سکرٹري مجهسے يهه باتيں استفسار کي هيں اس ليئے بمجبوري جواب ديتا هوں جناب من مذهبي کتابيں سنيوں کو وهي پڑهائي جاوينگي جو هميشه سے سني پڑهتے آتے هيں اور شيعوں کو وه پڑهائي جاوينگي جو هميشه سے شيعه پڑهتے آئے هيں احمديه مذهب کي (اگر آپ کے نزديک کوئي ايسا مذهب قايم هوا هے ) کوئي کتاب نہيں پڑهائي جاويگي *

## سوال

مدرسةالعلوم میں جو قایم هونا تجویز هوتا هی زبان انگریزي پڑهائي جاویگي یا نهیں اور انگریزي علوم بهي پڑهائے جاوینگے یا نهیں اگر پڑهائے جاوینگے تو انگریزي زبان اور انگریزي علوم کا پڑهانا گناه اور معصیت هی یا نهیں اور اُس کے پڑهنے سے طالب علموں کے دلوں میں ارتداد اور برگشتگي اسلام سے پیدا هوگي یا نهیں اور اُن کي عادت میں انگریزیت سما جاویگي اور ول اور گڈامي بولنے لگینگے یا نهیں *

## جواب

سبحان الله کیا عمدة الفاظ آپکے سوال کے هیں کمیٹي میں اب تک صرف ایک تجویز تعلیم پیش هوئي هی جس کي نسبت اب تک تصفیه کامل نهیں هوا مگر اکثر ممبروں نے پسند کیا هی اُس سے معلوم هوتا هی که مدرسه میں انگریزي زبان اور انگریزي علوم اُن طالب علموں کو جو اُسے پڑهنا چاهینگے پڑهائے جاوینگے کمیٹي میں کبهي اس بات کا فیصله نهیں هوا که انگریزي زبان اور انگریزي علوم کا پڑهانا گناه هی یا نهیں اس سبب سے میں اس کا جواب نهیں دے سکتا اور اس بات کا حال بهي پیشتر سے میں نهیں بتا سکتا که طالب علموں کے دلوں میں اُس تعلیم سے ارتداد اور برگشتگي اسلام سے پیدا هوگي اور اُن میں انگریزیت سما جاویگي اور ول و گڈامي بولنے لگینگے یا نهیں یهه بات تجربه سے معلوم هو سکتي هی *

## سوال

رافضیوں کو خلاف دین سمجها جاتا هی یا نهیں اور اُن کے مذهب کي کتابیں پڑهانا گناه هی یا نهیں اور مدرسه میں شیعه مذهب کي تعلیم هوگي یا نهیں *

## جواب

کمیٹي نے شیعه مذهب کي تعلیم بذریعه شیعه ممبروں کے تجویز کي هی اور جو که شیعه مذهب کے مسلمانوں نے بهي چنده دیا هی اُس کي آمدني سے شیعه مذهب کے مسلمانوں کي مذهبي تعلیم هوگي اور شیعه مذهب کے ممبر اُس کا اهتمام کرینگے سني ممبروں سے کچهه تعلق نهوگا اور شیعه ممبر اپنے مذهب کو خلاف دین و اسلام نهیں سمجهتے اور نه شیعه مذهب کي کتابیں پڑهانا گناه جانتے هیں * والسلام

راقـــــم
سید احمد
سکرټري کمیٹي خزنةالبضاعة

## خط جناب مولوي علي بخش خان صاحب بهادر

بنام

## مولوي سید مهدي علي صاحب

سیدنا و مولانا — تسلیم * * میں ایک اپنے دل کي بات بعد مدت ظاهر کرکے مشوره چاهتا هوں وه یهه هی که مدرسةالعلوم کے باب میں انواع و اقسام کي رائیں میري نظر سے گذرتي جاتي هیں مگر میںنے اپني راے اس وقت تک اس خاص امر میں نهیں ظاهر کي هی اب که سید محمود صاحب کي راے میںنے دیکهي تو وه شبهه کسي قدر رفع هوا که غالباً هماري مذهبي کتابوں میں اصلاح کي نه ٹهریگي اور دینیات میں شاید دست اندازي هوکر ملت نیچریه کي تعلیم نهوگي چونکه میں اس قدر امر میں سید احمد خاں صاحب سے مخالف نهیں هوں که هماري قوم کو علوم جدیده کي تحصیل ضرور هی اور تعلیم موجوده غیر کافي هی صدرا میبذي شرح چغمیني وغیره کتب معقولات سے اب کام نهیں چلتا هی لهذا اگر کوئي مدرسه ایسا قایم هو که اُس میں علوم جدیده انگریزي سے ترجمه هوکر پڑهائے جاویں تو همدردي قومي کا پورا نتیجه نکلیگا مگر پهر بهي تحصیل فقه و حدیث و تفسیر میں هرگز خلل نه آنے پائیگا مگر چند امور ابهي میرے جي میں کهٹکتے هیں جس سے میں خود بهي چنده دینے سے باز رها هوں اور اپنے احباب سے بهي فرمایش کرنے سے معذور رها تها اگر آپ محض محبت کي نظر سے سچ سچ اصلي حالات سے میري خاطر جمع کردیں تو خوب هو اور وجهه زیاده تر شبهه کي یهه هوئي که وه هي شبهات شاه رکن‌الدین صاحب نے سید احمد خاں صاحب سے پوچهے تهے اُنهوں نے یهه جواب دیا که کمیٹي کي راے پر منحصر هی اس سے سبکو اور بهي شبهه بڑه گیا که اگر خدا نخواسته کمیٹي نے وهي راے دي جسکو هم لوگ خلال انداز دین سمجهتے هیں تو ایسے مدرسه میں روپیه خراب کرنا معصیت هی هاں سید محمود صاحب کي تقریر سے میرا جي خوش هوا اور وه کسیقدر پابند دینیات کے بهي معلوم هوتے هیں کیونکه میںنے سنا هی که لندن میں نماز عید پڑهي اور روزے بهي رکهے اور سواے ایک لفظ سنفي کے اُنکي تقریر میں سختي بهي کم دیکهنے میں آئي گو اُنکي راے کسي قدر مخالف اهل اسلام هو مگر وه دوسري بات هی مدرسه کے باب میں راے اچهي لکهي هی سید صاحب آپ یهه سمجهے هونگے که میں سید احمد خاں صاحب کا هربات میں مخالف هوں هرگز نهیں میرے نزدیک اُمور دنیوي میں جسقدر ترویج علوم جدیده میں وه ساعي هوتے هیں بظاهر مجهکو اچها معلوم هوتا هی

هاں ابتدا میں جو وضع طالب علموں کي اور اصلاح کتب ديني کي اُن کي راے میں ديکھي تهي تو مجهکو بڑا خطره پيدا هوا تها اپتو کچهه دوسرا ڈهنگ سيد محمود ڈالا چاهتے هیں جس سے اُميد هی که دستاندازي عقايد اسلام و کتب مذهبي میں نهوگي اب میں اپنے شبهات بيان کرکے آپ سے راے لينا چاهتا هوں جلد جواب ديجيئے ( جو شبهات که جناب مولانا صاحب نے لکھے هیں بجنسه ذيل خط میں بطور سوال و جواب کے تحرير هونگے ) مجهکو اسوقت بلکه مدت سے سخت افسوس هی که هماري قوم میں سيد احمد خاں صاحب ايک شخص لايق اور نامور اور معزز اور ذي عقل پيدا هوئے اور ترقي قومي پر آماده هونا اُن کا اراده ظاهر کيا گيا مگر اپني خود رائي سے مذهبي دستاندازي و انقلاب هیں ايسا اُن کي طبيعت میں جم گيا که اصلي غرض فوت هوگئي اور تمام قوم کو اُن سے نفرت پيدا هوگئي هی مجهکو بهي جسقدر مخالفت هی اُنکے خيالات مذهبي سے هی نه اُنکي ذات خاص يا تعليم علوم جديده سے والله علی مانقول شهيد والسلام *

راقم نامه سياه

علي بخش عفي عنه

چند روز هوئے که مولوي سيد مهديعلي صاحب نے يهه خط ميرے پاس بهيجاتها که میں اُن شبهات کا جواب دوں جوکه همارے قديم دوست مخدوم جناب مولوي علي بخش خاں صاحب بهادر کي اس تحرير سے بڑے همدردي و محبت و صداقت پائي جاتي هی اس ليئے میں اولاً اُن کے شبهات کا جواب لکهتا هوں اور اُس کے بعد کچهه اَور بهي اُن کي خدمت عالي میں عرض کرنے کي اجازت چاهتا هوں *

## شبهه اول

اس مدرسه کے واسطے لاکهوں روپيه چاهيئے جسکي اُميد نهیں هی پهر اگر اسقدر سرمايه جمع نهوا تو همارا روپيه کيا هوگا *

## جواب

اگر مسلمان متوجهه هونگے اور کوشش کرينگے تو جسقدر روپيه درکار هی اُسکا جمع هوجانا کچهه مشکل نهیں هی علاوه اس کے يهه مدرسه کچهه همارے هي زمانه کے لوگوں کے ليئے نهیں قايم هوتا بلکه تمام نسلوں کے ليئے جو آينده آنے والي هیں قايم هوتا هی اگر هم اپني زندگي میں اس کام کو پورا نکر پاویں همارے بعد کوئي اور بنده خدا کهڑا هوجاويگا جو پورا کريگا اسيطرح کوشش چلي جاويگي جب تک يهه کام پورا هو — علاوه اس کے جو تدبير که اس کے قيام کي کي گئي وه ايسي سوچ سمجهه کر کي گئي جس سے بظاهر ممکن نهیں هی که يهه مدرسه قايم نهو — جسقدر روپيه اب چنده هوگيا هی اور قريب لاکهه روپيه کے اُسکو قبول کرو اور يهه بهي فرض کرو که آينده چنده نهوگا تو بهي اُس کي آمدني سے سرمايه بڑهتا جاويگا اور چند سال میں وه سرمايه اسقدر هو جاويگا که قيام مدرسه کے ليئے مکتفي هوگا البته يهه بات ضرور هوگي که اگر چنده آينده بند هوجاوے تو ديرکر مدرسه قايم هوگا اور اگر چنده هوتا گيا اور مسلمانوں نے مدد کي تو بهت جلد اسکا قيام ممکن هی پس يهه خيال کرنا که مدرسه قايم نهوگا صحيح نهیں هی کيونکه موجوده حالت میں بهي کسي نه کسي دن ضرور قايم هوگا پس اگر بالفرض اسوقت روپيه کافي جمع نهو تو جسقدر روپيه آپ دينگے وه بطور سرمايه رهيگا اور اُسکي آمدني سے وه سرمايه اور آپ کا ثواب بڑهتا جاويگا جهاں تک که وه سرمايه کافي مقدار تک پهونچ جاويگا — شايد بعض صاحبوں کو يهه خيالات شيخ چلي کے سے خيالات معلوم هوں ليکن اگر شايسته ملکوں کے حالات پر خيال کرو تو بهت سي اس قسم کي مثاليں پاؤ گے اور دنيا میں بهي اس قسم کي بهت سي مثاليں موجود هیں رهي تاخير يهه ايک مجبوري کي بات هی جسکا علاج بجز اس کے که هم سب مسلمان دل سے اس کام پر متوجهه هوں اور اُن لغو بحثوں کو جنکو مدرسة العلوم سے کچهه تعلق نهیں هی چهوڑ ديں اور کچهه چاره نهیں *

## شبهه دوم

واقع ميں بعد جمع هونے چنده اور قيام مدرسه کے تهذيب الاخلاق کے خيالات کي تعليم تو نهونے لگيگي کميٹي ايک هي جلسه ميں سب کچهه کر دکهانے پر تو آماده نهو جاويگي *

## جواب

در حقيقت جب آپ سا شخص ايسے شبهات پيش کرتا هے تو نهايت افسوس هوتا هے خود آپ هي خيال کريں که تهذيب الاخلاق کے خيالات کو مدرسة العلوم مسلمانان کي تعليم سے کيا تعلق هے کميٹي کي نسبت جو آپ ايسا خيال فرماتے هيں کيسا افسوس آتا هے قبول کيجيئے که ميں نالايق ايک ممبر بد مذهب کميٹي کا سهي اور مولوي سيد مهدي علي صاحب بهي مشتبهه صحيح مگر آپ کو مولوي محمد سميع الله خان صاحب کے علم و فضل و تقوي و دينداري ميں اور مولوي محمد اسمعيل صاحب کے علم و کمال و اتقا و دينداري ميں اور مولوي حيدر حسين صاحب اور مولوي فريد الدين احمد صاحب و مولوي امانت الله صاحب وغيره ممبران کي نيک بختي اور دينداري ميں کيا شبهه هے جو آپ فرماتے هيں که ايسا تو نهو که کميٹي ايک هي جلسه ميں سب کچهه کر دکهائے يهه بات آپ سے متين آدمي کے کهنے کے لايق نهيں هے معهذا اگر آپ کو درحقيقت ايسا شبهه هے تو اسکا علاج يهه هے که آپ خود هي کميٹي کے ممبر هوجيئے اور اَور لوگوں کو بهي جو آپکي راے ميں ٹهيک و درست هوں اور جن پر آپکو بهي کچهه شبهه نهو ممبروں ميں داخل کرائيئے تاکه اکثر آپکي راے کي تائيد کرنے والے هوجاويں هر بات ميں غلبه اُسي راے کو رهے جسکو آپکي راے کے لوگ پسند کريں اور اس صورت ميں مخالف پارٹي ( اگر آپکي راے ميں کوئي مخالف پارٹي هو ) نهايت هي کم زور هوجاويگي پس درحقيقت ايسا کرنا قومي بهلائي و همدردي هے اور کسي مضمون کے لکهدينے اور رساله کے جواب دينے سے بهت زياده مفيد و موثر هے اس سچي بات کے سننے کے بعد مجهے اُميد هے که آپ بهي کميٹي کا ممبر هونا قبول فرماوينگے اور جو خرابياں کميٹي ميں هوں اُنکي درستي پر دل سے متوجهه هونگے همارے دل کي صفائي اور خاص قومي بهلائي کي نيت اور اپني راے پر عدم اصرار تو صاف اسي بات سے ثابت هے که جو لوگ اپنے تئيں همارا مخالف بتاتے هيں اُنهي کي هم منت کرتے هيں اُنهي سے التجا کرتے هيں که براے خدا آپ بهي کميٹي کے ممبر هوجيئے اور اپني عمده راے سے جو خرابياں کميٹي ميں هوں اُنکي اصلاح کيجيئے باقي رها تهذيب الاخلاق اُسکي نسبت جو کچهه آپنے لکها هے اُس کي بابت اگرچه اسوقت لکهنے کا موقع نهيں هے مگر پهر بهي اخير کو ميں کچهه لکهونگا اس ليئے که ميں خيال کرتا هوں که آپنے بنظر تعمق اُس معامله پر غور نهيں کيا هے *

## شبهه سوم

پوشاک و لباس و اکل و شرب وضع طلباے مسلمين کا بدلا جاويگا يا نهيں اور کس قسم کا هوگا *

## جواب

پوشاک و لباس اکل و شرب وضع کا بدلا جانا کميٹي نے تجويز نهيں کيا اور نه بدلا جانا کوئي امر

ضروري ولابدي هى جو لوگ حقيقت تعليم پر نهايت غور كرچكے هيں هاں أنكي راے ميں يهه بات هى كه ايک سي وضع پر طالب علموں كو ركهنا أنكي تربيت أنكے اخلاق أنكي باهمي دوستي پر بهت موثر هى اور شايد بعض نقراء كے خانوادوں نے بهي اسي لحاظ سے خاص ايک قسم كا نشان و لباس اپنے گروه كے ليئے تجويز كيا هى پس اگر ممبران كميٹي اس دقيق نكته پر غور كرينگے اور سب طالب علموں كي ايک سي وضع ركهني مناسب سمجهينگے تو كچهه قواعد مقرر كرينگے اور پهر حال جو تبدل و تجويز هو وه وهي هوگي جسكو تمام مسلمان ممبر يا اكثر پسند و تجويز كرينگے پس كيا عمده بات هو كه آپ بهي أس كميٹي كے ممبر هوں اور جو بات قرار پاوے وه اپ كي راے سے قرار پاوے پس اگر اب بهي آپ ممبر هونا قبول نفرماويں تو بجز مسلمانوں كي بدبختي كے اور كيا تصور كيا جاوے *

## شبهه چهارم

اگر خاص درجه تعليم كتب ديني كے واسطے روپيه ديا جاوے تو وه اس شرط خاص كے ساتهه منظور هوكر تعميل شرط هوگي يا نهيں *

## جواب

ضرور اسي شرط پر منظور هوگا اور أسي كام ميں خرچ كيا جاويگا *

## شبهه پنجم

علماء مسلمين واسطے تعليم كے كس قسم كے لوگ منتخب كيئے جائينگے وه هي مشرقي تعليم يافته جنكي ترهيں سے تہذيب الاخلاق بهرا هوا هى يا كسي دوسري قسم كے *

## جواب

علماء مسلمين كو مسلمانوں كي جماعت منتخب كريگي جس جماعت ميں انشاء الله تعالى آپ بهي داخل هونگے تہذيب الاخلاق ميں گو أنكي ترهيں هي كيوں نهوتي هو اسليئے كه اڈيٹر تہذيب الاخلاق پر أن مسلمان عالموں كا منتخب كرنا منحصر نهيں هى *

## شبهه ششم

اس مدرسه كے قايم هونے ميں كتني مدت دركار هى *

## جواب

اسكي خبر خدا كو هى وهي غيب كا حال جاننے والا هى مگر بظاهر حال يهه معلوم هوتا هى كه اگرآپ بهي معين هوجاويں اور أور مسلمان بهي دل سے مدد كريں تو بهت جلد قايم هوجاويگا ورنه بلاشبهه دير هوگي مگر اتنا يقين جان ليجيئے كه انشاالله تعالى اب يهه مدرسه كسيكے روكے روكتا نهيں افسوس هى كه هماري يهه خواهش تهي كه اس مدرسه كي بنا خاص مسلمانوں كے نام پر بلا امداد دوسري قوم كي تاريخ كي كتابوں ميں بطور يادگار كے رهے مگر خدا نے ايسا نهيں چاها اور دوسرے ملک سے همكو مدد مانگني پڑي جو تدبير كه لندن ميں سب كميٹي قايم كرنے اور چنده جاري كرنے كي كي گئي هى اگر وه پوري هوگئي تو آپ ديكهينگے كه كيا هوا اور اگر بالفرض وه بهي نچلي تو هماري موجوده حالت سے بهي ايک نه ايک دن مدرسه قايم هوگا اور جو لوگ شريک نهيں هوتے أن كو اپني مخالفت پر نهايت افسوس هوگا *

## شبهه هفتم

كب تک انتظار كركے اپنے روپيه كي واپسي اهل اسلام كوسكينگے يا كبهي واپس نهوگا برسوں تک يهي كها جاويگا كه صبر كرو انتظار ديكهو *

## جواب

جو مال كه خدا كے نام وقف كيا جاتا هى وه كسيكي ملكيت نهيں رهتا پس صدقه كي واپسي كا خيال نا مناسب هى البته يهه ديكهنا چاهيئے كه جو روپيه آپ نے ديا وه نيک كام كر رها هى يا نهيں اور وه نيک كام دو هونگے يا تو أس روپيه كي آمدني سے علم پڑهايا جاتا

هوگا یا اُس کی آمدنی سے اصل سرمایہ بڑھ رہا هوگا اور یہہ دونو کام حالا و مالا نہایت ثواب عظیم کے هیں جو مال وقف کرنے اور صدقہ دینے سے مقصود هیں *

## شبهه هشتم

جو مدارس بالفعل جاری هیں اُنپر بحالت کم جمع هونے چندہ کے اور چهوٹا اسکول جاری هونے کے کیا ترجیح مدرسة العلوم کو هوگی *

## جواب

آپ نے ملاحظہ فرمایا هوگا کہ ممبروں کی یہہ رائے نہیں هی کہ چهوٹا سا اسکول تهوڑے سے روپیہ سے جاری کیا جاوے بلکہ در صورت کم جمع هونے روپیہ کے اُس کی آمدنی اصل سرمایہ میں جمع هوتی جاویگی تاکہ مقدار مطلوبہ حاصل هو جاوے *

جناب عالی اب ایک عرض میری بهی سنئیے کہ اگر ان جوابوں سے آپ کی تشفی خاطر هوگئی هو تو براے خدا آپ بهی کمیٹی کی ممبری قبول کیجیئے اور همارے مدد و معاون هوجیئے اور هماری صفائی اور صدق نیت پر رحم کیجیئے کہ کس طرح هماری یہہ خواهش هی کہ جو لوگ هماری خاص رایوں کے مخالف هیں اُنهی کے هاتهہ هم سب کام ڈالتے اور اُنهی کی راے پر چلنا چاهتے هیں پس اب هم پر کچهہ الزام نہیں هی اگر کچهہ الزام هو تو اُنهی پر هی جو اس کام کا لینا قبول نہیں کرتے هیں *

شاہ رکن الدین صاحب نے بلاشبہہ مجهے خط لکها تها مگر جب میں یہہ بات دیکهتا هوں کہ لوگ میری ذاتی باتوں کو کمیٹی کی طرف اور مدرسة العلوم کی طرف دیدہ و دانستہ اتهاماً یا غلطی سے منسوب کرتے هیں تو میں شاہ رکن الدین صاحب کو بجز اس کے کہ هربات مدرسہ کی کمیٹی کی راے پر منحصر هی اور کیا جواب دے سکتا تها اگر مجهسے سوال کرنے والے یہہ سمجهیں کہ یہہ ایک شخص کی یا ایک ممبر کی راے هی تو مجهے اپنی راے ظاهر کرنے میں نہ کبهی پہلے عذر هوا اور نہ آیندہ هوگا *

اب میں آپ سے کچهہ اور بهی عرض کیا چاهتا هوں اس امید سے کہ جس متانت اور صاف دلی سے آپنے مولوی مهدیعلی صاحب کو یہہ خط لکها هی اُسی متانت اور صاف دلی سے اس تحریر پر بهی توجهہ فرماوینگے آپ مجهکو مذهبی سخت الفاظ سے یاد کرتے هیں اور ملت نیچریہ میری طرف منسوب فرماتے هیں اور مذهب کا انقلاب دینے والا قرار دیتے هیں اور اسی سبب سے مجهہ سے نفرت رکهتے هیں میں ان باتوں سے کچهہ ناراض نہیں هوں کیونکہ میں سمجهتا هوں کہ آپنے اس مطلب پر غور نہیں فرمایا هی *

آپ کو یہہ الفاظ فرمانے اُس وقت مناسب تهے جب کہ میری کوئی تحریر یا تقریر اسلام کے برخلاف دیکهی هوتی یا اسلام پر میںنے اعتراضات وارد کیئے هوتے حالانکہ جب میری تمام تحریر و تقریر کا منشاء اور مآل یہہ هی کہ جو اعتراض معترضوں نے اور مخالف مذهب والوں نے اسلام پر کیئے هیں وہ در حقیقت اسلام پر وارد نہیں هوتے تو ایسی حالت میں میں حامی اسلام هوا یا ملحد و مرتد *

فرض کرو کہ میری تمام تحریر غلط سہی مگر میں اپنی اُس تحریر سے جب بریت اسلام کی معترضین کے اعتراضوں سے اپنی دانست میں ثابت کرتا هوں تو آپ کو ایسے الفاظ ایک مسلمان حامی اسلام کی نسبت کہنے کیونکر زیبا هیں هاں البتہ یہہ آپ فرما سکتے هیں کہ غلط اصول پر جواب دیا هی جواب دینے میں غلطی کی هی مگر اُس مجیب کو مرتد و دهریہ و نیچرل است کیونکر فرما سکتے هیں *

مثلاً کوئی شخص ایک نہایت خوبصورت کی نسبت یہہ کہتا هی کہ وہ کالا تل جو اُس کے چہرہ پر هی اُس سے وہ چہرا نہایت بد صورت هوگیا هی اب دو شخص اُس برائی کے رفع کرنے کو موجود هوئے هیں ایک شخص نے یہہ ثابت کرنا چاها کہ اُس خوبصورت چہرہ پر کالا تل هی هی نہیں اور دوسرے شخص نے اس بات کو تو تسلیم کیا کہ تل تو هی مگر یہہ بات ثابت کرنی چاهی کہ اُس تل سے اُس کے حسن کو اور زیادہ خوبی اور چہرہ کو نہایت هی خوبصورتی هوگئی هی پس اب ان دونوں میں سے کس شخص کو آپ اُس خوبصورت چہرہ کا دشمن اور بد خواہ قرار دینگے غالباً دونوں شخصوں کو اُس معترض نے جو عیب لگایا هی اُس کو رفع کرنے والا سمجهینگے پس یہی حال میرا اور میرے مخالفوں کا مذهب اسلام کی نسبت هی *

میری یہہ راے هی کہ علوم جدیدہ هندوستان میں اور تمام اسلامی ملکوں میں روز بروز پهیلتے جاوینگے اگر کوئی هزار تدبیریں اُن کے روکنے کی کرے رک نہیں سکتے اور یہہ بهی میں اپنی راے میں ( خواہ وہ غلط هو یا صحیح ) یقینی سمجهتا هوں کہ جب وہ علوم بخوبی پهیل جاوینگے تو تمام مذاهب کے اور نیز مذهب اسلام کے سرسبز و شاداب پودے جل کر برباد هو جاوینگے اُن علوم کے سامنے صرف اُسی مذهب کا پودہ سرسبز و شاداب رهیگا جس نے

بخوبی اُن علوم کا مقابلہ کیا ہوگا اور یا تو اُن علوم کے مسایل مخالف اسلام کو ڈھا دیا ہوگا یا خود اسلام کے مسایل کو اُن علوم کے مطابق کر دکھایا ہوگا *

یہہ بات کچھہ نئی نہیں ہی جب مسلمانوں میں فلسفہ یونانی نے رواج پایا تو اُس وقت بھی علماے اسلام کو یہی کرنا پڑا کہ یا حکمت یونان کے مسئلہ کو جو مخالف اسلام تھا باطل کیا یا مسایل اسلام کو مطابق حکمت یونان کر دکھایا اور ایسا کرنے میں رکیک رکیک اور ضعیف ضعیف تاویلوں کے بھی مرتکب ہوئے جیسیکہ شاہ عبدالعزیز صاحب نے کل فی فلک یسبحون کی تفسیر میں کی ہی و قس علی ھذا *

میں یہہ سمجھا ہوں ( خواہ میری سمجھہ غلط ہو یا صحیح ) کہ وہی زمانہ بلکہ اُس سے بھی زیادہ مشکل اب آ گیا ہی اور میں فرض سمجھتا ہوں کہ جو لوگ لکھے پڑھے ہیں ( میں اپنے تئیں لکھے پڑھوں میں نہیں سمجھتا ) وہ حال کے علوم جدیدہ کا مقابلہ کریں اور اسلام کی حمایت میں کھڑے ہوں اور مثل علماء سابق کے یا تو مسایل حکمت جدید کو باطل کردیں یا مسائل اسلام کو اُن سے مطابق کردیں کہ اس زمانہ میں صرف یہی صورت حمایت اور حفاظت اسلام کی ہی *

ان خیالات کے باعث میں مذہب اسلام کے مسایل سے بحث کرتا ہوں اور جو مسئلہ حکمت جدید کا میری راے میں تردید کے قابل نہیں ہی تو مذہب اسلام کے مسئلہ کو تطبیق دیتا ہوں اب فرض کرو کہ میں نے اُس تطبیق میں بسبب اپنی جہالت و بے علمی کے غلطی کی ہو مگر ایسا شخص جو بتمامہ حمایت اسلام میں مصروف ہو اُن الفاظ کا مستحق ہی جو آپ سا متین آدمی ( جس سے قوم کو فخر کرنا چاہیئے اور قوم کو اُس سے بہبودی کی اُمید کرنا چاہیئے ) ارشاد فرماتا ہی *

آپ خیال فرمائیئے کہ میری راے میں یہہ مسئلہ حکمت جدید کا کہ " تمام کواکب کرات معلق ہیں فضاے بسیط میں " ایسا مستحکم ہی کہ اُس کی تردید کسی طرح نہیں ہوسکتی فرض کرو کہ میرا ایسا یقین کرنا فی نفسہ غلط ہو مگر مجھے یقین ہی اب میں صرف بنظر حمایت اسلام یہہ ثابت کرنا چاہتا ہوں کہ قران مجید سے بھی آسمان مجسم محیط اطراف عالم کا ہونا ثابت نہیں فرض کرو کہ میرا یہہ قول ہی فی نفسہ درست نہو مگر جس منشاء سے میں نے یہہ مسئلہ بیان کیا ہی میں مثبت قران و مصدق و حامی اسلام ہوں یا نیچرل است و مرتد — اگر آپ کو خدا نے زیادہ علم دیا ہی اور آپ اُس مسئلہ حکمت جدید کی تردید کرکر آسمان محیط عالم کو ثابت کریں اور قران مجید کی تصدیق فرماویں تو میرے اور آپ کے منشاء میں کچھہ فرق نہوگا پس کسطرح ہم ایک دوسرے پر الفاظ سخت مذہبی کا اطلاق کرسکتے ہیں *

یا میری سمجھہ میں کسی وجود خارجی غیر محسوس کا مخفی للانسان ہونا محالات سے ہی — میں اس مسئلہ کا حل اسطرح پر کرتا ہوں کہ قران مجید سے بھی اُس کا وجود خارج من الانسان ہونا ثابت نہیں پس اس میری تحریر کا منشاء گو وہ غلط ہو حمایت و تصدیق قران مجید ہی یا برخلاف اُس کے *

یا میری راے میں مخالفین کی وجوہات نسبت برائی غلامی کے ایسی ہیں جو رفع نہیں ہوسکتیں میں کہتا ہوں کہ اسلام نے بھی اِس برائی کو مٹا دیا ہی پس یہہ کہنا حمایت اسلام پر مبنی ہی یا اُس کی مخالفت پر *

میں نے دیکھا ہی کہ شیعوں کا اعتراض جو حدیث قرطاس کے معاملہ میں حضرت عمر پر ہی بعض لوگوں نے اُس حدیث کو تسلیم کرکر اُس کا جواب دیا ہی اور بعضوں نے اُس حدیث ہی سے انکار کیا ہی پس کیا اُن میں سے کوئی مخالف حضرت عمر کا قرار پاسکتا ہی *

پس اب آپ ان سب باتوں پر خیال فرماکر تہذیب‌الاخلاق کی نسبت اور میری نسبت جو راے چاہیں قایم کرلیں مگر اتنا ضرور یاد رکھیں کہ بہت جلد زمانہ آنے والا ہی جو لوگ سمجھینگے کہ میری کتاب خطبات احمدیہ اور میرا تہذیب‌الاخلاق مسلمانوں کے لیئے کیسی رحمت تھا *

بہرحال یہہ قصہ تو ہوچکا اور ہوتا ہی رہیگا آپ جو چاہیں مجھکو اور میرے تہذیب‌الاخلاق کو فرماویں مگر مدرسۃالعلوم کی کمیٹی میں شریک ہوجیئے اور اللہ فی اللہ مسلمانوں کی بھلائی پر کوشش فرمائیئے آپ کے سبب سے مسلمانوں کو بہت فائدہ ہوگا اور کمیٹی میں بھی آپ عمدہ تجویزیں بتلاسکینگے پس تمام خیالات کو دور کیجیئے اور دین دنیا کی خوبی حاصل فرمائیئے زیادہ بجز تسلیم کے اور کیا عرض کروں — والسلام *

راقم
سید احمد

## THE MAHOMMEDAN ANGLO-ORIENTAL COLLEGE FUND COMMITTEE.

The Secretary to the above Committee has drawn out a Circular in order to raise subscriptions in England for the benefit of the Mahommedan Anglo-Oriental College, and has requested his friends in England to form a Committee having

The Right Honourable Lord Lawrence, G. C. B. G. C. S. I., as President, and the following Noblemen and Gentlemen as Members.

The Marquis of Salisbury.
The Earl of Derby.
The Right Honourable Lord Stanley of Alderly.
Sir Bartle Frere, G. C. S. I.
Sir Charles Trevelyan, K. C. S. I.
Sir Lawrence Peel.
Sir Robert Montgomery, K. C. S. I.
Edward Thomas, Esquire, F. R. S., Secretary.

The Secretary has also written personally to Lord Lawrence, Lord Stanley of Alderly, Sir Bartle Frere, Sir Charles Trevelyan, Sir Robert Montgomery, Edward Thomas, Esquire, and others, and thus it is hoped that the scheme will prove advantageous to the cause, and there can be no doubt that if a Committee is formed in England for the purpose it will do immense good.

His Grace the Duke of Argyll, Secretary of State for India, has been duly informed by the Secretary to the Committee of this step.

The Circular above alluded to is as follows :—

### CIRCULAR.

FROM THE MAHAMMEDAN ANGLO-ORIENTAL COLLEGE FUND COMMITTEE.

Registered under Act XXI, 1860.

BENARES, N. W. P., INDIA.

Ever since the fall of the Mogul Empire in India, the Musalmans have steadily been losing ground, not only in wealth and influence, but also in education. For some years after the advent of the English rule, they continued to study Oriental Sciences and literature—chiefly Arabic and Persian—and often held the highest offices open to the natives of India under the rule of the late East India Company. Of late, however, the English language having become an indispensable requirement for any office under the English Government, the Musalmans have most remarkably

نمبر ۱۳۹

## چندہ مدرسة العلوم مسلمانان

سکرتري کميتي خزنة البضاعة نے انگلستان ميں بهي مدرسة العلوم مسلمانان کے ليئے چندہ جمع کرنے کو ايک سرکيولر روانه کيا هى اور اپنے دوستوں سے جو انگلستان ميں هيں اس بات کي درخواست کي هى که وهاں بهي چندہ جمع کرنے کے ليئے ايک کميتي بنائي جاوے اور يهه بهي درخواست کي هى که رايت آنريبل لارڈ لارنس جي . سي . بي . جي . سي . ايس . آئي اُس کميتي کے پريزيڈنٹ —

اور

مار کوئيس آف سالس بري
ارل آف ڈربي
لارڈ اسٹينلي آف ايڈلرلي
سر بارٹل فرير جي سي ايس آئي
سر چارلس ٹريويلين کے سي ايس آئي
سر لارنس پيل
سر رابرٹ منٹگمري کے سي ايس آئي اُس کميتي کے ممبر
اور ايڈورڈ ٹامس صاحب ايف آر ايس اُس کميتي کے سکرتري هوں *

سيد احمد خاں نے اس درخواست کي منظوري کے ليئے جناب لارڈ لارنس اور لارڈ اسٹينلي اور سر بارٹر فرير اور سر چارلس ٹريويلين اور سر رابرٹ منٹگمري اور ايڈورڈ ٹامس صاحب کو بطور نج کے چهٹيات لکهي هيں اُميد هى که يهه تدبير کارگر هوگي اور اگر لندن ميں مذکورہ بالا امراء نے کميتي کا بنانا منظور کرليا تو مدرسة العلوم مسلمانان کے چندہ کو بهت بڑي مدد مليگي سيد احمد خاں سکرتري نے اپني اس تدبير سے حضور عالي هزگريس ڈيوک آف آرگائل وزير اعظم هندوستان کو بهي اطلاع دي هى *

جو سرکيولر که سيد احمد خاں نے لندن روانه کيا هى وہ يهه هى *

### سرکيولر

از طرف مجلس خزنة البضاعة لتاسيس مدرسة العلوم المسلمين

---

جسکي رجسٹري بموجب ايکٹ ۲۱ سنه ۱۸۶۰ع کے هوچکي هى

---

مقام بنارس واقع اضلاع شمال و مغرب هندوستان

جب سے سلطنت مغليه کا هندوستان ميں زوال هوا اُسوقت سے مسلمانوں کي صرف دولت اور اختيار هي کو تنزل نهيں هوا بلکه اُن کي تعليم ميں بهي بهت کچهه تنزل هوگيا هى — هندوستان ميں انگريزي سلطنت کے شروع هونے کے بعد کچهه عرصه تک مسلمان مشرقي علوم اور

مشرقی علم ادب خصوصاً فارسی و عربی پڑھتے رہے اور ایسٹ انڈیا کمپنی کی عملداری میں جو اعلی سے اعلی عہدے ہندوستانیوں کو ملنے ممکن تھے اُن پر مسلمان ممتاز ہوتے تھے لیکن بالفعل جب سے انگریزی زبان کا جاننا گورنمنٹ کی ملازمت کے لیئے ایک امر ضروری ہو گیا ہی تب سے سرکاری عہدہ داروں کی فہرست میں مسلمانوں کی تعداد بہت کم ہوگئی ہی — بعض اضلاع میں مسلمان عہدہ داروں کی تعداد بمقابلہ ہندوؤں کے اسقدر کم ہی کہ فی صدی تین مسلمان ہیں اور یہہ بات ہندوستان کے لیئے پولیٹکل اور سوشیئل دونوں طرح پر نہایت بڑی خرابی کی سمجھی جاتی ہی — نہایت افسوس ہی کہ افلاس اور جرایم جو جہالت کے ضروری نتیجے ہیں مسلمانوں میں بڑہ گئے ہیں اور یہہ خیال کیا جاتا ہی کہ وہ سب خرابیاں جس میں آج کل مسلمان مبتلا ہیں صرف عمدہ تعلیم ہی سے دور ہو سکتی ہیں *

جو سلسلہ تعلیم کا گورنمنٹ نے اس ملک کے لوگوں کے سخت تعصبات کے سبب سے بمجبوری اختیار کیا ہی گو کہ وہ نہایت فیاضی کے اصول پر مبنی ہی جس میں کسی کی طرفداری نہیں ہی تو بھی مسلمانوں کی خانگی اور سوشیئل ضرورتوں کے لیئے کافی نہیں ہی — مشرقی زبان اور مشرقی علم ادب کی کافی ترقی کا نہونا — اعلی درجہ کے علوم کی تعلیم کا صرف انگریزی زبان کے ذریعہ سے ہونا — ایک ہی سی تعلیم کا تمام لوگوں کے لیئے مقرر ہونا — یہہ سب ایسے اسباب ہیں جن کے باعث سرکاری سلسلہ تعلیم سے مسلمانوں کی (جو اپنی زبان اور اپنے علم ادب کو پسند کرتے ہیں اور اُن کی تبدیلی پر راغب نہیں ہوتے) تمام ضرورتیں رفع نہیں ہوتیں — مسلمان طالبعلموں کی تعداد اب تک گورنمنٹ کالجوں اور اسکولوں میں نہایت کم ہی اور گو گورنمنٹ ہند نے بصلاح و مشورہ اپنے ماتحت کی گورنمنٹوں کے اُن موانع کے دفعیہ کی بھی کوشش کی ہی جن کے باعث سے مسلمان اپنے لڑکوں کو سرکاری مدرسوں میں تعلیم کے لیئے نہیں بھیجتے تاہم نہایت مناسب معلوم ہوتا ہی کہ خود مسلمانوں کو اس امر میں کوشش کرنی چاہیئے — چند نہایت لایق اور معزز مسلمانوں نے متفق ہوکر اکسفورڈ اور کیمبرج کے قاعدہ کے موافق ایک عمدہ مدرسۃ العلوم کے قایم کرنے کی تجویز کی ہی اور یہہ تجویز کیا ہی کہ تعلیم کے ساتھہ طالب علم مدرسہ میں رہیں اور اس لیئے چند قاعدے بھی † بنائے ہیں — جو طریقہ زندگی کا بالفعل ہندوستان میں ہی وہ کسی قسم کی عمدہ تحصیل علم کے لیئے مناسب نہیں ہی اور یہہ خیال کیا جاتا ہی کہ مدرسہ میں رہنے کا قاعدہ اُس بڑے نقصان کا علاج ہوگا — جس قدر کہ انگلستان

† اس سے اشارہ اُن قاعدوں کی نسبت ہی جو ۱۰ فروری سنہ ۱۸۷۳ ع کے اجلاس میں سید محمود کی طرف سے پیش ہوئے تھے —

fallen off from the list of the Government appointments. In some provinces, the number of Musalman officials, as compared with the Hindus, is actually so low as three per cent—a circumstance regarded as a great political and social evil for India. Poverty and crime—the inevitable results of the want of education—have also most deplorably increased among the Mahammedans, and it is supposed that nothing but education can remedy the evils from which they are now suffering.

The system of education, which the Government of the country is obliged to adopt owing to the strong religious prejudices of the people, though founded upon liberal and impartial principles, is not suited to the domestic and social requirements of the Musalman community. The want of sufficient encouragement to Oriental languages and Literature, teaching high science only through the English language, and the attempt to make one kind of education suit all classes of people, make the Government system of public instruction unfit to satisfy the want of the Musalmans, who are very fond of their own languages and literature and can never be induced to exchange them for any other. The attendance of Mahammedan children in Government Colleges and schools has consequently been very small, and although the Government of India, in conjunction with the provincial Governments, has, of late, attempted to remedy the causes which keep Mahammedan parents from sending their children to Government educational institutions, it appears most desirable that the Musalmans themselves should take an active step in the matter. Some of the intelligent and leading members of the community have accordingly joined to found a good College after the system of Oxford and Cambridge, combining instruction with residence under a certain discipline. The mode of life in India as it now is, is not adapted to any kind of serious study, and the introduction of the system of residence is calculated to remedy this great defect. Residence in College, which is considered so essential at the sister Universities of England, is even more indispensable in India where home influences among the wealthier classes are by no means favorable to learning. The foundation of a College, after the system of Oxford and Cambridge, will inspire altogether a new spirit into the minds of the students,

کي يونيورسٹيوں ميں مدرسہ ميں رهنا ضروري سمجها جاتا هى هندوستان ميں اُس سے بهي بہت زيادہ ضرور هى اس ليئے کہ هندوستان کے دولت مند لوگوں کے گهر کي باتوں کا اثر تعليم کے ليئے نہايت هي مضر هى — اکسفورڈ اور کيمبرج کے قاعدہ کے موافق مدرسۃ العلوم قايم هونے سے طالب علموں کے دلوں ميں ايک نئي روح بهر جاويگي اور اعلى درجہ کے مسلمانوں کو بهي اپني طرف راغب کراليگي — اس تجويز کو گورنمنٹ هند نے بهي بہت پسند کيا هى اور نہايت فياضي سے امداد کرنے کا وعدہ فرمايا هى *

ايک برس کے قريب هوا جب سے چندہ جاري هى اور بہت سا روپيہ لوگوں نے اس چندہ ميں مرحمت فرمايا هى حضور عالي جناب لارڈ نارتهہ بروک صاحب ويسرائے اور نواب گورنر جنرل بهادر هندوستان نے بهي ايک هزار پونڈ يعني دس هزار روپيہ چندہ دينا کيا هى — مسلمان خود اپنے هم مذهبوں يعني مسلمانوں سے اور انگريزوں سے اس چندہ کي درخواست کرتے هيں اور وہ يہہ خيال کرتے هيں کہ انگلستان کے لوگوں پر جو هندوستان کے حاکم اور انسان کے خير خواہ هيں همارا ايک خاص استحقاق هى — هندوستان ميں گورنمنٹ کي رعايا ميں مسلمانوں کي تعداد تين کرور هى بالفعل اُن کي يہہ کوشش هى کہ ايک يونيورسٹي کي بنا ڈاليں جو بعدہ خود ترقي پاکر اپنا اثر تمام هندوستان ميں بذريعہ کالجوں اور اسکولوں کے پهيلادے اور اُن کالجوں اور اسکولوں ميں ايسي تعليم هو جو خاص مسلمانوں کي حالت اور اُس نسبت کے جو مسلمانوں اور انگريزوں ميں هى مناسب هووے *

وہ خاص علوم جنميں تعليم هوگي وہ مغربي علوم هونگے جو علم طبعيات اور علم قواے انساني کہلاتے هيں جنکي اس ملک ميں نہايت ضرورت هى اور جنکے بغير کسي قوم کي اصلي ترقي نہيں هوسکتي اور ان علوم کي تعليم بذريعہ هندوستاني زبان کے هوگي اور اَوْر علوم جو مجوزہ مدرسۃ العلوم ميں سکهائے جاوينگے وہ يہہ هيں انگريزي علم ادب اور قديم زبانيں جنکے ساتهہ مشرقي علم ادب بهي هوگا — اس سلسلہ تعليم سے يہہ اُميد هى کہ مسلمان اپني قومي تعليم بهي پاوينگے اور انگريزي زبان کي طرف بهي زيادہ تر متوجہ هونگے جو کہ سرکار انگريزي کي عملداري ميں هر قسم کي نوکري کے ليئے ايک ضروري شرط قرار دي گئي هى — يہہ لوگ آج تک انگريزي زبان اور انگريزي علوم کو سرکاري نوکري حاصل کرنے کا ذريعہ سمجهتے هيں اور اسي سبب سے دولتمند لوگ جو نوکري کي خواهش نہيں رکهتے سرکاري سلسلہ تعليم سے پرهيز کرتے هيں — مگر بالفعل اکثر معزز مسلمانوں کي يہہ خواهش هوئي هى کہ انگريزي زبان اور انگريزي علم ادب اور مغربي علوم کو لوگ اب اَوْر نظر سے ديکهيں اور انگريزي عملداري ميں اُس کو پيٹ پالنے کا ذريعہ نہ سمجهيں بلکہ روشن ضميري اور فہم و فراست کے ليئے اُنکو حاصل کريں *

اس ميں کچهہ شک نہيں کہ مسلمانوں کي ترقي کے ليئے جو بالفعل کوشش هو رهي هى اُس ميں اگر کاميابي هو تو انگلستان

and cannot fail to attract the higher classes of the Mahammedans. The scheme has met with favour from the Government of India and liberal support and assistance has been promised.

A subscription has been on foot for about a year, and lagre sums have been contributed, His Excellency Lord Northbrook, the Viceroy and Governor-General of India, subscribing not less than £1,000 to the fund. The Musalmans ask either their own co-religionists or the British nation for subscriptions. They think that they have a special claim upon England as the rulers of India and the well-wishers of mankind.

The Musalmans form a population of about thirty millions of British subjects in India and may be said to be an important section of the community. The attempt which they are now making, is to lay the foundation of a University which may, hereafter develope itself, and spread its influence all over India through a system of Colleges and schools imparting education suited specially to the Musalmans and their present relations with the English nation.

The chief subjects of instruction are to be European Sciences,—Pyhsical and Mental—taught through the medium of the Hindustani language, which are much needed in this country and without which no real national progress can be made. The other subjects of study, in the proposed College, are to be English literature and the classical languages combined with Oriental Literature. By such a course, it is expected that the Mahammedans, while keeping up their own national education, will pay greater attention to the English language—now the *sine qua non* of any kind of appointment under the British Government—and reconcile themselves more to the English rule in India. They have hitherto regarded the English language and sciences as at best the means for getting into Government employment, and the wealthier classes have consequently avoided the Government Education. What some of the leading Mahammedans now desire is, that the English language and literature, as well as European Sciences, should be looked upon in quite a different light, that they should not be regarded as merely for getting livelihood under the English rule, but as in themselves real objects of study for the enlightenment and refinement of the mind and intellect.

There is no doubt that, if the present attempt to regenerate the Musalmans meets with success, the

اور هندوستان کے باهم جو پولیٹکل اور سوشیئل رشتے هیں وہ اَور زیادہ مستحکم اور دوستانه هو جاوینگے —— جو عظمت مسلمانوں کو هندوستان میں حاصل تهي اور اُن کے بعد وہ عظمت انگریزي قوم کو حاصل هوئي هی اسلیئے انگریزوں کو رقیب سمجهنے پر مسلمانوں کي طبیعت مایل هوتي هی لیکن نهایت لایق اور معزز مسلمان بخوبي واقف هیں که انگلستان کي شایسته حکومت نے هندوستان کو بڑے بڑے فائدہ بخشے هیں اور یهه لوگ اپنے هم مذهبوں کو جهالت اور ذلت کي حالت سے جو بالفعل اُنکے هي نکال نے کے لیئے ایک ایسا سلسله اصلي اور پخته تعلیم کا بنانا تجویز کر رهے هیں جس سے مسلمانوں کي اینده نسل کے لوگ شایسته باشندے اور گورنمنت کي بهتر رعایا هوں *

مدرسه مجوزہ ایک چهوٹے شهر میں قایم هونے والا هی اور چونکه یهه شهر ایک مقام متوسط میں واقع هی اسلیئے هندوستان کے مسلمان هر ایک حصه هندوستان سے بآساني وهاں پهونچ سکینگے —— تعلیم کے ساتهه مدرسه میں رهنے کا قاعدہ جاري کرنے سے یهه بهي غرض هی که جو طالب علم هندوستان کے دور دراز حصه سے اس مدرسه میں تعلیم کے لیئے آویں اُنکو کچهه دقت نهو *

مسلمانوں نے چندہ فراهم کرنے کے لیئے ایک کمیٹي مقرر کي هی اور خیال کیا جاتا هی که اس مدرسه کي عمارت وغیرہ اور تقرر اسکالرشپ کے لیئے ایک لاکهه پچاس هزار پونڈ درکار هونگے جس کے پندرهویں حصه کے قریب چندہ هوچکا هی اور یهه تجویز هی که جو لوگ اسقدر چندہ دیں جو فلوشپ یا اسکالر شپ یا انعام کے لیئے کافي هو اُنکو اختیار هوگا که اسبات کي هدایت کریں که همارا چندہ اُسي کام میں لگایا جاوے اور یهه بهي تجویز هی که جو لوگ مدرسه کے لیئے سو پونڈ یا اُس سے زیادہ چندہ دیں اُنکي یادگاري کے لیئے خاص تدبیریں کي جاویں *

جو نامورري که انگلستان کو اُسکي دولتمندي اور فیاضي اور سخاوت کے سبب سے حاصل هی اور جو خاص تعلق انگلنڈ کو هندوستان کے ساتهه خدا نے قایم کیا هی اُس کے سبب سے مسلمانوں نے ایسے دور دراز ملک میں اور ایسے لوگوں سے جو بلحاظ قومیت اور مذهب کے بالکل مختلف هیں مدد مانگنے کي جرات کي هی اور اُمید هی که انگلستان کي قوم جو همیشه انسانیت اور انسان کي عام بهلائي کے کاموں میں مدد کرنے کو مستعد رهتي هی ایسے لوگوں کي مدد کرنے سے انکار نکریگي جو اُسکے ساتهه نهایت قریب رشته پولیٹکل کا رکهتے هیں اور جنکو انگریزي رعایا کے بالکل حقوق حاصل هیں مگر بباعث نهونے شایستگي اور تهذیب کے اُن سے فائدہ نهیں اُٹها سکتے † *

دستخط سید احمد خاں بهادر سي ایس آئي
لیف انریري سکرٹري کمیٹي خزنة البضاعة
لتاسیس مدرسة العلوم المسلمین

† واضح هو که جو لوگ لندن میں چندہ دینا چاهیں وہ اپنا چندہ لندن میں مسٹرز هنري ایس کنک اینڈ کو کي کوٹهي مهاجني میں جو کارنهل میں بنمبر ۶۵ واقع هی جمع کرسکتے هیں *

political and social relation between England and India will become firmer and more intimate. The English nation being the successors of the Mahammedans in the supremacy over India, are apt to be regarded more as rivals than as friendly rulers. The leading and most intelligent Musalmans, however, are fully convinced of the great advantages which the enlightened rule of England confers upon India, and, with a view to raise their co-religionists from their present state of ignorance and degradation, have begun to organize a system for imparting genuine and sound education calculated to make the future generations of Mahammedans better citizens and better British subjects.

The College, which it is now proposed to establish is to be situate at a small town which, from its central position is easily accessible from all parts of the Musalman population of India. The system of combining instruction with residence is intended also to facilitate students coming from distant parts of India for receiving education at the institution.

A Committee has been formed by the Mahammedans for the purpose of raising subscriptions. It is expected that the capital required for the proposed College, sufficient to cover the expenses of building &c., and of endowing the institution with scholarships will amount to about £1,50,000, of which about a fifteenth part has already been raised. It is proposed that those who subscribe sums large enough to found a fellowship or Scholarship or a Prize, will have liberty to direct their subscriptions to be so used, and that special means will be adopted to keep the memory of those who contribute £100 or more towards the College fund.

The reputation which England enjoys for its wealth, munificence and charity, as well as the intimate relations in which Providence has placed her with India, encourage the Musalmans to seek for a helping hand, in such a distant region, from people of a different race and creed. It is most sanguinely hoped that the British nation, ever ready to countenance the cause of humanity and good to mankind in general, will not refuse to come forward to assist those who live in such a close political connection with them—possessing all the rights and privileges of British subjects, but barred from enjoying them on account of the want of enlightenment and civilization.

SYUD AHMED KHAN, Bahadur, C. S. I.,
Life Hony. Secy. Mahammedan Anglo-Oriental College Fund Committee.

*P. S.*—Subscriptions in England may be paid to Messrs. Henry S. King and Co., 65 Cornhill, London.

بمقام عليگڈه —— مطبع عليگڈه انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذیب الاخلاق

جلد چهارم ] یکم جمادي الثاني سنه ۱۲۹۰ هجري سنه ۱۳۰۴ نبوي [ نمبر ۹

بسم الله الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تهذیب الاخلاق

جسقدر روپیه بابت اِس پرچه کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول هو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک هوکر اس پرچه کو جاري کیا هی اور ساٹهه روپیه سالانه اس پرچه کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے هیں وہ اس پرچه کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور هیں اُن کو اختیار هی که اگر چاهیں تو اَوْر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک هوگا اُس کو بهي ساٹهه روپیه سالانه دینا هوگا *

یهه پرچه هر مهینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا که تضا ے مضامین هوگا چهپا کریگا خریداروں کو چار روپیه سالانه قیمت پیشگي دیني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه متعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خریدنا چاهیگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دینا هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تهذیب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب و کچهه خط و کتابت کرني منظور هو یا خریداري اِس پرچه کي مد نظر هو یا کوئي مضمون اِس پرچه میں مندرج هونے کے لیئے بهیجنا هو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچهه روپیه بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا هو تو سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بهیجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کیونکه یهه پرچه علیگڈہ میں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسیم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچه میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق هیں چهاپه هوتے هیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نهیں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے یهه هی که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذیب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هیں اور درحقیقت وہ مذهب اسلام کے برخلاف هیں وہ بهي مٹائے جاویں *

امید کی خوشی

مضمون نمبر ۱۵۰

# اُمید کی خوشی

اے آسمان پر بھورے بادلوں میں بجلی کی طرح چمکنے والی دھنک — اے آسمان کے تاروں تمہاری خوشنما چمک — اے بلند پہاڑوں کی آسمان سے باتیں کرنے والی دھوندلی چوٹیوں — اے پہاڑ کے عالیشان درختوں — اے اونچے اونچے ٹیلوں کے دلکش بیل بوٹوں تم بہ نسبت ہمارے پاس کے درختوں اور سرسبز کھیتیوں اور لہراتی ہوئی نہروں کے کیوں زیادہ خوشنما معلوم ہوتے ہو — اس لیئے کہ ہم سے بہت دور ہو اس دوری ہی نے تمکو یہہ خوبصورتی بخشی ہی — اس دوری ہی سے تمہارا نیلارنگ ہماری آنکھہ کو بھایا ہی ' تو ہماری زندگی میں بھی جو چیز بہت دور ہی وہی ہمکو زیادہ خوش کرنے والی ہی *

وہ چیز کیا ہی ' کیا عقل ہی جسکو سب ' سب سے اعلی سمجھتے ہیں کیا وہ ہمکو آیندہ کی خوشی کا یقین دلاسکتی ہی ? ہرگز نہیں ' اُسکا میدان تو نہایت تنگ ہی ' بڑی دوڑ دھوپ کرے تو نیچر تک اُسکی رسائی ہی جو سب کے سامنے ہی *

اُو نورانی چہرہ والے یقین کی ایکلوتی خوبصورت بیٹی ' اُمید ' یہہ خدائی روشنی تیرے ہی ساتھہ ہی ' تو ہی ہماری مصیبت کے وقتوں میں ہمکو تسلی دیتی ہی ' تو ہی ہمارے آڑے وقتوں میں ہماری مدد کرتی ہی ' تیری ہی بدولت نہایت دور دراز خوشیاں ہمکو نہایت ہی پاس نظر آتی ہیں ' تیرے ہی سہارے سے زندگی کی مشکل مشکل گھاٹیاں ہم طی کرتے ہیں ' تیرے ہی سبب سے ہمارے خوابیدہ خیال جاگتے ہیں ' تیری ہی برکت سے خوشی خوشی کے لیئے نام آوری نام آوری کے لیئے بہادری بہادری کے لیئے فیاضی فیاضی کے لیئے محبت محبت کے لیئے نیکی نیکی کے لیئے طیار ہی ' انسان کی تمام خوبیاں اور ساری نیکیاں تیری ہی تابع اور تیری ہی فرماں بردار ہیں *

وہ پہلا گنہگار انسان جب شیطان کے چنگل میں پھنسا اور تمام نیکیوں نے اُسکو چھوڑا اور تمام بدیوں نے اُسکو گھیرا تو صرف تو ہی اُس کے ساتھہ رہی تو ہی نے اُس نا اُمید کو نا اُمید ہونے نہیں دیا تو ہی نے اُس موت میں پھنسے دلکو مرنے نہیں دیا تو ہی نے اُسکو اُس ذلت سے نکالا اور پھر اُسکو اُسی اعلی درجہ پر پہونچایا جہاں کہ فرشتوں نے اُسکو سجدہ کیا تھا *

اُس نیک نبی کو جس نے سیکڑوں برس اپنی قوم کے ہاتھہ سے مصیبت اُٹھائی اور مار پیٹ سہی تیرا ہی خوبصورت چہرہ تسلی دینے والا تھا — وہ پہلا نا خدا جب کہ طوفان کی موجوں میں بہا جاتا تھا اور بجز مایوسی کے اور کچھہ نظر نہیں آتا تھا تو تو ہی اُس طوفان میں اُس کی کشتی کھینے والی اور اُسکا بیڑا پار لگانے والی تھی — تیرے ہی نام سے جودی پہاڑ کی مبارک چوٹی کو عزت ہی — زیتون کی ہری ٹہنی کو جو وفادار کبوتر کی چونچ میں وصل کے پیغام کی طرح پہونچی جو کچھہ برکت ہی تیری ہی بدولت ہی *

اے آسمانوں کی روشنی اور اے نا اُمید دلوں کی تسلی اُمید تیرے ہی شاداب اور سرسبز باغ سے ہر ایک محنت کا پھل ملتا ہی تیرے ہی پاس ہر درد کی دوا ہی — تجھی سے ہر ایک رنج میں آسودگی ہی — عقل کے ویران جنگلوں میں بھٹکتے بھٹکتے تھکا ہوا مسافر تیرے ہی گھنے باغ کے سر سبز درختوں کے سایہ کو ڈھونڈتا ہی وہاں کی ٹھنڈی ہوا خوش الحان جانوروں کے راگ بہتی نہروں کی لہریں اُس کے دلکو راحت دیتی ہیں اُس کے مرے ہوئے خیالات کو پھر زندہ کرتی ہیں — تمام فکریں دل سے دور ہوتی ہیں اور دور دراز زمانہ کی خیالی خوشیاں سب آموجود ہوتی ہیں *

دیکھہ نادان بے بس بچہ گہوارہ میں سوتا ہی اُسکی مصیبت زدہ ماں اپنے دھندے میں لگی ہوئی ہی اور اُس گہوارہ کی ڈوری بھی ہلاتی جاتی ہی — ہاتھہ کام میں اور دل بچے میں ہی اور زبان سے اُسکو یوں لوری دیتی ہی — سورہ میرے بچے سورہ — اے اپنے باپ کی صورت اور میرے دلکی ٹھنڈک سورہ — اے میرے دلکی کونپل سورہ — بڑہ اور پھول پھل — تجھہ پر کبھی خزاں نہ آنے پاوے — تیری ٹہنی میں کوئی خار کبھی نہ پھوٹے — کوئی کٹھن گھڑی تجھکو نہ آوے کوئی مصیبت جو تیرے ماں باپ نے بھگتی تو ندیکھے — سورہ میرے بچے سورہ — میری آنکھوں کے نور اور میرے دلکے سرور میرے بچے سورہ تیرا مکھڑا چاند سے بھی زیادہ روشن ہوگا تیری خصلت تیرے باپ سے بھی اچھی ہوگی تیری شہرت تیری لیاقت تیری محبت جو تو ہم سے کریگا آخرکار ہمارے دلکو تسلی دینگی تیری ہنسی ہمارے اندھیرے گھر کا اُجالا ہوگی تیری پیاری پیاری باتیں ہمارے غم کو دور کرینگی تیری آواز ہمارے لیئے خوش آیند راگنیاں ہونگی — سورہ میرے بچے سورہ اے ہماری اُمیدوں کے پودے سورہ — بولو جب اس دنیا میں ہم تم سے جدا ہوجاوینگے تو تم کیا کروگے — تم ہماری بیجان لاش پاس کھڑے ہوگے تم پوچھوگے اور ہم کچھہ نہ بولینگے تم روؤگے اور ہم کچھہ رحم نکرینگے — اے میرے پیارے رونے والے تم ہمارے ڈھیر پر آکر ہماری روح کو خوش کروگے — آہ ہم نہونگے اور تم ہماری یادگاری میں آنسو بہاؤگے — اپنی ماں کا محبت بھرا چہرا اپنے باپ کی نورانی صورت یاد کروگے — آہ ہمکو بھی رنج ہی کہ اُسوقت ہماری محبت یاد کرکر تم رنجیدہ ہوگے — سورہ میرے بچے سورہ — سورہ میرے بالے سورہ *

یہہ اُمید کی خوشیاں ماں کو اُسوقت تھیں جبکہ بچہ غوں غاں بھی نہیں کرسکتا تھا مگر جب وہ ذرا اور بڑا ہوا اور معصوم ہنسی سے اپنی ماں کے دل کو شاد کرنے لگا اور اماں اماں کہنا سیکھا اُس کی پیاری آواز ادھورے لفظوں میں اُس کی ماں کے کان میں پہونچنے لگی آنسؤں سے اپنی ماں کی آتش محبت کو بھڑکانے کے قابل ہوا پھر مکتب سے اُسکو سروکار پڑا رات کو اپنی ماں کے سامنے دن کا پڑھا ہوا سبق غمزدہ دل سے سنانے لگا — اور جبکہ وہ تاروں کی چھاؤں میں اوٹھکر ہاتھہ منہہ دھوکر اپنے ماں باپ کے ساتھہ صبح کی نماز میں کھڑا ہونے لگا — اور اپنے بے گناہ دل بے گناہ زبان بے ریا خیال سے خدا کا نام پکارنے لگا تو امید کی خوشیاں اَوْر کسقدر زیادہ ہوگئیں اُس کے ماں باپ اُس معصوم سینہ سے سچی ہمدردی دیکھہکر کتنے خوش ہوتے ہیں اُو ہماری پیاری امید توہی ہی جو مہد سے لحد تک ہمارے ساتھہ رہتی ہی *

دیکھو وہ بڈھا آنکھوں سے اندھا اپنے گھر میں بیٹھا روتا ہی اُسکا پیارا بیٹا بھیڑوں کے ریوڑ میں سے غایب ہوگیا ہی وہ اُس کو ڈھونڈتا ہی پر وہ نہیں ملتا مایوس ہی پر اُمید نہیں توڑتی — پھر پھرا دانتوں پیٹا کرتا دیکھتا ہی پر ملنے سے نا اُمید نہیں فاقوں سے خشک ہی غم سے زار نزار ہی روتے روتے آنکھیں سفید ہوگئی ہیں کوئی خوشی اُس کے ساتھہ نہیں ہی مگر صرف ایک اُمید ہی جسنے اُسکو وصل کی اُمید میں زندہ اور اُس خیال میں خوش رکھا ہی *

دیکھہ وہ بیگناہ قیدی اندھیرے کنوئیں میں سات تہہ خانوں میں بند ہی اُسکا سورج کا سا چمکنے والا چہرہ زرد ہی بے یار و دیار غیر قوم غیر مذہب کے لوگوں کے ہاتھہ میں قید ہی بڈھے باپ کا غم اُس کی روح کو صدمہ پہونچاتا ہی عزیز بھائی کی جدائی اُسکے دل کو غمگین رکھتی ہی قید خانہ کی مصیبت اُس کی تنہائی اُس گھر کا اندھیرا اور اُس پر اپنی بیگناہی کا خیال اُسکو نہایت ہی رنجیدہ رکھتا ہی اُسوقت کوئی اُسکا ساتھی نہیں ہی مگر اے ہمیشہ زندہ رہنے والی اُمید تجھی میں اُس کی خوشی ہی *

وہ دلاور سپاہی لڑائی کے میدان میں کھڑا ہی کوچ پر کوچ کرتے کرتے تھک گیا ہی ہزاروں خطرے درپیش ہیں مگر سب میں تقویت تجھی سے ہی — لڑائی کے میدان میں جبکہ بہادروں کی صفیں کی صفیں چپ چاپ کھڑی ہوتی ہیں اور لڑائی کا میدان ایک سن سان کا عالم ہوتا ہی دلوں میں عجیب قسم کی خوف ملی ہوئی جرأت ہوتی ہی — اور جبکہ لڑائی کا وقت آتا ہی اور لڑائی کے بگل کی آواز بہادر سپاہی کے کان میں پہونچتی ہی اور وہ آنکھہ اُٹھاکر نہایت بہادری سے بالکل بےخوف ہوکر لڑائی کے میدان کو دیکھتا ہی — اور جبکہ بجلی سی چمکنی والی تلواریں اور سنگینیں اُسکی نظر کے سامنے ہوتی ہیں اور بادل کیسی کڑکنے والی اور آتشیں پہاڑ کیسی آگ برسانے والی توپوں کی آواز سنتا ہی — اور جبکہ اپنے ساتھی کو خون میں لتھڑا ہوا زمین پر پڑا ہوا دیکھتا ہی تو اے بہادروں کی قوت بازو اور اے بہادری کی ماں تیرے ہی سبب سے فتحمندی کا خیال اُنکے دلوں کو تقویت دیتا ہی اُنکا کان نقارہ میں سے تیرے ہی نغمہ کی آواز سنتا ہی *

وہ قومی بھلائی کا پیاسا اپنی قوم کی بھلائی کی فکر کرتا ہی دن رات اپنے دل کو جلاتا ہی ہر وقت بھلائی کی تدبیریں ڈھونڈتا ہی اُنکی تلاش میں دور دراز کا سفر اختیار کرتا ہی یگانوں بیگانوں سے ملتا ہی ہر ایک کی بول چال میں اپنا مطلب ڈھونڈتا ہی مشکل کے وقت ایک بڑی مایوسی سے مدد مانگتا ہی جنکی بھلائی چاہتا ہے اُنہیں کو دشمن پاتا ہی شہری وحشی بتاتے ہیں دوست آشنا دیوانہ کہتے ہیں — عالم فاضل کفر کے فتووں کا ڈر دکھاتے ہیں بھائی بند عزیز اقارب سب سمجھاتے ہیں اور پھر یہہ شعر پڑھکر چپ ہو رہتے ہیں —

وہ بھلا کس کی بات مانے ہیں
بھائی سید تو کچھہ دیوانے ہیں

ساتھی ساتھہ دیتے ہیں مگر ہاں ہاں کرکر محنت اور دلسوزی سے دور رہکر — بہت سی ہمدردی کرتے ہیں پر کرتھی کٹھلے سے الگ کرکر — دل ہر وقت بیقرار ہی کسیکو اپنا سا نہیں پاتا کسی پر دل نہیں ٹھہرتا مگر اے بیقرار دلوں کی راحت اور اے شکستہ خاطروں کی تقویت ' تو ہی ہودم ہمارے ساتھہ ہی تو ہی ہمارے دل کی تسلی ہی توہی ہماری کٹھن منزلوں کی ساتھی ہی تیری ہی تقویت سے ہم اپنی منزل مقصود تک پہونچینگے تیرے ہی سبب کوہر مراد کو پاوینگے اُو ہمارے دل کی عزیز اور ہمارے پیارے مہدی کی پیاری "اُمید" تو ہمیشہ ہماری دل کی تسلی رہ *

ای ہمیشہ زندہ رہنے والی اُمید جب کہ زندگی کا چراغ ٹم ٹماتا ہی اور دنیاوی حیات کا آفتاب لب بام ہوتا ہی ہاتھہ پاؤں میں گرمی نہیں رہتی رنگ فق ہوجاتا ہی مونہہ پر مردنی چھاتی ہی ہوا ہوا میں پانی پانی میں مٹی مٹی میں ملنے کو ہوتی ہی تو تیرے ہی سہارے سے وہ کٹھن گھڑی آسان ہوتی ہی *

اُس وقت اُس زرد چہرے اور آہستہ آہستہ ہلتے ہوئے ہونٹوں اور بے خیال بند ہوتی ہوئی آنکھوں اور غفلت کے دریا میں ڈوبتے ہوئے دل کو تیری یادگاری ہوتی ہی تیرا نورانی چہرہ دکھائی دیتا ہی تیری صدا کان میں آتی ہی اور ایک نئی روح اور تازہ خوشی حاصل

هوتي هى اور ايک نئي لازوال زندگي کي جسميں ايک هميشه رهنے والي خوشي هوگي اُميد هوتي هى *

يهه تكليف كا وقت تيرے سبب سے همارے ليئے موسم بهار كي آمد آمد كا زمانه هوجاتا هى اُس لازوال آنے والي خوشي كي اُميد تمام دنياوي رنجوں اور جسماني تكليفوں كو بهلا ديتي هى اور غم كي شام كو خوشي كي صبح سے بدل ديتي هى گو كه موت هردم جتاتي هى كه مرنا بهت خوفناک چيز هى *

او هماري آنكهوں سے چهپي هوئي دوسري دنيا جسميں همكو هميشه رهنا هى ' جهاں سورج كي كرن اور زمانه كي لهر بهي نهيں پهنچتي تيري راه تين چيزوں سے طى هوتي هى ايمان كے توشه اور اُميد كے هادي اور موت كي سواري سے مگر ان سب ميں جسكو سب سے زياده قوت هى وه ايمان كي خوبصورت بيٹي هى جسكا پيارا نام 'اُميد' هى *

لوگ كهتے هيں كه بے يقينوں كو موت كي نڅون گهڙي ميں كچهه اُميد نهيں هوتي مگر ميں ديكهتا هوں كه تيري بادشاهت وهاں بهي هى — قيامت پر يقين نه كرنے والا سمجهتا هى كه تمام زندگي كي تكليفوں كا اب خاتمه هى اور پهر كسي تكليف كے هونے كي توقع نهيں هى وه اپني اُس بے تكليف آنے والے زمانه كي اُميد ميں نهايت بردباري سے اور رنجوں كے زمانه كے اخير هونے كي خوشي ميں نهايت بشاشت سے يهه شعر پڑهتا هوا جان ديتا هى *

بقدر هر سكون راحت بود بنگر تفاوت را
دويدن رفتن استادن نشستن خفتن و مردن

راقـــــم
سيد احمد

نمبر ١٥١

## عربي مدرسه ديوبند
## اور
## مسلمانوں كا جهوٹا دعوى دينداري

مولوي رفيع الدين صاحب مهتمم مدرسه عربي ديوبند نے اس مدرسه كي رپورٹ سالانه بابت سنه ١٢٨٩ هجري همارے پاس بهيجي هى جس كے ديكهنے سے همكو نهايت هي رنج هوتا هى اور مسلمانوں اور مسلمانوں كي حالت پر كسقدر افسوس آتا هى اب هم اُس رپورٹ پر متعدد طرح پر نظر ڈالتے هيں *

اول بلحاظ مسلمانوں كے جوش مذهبي كے — هم سمجهتے تهے كه جو مدرسه هم قايم كرنا چاهتے هيں اور جسميں علوم انگريزي اور ديگر علوم دنياوي بشمول علوم ديني پڑهائے جاوينگے اُس پر جو پكے مسلمان يا متعصب ديندار يا متقشف وهابي اعتراض كرتے هيں اور اُسكو كرسٹاني مدرسه ٹهراتے هيں اور اس سبب سے لوگوں كو اُس ميں چنده دينے سے منع كرتے هيں تو عربي مدرسه ديوبند ميں جسميں بجز مسلماني كے اور كچهه نهيں هى اور جس ميں وهي پرانے علوم پڑهائے جاتے هيں جنكو مسلمان چاهتے هيں بڑے بڑے مسلمانوں نے ضرور مدد كي هوگي مگر رپورٹ كے ديكهنے سے همكو نهايت مايوسي هوئي بڑے سے بڑا چنده فهرست ميں آٹهه روپيه پانچ آنه ماهواري كا هى اور اُس كے بعد پانچ روپيه ماهواري كا اُس كے بعد چارروپيه ماهواري كا اور اُس كے بعد تين روپيه ماهواري كا اور يهه چاروں قسم كے چندے غير وصولي هيں بعضوں پر دو دو برس اور بعضوں پر ايک ايک برس كا باقي هى اُس كے بعد بهت تهوڑے چندے دو روپيه اور ايک روپيه ماهواري كے هيں اور اُس كے بعد تو پهر روپيه دو روپيه تين روپيه اٹهه انه چار آنه سال پر نوبت پهونچ گئي اور وه بهي بآسايش وصول نهيں هوتا بمجبوري مهتمم نے تجويز كي هى كه چنده اُوگاهنے كے ليئے ايک آدمي نوكر ركها جاوے — پس يهه كارروائي همارے ليئے قطعي ثبوت اس بات كا هى كه جو لوگ اپنے تئيں مقدس اور متقي اور پكا مسلمان ظاهر كركر مدرسة العلوم مسلمانان ميں شريک نهونے كي وجهه اپني دينداري ظاهر كرتے هيں صرف سخن ساخته اور حيله نامشروع هى ورنه كيا وجهه هى كه اُن لوگوں نے مدرسه عربي ديوبند ميں جس ميں بجز مسلماني كے اور كچهه نهيں هى كيوں مدد نهيں كي حقيقت ميں مسلمانوں پر نهايت افسوس هى كه ايسے مدرسه ميں بهي جيسا كه ديوبند كا عربي مدرسه هى اور جس ميں جناب مولوي محمد قاسم صاحب سا فرشته سيرت شخص نگراں هى اور مولوي محمد يعقوب صاحب سا شخص مدرس هى كچهه مدد نكريں — ديكهو اس كا سبب صرف يهي هى كه هماري قوم كي تعليم و تربيت اچهي نهيں هى — جس طرح كه هم مجوزه مدرسة العلوم ميں تعليم و تربيت دينا چاهتے هيں اگر هماري قوم نے اُسطرح پر تعليم پائي هوتي تو تم ديكهتے كه اس مذهبي مدرسه ديوبند ميں كسطرح روپيه كي مدد پهونچتي اور كسطرح يهي مذهبي مدرسه جو اب ايسا غريب هى جس كا حال ديكهه كر اور مسلمانوں كے مذهبي مدرسه كا نام سنكر رونا آتا هى كسقدر رونق اور ترقي پر هوتا — پس جو لوگ همارے مجوزه مدرسة العلوم كے برخلاف جوش مذهبي ظاهر كرتے هيں درحقيقت سچائي سے نهيں هى بلكه صرف ايک غلط حيله مخالفت كا هى *

دوم بلحاظ استقلال مدرسه كے — تمام رپورٹ پر غور كرنے سے معلوم هوتا هى كه يهه مدرسه خود اپنے پر يا مسلمانوں كي همدردي

پر قايم نہيں هي بلکه صرف ايک شخص کي ذات پر اس کا مدار هي مولوي محمد قاسم صاحب درحقيقت نہايت بزرگ و نہايت نيک مادر زاد ولي هيں تمام ضلع سہارنپور اور ميرٹھه و مظفر نگر ميں لوگ اُن کو مصداق اس حديث کا که علماء اُمتي کانبياء بني اسرائيل سمجھتے هيں اور اُن کے سبب سے يهه چندہ هوتا هي ورنه ايک مسلمان ايک ٹکا بهي نديتا *

دوسرا بڑا سبب مولوي محمد يعقوب صاحب کا هي جو مدرس اول اس مدرسه کے هيں اور اُنهوں نے صرف پچتيس روپيه ماهواري مدرسه سے لينا قبول کيا هي اور قناعت و زهد سے اس قدر قليل ميں اوقات بسر کرتے هيں اگر وہ نہوں تو کيا دوسرا کوئي شخص اس قليل مشاهرہ پر اُن علوم کے پڑهانے کو مليگا جو اُس ميں پڑهائے جاتے هيں — پس يهه مدرسه صرف اِن دو بزرگوں کي دعا پر قايم هي جس دن يهه دونوں بزرگ خدا کے گهر يا خدا کے پاس تشريف ليجاوينگے اُسي دن مدرسه کا خاتمه هي *

کيا افسوس هي مسلمانوں کي عقلوں پر که ديوبند ميں بلاضرورت مسجد بناتے هيں اور هزاروں روپيه خرچ هوتا جاتا هي اور اس زندہ خانه خدا کا خيال نہيں کرتے اگر مسجد نه بناتے اور اُس روپيه سے اس مدرسه کے ليئے مستقل آمدني کي جائداد پيدا کرليتے تو کيسا کچهه مسلماني کو فائدہ هوتا اگرچه مسلمانوں کي نيک ذاتي سے يقين تها که چند هي سال ميں وہ جائداد متوليوں کے صرف ميں آجاتي *

اس واقعه سے يهه بات ثابت هوتي هي که مسلمان جو يهه دعوی کرتے هيں که هم خالصاً لله کوئي کام کرتے هيں يهه محض غلط هي بلکه هر شخص اپني خواهش نفساني يا رسمي خوشي ميں مبتلا هي مسجد کے بننے کے ليئے روپيه دينے سے اس ليئے خوشي هوتي هي که لوگ دهنيے اور جولاهے سقے اور بهٹيارے جو سنتے هيں اُس کو نہايت ديندار اور نيک کام کرنے والا سمجهتے هيں اور يهه اپنے دل ميں خوش اور مغرور هوتے هيں اور اگر عقل هوگي تو غالباً سمجهتے هونگے که جس کام کے ليئے سيد احمد روپيه مانگتا هي حقيقت ميں وہ تو اس زمانه ميں مسجد بنوانے سے بهي زيادہ ثواب کا کام هي مگر جو که اُس ميں روپيه دينے سے عام لوگ ايسا نيک اور ثواب کار نہيں سمجهنے کے اور نه عوام ميں ايسي نيکنامي کا شهرہ هوگا جيسے مسجد بنانے ميں اسليئے اُس ميں روپيه نديننگے هزاروں حيله کرينگے که مياں اُس ميں تو انگريزي پڑهائي جاويگي الحاد سکهايا جاويگا حالانکه خود اُنکا دل جانتا هي که جو کچهه وہ کہتے هيں غلط هي اور مسلمانوں کے حق ميں وهي بهتر هي جو سيد احمد کہتا هي *

سوم بلحاظ نتايج ديني و دنيوي کے جنکے حاصل هونے کي اس مدرسه سے توقع کي جاوے — اس مضمون پر کچهه لکهنے سے پہلے کچهه حال طالب علموں کا اور بعد امتحان سالانه جو انعام تقسيم هوا کچهه اُسکا حال لکهنا مناسب هوگا — معلوم هوتا هي که اس مدرسے ميں ايکسو پينتاليس طالب علم هيں جنميں سے تراسي خاص ديوبند کے رهنے والے هيں اور باسٹهه بيرونجات کے هيں اُن ميں سے سات طالب علم تو ايسے هيں جو اپنے پاس سے روٹي کهاتے هيں اور پچپن وہ هيں جو ديوبند کے رهنے والوں سے يا مدرسے سے روٹي پاتے هيں کسيکو کچهه کپڑا اور جاڑے ميں رضائي بهي ملتي هي *

تقسيم انعام کي کيفيت رپورٹ ميں يهه لکهي هي که "صورت تقسيم انعام يوں تجويز هوئي که طلبه مکتب قران ميں جو اعلی دو حافظ اور ادنی دو لڑکے کل چار مستحق انعام هوئے اُن کے ليئے ڈيڑه روپيه تجويز هوا اور طلبه فارسي ادنی جو سات تهے اُن کے گيارہ انعام کے ليئے ايک روپيه چهه آنه تجويز کيا که تخميناً هر انعام کے موازي دو آنه هوئے اور فارسي کے طلبه اعلی کو جو چهه تهے سات انعام ملے بحساب في انعام پانچ آنه کل دو روپيه تين آنه مقرر هوئے اور عربي ميں ادنی درجه کے چوبيس طالب علموں کو تريپن انعام ملے بحساب في انعام پانچ آنه اُن کا کل روپيه سولهه روپے نو آنه هوئے اور اوسط کے گيارہ طلباء کو اکيس انعام اُن کو في انعام سات آنه تخمين کيئے کل نو روپيه تين آنه هوئے اور طلبه اعلی عربي کے اُنيس قابل انعام هوئے اور چهياسٹهه انعام اُنهوں نے پائے في کتاب چودہ آنه تخمين کيئے تو کل روپيه اُن کا ستاون روپيه بارہ آنه هوا" *

اول تو هم مسلمانوں کي اِس حالت پر افسوس کرتے هيں که اُنکي قوم کا مسلماني مدرسه اور ايسي خراب اور محتاج حالت ميں هي کہاں هيں بڑے بڑے دينداري کا دعوی کرنے والے اور کيوں مذهب اسلام کے مدرسے کو ايسي حالت ميں ڈال رکها هي مگر پهر هم نہايت مضبوطي اور استقلال سے کہتے هيں که يهه خراب حالت مسلمانوں کي هميشه ايسي هي رهيگي اور اُن کي کسي بات کو خواہ ديني هو يا دنياوي کبهي ترقي نہيں هونے کي اور کبهي ذلت کي حالت سے نہيں نکلنے کے جب تک که اُس طرح پر اُن کي تعليم و تربيت نهو جسکي بنياد هم نے ڈالي هي ديکهه لو تمهارے هي ملک ميں ايک تربيت يافته قوم يعني پادريوں کے مذهبي مدرسے هيں اُن کي تائيد بهي نہايت غريب آدمي اور بيوہ عورتيں زيادہ تر کرتي هيں اور خود انصاف کرو که اُن دونوں ميں کيا فرق هي اس کا سبب صرف يهي هي که اُس قوم ميں تعليم و تربيت عمدہ هي اُن کے سب کام اچهے هيں هماري قوم ميں تعليم و تربيت نہايت خراب هي گو تعليم تو

براے نام هو الا تربيت كا تو نام بهي نهيں اور اسي سبب سے همارے سب كام كيا ديني اور كيا دنيوي سب خراب اور برباد و ضايع هيں *

پهر هم پوچهتے هيں كه جن طالب علموں نے ايسي خراب حالت محتاجي اور خواري اور ذلت ميں تعليم پائي هى أن سے همكو اپني قومي ترقي كي كيا توقع هى كيا أن ميں عالي خيالات اور جرات اور فياضي اور قومي همدردي پيدا هوسكتي هى كيا أن ميں سے خود غرضي كي بو جو ترقي قومي اور همدردي كي كلي منافي هى جاسكتي هى كيا ايسي حالت سے ايسے لوگ پيدا هوسكتے هيں جو قومي ترقي كے ليئے بمنزله آله كے هوں اور كيا ايسي حالت سے لوگوں كو عموماً تحصيل علوم كي طرف رغبت دلائي جاسكتي هى يهه وه حالت هى جس سے هر شخص پناه مانگتا هى پهر كون هى جو أس ميں مبتلا هونے كي خواهش كرے — جو شخص أن طالب علموں كو روٹي ديتے هيں أنهي سے أنهي كے ايمان سے دريافت كرو كه وه لوگ أن طالب علموں كي كيا عزت سمجهتے هيں جسطرح اور چار فقيروں كو جو دروازه پر آكر روٹي مانگتے هيں اور وه لوگ أن كو ايك ٹكڑا روٹي كا توڑ كر دے ديتے هيں أسي طرح أن طالب علموں كو بهي روٹي پكڑا ديتے هيں پس جن لوگوں نے ايسي حالت ميں تربيت پائي هو أن كے تمام وه اندروني قوى جنسے قومي ترقي اور قومي عزت كو ترقي هوتي هى نيست ونابود هوجاتے هيں — تربيت يافته ملكوں ميں بهي غريب محتاج آدميوں كي تعليم كي تدبيريں كي جاتي هيں مگر وه لوگ ايسے عمده طور پر وه تدبيريں كرتے هيں جنسے اس قسم كي ذلتيں پيدا نهيں هوتيں اور وه قومي همدردي كي قوت معدوم نهيں هونے پاتي پس هماري قوم ميں بهي اگر تعليم و تربيت عمده طور پر هوجاوے تو غريب محتاج طالب علموں كي تعليم كا سامان بهي أور هي صورت پكڑ جاوے — اور مذهبي تعليم بهي ايسے عمده طور پر هوجاوے اور ايسي نفرت سے هونے لگے كه لوگوں كو ديكهكر تعجب هو *

اب هم اس بات پر غور كرتے هيں كه ان لوگوں سے قوم كو ديني بهلائي كيا پهونچنے والي هى اس زمانه ميں مسلمانوں كو دينيات ميں نماز روزه حج زكوة نكاح طلاق ميراث كے مسايل كے دريافت كرنے كي البته حاجت هوتي هى اكثر مسايل خود لوگوں كو معلوم هوتے هيں اور جنكو دريافت بهي كيا جاوے تو إن علماء سے أس سے زيا بتانے كي توقع نهيں هى جو ايك أردو خواں چند مذهبي كتابيں پڑها هوا بتا سكتا هى انصاف سے اور ايمان سے دريافت كرو كه ان لوگوں نے جو بڑي بڑي كتابيں حديث و تفسير كي پڑهي هيں صرف بطور تبرك پڑهي هيں يا درحقيقت اپنے علم سے أنكي تحقيقات و تنقيح كے بعد أن پر عمل كرنے كے ليئے پڑهي هيں پس بعينه ايسي مثال هى كه بخاري شريف جس طرح ايك طاق ميں ركهي هى اسي طرح ايك مولوي كے سينه ميں ركهي هى نه أس سے كچهه عمل مقصود هى نه إس سے *

يهه تو پوچهو كه إن لوگوں سے دين كي كچهه حمايت هوسكتي هى اگر ابهي ايك جيالجي جاننے والا آموجود هو اور بموجب قواعد اور تجربه جيالجي كے مذهب اسلام پر اور قران مجيد پر اعتراض كرنے شروع كرے يا ايك نيچرل استق اصول نيچر كے موافق اعتراضات پيش كرے يا ايك كمسٹري جاننے والا كمسٹري كے قواعد سے مسلمات مذهب اسلام كي ترديد شروع كرے يا ايك جديد هيئت داں قران مجيد كے بيانات پر شبهات ڈالے يا جيسا كه اس زمانه ميں برابر هو رها هى كه پادريوں اور مسلمانوں سے مذهبي مباحثه هو تو يهه لوگ كيا حمايت دين اسلام كي كرسكتے هيں اسليئے كه أن علوم سے مطلق واقف نهيں هيں پادريوں سے بهي گفتگو كرنے كے ليئے انگريزي زبان كا جاننا اور ايكليزياسٹكل هسٹري سے واقف هونا يوناني اور عبري زبان سے واقف هونا واجبات سے هى پس جب يهه لوگ ان باتوں سے واقف هي نهيں هيں تو كيا كرسكتے هيں پس صرف اس تعليم سے جو هو رهي هى همكو دين اسلام كي حمايت كي بهي كچهه توقع نهيں هى *

جب هم يهه خيال كرتے هيں كه يهه لوگ خود آپ اپنے ليئے كچهه مفيد هونگے تو أس كي بهي همكو كچهه توقع نهيں هوتي كوئي فن أنهوں نے نهيں سيكها كوئي هنر أنكو نهيں آتا روٹي كمانے اور كهانے كا كوئي ذريعه أنكے پاس نهيں هى پس وه كيا اپني بهتري آپ كرسكتے هيں اور يهه تصور كرنا كه تمام لوگ عابد و زاهد اور فاقه‌كش اور خدا رسيده هو جاوينگے ايك هنسي اور دل لگي كي بات هى مولوي محمد قاسم صاحب كس كس كو اپنا سا بنالوينگے اور آج تك كتنے آدميوں نو أنهوں نے اپنا سا بنا ليا هى شبلي و جنيد تو اپنا سا كسيكو نه بناسكے تو يهه كيونكر توقع هوسكتي هى كه هزاروں مسلمان ايسے هي دنيا سے آزاد هو جاوينگے جيسيكه مولوي محمد مظفر حسين صاحب مرحوم تهے يا جيسيكه مولوي محمد قاسم صاحب هيں ايسے خيالات هونے درحقيقت ٹهيك ٹهيك دشمني مسلمانوں كي قوم كے ساتهه هى — هاں ايك بات بے شبهه اس قسم كي تعليم سے هونے والي هى كه كاهل اور مال مردم خوروں كا گروه بڑهتا جاويگا آج أس مسجد ميں اگر دس بيس خيرات كي روٹي كهانے والے موجود هيں تو كل بيس هوجاوينگے اور اگر آج فلاں گانوں كي جو باڑ ميں دو ملانے بے محنت كي روٹي كهانے والے أترے هوئے هيں تو كل چار موجود هوجاوينگے أنكي صورت سے گانوں كا چودهري كانپ جاويگا اور أسكا سير بهر خون خشك هوجاويگا دور سے ملانے كي صورت ديكهه كر اپني بيوي سے كهيگا كه اري كلوا كي ماں ايك اور آيا أس كے ليئے بهي كچهه روٹي ٹكڑا دے دے *

اگر کوئي مشرک تجھہ سے پناہ مانگے تو اُس کو پناہ دے جبتک وہ سن لے کلام اللہ کا پھر پہنچادے اُس کو جہاں وہ نڈر ھو یہہ اسواسطے کہ وہ لوگ جانتے نہیں *

یہہ آخري فقرہ صاف دلالت کرتا ھی کہ اُن لوگوں کو اسلام کے محاسن اور قران کے مکارم اخلاق کي خبر نہیں اِسلیئے وہ جانتے نہیں ھیں کہ اسلام کیا چیز ھی پس اُن کو مسلمان کرنے کا یہي ذریعہ ھی کہ اُن کو قران سنایا جاوے اور اُس کي افضل تعلیم اور عمدہ نصایح سننے والے کے دل میں اثر کریں *

۱۳ یہاں ذکر مقاتلات اسلامي کا آگیا اور ھمکو اُس کے ضمن میں یہہ لکھنا مناسب معلوم ھوگا مقاتلات اسلامي کي منشاء صرف مدافعت تھي اور یہي غرض تھي کہ مشرکین کے ظلم و عدوان سے ضعفاء مسلمین کو نجات ملے اور اُن کو بے روک ٹوک خدا کي عبادت کا موقع ملے اور مخالفوں کي زیادتي اور موذي کفار کا ظلم و ستم دور کیا جاوے اور اُن کي لڑائي بند ھوجاوے — یہہ غرض نہیں ھی کہ وہ جبراً مسلمان ھوجاویں *

لو لا دفع اللہ الناس بعضھم ببعض لھدمت صوامع و بیع و صلواۃ و مساجد ( حج )

اگر نہ ھٹایا کرتا اللہ لوگوں کو ایک کو ایک سے تو ڈھائے جاتے سب تکیئے اور مدرسے اور عبادت خانے اور مسجدیں *

مالکم لا تقاتلون في سبیل اللہ و المستضعفین من الرجال و النساء و الولدان یقولون ربنا اخرجنا من ھذہ القریۃ الظالم اھلھا ( نساء )

کیا وجہہ کہ تم خدا کي راہ میں نہ لڑو حالانکہ کمزور مرد اور عورتیں اور بچے کہتے ھیں کہ یا رب ھمکو اِس شہر سے جسکے لوگ ظالم ھیں نکال لے *

عسے ان یکف باس الذین کفروا — [ نساء ]

قریب ھی کہ اللہ بند کرے لڑائي کافروں کي *

اس بات کے کہنے کي ضرورت نہیں کہ مدافعت کي لڑائي میں ابتدا مخالفوں کي طرف سے ھوني چاھیئے کیونکہ انہیں کے ظلم و عدوان پر بناچاري مدافعت کي ضرورت پڑي اور یہي بات قران میں بھي منصوص ھی *

ھم بدؤکم اول مرۃ — اور مسلمانوں کو حکم ھوا تھا کہ تم ھرگز ابتدا نہ کرو ولا تعتدو — [ بقر ]

۱۴ مخالفوں سے تو علی العموم قرآن میں ایسي نیکیاں اور

وہ شفقت اور کریمانہ برتاؤ ھی جو سورۃ براءۃ کي پانچویں آیت سے نقل کیا گیا کہ جو مشرک مسلمانوں کي پناہ میں آوے اُس کو قرآن کے احکام و نصایح سناکر یہاں تک اُس سے رعایت کي جاوے کہ جہاں اُس کي امن کا مقام ھو وھاں اُسے بخیر و عافیت پہونچا دیا جاوے اب لڑائي کے بعد مغلوب اور مقید و مخالفوں کے واسطے عام حکم دیدیا کہ یا انہیں احسان رکھہ کر مفت چھوڑ دو یا فدیہ لیکر چھوڑ دو *

حتی اذا اثخنتمو ھم فشدالوثاق فاما منابعد و اما فداء حتی تضع الحرب اوزارھا ذلک و لو یشاء اللہ لا نتصر منھم و لکن لیبلو بعضکم ببعض ( محمد )

پھر جب خوب قتال کرچکو تو قید کرلو اور بعد اس کے یا احسان رکھہ کر چھوڑ دو یا فدیہ لیکر چھوڑ دو جب تک کہ لڑائي بند ھوجاوے پھر خدا چاھے تو بدلا لے اُن سے مگر وہ تمکو جانچتا ھی *

غرض کہ مقید کرلینے کے بعد کا معاملہ منحصر ھی احسان رکھکر چھوڑ دینے میں یا فدیہ لیکر چھوڑ دینے میں — اس کے سوا اور کوئي صورت نہیں نہ اُنکو غلام بناکر رکھنا نہ ان کو قتل کرنا چنانچہ ضمیمہ آیت اسي نکتہ پر اشارہ کرتا ھی کہ اگر خدا چاھے تو اُن قیدیوں سے بدلا لیوے یعني اُنہیں قتل کردیئے جانے کا حکم دیوے مگر ترک مکافات پر ھر جگہہ ترغیب دي گئي ھی اس لیئے وہ تمکو اسي معاملہ میں آزماتا ھی کہ کون احسان رکھہ کر چھوڑتا ھی اور کون فدیہ لیکر چھوڑتا ھی *

( بعض علما نے اس آیت میں یہہ دوراندیشي کي ھی کہ قیدیوں کو اگر چھوڑدیں تو وہ پھر جاکر وھي مفسدہ پردازي اور مسلمانوں کي اذیت شروع کرینگے اس لیئے اُنہیں قتل ھي کیا جاوے مگر یہہ راے تو صاف اس حکم کے خلاف ھی اور اس اندیشہ سے یہہ تدبیر بھي مناسب نہیں ھی بلکہ اس کا علاج تو پہلے ھي قران میں فرما دیا ھی و ان تعودوا نعد ( انفال ) یعني اگر تم پھر وھي ظلم و زیادتي شروع کروگے تو ھم پھر اپنا بچاؤ کرنے کو تمھاري زیادتي دفع کرینگے اور تمھیں روکینگے ) *

غرض کہ قرآن کا اخلاق تمام اور احسان عمیم ھر ایک شخص سے عفو اور بخشش اور درگذر کرنے کا ھی اور خصوصاً مخالفوں کو معاف کرنا علی الخصوص حالت جنگ میں بھي رعایت اور بعد جنگ بھي کمال عنایت اسلام کا طریقہ پسندیدہ ھی — اور ایسي الھامیہ تعلیم اور انسان کي ھر حالت اور حاجت کي مقدار اور اندازہ کے موافق اس تفصیل سے اسي شریعت کاملہ میں ھیں اور بس *

۱۰

نمبر ۱۵۵

# روئداد

## اجلاس مجلس خزنة البضاعة لتاسیس مدرسة العلوم للمسلمین منعقدہ 15 اگست سنہ ۱۸۷۳ع

نمبر ۱۸

### صدر انجمن

مرزا محمد رحمت الله بیگ صاحب *

### ممبران موجودہ

مولوي محمد عارف صاحب *

سید محمد حامد صاحب *

منشي محمد یار خاں صاحب *

### سکرٹري

سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي *

اجلاس شروع ہوا اور روئداد اجلاس منعقدہ ۲۹ جولائي سنہ ۱۸۷۳ع نمبر ۱۷ جو بدستخط سکرٹري مرتب و کتاب روئداد میں مندرج تھي ملاحظہ ہوئي *

سکرٹري نے اطلاع کي کہ ایک کتاب متضمن حمایت الاسلام جسکو ایک بہت بڑے مشہور عالم گاڈفري ہیگنس نے انگریزي میں تحریر کیا تھا اُس کا ترجمہ میں نے اپنے خرچ سے اُردو میں کیا ہی اور اپنے خرچ سے مطبع صدیقي بریلي میں چھپوایا ہی پانسو کتابیں اُس کي چھاپي گئي ہیں جنکو میں فروخت کرکر اپنا زر لاگت اور نیز منافع جو اُن سے حاصل ہو وصول کرونگا اور آیندہ کو حق تصنیف اُس کا بموجب ایکٹ ۲۰ سنہ ۱۸۴۷ع میرا رہیگا مگر میں اپنے اُس حق کو کمیٹي خزنة البضاعة کو ہبہ کرتا ہوں اب وہ اُس کي مالک ہی اور آیندہ اُس کے چھاپنے اور اُس سے نفع اُٹھانے کا حق کمیٹي موصوفہ کو حاصل ہوگا *

مرزا محمد رحمت الله بیگ صاحب نے سکرٹري کے اِس عطیہ کا شکر کیا اور کہا کہ ہم تمام ممبروں کو یقین ہی کہ آپ ہر طرحپر ترقي سرمایہ کمیٹي خزنة البضاعة کے لیئے ساعي ہیں اور اپنے نفع سے اُس کا نفع مقدم سمجھتے ہیں اور اُسي تقویت پر یہہ بات کہي جاتي ہی کہ اگر آپ اپني لاگت جو اِس کتاب کے ترجمہ و چھاپنے میں لگي ہی کمیٹي سے لے لیں اور یہہ کتاب مطبوعہ بھي آپ کمیٹي کو دے دیں تو اُمید ہی کہ اُس کي فروخت سے کمیٹي کو کئي سو روپیہ کا فائدہ ہوجاویگا کیونکہ یہہ کتاب اِس قسم کي ہی کہ بہت جلد فروخت ہوگي اور اکثر لوگ برغبت اس کو خرید کرینگے *

سید احمد خاں نے کہا کہ میں دل سے کمیٹي کي اِس درخواست کو منظور کرتا ہوں *

ممبران کمیٹي نے سید احمد خاں کا شکریہ ادا کیا اور یہہ تجویز ہوئي کہ جو اخراجات اس کتاب کے ہوں وہ منافع جائداد کے صیغہ سے دیئے جاویں اور اُسکي فروخت سے جو آمدني ہو وہ بھي اُسي صیغہ میں جمع کي جاوے *

بعد اس کے سکرٹري نے اطلاع کي کہ اسوقت کوئي کتاب تاریخ هندوستان اور جغرافیہ اُردو زبان میں اِس لایق نہیں ہی جو تعلیم میں داخل ہو اور پورا پورا فائدہ دے بموجب رزولیوشن ہفتم کے جو اجلاس ۳ مئي سنہ ۱۸۷۳ع میں منظور ہوا تھا منشي محمد ذکاء الله صاحب نے ایک کتاب تاریخ هندوستان اور ایک جغرافیہ تالیف فرمایا ہی اور میں نے دهلي میں بزیر اهتمام منشي صاحب موصوف اُس کے چھاپہ ہونے کا انتظام کیا ہی تاریخ هندوستان کے قریباً چھہ سو صفحہ ہونگے اور تخمیناً پانسو چالیس روپیہ پانسو کتابوں کے چھپنے میں لاگت لگے گي اور جغرافیہ کے قریباً چار سو صفحہ ہونگے اور پانسو کتابوں کے چھپنے میں تخمیناً تین سو ساٹھہ روپیہ لاگت لگیگي پس میں اس انتظام کي منظوري کمیٹي سے چاهتا ہوں *

ممبران موجودہ نے بالاتفاق منظور کیا اور یہہ تجویز ہوئي کہ ان دونوں کتابوں کے چھپنے کے اخراجات صیغہ منافع جایداد سے دیئے جاویں اور اُنکي فروخت سے جو آمدني ہو وہ بھي اُسي صیغہ میں جمع کي جاوے *

سکرٹري نے اطلاع کي کہ منشي صاحب موصوف نے اپني فیاضي سے اس بات کي بھي اطلاع کي ہی کہ وہ حق تصنیف ان دونوں کتابوں کا کمیٹي کو دے دینگے *

تمام ممبروں نے منشي صاحب کي اس عنایت کا شکریہ ادا کیا *

مولوي محمد عارف صاحب نے اسبات کي تحریک کي کہ کمیٹي اسبات کي بھي اجازت دے کہ جو منشاء کمیٹي کا ان کتابوں کے تالیف کرانے اور چھپوانے سے ہی وہ بھي بطور یاد داشت اس رویداد میں مندرج ہو اور وہ منشاء یہہ ہی کہ بالفعل یہہ کتابیں دو غرض سے چھپوائي جاتي ہیں *

اول یہہ کہ ان کتابوں کے فروخت ہونے سے منافع ہوگا اور اُس منافع سے سرمایہ کمیٹي کي ترقي ہوگي *

## اطلاع

دوسرے یہہ کہ اس وقت اردو زبان میں کتابیں قابل درس موجود نہیں ہیں اور کمیٹی امید کرتی ہی کہ جو کتابیں وہ تالیف ہونا چاہتی ہی وہ قابل درس ہونگی لیکن یہہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ یہی کتابیں ہمیشہ و بجنسہ ہمارے مدارس میں پڑھائی جاوینگی بلکہ بعد چھپ چکنے ان کتابوں کے یہہ کتابیں اور جو آیندہ تالیف ہوں بہت سے مسلمانوں کی نگاہ سے گذرینگی اور ہماری کمیٹی کے ممبر و نیز عموماً ہر مسلمان کو اختیار ہوگا کہ اگر کوئی مضمون اُن کتابوں میں ایسا ہو جسکو مسلمان ناپسند کرتے ہوں تو وہ لوگ اُس کی اطلاع بذریعہ خطوط کے خواہ بذریعہ اخبارات کے خواہ بذریعہ تحریر ریویو کے کمیٹی کو دینگے اُسوقت کمیٹی خواہ مجلس مدیران تعلیم اُس پر توجہہ کریگی اور اُن مضامین کی اصلاح و درستی پر سعی فرماویگی *

اس گفتگو کو بالاتفاق ممبران نے پسند کیا اور یہہ تجویز ہوئی کہ روئداد میں مندرج کی جاوے *

دستخط

سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی
سکرٹری کمیٹی

## اطلاع

ہمارے پاس بہت سے خطوط اور مضامین بے نام و نشان آتے ہیں خطوط میں تو بعض سوالات ہوتے ہیں اور کبھی مسائل شرعی پوچھے جاتے ہیں اور یہہ درخواست ہوتی ہی کہ تہذیب الاخلاق میں معہ جواب چھاپ دیئے جاویں اور مضامین بھی جو آئے ہیں وہ ہماری اور ہمارے مدرسۃالعلوم کی حمایت اور ہمارے مخالفین اور ہمارے ذاتی افعال سے الزامات مخالفین کی تردید میں ہیں اور یہہ درخواست ہی کہ تہذیب الاخلاق میں چھاپ دیئے جاویں اُن سب بزرگوں کا جنہوں نے اس قسم کے خطوط خواہ مضامین بھیجے ہیں ہم دل سے شکر ادا کرتے ہیں اور جو کہ بہ سبب نہ معلوم ہونے نام و نشان کے ہم اُن کو جواب نہیں بھیج سکتے اس لیئے عدم تحریر جواب کا عذر کرتے ہیں باقی رہا اُن کا مندرج ہونا تہذیب الاخلاق میں اُس میں بھی ہمکو چند عذر ہیں ہمارا دستور نہیں ہی کہ کوئی بے نام مضمون تہذیب الاخلاق میں چھاپیں اور نیز کوئی ایسا مضمون جو ہمارے ذاتی افعال کی حمایت میں ہو ہمکو اپنے پرچہ تہذیب الاخلاق میں چھاپنا پسند نہیں ہی اس لیئے کہ "من آنم کہ من دانم" جو باتیں ہمارے مخالف ہماری نسبت منسوب کرتے ہیں ہم اُس سے زیادہ الزام کے لایق ہیں فرض کرو کہ وہ باتیں ہم میں نہوں مگر اور باتیں اُن سے بھی زیادہ بدتر ہیں پس ہمارے ذاتی افعال کی حمایت سے کیا فایدہ ہی ہماری تو وہی مثل ہی کہ "اونٹ رے اونٹ تیری کونسی کل سیدھی" باقی رہے مسائل شرعی اس بات سے ہر کوئی واقف ہی کہ میں ایک جاہل آدمی ہوں جس طرح اور عام لوگ شد بد جانتے ہیں میں بھی جانتا ہوں جو لوگ کہ میرے نام کے ساتھہ مولوی کا لفظ لکھتے ہیں وہ محض غلطی کرتے ہیں اور غلط صفت میری نسبت لگاتے ہیں ہذا بہتان عظیم بعض مسائل شرعی کی نسبت جو میں بحث کرتا ہوں میری واقفیت یا میرا اجتہاد اُنہیں مسئلوں پر محدود ہی ابھی مجتہد عام ہونے کا رتبہ میرا نہیں ہوا خدا کا یہہ بھی شکر ہی کہ نہ میں مولوی ہوں نہ قاضی نہ مفتی پس میں مسایل شرعی مستفسرہ کا جواب نہیں دے سکتا شرعی مسائل کے جواب دینے کو بہت سے مولوی موجود ہیں *

علاوہ اس کے ہمارا تہذیب الاخلاق اس لیئے موضوع نہیں ہوا ہی کہ ہر قسم کے سوالوں کا جواب اور ہر قسم کے مسائل کی بحث اُس میں مندرج ہو بلکہ وہ پرچہ ہمنے اپنی دانست میں اپنی قومی تہذیب کے لیئے جاری کیا ہی پس جن مسائل مذہبی کے بحث کرنی ہم مناسب سمجھتے ہیں اور اُس بحث کو تہذیب قومی سے کچھہ تعلق جانتے ہیں اُس کو مندرج کرتے ہیں اور ایسا ہی مضامین کا حال ہی کہ عام مضامین اُس میں مندرج نہیں ہوتے اور مضامین خاص بھی وہی مندرج ہوتے ہیں جن سے اُس کے بانیوں کی راے میں لوگوں میں کسی قسم کی تہذیب کی ترقی متصور ہو اور اگر ہم اپنے تئیں عموماً لوگوں کے سوالوں یا استفتاؤں کے جوابوں کے لکھنے پر مصروف کریں تو ہمارا وقت بالکل ضایع ہو جاوے اور ہمارے پرچہ تہذیب الاخلاق کا جو منشاء ہی وہ باقی نہ رہے پس ہم اُن بزرگوں سے جنہوں نے ہمارے پاس خطوط اور مضامین بھیجے ہیں اُن کو تہذیب الاخلاق میں مندرج نہونے کی معافی چاہتے ہیں *

راقم
سید احمد

## اشتہار

### کتاب حمایۃالاسلام

واضح ہو کہ مسٹر گاڈ فری ہیگنس صاحب نے سنہ ۱۸۲۹ ع میں مسلمانی مذہب کی حمایت میں ایک کتاب بزبان انگریزی تصنیف کی تھی یہہ صاحب بہت مشہور عالم تھے اور اُنہوں نے اس کتاب میں اُن تمام اعتراضات کے جواب لکھے ہیں جو عیسائی اکثر مذہب اسلام اور جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور قران مجید کی نسبت کیا کرتے ہیں چنانچہ اس کتاب کو سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی نے اردو میں ترجمہ کراکر مطبع صدیقی بریلی میں چھپوایا ہی اور پونے آٹھہ جزو کی کتاب ہی اور قیمت اُس کی فی جلد ایک روپیہ اور دو آنہ محصول ڈاک قرار پایا ہی جس شخص کو اُس کی خریداری منظور ہو ایک روپیہ دو آنہ سید احمد خاں صاحب کے پاس بمقام بنارس بھیج کر کتاب مذکور طلب فرماے *

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE
MOHAMMEDAN
SOCIAL REFORMER
تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] ۱۵ رجب سنہ ۱۲۹۰ ہجری سنہ ۱۳۰۴ نبوی [ نمبر ۱۱

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع
### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاری کیا ہی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ہیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ہیں اُن کو اختیار ہی کہ اگر چاہیں تو اَور کسی کو بھی بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ہوگا اُس کو بھی ساتھہ روپیہ سالانہ دینا ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین
### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۵۷

# التماس

## بخدمت حضرت کاشف الغطا و کشاف حقیقت

چند پرچے اخبار نورالانوار کے جنمیں میں میرا حال یا میری بعض تحریروں کا جواب تھا میرے پاس پہونچے معلوم نہیں کہ یہہ عنایت اڈیٹر صاحب کی ہی یا مہربانی اُن کے کارسپانڈنٹ کی بہر حال میں دونوں کا شکر کرتا ہوں خصوصاً اُن تہذیب بھرے فقروں کا جن سے اُن کی طینت کی پاکی ایسی ہی ظاہر ہوتی ہی جیسے آئینہ سے عکس غالباً اُن کے بھیجنے سے ہمارا آگاہ کرنا ہی کہ تمام مسلمانوں کو ہماری تحریروں پر توجہہ اور ہمارے حال پر مہربانی کی نگاہ ہی اور یقیناً یہہ بھی مقصود ہوگا کہ اُسکا کچھہ جواب دیا جاوے مگر جہاں تک اُن تحریرات کو ہمارے ذاتی خیالات سے تعلق ہی اُسکا جواب شکر ہی کیونکہ جسقدر برائیاں ہم میں ہیں اُن میں سے تو کچھہ بھی بیان نہیں کیں باقی جسقدر دارالعلوم اور تہذیب الاخلاق سے متعلق ہیں وہ ہماری دلی خوشی کا سبب ہیں اُن تحریرات سے اندازہ اُس قوت اور مضبوطی کا ہوتا ہی جو ہماری رایوں کو بہ نسبت مسلمانوں کی موجودہ حالت اور اُنکی تعلیم و تربیت کے ہی اور جس کے سبب سے ہمکو اُن میں ایک عظیم تبدیلی کی ضرورت معلوم ہوتی ہی جس شخص نے اُن تحریرات کو دیکھا ہوگا وہ ضرور اُس راے کو تصدیق کریگا جو انڈین ابزرور نے نسبت مسلمانوں کے دی ہی *

ہمنے وہ فتوے بھی دیکھے جو لکھنؤ کے مولویصاحبوں نے نسبت دارالعلوم کے لکھے ہیں مگر افسوس ہی کہ اُس پر اُتنے دستخط ابتک نہیں ہوئے جتنے کہ ہندی کے دفتر ہوجانے اور فارسی کے اُٹھہ جانے کی نسبت ہوچکے ہیں کیا اِن مولوی صاحبوں سے اس سے زیادہ اور کسی فتوی کی اُمید تھی — ہمارا رونا تو اسی موجودہ حالت کے دیکھنے پر ہی اور دارالعلوم کی تجویز ایسے ہی تنگ و تاریک خیالات کے مٹانے کے واسطے ہی کیا کوئی دانشمند منصف آدمی ان فتووں کو بھی دیکھہ کر مسلمانوں کے حال پر آٹھہ آٹھہ آنسوؤں سے نہ رویگا *

ہم نے وہ اشتہار بھی دیکھا جو پرچہ نورالآفاق ارفع ظلمة اهل النفاق کے جاری کرنے کی غرض سے مشتہر کیا گیا ہی اس اشتہار نے ہمکو خوش کیا اور بہت خوش کیا کیونکہ اُس کا صرف اُس الحاد کے روکنے کے لیئے جاری کیا جانا مقصود ہی جو تہذیب الاخلاق کے ذریعہ سے پھیلتا جاتا ہی ہمکو اُمید ہی کہ اچھے تربیت یافتہ عالم اُسکی مدد کرینگے اور اپنے علم کے جوہر دکھاوینگے اور ہمارے الحادی پرچہ کو بھی اُس سے فائدہ ہوگا کیونکہ پھول کی خوبی اُس وقت تک ظاہر نہیں ہوتی جب تک کہ کوئی خار اُس کے پہلو میں نہو *

اب میں اپنے پرانے دوست کاشف الغطا اور اپنے نئے مہربان کشاف حقیقت سے نہایت دلی درد سے ایک بات کہنے کی اجازت چاہتا ہوں اگر وہ تھوڑی دیر کے لیئے اپنے دل کو نرم کرلیں اور چند لمحہ کے واسطے منصف بنجاویں —

سر کنم شکوہ اگر تاب شنیدن داری
سینہ بشگافم اگر طاقت دیدن داری

اے حضرات جامعان فضل و کمال — اگر آپ کو اپنی تحریروں سے صرف تھوڑی دیر کے لیئے دل خوش کرنا اور چند لحظہ کے لیئے مجلس کو گرم کرنا ہی تو خیر ہم منع نہیں کرتے آپ کی خوشی کو روک نہیں سکتے آپ شوق سے ذاتی عیوب کو لوگوں کے کھولیئے اور رشک سودا بنیئے لیکن اگر اسلام اور مسلمانوں کی ہمدردی مقصود ہی اور تہذیب الاخلاق یا دارالعلوم سے مذہبی یا اخلاقی یا اور کسی قسم کی خرابیوں کا خیال ہی تو نہایت خوبی کی بات ہی کہ آپ اُس پر بحث فرمائیئے مگر قبل مخالفت کے مخالفت کا وہ مضمون جو تہذیب الاخلاق میں چھپا ہی کسی وقت کا وظیفہ چھوڑکر غور سے پڑھہ لیجیئے کیونکہ میں نہایت افسوس سے کہتا ہوں کہ ہنوز آپ لوگوں کو مخالفت کرنی بھی نہیں آتی *

آپ یقین کیجیئے کہ ہم آپ کی مخالفانہ تحریروں کو بہت غور سے پڑھینگے اور نہایت انصاف سے دیکھینگے اور اور لوگوں کو بھی ہماری رایوں کا آپ کی تحریروں سے مقابلہ کرنے کا عمدہ ذریعہ ملیگا *

غالباً آپ اسے تسلیم کرینگے کہ عموماً لوگوں نے مجادلہ اور مکابرہ کو مباحثہ سمجھہ رکھا ہی اور بجاے تحقیق حق کے مخالف پر الزام اور تہمت لگانے اور اُس کی تمام باتوں کو غلط اور باطل ٹہرانے کو مایۂ ناز ٹہرالیا ہی صدہا کتابیں شیعوں نے سنیوں کے رد میں ہزارہا رسالے سنیوں نے شیعوں کے جواب میں لکھہ ڈالے مگر یہی غلط خیال دونوں کو تحقیق حق یا تسلیم حق کا مانع رہا آخر سب و شتم کی وہ نوبت پہونچی کہ مذہب بھی اُن گالی دینے والوں پر لعنت کرتا ہوگا پس جب تک یہہ خیال آپ لوگ اپنے دل سے نہ نکال ڈالینگے بجاے فائدہ کے خود اپنی قوم کا آپ نقصان کرینگے *

میں تسلیم کرتا ہوں کہ بلا شبہہ تہذیب الاخلاق نے بڑی تبدیلی خیالات میں پیدا کی ہی اور ایک ایسا انقلاب پیدا کرنے کا سامان جمع کردیا ہی جو پہلے سے کبھی کسی کے خیال میں بھی نہ تھا اور

دارالعلوم کي تجويز بهي ايک نئي دنيا قايم کرنے کي تجويز هی جسکا نقشه عموماً مسلمانوں کے خيال ميں بهي نهيں آسکتا مگر ديکهنا چاهيئے که اُس کا اثر کيا اور کيسا مسلمانوں پر هوگا *

تهذيب‌الاخلاق کا اثر ظاهر هی که اُس نے اپني پر زور فصيح تحريروں سے ايک طرف تو غير قوموں کو دکها ديا که اسلام اُس پست اور تاريکي کي حالت ميں نهيں هی جو وه خيال کرتے تهے بلکه وه ايک روشن آفتاب هی جو سياه بدليوں ميں چهپا هوا تها دوسري طرف مسلمانوں کو هوشيار کرديا که وه اُس گهرے عميق تاريک بے تهاه گڑهے کے کناره آلگے هيں جس ميں گرنے سے جان کا انديشه هی *

هاں اُس نے ايک اُن مرده دلوں ميں ايک کهلبلي ڈال دي هی جن کو لوگ زنده جانتے تهے اور اُن طبيعتوں ميں ايک شور پيدا کرديا هی جن ميں کسي قسم کي تحريک کي قوت باقي نه تهي اُس نے رسم تقليد تعصب ساري برائيوں کے کهونے کي بهي جڑ قايم کر دي هی اُس نے لوگوں کے خيالات ميں بهي ايک تبديلي پيدا کرنے کي راه نکالي هی اور جهاں تک خيال کيا جاوے مقصود اُس کا مسلمانوں کي بهلائي کے سوا کچهه نهيں *

اگر آپ کو اُس کے بعض يا کل مضمون مضر معلوم هوں اُن سے علمي اخلاقي مذهبي برائي پيدا هونے کا انديشه هو اُس کي غلطياں بتائيئے اور اصلاح کيجيئے دل ما شاد چشم ما روشن *

اگر آپ کو اُس کے مذهبي مضامين سے رنج هوتا هو جيسے هم بهي جانتے هيں که ضرور رنج هوتا هوگا مگر ذرا انصاف کيجيئے اور همکو بتا ديجيئے که وه کونسا مذهبي مضمون لکها گيا هی جو کتاب و سنت سے مدلل نهو اور جس کو نهايت مضبوط دليلوں سے ثابت نه کيا هو اور جس ميں بڑے بڑے عالموں محققوں کے قول کي سند پيش نه کي گئي هو اب رها يهه امر که من حيث‌المجموع کل يا بعض مضامين ميں غلطي هي هوئي هو تو کيا اس سے اکيلے هم کافر هوسکتے هيں بلا شبهه قبل اس کے که آپ کا کفر کا فتوی هم تک پهونچے اُن پر هم سے پہلے پهونچيگا جو هم سے پہلے همارا ساتهه دے گئے هيں *

آپ يقين فرماويں که هم کو هرگز منظور نه تها اور نه هی که هم مذهبي مضامين اس پرچه ميں لکهيں مگر کيا کيجيئے —

ز فرق تا بقدم هر کجا که مي نگرم
کرشمه دامن دل ميکشد که جا اينجاست

هر امر ميں معاشرت کي تمدن کي تعليم کي تربيت کي مذهبي مزاحمت هوتي هی اور اس لیئے اُس کي تحقيق کي ضرورت پڑتي هی اور بمجبوري اُن غلطيوں کا جن سے اصل مذهب پر الزام آتا هی ظاهر کرنا پڑتا هی اور پهر بهي اب نهايت لاچار هوکر ميں يهه لکهتا هوں که موجوده حالت مذهب کي قوي مانع هر قسم کي ترقيات کي هی اور اسے ميں ثابت کرتا هوں *

مسلمان خيال کرتے هيں که مذهب کي رو سے کافروں سے صحبت کرنا اختلاط رکهنا منع هی — ميں خيال کرتا هوں اگر يهه سچا مسئله شريعت کا هی تو مسلمانوں کو چاره نهيں هی سوا ے اس کے که يا تو اُن سے جزيره انڈمان بهرا جاوے يا وه شمالي افريقه کے حصه کو جاکر آباد کريں کيونکه وه کسي هندو سے صاف نهيں مل سکتے وه کسي انگريز کو اچها جان نهيں سکتے وه اُن سے صاف طينتي اور سچائي اور صحبت سے اختلاط و ارتباط نهيں رکهه سکتے تو پهر وه اُن ملکوں ميں جهاں غير قوموں کے اختلاط و ارتباط بغير ايک دن زندگي کي کوئي ادنی ضرورت بهي پوري نهيں هوسکتي کيونکر ره سکتے هيں اُس حالت ميں که وه اپنے مذهب پر بهي قايم رهيں *

اب ميں زمانه گذشته اور زمانه حال پر نظر کرتا هوں که مسلمانوں نے اس کي نسبت کيا خيال کيا اور کيسا برتاو کيا سو اول ميں اپنے هادي اور ساري دنيا کے هادي روحي فداه کا يهه معامله ديکهتا هوں که جب نجاشي کے ايلچي آئے جنکا مذهب رومن کيتهلک تها تو آپ نے خود اُن کي خدمت کي اور صحابه کي درخواست پر فرمايا که اُنهوں نے ميرے ياروں کي خدمت کي تهي ميں اُس کي تلافي چاهتا هوں خاص مسجد نبوي ميں رومن کيتهلک عيسائيوں کو نماز پڑهنے کي اجازت دي — کيا يهه وهي برتاؤ هی جو مسلمان نسبت غير مذهب والوں کے از روے اپنے مذهب کے خيال کرتے هيں — پهر حال کے زمانه پر نظر کرتا هوں تو سلطان روم کو معه علما فضلا کے پيرس ميں شاهنشاه نپولين کے ساتهه ايک ميز پر بيٹها هوا کهانا کهاتے اور ملکه معظمه اور ولي عهد سلطنت کے ساتهه دوستانه برتاؤ کرتے پاتا هوں کيا يهه لوگ کافر نهيں هيں ضرور هيں اگر مسلمان هوتے تو شاه بخارا يا خان خيوا کي طرح اپنے وحشيانه برتاؤ سے ساري دنيا ميں روسياه هوتے مسلمانوں کو آدميت اور انسانيت سے کيا علاقه اُن کو کسي کے اختلاط ارتباط سے کيا سروکار *

ان حالات پر بهي هم نظر نهيں کرتے کيونکه اگلي حالتوں کو صدها برس گذر گئے کون جانے کيا سچ هی کيا غلط روم ميں بهي جو هزارها کوس دور هی الله کو خبر هی که يهه معامله صحيح هی يا جهوٹهه هم خود هندوستان کے حال پر نظر کرتے هيں اور نه اور لوگوں بلکه خود اپنے کافر کهنے والوں کے حال پر تو کيا پاتے هيں کوئي کسي بابو کے هاتهه ميں هاتهه ڈالے باغ کي سير کر رها هی کوئي کسي سيٹهه کا پگڑي بدل بهائي هونے پر ناز کرتا هی کسي کا هاتهه اُس کي بغل ميں

هی جو ابهي کالي کي پوجا کرکے آیا هی کسي کي مسند اُس کے قدموں کے واسطے خالي هو رهي هی جس کے پانو کي گرد مندر کے طواف سے بهري هوئي هی هندوؤں کے ساتهه دوستي هی اختلاط هی ارتباط هی تو کیا یهه سب مسلمان مسلمان نهیں هیں بلاشبهه کافر هیں کیونکه اُن کے دل میں وه بات نهیں هی جسکا برتاؤ وه ظاهر میں کرتے هیں — هندوؤں کو بهي جانے دو انگریزوں هي کے ساتهه جو برتاؤ هی اُسپر نظر کرو جن کے ساتهه کسي قسم کا اختلاط رکهنا هي کفر سمجها جاتا هی — بڑے بڑے مسلمانوں کي مسلماني اُس وقت معلوم هوجاتي هی جبکه کسي سویل انگریز کے ساتهه کچهه تعلق هوجاتا هی اُن کي خوشامد چاپلوسي عاجزانه بات چیت پر اسلام کا نور چمکتا هی اور اگر کسي سے دوستي هوگئي تب تو اُس مسلمان کي قدر و وقعت کي اور اپنے فخر و ناز کي کوئي حد باقي نهیں رهتي — چنانچهه مجهے یاد هی که جب شاهزاده ایڈنبرا کو کانپور میں ایڈریس دیا گیا تها تو همارے ایک مولانا قبله نے اُسے نهایت خوشي سے پیش کیا تها اور یهه کها تها که ایسے مهمان کے قدم همارے سر پر همارے آنکهوں پر — اُس وقت اس کهنے پر اسلام نے ضرور اُنکا مونهه جنت کي شکر سے بهر دیا هوگا باقي رهي عام دوستي انگریزوں سے وه ظاهر هی که اُسکا سبب نه مسلمانوں کا اسلام هی بلکه اُن کي ذلیل حالت که انگریز اُن کو دوستي کے لایق هي نهیں جانتے ورنه مسلمان اپني طرف سے هر طرح کي خدمت کرنے کو حاضر هیں چه جاے دوستي و محبت وه خداوند کهنے پر مستعد هیں هاتهه جوڑنے کو موجود هیں رکوع کرنے اور قدموں کے چومنے تک کو طیار هیں *

کیوں جناب کاشف الغطا اور کشاف حقیقت ان حالات پر نظر کرکے بیني و بین الله یهه فرمادیجیئے که یهي اصلي اسلام هی اور کیا ایسے هي لوگ مسلمان هوتے هیں اور ایسے هي اسلام کو آپ قایم رکهنا چاهتے هیں اور اسي سے مسلمانوں کي عزت کي توقع هی حاشا ثم حاشا یهه وه باتیں هیں که مسلمان نه شنود کافر مبیناد *

پس همارے پرچه تهذیب الاخلاق کا قصور هی تو یهه هی که وه سچائي سکهاتا هی اور دل اور ظاهر کو یکساں رکهنے کي نصیحت کرتا هی هاں کافر مسلمان بننے کو منع کرتا هی *

بڑا بهاري کفر جو آپ سے اُٹهائے بهي نهیں اُٹهتا وه کیا هی انگریزوں کے ساتهه کهانا سو اول تو آپ اُن اصحاب رسول کو کافر بتائیے جنهوں نے بیت المقدس کے گرجے میں عیسائیوں کي دعوت کهائي هی پهر اُن مسلمان فخر اسلام بادشاهوں کي تکفیر کیجیئے جنهوں نے صیدا اور دمشق کے عیسائي امیروں کو اپنے ساتهه کهلایا تها پهر اُن تمام مسلمان ترکوں پر لعنت کیجیئے جو روز مرغیاں چٹ فرماتے هیں اور اُن خلیفة الله ظل الله کو جنکا خطبه مکه کے اونچے منبر پر صبح شام پڑها جاتا هی کرسٹان بتائیے جو فرانس اور لندن اور آسٹریا کے بادشاهوں کے ساتهه هم نواله اور هم پیاله رهتے هیں جب ان سب کي تکفیر سے کچهه کفر بچے تو کهیو بنارس اور مرزا پور بهي بهیجدیجیئے مگر مجهے تو اُمید نهیں هی که کچهه بچے کیونکه کیا وه لوگ محروم ره جاوینگے جو بت پرستوں کے پگڑي بدل بهائي بن کر اُن کي جهوٹي پوریاں چٹ اور چمار حلوائیوں کے مگد کے لڈو فٹ فرمایا کرتے هیں اُن کے لیئے بهي تو کچهه آخر حصه چاهیئے *

اے حضرات ذرا گردن جهکائیئے کچهه تو انصاف کیجیئے که کیا دل میں هی اور کیا زبان پر کهتے کیا هو کرتے کیا هو حالت کیا هی اور نصیحت کیا هی اتامرون الناس بالبر وتنسون انفسکم و انتم تتلون الکتاب افلاتعقلون *

میں اسوقت زیاده لکهه نهیں سکتا صرف محبت اور ارتباط پر اس مضمون کو ختم کرتا هوں آینده انشاء الله چند عریضے اسي کے متعلق اور لکهونگا *

راقم

مهدي علي

---

نمبر ۱۵۸

# مهمان و میزبان

مهماني اور میزباني کي خوبیاں اور برکتیں ایسي صریح اور صاف هیں که اُن کے بیان کي کچهه حاجت نهیں هی — آپس میں محبت اور ارتباط بڑهانے کے واسطے یهه رسم بهت هي موثر ثابت هوئي هی اس رسم سے غیر بهي اپنے هوجاتے هیں بلکه دشمن بهي دوست بن جاتے هیں اور اُسي کے جاري نرهنے سے قریب تر عزیزوں کي قدرتي محبت میں بهي کمي آجاتي هی — پس جو شی اسقدر مفید هو مناسب هی که وه هر ایک قسم کے نقصانات اور خرابیوں سے پاک و صاف رهے ورنه اُس کے تمام فائدے برباد هوجاوینگے — لیکن جس طریقه پر اس عرصه میں هم لوگوں میں مهماني اور میزباني هوتي هی وه کچهه مفید نهیں هی بلکه اعتراض کے قابل هی اور کچهه شبهه نهیں که موجوده رسم و رواج کے سبب سے اکثر اوقات مهمان اور میزبان دونوں کو تکلیف هوتي هی اسلیئے ضرور هی که مسلمان موجوده طریقه مهماني اور میزباني پر غور کریں اور جسقدر اصلاح اُس میں ضروري هو وه عمل میں لاویں *

اب هم اُن خرابیوں کا بیان کرتے هیں جو قابل اعتراض هیں سب سے بڑي غلطي جو اکثر مهمانوں کي طرف سے هوتي هی وه یهه هی

کہ وہ اپنے میزبان کو پہلے سے اپنے آنے کی خبر نہیں کرتے حالانکہ اس بے خبر وارد ہونے سے میزبان کو بڑی تکلیف ہوتی ہی اور خود مہمان کو بھی تکلیف اوٹھانی پڑتی ہی علاوہ اس کے اس طرح پر بے خبر کسی کے مکان پر بطور مہمان کے وارد ہونا خلاف تہذیب بھی ہی *

اکثر یہہ ہوتا ہی کہ گھر والے کھانے سے فارغ ہوجاتے ہیں اُس کے بعد مہمانوں کی آمد ہوتی ہی اور اُسوقت ایک تازہ تشویش پیش آتی ہی ادھر تو کھانے کا کچھہ سر انجام نہیں ہوتا اور ادھر یہہ خیال ہوتا ہی کہ مہمانوں کے واسطے کھانے میں دیر نہ ہو — نوکر چاکر جنکو دو بارہ پھر چولہ جھونکنا پڑتا ہی جدا دل میں ناخوش ہوتے ہیں اور اگر کبھی رات کو ناوقت یہہ مہمان داری پیش آگئی تو اَوْر زیادہ مصیبت آتی ہی اور یہہ آفت خاص کر اُن مقامات میں زیادہ آتی ہی جو ریل کے اسٹیشنوں سے قریب ہیں اب یہہ ہوتا ہی کہ رات کے گیارہ یا بارہ بج گئے ہیں یا رات ڈھل گئی ہی اور پچھلا پہرہ ہی سب لوگ اپنے آرام کی نیندیں لے رہے ہیں کہ یکا یک دروازہ پر سے آوازیں آنی شروع ہوئیں [ کواڑ کھولو کواڑ کھولو ] پھر بعض سونے والے ایسے غافل سوتے ہیں کہ مشکل سے جاگتے ہیں یا دروازہ سے بہت فاصلہ سے ہوتے ہیں یا جاڑوں کے موسم میں مکانوں کے اندر کواڑ بند کرکے سوتے ہیں ایسی صورت میں بے خبر آنے والے مہمان کو گھڑیوں پکارتے پکارتے اور چلاتے چلاتے اور کواڑ کھٹکھٹاتے اور زنجیریں ہلاتے گذر جاتے ہیں اور جب ان تمام مشکلات کے بعد کواڑ کھلے اور صاحب خانہ بھی بڑی بے لطفی اور تکلیف کے ساتھہ جگایا گیا تو اب خیال کرلینا چاہیئے کہ اُس غریب پر اُسوقت کیا گذرتی ہوگی — پھر کبھی یہہ ہوتا ہی کہ مکان مختصر ہی یا اُس میں پہلے سے اور مہمان فروکش ہیں اور مکان میں زیادہ جگہہ نہیں ہی یا صاحب خانہ کسی ایسی تشویش میں ہی کہ اُس کو اپنے مہمانوں سے باطمینان و خوشی ملنے کی فرصت نہیں ہی اِن تمام باتوں کے لحاظ سے ضرور ہی کہ اپنے آنے سے قبل اپنے میزبان کو حتی‌الامکان اطلاع دی جاوے اور نہایت صفائی قلب اور دوستی کی بات یہہ ہی کہ اگر کسی وقت میزبان یہہ اطلاع دے کہ مجھکو ملنے کی فرصت نہیں ہی تو بغیر کسی ملال خاطر کے اپنے ارادہ کو ملتوی کرنا چاہیئے میںنے بعض اوقات یہہ بھی دیکھا ہی کہ ایسے میزبان نے اپنی تکلیف بچانے کے واسطے یا مہمان کے آرام کی نظر سے مہمان کو کسی اور مکان میں اوتارا تو مہمان نے دل میں بہت ہی برا مانا حالانکہ میزبان کا یہہ برتاؤ کسی طرح اعتراض کے لایق نہیں ہوتا بلکہ بڑی عمدہ بات خیال کی جاتی ہی *

بعض لوگوں کا یہہ خیال ہوگا کہ جن خرابیوں کا ذکر اس مضمون میں ہی وہ صرف اُس حالت سے متعلق ہیں جب کہ مہمان اور میزبان میں باہم نہایت دوستی نہو مگر یہہ خیال غلط ہی اس لیئے کہ یہہ ایسے امور ہیں جو بطور واقعات کے پیش آتے ہیں جنمیں زیادہ دوستی ہونے یا نہونے کو کچھہ مداخلت نہیں ہی *

کبھی اس بے خبر آنے کا نتیجہ یہہ بھی ہوتا ہی کہ اصل مقصود فوت ہوجاتا ہی جس سے ملنا مقصود ہوتا ہی وہ مکان پر نہیں ملتا اور زیادہ افسوس اُسوقت ہوتا ہی جب یہہ معلوم ہوتا ہی کہ آج ہی یا ابھی آپ کے تشریف لانے سے تھوڑی ہی دیر بعد وہ فلاں مقام کو سوار ہوگئے اور تب حسرت کے ساتھہ وہاں سے لوٹ جانا ہوتا ہی اور یہہ ایک کافی سزا اپنے بلا اطلاع آنے کی اُسوقت آنے والے کو ملجاتی ہی *

اس بے خبر آنے کے علاوہ چند اور خرابیاں بھی بیان کے لایق ہیں جنمیں سے ایک یہہ ہی کہ بعض میزبانوں کے مزاج میں تکلف اسقدر ہوتا ہی کہ اُنکا مہمان بھی تنگ آجاتا ہی ان تکلفات کی وجہہ سے کھانا اکثر دیر میں ملتا ہی اور تکلیف ہوتی ہی اور میزبان کو بھی زیادہ عرصہ تک اپنے عزیز مہمان کا قیام ناگوار معلوم ہونے لگتا ہی اور اُس کے آنے کی وہ ساری خوشی اُس کی موجودگی ہی میں جاتی رہتی ہی *

سعدی علیہ‌الرحمۃ کسی مقام پر اپنے ایک دوست کے ہاں مہمان ہوئے اُن کے دوست نے بہت اہتمام سے اُن کی مہمانداری کی بہت تکلف کے کھانے پکوائے اور بڑی شان کے ساتھہ دستر خوان چنا گیا شیخ نے جب یہہ سامان دیکھے تو بے اختیار اُس کی زبان سے یہہ نکلا ہاے دعوت شیراز صاحب خانہ نے یہہ سمجھا کہ دعوت کے اہتمام میں کچھہ کمی رہی اس لیئے اُس نے دوسرے تیسرے وقت میں بیش از پیش اہتمام کیا لیکن ہر مرتبہ شیخ نے وہی افسوس ظاہر کیا آخر شیخ نے جب دیکھا کہ اب میزبان کو بہت تکلیف ہوتی ہی تو اُس نے اپنی اقامت کو مختصر کیا اور میزبان سے رخصت ہوا — کچھہ عرصہ بعد اُن کے اُس میزبان کا گذر شیراز میں ہوا اور شیخ کے ہاں اُترا اور دل میں اس بات سے بہت خوش تھا کہ اب شیراز کی دعوتوں کے اہتمام دیکھنے میں آوینگے جب کھانے کا وقت آیا تو شیخ گھر میں گیا اور وہاں سے وہی روزمرہ کا سیدھا سادھا کھانا لے آیا اور اپنے دوست کے سامنے رکھدیا اور کہا کہ بسم‌اللہ کیجیئے — اُسوقت شیخ کے دوست کو بہت ہی حیرت ہوئی اور اُس نے آہستہ آہستہ کھانے کی طرف ہاتھہ بڑھایا اور کھانا شروع کردیا شیخ نے اُس کی حیرت کو دیکھکر کھانا کھا چکنے کے بعد اُس سے کہا کہ اے دوست دعوت شیراز سے میرا یہی مطلب تھا تمنے میرے واسطے بہت سا تکلف کیا جسکا نتیجہ یہہ تھا کہ اگر میں زیادہ قیام کرتا تو تمکو سخت ناگوار گذرتا اور میری

۱۵ رجب سنه ۱۲۹۰ هجري
سنه ۱۳۰۴ نبوي

# مہمان و میزبان

مہمان و میزبان

مہماني خوشي کي جگهه ملال سے مبدل هوجاتي اسي ليئے مهنے اُسوقت مجبور هوکر اپني مدت اقامت کو مختصر کيا اور جس غرض سے ميں وهاں گيا تها وه بهي پوري نه هوئي نه ميں اچهي طرح وهاں ٹهرسکا نه سير کرسکا اور جلدي سے رخصت هوا يهاں اب آپ جسقدر مدت تک چاهيں قيام کريں جتنے روزوں آپ رهينگے ميري خوشي بڑهتي جاويگي *

ميرا مطلب اس حکايت سے يهه نهيں هے که اپنے دوستوں کي مهماني کے زمانه ميں اُن کي خوشي خاطر کے ليئے مطلق توجهه نکي جاوے نهيں بلکه ميرا يهه مطلب هے که جو کچهه کيا جاوے ايسے اعتدال سے کيا جاوے جو آينده نبهه سکے اور مهمان کے قيام سے سواے خوشي کے دوسري بات حاصل نهو *

ان تکلفات کے علاوه ايک اور اهتمام بهي جو اکثر عمل ميں آتا هے مهمان اور ميزبان دونوں کے ليئے سخت تکليف کا باعث هوتا هے اور وه مهمان اور ميز بان کا ساتهه کهانے پر اصرار کرنا هے اگر اتفاق سے اُن ميں سے کوئي باهر کو چلا گيا اور آنے ميں دير هوئي تو دوسرے صاحب اُن کے منتظر رهتے هيں اور کهانا نهيں کهاتے اور جب زياده دير هوتي هے توجي ميں نهايت تنگ هوتے هيں — تلاش کے واسطے چاروں طرف کو آدمي دوڑائے جاتے هيں اور جب بڑي سي دير کے بعد دوسرے صاحب آئے تب کهانا نصيب هوتا هے اگر اتفاق سے کسي صاحب خانه نے بلا انتظار اپنے مهمان کے کهانا کها ليا اور مهمان صاحب بعد کو آئے تو بهت کم مهمان اس مزاج کے هوتے هيں جو ميزبان کے اس برتاؤ سے برا نه مان جاتے هوں — مينے خود ايک دفعه يهه ديکها هے که ايک مهمان جو باهر کو گئے هوئے تهے جب وه ايک بجے تک بهي نه آئے اور صاحب خانه نے ظهر کي نماز بهي پڑه لي تب مجبور هوکر بلا انتظار مهمان کے کهانا کها ليا اُس کے بعد مهمان صاحب سير کرکے بهوکے پياسے واپس تشريف لائے اور تهکـکر بيٹهه گئے اور فرمانے لگے که آج تو مر مٹے جس سے صاف معلوم هوتا تها که بهوک بهي اُنکو لگي هوئي هے اور بشره سے بهي ايساهي ظاهر هوتا تها ليکن جب اُنهوں نے يهه سنا که صاحب خانه نے کهانا کهانے ميں ميرا انتظار نهيں کيا تو نهايت هي برا مانا يهاں تک نه کهانا بهي نه کهايا اور يهه عذر کرديا که ميں بهي کهانا کهاچکا ايک دوست مل گئے تهے اُنهوں نے بغير کهانا کهلائے نه اُٹهنے ديا — اب غور کرنا چاهيئے که ان حماقتوں کا کيا نتيجه هوگا کيا اس مهماني اور اس ميزباني سے کچهه محبت اور خوشي بڑه سکتي هے *

ايک اور خراب طريقه يهه هے که مهمان کو کوئي موقع تخليه اور آرام کا نهيں ملتا اور يهه خرابي دو وجهه سے پيدا هوتي هے اول اس ليئے که همارے مکانات کا طرز خراب هوتا هے دوم ملنے جلنے کا طرز بهي اچها نهيں هے همارے مکانات اس طرح پر عليحده عليحده حصوں ميں تقسيم نهيں هوتے که هر ايک شخص کے ليئے بغير اسکے که اوروں کو تکليف هو آرام کے ساتهه تخليه ممکن هو ايک هي کهلا هوا مکان هوتا هے وهي اپنے بيٹهنے اُٹهنے کا وهي مهمانوں کے قيام کا — اگر کوئي بيمار هے تو اُسي مکان ميں هے چبوتره کے نيچے ذل بچهکا بهي اُسي کے سامنے چڑها هوا هے ايک طرف کو ملاں لڑکے بهي اُسي مکان ميں پڑها رهے هيں وغيره وغيره اور اس ليئے صاحب خانه مجبور هوتا هے اور اپنے مهمان کے ليئے کوئي موقع تخليه کا آساني سے موجود نهيں کرسکتا — اس خرابي کا دور کرنا بالفعل غربا اور متوسط الحال شخصوں کے اختيار سے باهر هے ليکن امراء کو اسطرف توجهه کرنا ضرور هے چنانچهه بعض امرا اپنے نو تعمير مکانوں ميں اس قسم کي رعايتيں اب ملحوظ رکهتے هيں يا اُنکے متعدد مکانات هوتے هيں جنکي وجهه سے يهه دقتيں اُن کو کمتر پيش آتي هيں ليکن اکثر امراء کو اب تک بهي اِس طرف توجهه نهيں هے اور اُن کي پچاس پچاس هزار اور ايک ايک لاکهه روپيه کي عمارتيں ابتک بهي اکثر اُسي پرانه نقشه پر بنائي جاتي هيں جنميں نه سردي کا آرام نه گرمي کا نه مهمان کے ليئے کوئي تخليه ممکن نه اپنے ليئے پس اگر امراء اس طرف توجهه کريں تو آخرکار متوسط الحال شرفاء بهي اُن کي پيروي کريں اور رفته رفته غرباء بهي حتي الامکان اُنهيں کي تقليد کرنے ميں ساعي هوں *

ايک اور تکليف مهمان اور ميزبان کے طرز ملاقات سے پيدا هوتي هے جسوقت مهمان کسي اپنے دوست يا عزيز و قريب کے مکان پر وارد هوا صاحب خانه اور اُس کے اور عزيز و اقارب اور دوست و آشنا سب اُس مهمان غريب کے گرد هوئے اور کوڑيوں اور گهنٹوں بلکه پهروں اُس کے پاس بيٹهنا شروع کيا ايک صاحب اُٹهکر تشريف لے گئے تو دو صاحب اَوْر آ موجود هوئے غرض هر وقت يهه جلسه اُس کے پاس رهنے لگا اب جتنا کوئي مهمان کسي کو عزيز هوا اُسي قدر يهه اهتمام زياده هوتا هے اور زياده عزيز کي مٹي زياده خوار هوتي هے — بهت هي کم هم سے وال ايسے بے تکلف مهمان هوتے هيں جو اس جم غفير کا کچهه ادب اور لحاظ نهيں کرتے اور اپنے آرام ميں خلل نهيں ڈالتے — اور ميزبان بهي ايسے بهت کم هيں جو اپنے مهمان کي تکان راه اور صعوبات سفر کے لحاظ سے اُس کے آرام و آسايش کا خيال کرتے هوں اور بخوشي خاطر اُن کو ايسا موقع ديتے هوں که جب تک وه چاهيں آرام کريں اور خط و کتابت وغيره کا جو کچهه شغل وه چاهيں تخليه ميں اطمينان کے ساتهه کرسکيں — ايک اور بڑي مشکل يهه هے که مهمان بهي چونکه هماري هي جنس سے هوتے هيں اور

۱۵ رجب سنہ ۱۲۹۰ ہجری
سنہ ۱۳۰۴ نبوی

# مہمان و میزبان

مہمان و میزبان

اسی قسم کے تپاک اور طرز ملاقات کے عادی ہوتے ہیں اسلیئے ایسا بھی اکثر ہوتا ہے کہ اگر کوئی میزبان یا میزبان کا کوئی عزیز و قریب اپنے مہمان کے پاس زیادہ حاضر نرہے تو مہمان صاحب بھی برا مان جاتے ہیں اور حماقت سے یہہ سمجھہ کر کہ ہماری کچھہ قدر و منزلت نہوئی خود اپنی نظروں میں حقیر اور تھوڑے تھوڑے ہونے لگتے ہیں اس لیئے صاحب خانہ اپنے مہمان کے سر پر ہر وقت ایک بک بک کرنے والا پہرہ متعین کرنے پر مجبور ہوجاتا ہے — اب دیکھنا چاہیئے کہ یہہ کیسی کچھہ دقت اور تکلیف کی بات ہے اور چونکہ ہم خواہ بحیثیت مہمان اور خواہ بحیثیت میزبان اس قسم کی تکلیفیں جھیلنے کے عادی ہو رہے ہیں اور اپنے بیش بہا وقت کو رائگان کھونے میں نہایت مشاق ہیں اسلیئے یہہ برتاؤ ہمکو کچھہ زیادہ ناگوار نہیں گذرتا ورنہ وہ شخص جو اپنے وقت کی کچھہ بھی حفاظت کرتا ہو ایک دن کے واسطے بھی کبھی کسی کے ہاں اس طرح مہمان ہوکر یا ایسے کسی طمنہ شاہ کا میزبان ہوکر خوش نہیں رہ سکتا *

مہمانی اور میزبانی کی ان تمام مذکورہ بالا مصیبتوں کے علاوہ اور بہت سی ایسی ہی بیہودہ باتیں ہیں جو ہم لوگوں میں رائج ہیں اور جنکے بیان کرنے کے واسطے ایک مستقل رسالہ مرتب ہونا چاہیئے اس لیئے میں اُن کی طول و طویل تفصیلوں میں پڑنا ضروری نہیں سمجھتا اور میں خیال کرتا ہوں کہ اگر وہ بڑی بڑی خرابیاں جنکا میں اوپر ذکر کیا رفع ہوجاویں تو اور چھوٹی چھوٹی خرابیاں بھی جو اُنہیں بڑی خرابیوں سے پیدا ہوتی ہیں خود بخود رفع ہوجاوینگی لیکن ختم مضمون پر اُس تازہ مصیبت کا تذکرہ البتہ مناسب ہے جو مہمان کو رخصت کے وقت نومان واجب‌الاذعان آمدن بہ ارادت و رفتن بہ اجازت سے پیش آتی ہے *

مہمان نے اب ڈرتے ڈرتے اور نگاہیں نیچی کرکے صاحب خانہ سے رخصت ہونے کی اجازت چاہی مگر صاحب خانہ نے صاف انکار کیا مہمان ہرچند منت کرتا ہے اور اپنی سخت سخت ضرورتیں بیان کرتا ہے لیکن صاحب خانہ راضی نہیں ہوتے اُس مجلس میں اور جسقدر صاحب موجود ہوتے ہیں وہ بھی اپنا فرض یہی سمجھتے ہیں کہ صاحب خانہ کی تائید کریں وہ بھی مہمان کو قیام کرنے پر مجبور کرتے ہیں اور اُس بیکسی کے گھنٹے میں ایک متنفس بھی ایسا نہیں دکھلائی دیتا جو خدا لگتی ہوئی کہے اور مہمان کی بیکسی پر بھی رحم کرے کوئی صاحب فرماتے ہیں کہ ابھی آپ کہاں جاوینگے کوئی فرماتے ہیں کہ خاں صاحب کا کہنا نیچے نہ ڈالیئے — خاں صاحب حرف رخصت سے جدا تیوری چڑھائے ہوئے فرماتے ہیں کہ کبھی نہ کبھی تو آپ تشریف لائے اور آتے ہی جانے کی سنائی آپ کے اس آنے سے نہ آنا بہتر تھا دنیا کے کام چلے ہی جاتے ہیں یہاں آپ کب کب آتے ہیں — المختصر یہاں تک اُس مہمان کو تنگ کیا جاتا ہے کہ وہ سخت رنج میں مبتلا ہوجاتا ہے اور اپنے دل میں کہتا ہے کہ الہی میں کس عذاب میں آگیا اور کیونکر اس سے نجات ہوگی اور اپنے آنے پر نہایت افسوس کرتا ہے اور قہر درویش بر جان درویش ایک دو مقام کرنے پر مجبور ہوجاتا ہے — پھر کیا یہہ قیام فریقین میں کچھہ محبت اور خوشی کو بڑھاسکتا ہے — نہیں ہرگز نہیں بڑھاسکتا بلکہ برعکس اُس کے دلوں کو رنجیدہ کردیتا ہے *

اگر کوئی شخص بے حیا مہمان ہوا اور اُس نے نالایقی سے اپنے شفیق میزبان کے اصرار پر کچھہ خیال نہ کیا اور سمجھانے والوں کی بات بھی نہ مانی اور چلنے کا ارادہ مصمم ہی کرلیا تو اب یہہ جنجال کسی طرح اُسکا پیچھا نہیں چھوڑتا کہ کھانا کھاکر جانا ہوگا اور یہہ اصرار خاص کر اُن مقامات میں مہمانوں کو مصیبت میں مبتلا کرتا ہے جہاں ریل کے اسٹیشن قریب ہیں اور مسافروں کو ریل کے ذریعہ سے سفر منظور ہوتا ہے اکثر یہہ ہوتا ہے کہ اثناء سفر میں کوئی دوست اپنے دوست سے ملنے کے واسطے جو کسی اسٹیشن سے قریب ہوتا ہے اُترا اور یہہ ارادہ کرلیا کہ دوسرے وقت کی ریل میں چلا جاؤنگا ایسے مسافروں سے بھی جب وہی معمولی تکلف آمیز جھگڑے اور قصے پیش آتے ہیں تو اُنکو سخت حیرانی ہوتی ہے *

اودھر ریل کے وقت میں صرف ایک گھنٹہ یا ڈیڑہ گھنٹہ باقی ہے یہاں صاحب خانہ کے ہاں نوکر بازار سے گوشت لیکر بھی نہیں لوٹا مہمان کہتا ہے کہ برائے خدا مجھکو رخصت کیجیئے لیکن صاحب خانہ اس میں اپنی نہایت ذلت سمجھتے ہیں کہ بغیر کھانا کھائے یا کھانا ساتھہ لیئے مہمان گھر سے رخصت ہو — اب نوکر بھی بازار سے آگیا اور ریل کا وقت بھی بہت نزدیک پہونچا اور مہمان پر ایک سخت اضطراب کی حالت طاری ہوئی کبھی وہ اپنے اس خوف کو کہ ریل چلی جاویگی اور میں رہ جاونگا شرم سے ضبط کرکر چپکا ہو رہا اور کچھہ دیر کے بعد گھبرایا اور کئی دفعہ چلنے کے قصد سے اوٹھنا چاہا مگر صاحب خانہ نے نہ اُٹھنے دیا آخر جب وقت بہت ہی نزدیک آ گیا اور صاحب خانہ کو بھی کچھہ ندامت سی ہوئی تو وہ بھی جلدی سے اُٹھے نوکر بازار کو پھر بھاگا گیا کچھہ مٹھائی بازار سے آئی کچھہ آدھا کچا آدھا پکا کھانا میزبان صاحب گھر میں سے لائے اور بہزار سرعت و شتابی مہمان نے دس پانچ لقمہ کھائے اور تھوڑا سا کھاکر اوٹھہ کھڑا ہوا — میزبان صاحب اب بھی مصر ہوئے کہ آپ نے کچھہ نہ کھایا اور کھائیئے غرض جس طرح سے ہوا وہ کمبخت مہمان صاحب خانہ سے رخصت ہوا سڑک پر دوڑ کر خدمتگار نے پان دیا اب مہمان صاحب بھاگم بھاگ

مہمان و میزبان

اسٹیشن کو چلے راستہ میں ریل کی آواز سنائی دی اَوْر بھی اوسان خطا ہوئے گاڑی والہ سے تقاضہ ہوا کہ جلدی چلو اور کچھہ دور پہونچکر انعام کا بھی وعدہ کیا گیا اُس نے بھی بے تحاشہ گاڑی دوڑائی اور ریل چھوٹنے سے بھی پہلے اسٹیشن پر پہونچا دیا اور کرایہ اور انعام لیکر علحدہ ہوا اسٹیشن کے مزدور چلائے کہ پہلی گھنٹی ہوچکی ہی جلدی چلو ٹکٹ گھر میں پہونچکر جلدی سے ٹکٹ لیا اتنے میں دوسری گھنٹی بھی ہوئی میاں اور مزدور دوڑے جب ہی اسٹیشن کے اندر کے چبوترہ پر آئے تیسری گھنٹی ہوئی سیٹی بجی اور ریل نے آہستہ آہستہ آگے کو بڑھنا شروع کیا اب مہمان کمبخت حیران کھڑا ہی اور حسرت کے ساتھہ ٹرین کی اُس نرم نرم رفتار کو دیکھہ رہا ہی اسباب والے مزدوروں نے سمجھایا کہ میاں آپ ہی نے دیر کردی جانا تھا تو گھڑی بھر پہلے سے آئے ہوتے اب چلو دوسرے وقت کی ریل پر جانا یہہ سنکر مہمان غریب لوٹا اور پھر گاڑی کرایہ کرکے میزبان صاحب کے مکان پر آیا راستہ میں سو سو طرح کے غمگین خیالات نے اُس کو رنجیدہ کیا جب مہمان صاحب مکان پر آئے تو میزبان صاحب دور سے دیکھتے ہی بے اختیار ہنس پڑے اور فرمانے لگے کہ کہیئے ریل پر ہو آئے آپ نے تو کمال کردیا تھوڑی ہی دیر میں پہونچ بھی گئے اور پھر چلے بھی آئے ہم تو پہلے ہی کہتے تھے کہ آج نہ جاؤ ہمارا کہنا نہ مانا یہہ اُس کی سزا ہی *

اب ہم اپنے ابنائے جنس سے اس طریق مہمانی اور میزبانی پر انصاف چاہتے ہیں اور دریافت کرتے ہیں کہ آیا یہہ طریقہ تبدیل اور ترمیم کے لایق ہی یا نہیں کیا ایسے برتاؤ کی حالت میں کوئی مہمان خوشی سے کسی اپنے دوست کے پاس آنے کا ارادہ کریگا — یہہ کونسی آدمیت ہی کہ اپنے عزیز مہمان کی تمام ضرورتوں کی طرف سے آنکھیں بند کرکر قیام پر جاہلانہ اصرار کیا جاوے ایسی مصیبت کی حالت میں سفر کرنے والوں کو انواع و اقسام کی تکیف ہوتی ہی وہ اپنے کوچ و مقام کا کوئی انتظام اپنے اختیار سے نہیں کرسکتے نہ اپنے وقتوں کی تقسیم پر قادر ہو سکتے ہیں اور اس کے علاوہ بہت سے ہرج اور نقصان جو اس قسم کی مزاحمت سے پیدا ہوتے ہیں اور ہوسکتے ہیں اُن کی وجہہ سے بجائے ملاقاتوں کی خوشی کے ایک قسم کا ملال اور رنج پیدا ہو جاتا ہی پس ہماری خواہش یہہ ہی کہ ہمارے اس مضمون کے پڑھنے والے ہمارے اس مضمون پر انصاف سے غور کریں اور جو رسم و رواج اصلاح کے قابل ہیں اُس میں مناسب اصلاح کریں

تا کہ مہمانی اور میزبانی کی خوشیاں اور زیادہ ہوں اور مہمان یا میزبان کسی کو تکلیف نہو اور وہ اصلاحیں جیسا ہم نے اُوپر مفصل بیان کیا ہی مفصلہ ذیل مراتب میں ہونا چاہیئے *

اول حتی‌الامکان بلا اطلاع کسی کے ہاں آنے سے احتراز کرنا چاہیئے گو باہم کیسی ہی بے تکلفی اور یگانگت ہو جہاں تک ممکن ہو اس قدر پہلے اطلاع دی جاوے کہ جواب بھی آسکے ورنہ کم سے کم ایک دن پہلے میزبان کو اطلاع ہو جاوے اگر بدرجہ مجبوری یہہ بھی نہ ہوسکے تو رات کے وقت حتی‌الوسع کسی کے مکان میں پہونچنے سے کنارہ کیا جاوے مگر جب ایسی کوئی سخت ضرورت پیش آجاوے *

دوم دعوت میں اسْ قدر تکلف نہ کرنا چاہیئے جس سے اپنے عزیز مہمان کا قیام آخر کار ناگوار معلوم ہونے لگے بیچ بیچ کی چال ہمیشہ بہتر ہوتی ہی و خیرالامور اُوسطہا *

سوم یہہ خیال بھی کہ میزبان و مہمان عموماً ساتھہ ہی کھانا کھاویں ترک کرنا چاہیئے کھانے کے معمولی وقت پر اگر کوئی فریق غیر حاضر ہو تو اُس کی حاضری کا انتظار نہ کیا جاوے اور فریق غیر حاضر کو دوسرے فریق کی اس کار روائی سے آزردہ نہ ہونا چاہیئے *

چہارم تخلیہ کے موقع کا بھی جہاں تک ممکن ہو خیال رکھنا چاہیئے تاکہ مہمان اور میزبان دونوں کو آرام ہو ہر وقت کے پاس اُٹھنے اور بیٹھنے سے تکلیف بھی ہوتی ہی اور ملاقاتوں سے بھی جی گھبرا جاتا ہی — اور اُمراء طرز عمارت کا بھی خیال کریں *

پنجم آمدن بہ ارادت رفتن بہ اجازت کے غلط اصول کو بھی منسوخ کرنا چاہیئے اور دونوں باتیں آنے والے ہی کی مرضی پر منحصر کرنی چاہیئیں تاکہ ہر شخص اپنے کوچ و مقام کا انتظام ٹھیک ٹھیک کرسکے *

واقـــــــم

مشتاق حسین

از مقام علیگڈہ

بمقام علیگڈہ — مطبع : لیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] یکم شعبان سنہ ۱۲۹۰ ھجری سنہ ۱۳۰۴ نبوی [ نمبر ۱۲

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاري کیا ھی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ھیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ھیں اُن کو اختیار ھی کہ اگر چاھیں تو اَور کسي کو بھي بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ھوگا اُس کو بھي ساتھہ روپیہ سالانہ دینا ھوگا *

یہہ پرچہ ھر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ھوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني ھوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاھیگا اُس کو في پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا ھوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور ھو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر ھو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج ھونے کے لیئے بھیجنا ھو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ھو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگدہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ھی اور وھاں سے تقسیم ھوتا ھی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رھتا ھی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ھیں چھاپے ھوتے ھیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ھوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ھی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي ھو اور جو غلط اوھام مذھبي اس ترقي کے مانع ھیں اور درحقیقت وہ مذھب اسلام کے برخلاف ھیں وہ بھي مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۵۹

# روئداد

## اجلاس سب کمیٹی مدرسۃ اسلامیہ علیگڈھ واقع ۳۱ اگست سنہ ۱۸۷۳ ع

### شرکاء کمیٹی

محمد عنایت اللہ خاں صاحب رئیس بھیکم پور *

راجہ سید محمد باقر علیخاں صاحب رئیس پنڈراول *

کنور محمد لطف علی خاں صاحب رئیس چھتاری *

نواب محمد علیخاں صاحب رئیس جہانگیرآباد *

کنور محمد مسعود علیخاں صاحب رئیس دانپور *

کنور محمد معشوق علیخاں صاحب رئیس چکاتھل *

کنور محمد اعزاز خاں صاحب رئیس چکاتھل *

محمد عبدالرحمن خاں صاحب رئیس دھرمپور *

سید محمد محمود صاحب بیرسٹرایٹ لا *

حافظ محمد محمود خاں صاحب رئیس رھسرپورہ *

مولوی محمد لطف اللہ صاحب مدرس اول مدرسہ عربی علیگڈھ *

مولوی حافظ محمد اسمعیل صاحب رئیس علیگڈھ *

خواجہ محمد یوسف صاحب رئیس علیگڈھ *

مرزا عابد علی بیگ صاحب منصف ھاتھرس رئیس مرادآباد *

قاضی محمد لطافت حسین صاحب وکیل *

سید عاشق علی صاحب رئیس جلالی *

سید محمد نظامحق صاحب رئیس اترولی ضلع علیگڈھ *

منشی محمد سعید خاں صاحب تھرڈ ماسٹر مدرسہ انگریزی علیگڈھ *

منشی غلام حیدرخاں صاحب تحصیلدار اترولی *

محمد مسعود شاہ خاں صاحب منصرم منصفی ھاتھرس *

منشی محمد مشتاق حسین صاحب نائب تحصیلدار *

محمد معصوم علی خاں صاحب نائب تحصیلدار ھاتھرس *

### سکرٹری

مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب *

مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب بہادر جج ماتحت کی کوٹھی پر روساء اور عمائد ضلع علیگڈھ اور بلند شہر کے جمع ھوئے اسبات پر غور کرنے کے واسطے کہ مسلمانوں کو اپنی تعلیم کے واسطے اس ضلع میں انتظام کرنا چاھیئے *

مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب نے تحریک کی کہ محمد عنایت اللہ خاں صاحب اس جلسہ کے صدرانجمن ھوویں کنور محمد لطف علی خاں صاحب اور راجہ سید محمد باقر علیخاں صاحب نے اس تحریک کی تائید کی اور کل جلسہ کے اتفاق سے خانصاحب موصوف نے صدرانجمن کی کرسی پر اجلاس فرمایا اور مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب سکرٹری ھوئے *

صدرانجمن نے مجمع سے مخاطب ہوکر فرمایا کہ میں اُس عنایت کا شکریہ ادا کرتا ھوں جو اسوقت مجمع کی طرف سے میرے صدرانجمن بنانے میں ھوئی ھی اور اُسکے بعد میں چند لفظ کہنا چاھتا ھوں اور وہ یہہ ھیں کہ جن عمدہ مطالب اور مقاصد کی غرض سے یہہ کمیٹی منعقد ھوئی ھی اُن پر آپ سب صاحب غور کریں یعنی مسلمانوں کی تعلیم کے واسطے کسی مدرسہ کی ضرورت ھی یا نہیں پس جو اغراض اور مقاصد اس مدرسہ کے اجرا سے ھیں وہ مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب مفصل بیان کرینگے *

بعد اسکے مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب کھڑے ھوئے اور مفصلہ ذیل گفتگو کی *

اے رؤساے ضلع علیگڈھ اور بلند شہر سب سے پہلے میں آپ کی اُس عنایت کا شکریہ ادا کرتا ھوں کہ آپ نے میری درخواست کو قبول کرکے آج اس کمیٹی میں آنے کی تکلیف اپنے اوپر گوارا کی اسکے بعد جس کام کے واسطے یہہ کمیٹی منعقد ھوئی ھی اور جس کا آغاز اسوقت صدرانجمن نے کیا اُس کی بابت میں کچھہ کہنا چاھتا ھوں *

اے صاحبو — جب سے مسلمانوں کا آغاز ھوا چھہ سو سات سو برس تک اُنکی قوم میں علوم و فنون کی ایسی ترقی ھوئی کہ اُسکی وجہہ سے مسلمان دنیا کی قوموں میں اعلی تربیت یافتہ و شایستہ قوم کہلاتے تھے — اِس وقت جو قوم ھمارے اوپر حکمرانی کرتی ھی اور شایستگی اور تربیت میں مشہور ھی اُس نے بھی مسلمانوں سے اکثر اکتساب علوم و فنون کا کیا ھی اور اس لحاظ سے مسلمان اُنکے اُستاد کہے جاسکتے ھیں جس کے کہنے سے اب شرم آتی ھی لیکن اُس کے بعد اُن میں کاھلی و سستی کی بیماری پھیلی جس سے ایجاد و ترقی کی قوت کو روز بروز زوال ھوتا گیا یہاں تک کہ آج یہہ حالت پہنچی ھی کہ اُس قوم کو وحشی و نصف وحشی کہا جاتا ھی اور زیادہ تر افسوس یہہ ھی کہ وہ ایسے نا تربیت یافتہ و جاھل ھوگئے کہ اُنکو کسی طرح بھی اپنی اس حالت پر تنبہ نہیں ھوتا ھی وہ کچھہ تمیز نہیں کرتے کہ ھم کیا تھے اور کیا ھوگئے بلکہ اسوقت تک یہہ خیال کرتے ھیں کہ دنیا کی لیاقت اور دین کی خوبی کونسی ھی جو ھم میں موجود نہیں ھی جیسے جلد اس قوم نے ترقی کی تھی ویسا ھی

تنزل كيا ميں أن كے هر زمانه كے تنزل كا ذكر كرنا نهيں چاهتا اسليئے كه أس ميں بهت طوالت هوتي هى ليكن اسي پچهلي صدي كے نصف اول كي حالت كو كه يهه هي زمانه گورنمنٹ انگريزي كي سلطنت كا اس ملك ميں هى اور جس سے اكثر صاحب واقف هيں ايک مثال كے طور پر بيان كرتا هوں اور أنكي سب حالتوں ميں سے بهي صرف ايک حالت كا ذكر كرتا هوں جو نهايت سريع‌الفهم اور محسوس مثال هى پچهلي صدي كے نصف حصه اول ميں دنيا كي عزت گويا مسلمانوں كا حصه تها گورنمنٹ انگريزي نے معزز عهدوں اور اعلى منصبوں كے واسطے بطور دستورالعمل كے گويا اسبات كو قرار ديا تها كه جو عهدے معزز هوں وه مسلمانوں كو ديئے جاويں سب عهدوں پر خصوصا حكومت كے منصبوں پر مسلمان مقرر كيئے جاويں آپ كو ياد هوگا كه جسقدر عهدهدار كيا ديواني كيا فوجداري كيا كلكٹري جهاں تک تلاش هوسكتے تهے وه سب مسلمان تهے اور گورنمنٹ كے انگريزي عهدهدار نهايت عظمت و وقعت سے مسلمانوں كے ساتهه ميل جول ركهتے تهے اور كچهه شک نهيں هوسكتا هى كه جو لوگ أس وقت ان عهدوں پر مامور تهے أن كي لياقت نهايت عمده تهي اور أنهوں نے اپني عمده لياقتوں كے ذريعه سے أن عهدوں كے لايق اور أس كا مستحق اپنے تئيں ثابت بهي كرديا تها اور جو لياقت أس زمانه ميں أن عهدوں كے واسطے لازم تهي وه أن ميں بهمه وجوه موجود تهي اسي وجهه سے وه اپني مقابل قوم سے جو قديم اس ملک كي تهي نهايت ممتاز تهے اور دوسري قوم أن پر رشک كرتي تهي جمله علوم كيا عقلي و كيا نقلي جهاں تک كه أس وقت ميں مروج تهے أن سے عموماً معزز اشخاص كامل طور سے واقفيت ركهتے تهے اپني اولاد كي تربيت ميں هميشه مصروف تهے دور دور وطن سے تحصيل علوم كے ليئے بهيجتے تهے اور وهاں جاكر أن كي اولاد تكمله علوم كا كرتي تهي دين كے علوم كي اور عالموں كي يهه كيفيت تهي كه اگر أس زمانه كے عالموں كو آج كل كے اكثر مولوي صاحبوں سے مقابله كيا جاوے اور أس كے نسبت نكالنے كا سوال خود أنهيں مولوي صاحب كو حل كرنے كو ديا جاوے تو جب جواب نكالينگے صفر هي نكليگا اسي هندوستان ميں ايک شاه عبدالعزيز صاحب كا دهلي ميں خاندان تها پورب ميں بڑے بڑے عالموں كا گروه تها أور بهي اطراف ملک ميں متفرق علما منتشر تهے كه جن كي تصانيف اگر كوئي مولوي صاحب تمام رات مطالعه كر كے سمجهه ليں تو بڑے عالم كهلاتے هيں اور اگر دوسرے كو سمجها بهي ديں تو تو مارے فخر كے پهولے نهيں سماتے هيں علماے سابقين هميشه اس باب ميں ساعي تهے كه كفار كو دايره اسلام ميں لائيں آجكل جو مولوي صاحب كهلاتے هيں وه مسلمانوں كو دايره اسلام سے خارج كرنے پر افتخار كرتے هيں اور خاص اسي كام كے واسطے بڑي بڑي مهريں جو هرگز ڈيڑه ڈيڑه انچهه سے كم نهيں كهودوائي هوئي تيار ركهتے هيں دوسري قوم نے تو رشک كها كر اپني حالت كو زمانه كے مناسب بنانے ميں كوشش كي اور همنے روز و شب اپني كاهلي و سستي و جهالت و غفلت ميں ترقي كرني شروع كي ان دونوں كا اسي تهوڑے زمانه ميں يهه نتيجه هوا كه معامله بالكل منعكس هوگيا عوام مسلمان اس كا الزام گورنمنٹ پر لگا كے اپنے تئيں بري كرتے هيں مگر ميں يقيني كهتا هوں كه وه شكايت أن كي محض بيجا هى شايد يهه بات كسي قدر سخت معلوم هوگي ليكن ميں سچ كهتا هيں كه هرگز مسلمان اس لايق نهيں رهے هيں كه جو طرز سلطنت گورنمنٹ كي اب هى أس كے لحاظ سے يهه كچهه بهي گورنمنٹ كي عنايت كے لايق هوں ترقي كرنا تو دركنار أنهوں نے اپني پچهلي صدي كي لياقت كے قايم ركهنے ميں بهي كوشش نهيں كي پهلے كيسے كيسے بڑے عالم و صاحب استعداد عهده دار تهے اب جو لوگ أن كي جگهه هيں وه روبكار كے عنوان ميں تو اپنے نام پر مولوي كا لفظ نهايت اصرار سے لكهواتے هيں مگر جب حضرت سے كچهه پوچهيئے تو حقيقت معلوم — كيا يهه هماري حالت رونے كے لايق نهيں هى كيا همكو اپني اس حالت پر ملامت و نفرين كرنا زيبا نهيں هى كيا همارا يهه مونهه هى كه هم اپني بے لياقتي كو تو نه ديكهيں اور گورنمنٹ پر جهوٹا اور بيجا الزام لگاويں — دو چيزيں انسان كي عزت كا باعث شمار هوتي هيں ايک دولت دوسرا علم اول نظر ميں يهه خيال كيا جاتا هى كه دولت سے عزت هوتي هى ليكن ميں يهه كهتا هوں كه دولت سے جهوٹي عزت البته هوتي هى اصلي عزت هرگز نهيں هوتي دولت ايک بے ثبات چيز هى جو در حقيقت كسي ذاتي صفت كا سبب نهيں هوسكتي عزت بذاته ايک صفت مستقل هى أسكا سبب بهي مستقل هونا چاهيئے بهت سے بوهرے بهت سے بنيئے بهت سے أور اهل حرفه دولت مند هيں ليكن لياقت سے بے بهره آپ سب صاحب جانتے هيں كه أن كي أس دولت كے سبب سے كسي كا دل أن كي عزت نهيں كرتا — علم هي ايسي چيز هى جس كي دولت لا زوال هى اور جس كي عزت هر انسان كا دل كرتا هى عالم كي اصلي عزت افلاس كي حالت ميں بهي دلوں سے نهيں جاتي اهل كمال كيسا هي بے حيثيت هو پهر أس كي عزت هر انسان كا دل كرتا هى اور يهه كمتر بات هى كه جو علوم كار آمد سے بهره ور هوں أن كو افلاس صدمه پهونچاوے اسواسطے كه يهه بڑے حكيموں كا قول هى كه علم و دولت جدا نهيں هوتي علم كے ساتهه هميشه دولت چلتي هى جس قوم نے ترقي پائي هى أس نے علم كي بدولت ترقي پائي هى ديكهيئے انگريز جو اسوقت

اعلی قوم دنیا کي مشہور هیں اُس کا سبب بجز ترقي علوم کے اور کچھہ نہیں هی پس یہي عمدہ صفت مسلمانوں نے کہو دي بڑا انسوس یہہ هی کہ یہہ صفت اس قوم میں موجود تھي اور اُن سے اوروں نے سیکھي اور یہہ اُس کي حفاظت بھي نہ کرسکے اور اپنے هاتوں سے کہو بیٹھے — اس بات پر میں بہت بحث کرسکتا هوں کہ دنیا کي عزت کا مدار صرف علم هي پر هی لیکن میں سمجھتا هوں کہ یہہ ایسي صاف و بدیہي بات هی جس پر دلائل کي ضرورت نہیں هی لہذا اس تقریر کو میں طوالت دینا نہیں چاهتا — افسوس هی کہ مسلمانوں کے هاتھہ میں نہ دنیا رهي نہ دین نہ مذهبي علوم سے اُن کو آگہي هی نہ دنیوي علوم کو وہ سیکھتے هیں معلوم نہیں کس خواب غفلت میں وہ پڑے سوتے هیں جو کسي طرح سے هوش میں نہیں آتے بہتیرا اُن کو جھنجوڑ جھنجوڑ کے جگاتے هیں لیکن وہ نہیں جاگتے مذهب اُن کے نزدیک هندوؤں کي طرح باپ دادا کي مراسم کا نام هوگیا هی اور عقائد اُن کے وہ هیں جو اُن کے چھٹپن میں اُن کي پالنے والي ماما نے کہاني میں اُن کے سامنے باتیں کہي تھیں *

اے صاحبو میںنے جو گذشتہ زمانہ کا ذکر کیا اور اُس کي حالت پر انسوس دلایا اُس سے میري اصلي غرض کچھہ اُس زمانہ پر انسوس دلانے کي نہ تھي اس لیئے کہ گذشتہ حالت برباد کرکے افسوس کرنے سے بذاتہ کوئي نتیجہ نہیں هوتا هی اس سے میرا مقصود یہہ تھا کہ اپني پہلي حالت یاد کرکے یہہ دیکھنا چاهیئے کہ جو کچھہ اب تک هوا وہ تو هو چکا اب آیندہ هم سب کو آمادہ هوکر اپني آیندہ نسلوں کے شایستہ بنانے کے واسطے جو اسباب تنزل هیں اُن کو دور کرنا اور اسباب ترقي کا مہیا کرنا چاهیئے تاکہ جو بدنصیبي کا دن همارے قوم پر عنقریب آتا معلوم هوتا هی وہ نہ آوے — جو لایق و شایستہ قومیں دنیا میں هیں اُن میں سے کوئي همکو پورا وحشي اور کوئي آدها وحشي کا خطاب دیتي هیں کیا یہہ همکو سننا اچھا معلوم هوتا هی کیا همارا اُس کے سننے سے دل کباب نہیں هوتا کیا وهي انسان هیں هم انسان نہیں جیسي عقل خدا نے اُن کو دي هی ذهن دیا هی قواے ظاهري و باطني دیئے هیں ایسے هي همکو بھي دیئے هیں کیا هم وهي انسان اور اُن کي نسل نہیں هیں جو سات سو برس پہلے دنیا کي اعلی قوم شمار هوتے تھے — بلکہ پہلے زمانہ میں جس قدر همارے قوم کو مشکلات تحصیل علوم و اکتساب فنون میں پیش آئي هیں اُن میں سے بیسواں حصہ بھي همکو دقت نہیں هی جیسا تیار مادہ اب همکو مل سکتا هی اُن کو کہاں میسر تھا هر قسم کا کہانا همارے واسطے تیار موجود هی صرف کہا لینے کي دیر هی اس لیئے کہ ایک اعلی درجہ کي شایستہ قوم همارے ملک میں حکمراں هی جس سے هم نہایت آسان ذریعوں سے هر قسم کے علوم و فنون سیکھہ سکتے هیں جن لوگوں نے دنیا کي قوموں کے حالات ترقي و تنزل سے واقفیت حاصل نہیں کي اور اُنہوں نے اکتساب کے ذرایع و نتایج کو نہیں جانا اُنہوں نے اپني قوم کے تنزل کے علاج کو اپني بے همتي سے ناممکن خیال کرکے لفظ تقدیر کو حیلہ پکڑا هی جب اُن سے کہا جاتا هی کہ اپني قوم کي بھلائي میں کوشش کرو اُن کي ترقي کي فکر کرو اپنے تئیں جنگلي نہ کہواؤ اس داغ کو اپنے اُوپر سے اُٹھاؤ علوم سیکھو اور اپني اولاد کو سکھلانے کے واسطے تدبیر کرو کیسے ذلیل و خوار هوگئے هو لیاقت حاصل کرو تو وہ جواب دیتے هیں کہ علم و عزت سب تقدیر پر منحصر هی همارے کیئے سے کچھہ نہیں هوتا جو تقدیر میں هی وہ هوگا تدبیر سے کچھہ نہیں هوتا هی اور زیادہ کہیئے تو خفا هوکے فرماتے هیں کہ کیا همنے گلستاں بھي نہیں پڑھي

بخت و دولت بکار داني نیست * جز بتائید آسماني نیست

گفتار تو یہہ هی اور عمل جو حضرت کا دیکھیئے تو یہہ هی کہ مہینوں تک کوئي تو بامید محرري کلکٹر صاحب کي کوٹھي پر صبح سے دس بجے تک جب تک وہ کچہري نہ جاویں اور پھر چار بجے سے شام تک جب تک صاحب هوا خوري کو نہ نکلیں حاضر رهتے هیں کوئي پانچ روپیہ کي چپراس کے واسطے منصف صاحب یا ڈپٹي صاحب یا تحصیلدار صاحب کے سامنے کمر بستہ و دست بستہ حاضر هیں جب کہو کہ میاں تقدیر پر کیوں شاکر نہیں هو تو کہتے هیں کہ میاں تم تو احمق هو

شرط عقل است جستن از در ها

جن کے اقوال یہہ اور افعال یہہ کیا اُن کو کوئي کہہ سکتا هی کہ اُنہوں نے تقدیر پر اطمینان کیا هی اور نہ یہہ تقدیر کے معني هیں کہ آدمي کوئي تدبیر تو نہ کرے اور پا شکستہ دست بستہ مونہہ کہول کر بیٹھہ جاوے — اگر همارے اکابر جو دین کي اشاعت کے باعث هوئے اور همارے علماے سابقین جن کے سبب سے همارے قوم اعلی قوم شمار هوتي تھي تیرهویں صدي کے مسلمانوں کي سي عقل کے هوتے اور ایسے هي با همت و غیرت اور ایسے مضمون کي تقدیر پر شاکر هوتے تو شاید پہلي هي صدي میں اسلام اور مسلمانوں کي قوم کا خاتمہ هو جاتا پس در حقیقت تقدیر ایک بہانہ هی اصل همارے کاهلي سستي بے غیرتي و بے همتي هی تھوڑا عرصہ هوا کہ مسلمانوں نے اپني اس بري حالت پر مطلع هوکر اپنے تنزل کے اسباب پر غور کیا هی اور بڑے بڑے مباحثات کے بعد یہہ امر منقح هوا هی کہ اصلي سبب همارے تنزل کا همارے بے علمي هی یہہ تو طی هوگیا لیکن جو تدبیر کہ اس کے واسطے سوچي گئي وہ یہہ هی کہ جہاں تک

ممكن هو تعليم پر اپني قوم كي توجهه كي جاوے اور ميري راے بالخصوص يهه قرار پائي هي كه سب سے اول رؤساء و معزز اشخاص اهل اسلام كي تعليم كي تدبير هوني چاهيئے كه اُس كے ذريعه سے نهايت جلد اور عمدة طريقه سے عام قوم كے شايسته هونے كي اُميد هي ميئے اس بات پر بهت دنوں سے توجهه كي هي كه سب سے اول اس كام كے انجام هونے كے واسطے اٹهارة ضلعوں ميں سے ممالك مغربي و شمالي كے ضلع عليگڈة هي لايق هي يهي وة ضلع هي جهاں كے رئيسوں نے اپني فياضي كو قومي همدردي ميں ثابت كرديا هي يهي وة ضلع هي جهاں مسلمان لايق رئيسوں كا ايك مجمع هي يهي وة ضلع هي جهاں كے رؤساء قومي بهبودي اور اپني آيندة نسلوں كي بهلائي ميں اپنے روپيه كا صرف كرنا اپني نازش كا باعث جانتے هيں اور بمقابله همدردي قومي كے روپيه كي كچهه حقيقت نهيں جانتے ذاتي لياقتيں دماغي روشني اُن كي مسلم هي اُن كے مصارف هميشه نيك هيں همدردي كا جوش اُن كے دلوں ميں بهرا هوا هي چنانچهه اس بات ميں كه جس كا ميں ذكر كر رها هوں قبل اس سے كه ميں پوري تحريك كروں وة خود اس بات پر مصر هوئے كه تعليم كي تدبير كرني ضرور هي ليكن چونكه يهه گفتگو مجهه ميں اور اُن ميں متفرق طور پر تهي لهذا ميئے عام راے لينے كے واسطے آج يهه كميٹي منعقد كي اور آپ صاحبوں كو تكليف دي هي اور آپ سب صاحبوں كا اسوقت اس مجمع ميں تشريف لانا اسبات كو اس وقت بخوبي ثابت كرتا هي كه آپ كے دلوں ميں قومي همدردي اور اپني آيندة نسلوں كي بهلائي بيٹهي هوئي هي پس اب ميري دلي آرزو يهه هي كه ضلع عليگڈة ميں آپ لوگوں كے اهتمام سے ايك مدرسه قايم هو اور اُس ميں علوم معاد جو همارے مذهبي علوم هيں اور عقبى كي نجات كے ذريعے اور علوم معاش جن پر هماري دنيا كي عزت و معاشرت موقوف هي سكهائے جاويں *

شايد كسي صاحب كے خيال ميں يهه گذرتا هو كه سركاري مدارس جو اسوقت اضلاع ميں مقرر هيں كيوں تعليم كے واسطے كافي نهوں اور مسلمان اپني اولاد اور قوم كي تربيت اُن كے ذريعه سے اگر كريں تو كيا خرابي هي لهذا ميں اسبات كا اطمينان كردينا چاهتا هوں كه يهه خيال اور يهه راے درست نهيں هي اول تو جو تعليم انگريزي زبان كي اور ديگر علوم مروجه كي مدارس ميں هوتي هي بعد بهت سے مباحث كے يهه طے هوگيا هي كه وة عمدة طرز سے نهيں هوتي جسقدر زمانه اُس ميں صرف هوتا هي اُس قدر اُس سے فائدة نهيں هوتا اسكے علاوة جو هماري غرض هي اُسكے پورا كرنے كو تو وة بالكل هي ناكافي هي وة غرض هماري مذهبي تعليم هي جس كا نام بهي مدارس ميں نهيں ليا جاتا آپ صاحب غور فرماويں كه جو لڑكا دس برس كي عمر يا آٹهه نو سال كي عمر سے سركاري انگريزي اسكول ميں داخل هوا اور بيس برس كي عمر تك اُسنے وهي تعليم پائي تو پورا حصه اُسكي تعليم كي عمر كا تو اُس ميں ختم هوگيا اور جسقدر همت و شوق تها وة تمام هوگيا اب وة اپني مذهبي تعليم كے واسطے زمانه كہاں سے لاويگا اور كيونكر وة ايسي عمر كے بعد اپني حالت كو ابتدائي حالت بناكر دوسري زبان اور اُن علوم كو جو پهلي زبان اور پهلے علوم سے هرگز آسان نهيں تحصيل كريگا اور جب انگريزي علوم كي آزادي كے خيالات جو هر عقلي علم كا خاصه هي اُس كے خيالات كا دوسرا ڈهنگ پيدا كردينگے تو اُس سے مذهبي خيالات كي غور اور اُنكے سمجهنے اور سيكهنے اور باور كرنے كي اُميد بالكل بےبنياد خيال اور بےاصل اُميد هوگي پس جب يهه حال هوا كه نه وة عقايد سے واقف هوئے نه اُصول مذهب پر مطلع هوئے نه اُنهوں نے فرايض كو جانا نه واجب كو سمجها نه اركان اسلام سے خبر هوئي تو وة مسلمانوں كا گروة و جماعت نه هوگي بلكه فلسفي طبيعت كي جماعت هوگي جن كے خيالات اسلام كے خيالات سے بالكل مباين هونگے لهذا ضرور هي كه مسلمانوں كا مدرسه جداگانه هو جس ميں ديني و دنيوي علوم كي تحصيل هو اور وة تهوڑے زمانه ميں اُن ميں كامياب هوجاويں — يهه بهي شايد بعض رؤساء كے خيال ميں گذرتا هوگا كه اپني اولاد كو اپنے سے جدا كركے همكو تعليم كرانے كي كيا ضرورت هي كيوں هم اپني اولاد كو اپنے گهر پر ديني و دنيوي تعليم نكراويں ليكن ميں اسكو بهي رفع كرنا چاهتا هوں اس ليئے كه ميري يهه قطعي راے هي اور ميں اپنے ذاتي تجربه اور عام واقفيت سے كهتا هوں كه ممكن نهيں هي كه اس طرز سے عمدة تعليم هوسكے اسوقت انگريزي علوم و اُسكي زبان كو چهوڑ ديجيئے اس ليئے كه وة تو ايك نا آشنا اور غير مانوس زبان هي عربي فارسي مروجه علوم و زبانوں كا حال كهتا هوں كون صاحب رئيسوں ميں سے ايسے هونگے جنكي يهه خواهش نهو كه هماري اولاد تربيت نپاوے اور علوم ديني و دنيوي ميں لايق و فايق نهوجاوے اور كون هوگا جس نے اسباب ميں پوري كوشش نكي هوگي اسليئے كه اولاد سے زيادة انسان كسي كي بهلائي نهيں چاهتا مگر تمام رئيسوں ميں سے كوئي بهي ايسا مجهكو معلوم نهيں هوتا هي جسكي اولاد نے پوري تو كيا نصف بهي كاميابي حاصل كي هو — مدارس كي تعليم ميں جو اثر هي وة كبهي خانگي تعليم ميں ممكن نهيں هر شخص كو ايسے مدرس كهاں بهم پهنچ سكتے هيں جو مدارس ميں موجود هوتے هيں مختلف استعداد مختلف طبيعتوں كے طالب علم هم جماعت هوتے هيں اور آپس ميں ميل جول ركهتے هيں آپس كي بات چيت ميں جسقدر مدرسه ميں طالب علم سيكهه

لیتا ہے وہ بہت زیادہ اُس سے ہوتا ہے جو خود پڑھ کر و یاد کرکے سیکھے طبیعت میں جو جودت و نکتہ‌رسی مدرسہ میں آتا ہے وہ کبھی خانگی تعلیم میں ممکن نہیں اس کے علاوہ یہہ تجربہ سے متعلق ہے اور ثابت بھی ہوسکتا ہے کہ طالب علم کا گھر سے جدا رہنا اُسکی تعلیم و تربیت میں اثر عظیم رکھتا ہے یہی وجہہ ہے کہ ہم لوگ کیسی ہی خانگی تعلیم پر آمادہ ہوں ہمارا بچہہ مدرسہ کے تعلیم یافتہ لڑکے کی برابر ہرگز لایق نہیں ہوتا — پس میری بالکل قطعی راے یہہ ہے اور جو اس پر پوری توجہہ کریگا وہ میری راے سے متفق ہوگا کہ تعلیم ہمیشہ مدارس میں ہونی چاہیئے *

میںنے بہت دیر تک آپ صاحبوں کی سامع خراشی کی اب اخیر میں میں اس سے زیادہ کچھہ کہنا نہیں چاہتا ہوں کہ اس ضلع میں آپکے اہتمام سے ایک مدرسہ قایم کیا جاوے اور ایک مقام اُس کے واسطے تجویز کیا جاوے جس میں ہماری آیندہ نسلیں علم و دولت و عزت حاصل کریں *

اس کے بعد مولوی محمد لطف اللہ صاحب مدرس اول مدرسہ اسلامیہ عربی علیگڈھ کھڑے ہوئے اُنہوں نے فرمایا کہ جو کچھہ جناب مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب نے بیان فرمایا سب صحیح اور درست ہے - میں بھی اُس کی تائید کرتا ہوں فی‌الواقع بسبب شایع ہونے جہل کے مسلمانوں کے امور دینی اور دنیوی دونوں میں فتور ہے مسلمانوں کو لازم ہے کہ دین و دنیا کی اصلاح کی فکر کریں اور یہہ اصلاح بغیر علم حاصل کرنے کے نہیں ہوسکتی اور علم بوجہہ کامل بغیر اس کے حاصل نہیں ہوسکتا کہ کوئی بڑا مدرسہ جس میں علوم دینیہ اور فنون متعلقہ بہ دنیا کی تعلیم ہو مقرر کیا جاوے اور ایسا بڑا مدرسہ جس میں عام مسلمانوں کی تعلیم ہو بغیر حسن توجہہ رؤساء کے اور ارباب استطاعت کے مقرر نہیں ہوسکتا پس صاحبان استطاعت کو بنظر خرابی حال مسلمانان لازم ہے کہ اس مدرسہ تعلیم مسلمانان میں دل سے شریک ہوں اور تا بمقدور سعی فرماویں *

بعد اس کے مولوی محمد اسمعیل صاحب کھڑے ہوئے اُنہوں نے فرمایا کہ مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب اور مولوی محمد لطف اللہ صاحب نے جو کچھہ اس وقت بیان فرمایا وہ نہایت مفصل اور مشرح تھا اُس کے بعد میرا کچھہ بیان کرنا بعینہ ایسی مثال رکھتا ہے جیسے آفتاب کے سامنے چراغ جلانا لیکن چونکہ اس جلسہ کی بنا ایک قومی ہمدردی پر ہے اس لیئے میں بھی اس باب میں کچھہ حرج نہیں سمجھتا کہ کوئی کلمہ خیر کہوں — یہہ بات سب مسلمان تسلیم کرتے ہیں کہ جہاں تک اسلام کی ترقی اور معاونت کے ذریعے ہیں اُن سب کو فراہم کرنا اور جو اُس کے تنزل کے اسباب ہوں ان کو دفع کرنا تمام مسلمانوں پر فرض ہے لیکن یہہ بات بھی ظاہر ہے کہ ایسی تدابیر کا پورا کرنا صرف ایک شخص کا کام نہیں ہے بلکہ ایک ایسے جلسہ کا کام ہے جس میں قومی محبت اور ہمدردی کا جوش ہے اور میں یہہ بات تسلیم نہیں کرتا کہ پورانی تعلیم مسلمانوں کی ناقص اور خراب ہے بلکہ مجھکو یقین ہے کہ پہلے علوم بھی نہایت عمدہ ہیں مگر چونکہ اُن کے قواعد و ترتیب خواندگی میں نقصان اگیا ہے اور جو ضروری علوم ہیں وہ اس میں شامل نہیں ہیں اس لیئے وہ ناقص معلوم ہوتا ہے پس اگر اُس کی اصلاح کی جاوے تو وہ نہایت عمدہ ہو جاتے ہیں اور یہہ بات بھی ظاہر ہے کہ علوم دین کی ترقی بغیر دنیوی ترقی کے نہیں ہو سکتی پس ضرور ہے کہ سب لوگ اس باب میں کوشش کریں اور دنیا کی ترقی کی اس لحاظ سے خواہش کریں کہ وہ اُن کے ذہن کی رزق اور ترقی کی باعث ہوگی نہ اس لحاظ سے کہ دنیا ہی اصلی مقصود اور دین اُس کا تابع ہے اور اس سے زیادہ کہنے کی مجھکو ضرورت نہیں ہے کیونکہ مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب سب کچھہ بیان فرما چکے ہیں *

اس کے بعد منشی محمد سعید خاں صاحب نے کھڑے ہوکر ایک بہت ہی فصیح مضمون بیان کیا اول اُنہوں نے مسلمانوں کی پچھلی ملکی فتوحات کی وسعت کو بیان کیا اور پھر مسلمانوں کے پہلے علوم کی ترقی کو یاد دلایا اور اُسوقت کی حالت کو اس وقت سے مقابلہ کرکے موجودہ حالت پر بہت کچھہ افسوس ظاہر کیا پھر اُنہوں نے فرمایا کہ اگر کوشش کی جاوے تو مسلمان اب بھی سب کچھہ ہوسکتے ہیں اور اس کے ثبوت میں اُنہوں نے مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی کی طرف اشارہ کیا کہ کسطرح سے اُنہوں نے زر خطیر صرف کرکے اپنے بیٹے سید محمد محمود صاحب کو تھوڑی سی عمر میں نہایت اعلی درجہ کی تعلیم کرائی اور سید محمد محمود صاحب کے اُس پر فخر نتیجہ امتحان کا ذکر کیا جو انگلستان میں زبان انگریزی میں اپنے کل کالج پر فایق رہنے سے اُنہوں نے حاصل کیا تھا پھر اُنہوں نے سید محمد محمود صاحب کی اُس آمدنی کا ذکر کیا جو بیرسٹری کے ذریعہ سے اُن کو یوماً فیوماً زیادہ ملتی جاتی ہے اور حاضرین جلسہ کو اس طرف متوجہہ کیا کہ جو کچھہ خرچ اُن کی تعلیم میں پڑا وہ بمقابلہ ایسی روز افزوں آمدنی کے بہت کم تھا پھر اُنہوں نے فرمایا کہ ہم میں سے ایسا کوئی نہیں ہے جو اپنی اولاد سے ایسی ہی محبت نہ رکھتا ہو جیسی سید احمد خاں صاحب کو اپنے پیارے بیٹے سے ہے اور بہت سے مسلمان رئیس اس قدر مقدور رکھتے ہیں کہ کافی روپیہ اپنی اولاد کی تعلیم میں صرف کرسکیں لیکن سمجھہ اور شوق درکار ہے آخر میں خان صاحب نے فرمایا کہ قومی

ھمدردي اور خیر اندیشي اور اولاد کي محبت کا سچا جوش یہي ھی کہ سب صاحب ایسے ایک مدرسہ کے جاري کرنے میں صرف ھمت کریں جس کي تحریک مولوي محمد سمیع اللہ خاں صاحب نے فرمائي ھی *

اس کے بعد مرزاعابد علي بیگ صاحب نے کھڑے ھوکر مفصلہ ذیل گفتگو کي *

جن جن صاحبوں نے اس وقت گفتگو کي اُس کو میں کافي جانتا ھوں اور خاص کر اس وجھہ سے کہ ابھي میرے دوست سید محمد محمود صاحب کو بہت کچھہ کہنا ھی میں صرف چند فقرہ کہنا چاھتا ھوں — مولوي محمد سمیع اللہ خاں صاحب نے جو مسلمانوں کي حالت تنزل میں گورنمنٹ کي نوکریاں نہ ملنے کا ذکر فرمایا اُس کا مقصود صرف یہي نہیں ھی کہ یہہ تنزل صرف اسي امر میں ھی اور نہ صرف گورنمنٹ کي نوکریاں حاصل کرنے کے ذریعے تلاش کرنا مقصود ھیں بلکہ حقیقت میں مسلمانوں کا تنزل گورنمنٹ کي ملازمت میں ایک بدیہي بات ھی اس لیئے مولوي صاحب نے بطور مثال کے صرف اُسي کا ذکر کیا ھی ورنہ اگر غور سے دیکھا جاوے تو مسلمان ھر طرح حالت تنزل میں ھیں — انسانوں کي معاش چار چیزوں پر محدود ھی زراعت تجارت حرفت خدمت سو مسلمانو کي حالت ان سب باتوں میں جب کسي دوسري قوم سے مقابلہ کیا جاوے تو نہایت حالت تنزل میں پائي جاتي ھی دیکھو علم فلاحت کو جیسا کہ چاھیئے کوئي مسلمان نہیں جانتا تجارت کے اصول کي بالکل لا علمي ھی پیشہ کا حال تو صریح ظاھر ھی جب ھم دوسرے ملک کي چیزیں اھل حرفہ کي بني ھوئي دیکھتے ھیں تو حیران ھو جاتے ھیں خدمت کا حال مولوي محمد سمیع اللہ خاں صاحب نے مفصل بیان فرما دیا ھی *

علم کي بابت بھي مجھکو کچھہ کہنے کي ضرورت نہیں ھی کہ اُس کا حاصل کرنا لازم ھی — علم دین کي رونق اور ترقي بجز علم دنیاوي کے نہیں ھوسکتي اور علم دنیا جو خلاف شرع نہو وہ عین دین ھی حقیقت میں بموجب شرع کے ھم لوگوں کا دین و دنیا ایک ھی اور دین کا بقا بالکل ترقي دنیا پر موقوف ھی اور اسي غرض کے حاصل کرنے کے واسطے یہہ مدرسہ تجویز کیا جاتا ھی — ایک امر یہہ کہنا ضرور معلوم ھوتا ھی کہ اس کام کے لیئے جو سرمایہ ھونا چاھیئے وہ بہت بھاري خیال کیا جاتا ھی لیکن جب غور سے دیکھیئے تو کچھہ بھي مشکل بات نہیں ھی — میں دیکھتا ھوں کہ لوگ امور خلاف شرع میں بہت بہت فیاضیاں کرتے ھیں اس ضلع میں بھي اور دوسرے اضلاع میں اس کي مثالیں بہت موجود ھیں اور حقیقت یہہ ھی کہ اگر اس کام کو دل کے جوش اور خوشي سے کیا جاوے تو تھوڑے آدمیوں کي ھمت سے بھي یہہ کام بآساني ھوسکتا ھی اور یہہ خیال بھي نہ کرنا چاھیئے کہ ھر ایک شخص اپني تعلیم خود کرسکتا ھی حقیقت میں جب تک کہ قومي تعلیم اور ملکي بہبودي کا ارادہ نہ کیا جاویگا تب تک کچھہ عمدہ نتیجہ حاصل نہیں ھوگا *

اس کے بعد سید محمد محمود صاحب بیرسٹر ات لا کھڑے ھوئے اُنھوں نے فرمایا *

اے صاحبو ایک ایسے موقع پر جب کہ اس مجلس میں ایسے بڑے بڑے رئیس جمع ھیں اور علی‌الخصوص ایسي حالت میں جب کہ ایسے لایق لایق شخص گفتگو کرچکے ھیں مجھہ سے اس بات کي توقع نہیں ھوسکتي کہ میں کوئي سودمند بات یا کوئي کارآمد نصیحت آپ کے سامنے بیان کرسکونگا البتہ میرا تجربہ اس باب میں آپ سے زیادہ ھی گو آپ میں سے اکثر مجھہ سے زیادہ بزرگ ھیں کہ میںنے اپني عمر میں صرف ھندوستان ھي کے مختلف حصوں کو نہیں دیکھا ھی بلکہ میںنے تحصیل علم کي غرض سے یا اُن ملکوں کي ترقي کے سامانوں کي سیر کي غرض سے یا شاید اس لیئے بھي کہ اُن معلومات کے ذریعہ سے اپني قوم کي جس قدر ممکن ھو مدد کرسکوں اَوْر ملکوں کو بھي دیکھا ھی جو بہت دور ھیں اور جن کا آپ نام ھي سنتے ھیں اُن ملکوں کي سیر اور تدابیر و عادات و طرز معاشرت دیکھہ کر البتہ میرے جي میں اس بات کا یقین ھوگیا ھی اور یہہ وہ یقین ھی جس کي ابتداء بچپن ھي میں ھوگئي تھي کہ ھماري قوم جو اپني سخاوت اور شجاعت اور ذکاوت پر فخر کرتي ھی حقیقت میں وہ سب اقوام ھند سے اور سب میں ذلیل سے ذلیل رتبہ کے لوگوں سے بھي بد تر ھی جس وقت ھم ادنی کسان کي قوم پر نظر ڈالتے ھیں اور یہہ کہ اُس کا کیا کام ھی اور کس طرح وہ دن بھر محنت اور مشقت کرتا ھی اور رات کو واجبي آرام لیکو صبح کو پھر اپنے کام میں مصروف ھو جاتا ھی اور اس محنت و مصیبت سے وہ اُس ناج کو پیدا کرتا ھی جس سے نہ صرف اُس کي اور اُس کے بال بچوں کي پرورش ھوتي ھی بلکہ ھم سب کي زندگي کا وھي ذریعہ ھی اور پھر جس وقت ھم اُسي مثال میں اپنے اوپر غور کریں کہ کیا ھم اُسي دیانت سے اپنا کام کرتے ھیں تو وھي کسان خاص اس امر میں ھم سے بہت زیادہ شرافت رکھتا ھی — کیا صبح سے شام تک فضول عیش و عشرت میں صرف کرنا صبح کو دیر کر اُٹھنا حقہ پینے اور پان کھانے میں بہت سا وقت صرف کرنا ایسي ھي عزت کا باعث ھی جیسا وہ کسان کا کام — نہیں ھرگز نہیں وہ جسقدر اپنا فرض ادا کرتا ھی اُس کا نتیجہ ھم سب کے واسطے مفید ھوتا

هى اور هم جن باتوں میں اپنا وقت صرف کرتے هیں اُس سے عمر برباد هونے کے سوا اور کوئي نتیجہ نہیں نکلتا *

میںنے بہت سے ملکوں کو دیکھا هى مگر دوسرے ملک کا حال بیان کرنے سے پہلے یہہ مناسب هى کہ میں اپنے هي ملک کے مختلف حصوں کا کچھہ حال بیان کروں — دو مہینے کے قریب عرصہ هوا جو میرے والد نے میرے پاس اُن انگریزي کاغذات کا ایک بڑا بنڈل بھیجا جو گورنمنٹ مدراس و بنگال و بمبئي سے خاص کر درباب نئي تدابیر تعلیم مسلمانوں کے اُن کے پاس پہونچے تھے اور مجھہ سے یہہ درخواست کي کہ ان سب کا خلاصہ کرکر تہذیب الاخلاق کے واسطے گورنمنٹ کے شکریہ کا مضمون لکھوں — میں آپ کو یقین دلاتا هوں کہ جتنا جتنا میں اُن کاغذات کو پڑھتا جاتا تھا اپني قوم کي حالت سے مجھکو ایک رنج پیدا هوتا تھا یہاں تک کہ میں اکثر آبدیدہ هو هو گیا — کرناٹک کے حال میں وهاں کے صاحب کلکٹر نے یہہ لکھا هى کہ " تعلیم کي رپورٹوں سے معلوم هوتا هى کہ یہاں کے مسلمان پچیس برس پہلے انگریزي کو کفر جانتے تھے مگر اُس وقت سے انگریزي حکومت کو قوت هوتي گئي اور انگریزي زبان کو وسعت هوتي گئي یہاں تک کہ وہ مسلمان جن کے باپ انگریزي پڑھنے کو کفر جانتے تھے اب انگریزي کو کار آمد تسلیم کرتے هیں میںنے سب رئیسوں کو جمع کیا تاکہ وہ اپني اولاد کو مدرسہ میں بھیجیں مگر سب سے بڑا عذر ان رئیسوں کي طرف سے یہہ تھا کہ مسلمانوں کي اولاد کے پاس کپڑے نہیں هیں اور اس لیئے وہ اپني اولاد کو غیرت کے سبب سے مدرسہ میں نہیں بھیج سکتے حالانکہ امیر سے امیر هندو دهوتي باندھکر اپني اولاد کو مدرسہ میں بھیج دیتا هى " یہہ بات رونے کے قابل هى مسلمان اب نام کے شریف رہ گئے هیں اور اصلي عزت اور دولت حاصل کرنے کي کچھہ فکر نہیں کرتے اور دن بدن ذلیل هوتے چلے جاتے هیں خیال کیجیئے کہ جن کي اولاد کے پاس اب کپڑا تک نہیں رها یہہ وہ لوگ هیں جنہوں نے کرناٹک کو فتح کیا تھا یہي وہ لوگ هیں جنکے روبرو هزاروں مہاجن دست بستہ حاضر رهتے تھے یہي وہ لوگ هیں جنکے سامنے هزاروں فوج صف باندھے حاضر رهتي تھي اور اب یہي وہ لوگ هیں جو اُسي رعایا اور اُنہیں مہاجنوں کے مقروض اور کپڑوں تک کو محتاج هیں *

اب سہارنپور کے ضلع کي حالت پر غور کیجیئے جہاں تحقیق معلوم هوا هى کہ گذشتہ بندوبست میں جو جائداد ارضي مسلمانوں کے هات میں تھي اس عرصہ میں اُس میں سے تین چوتھائي مسلمانوں کے هات سے نکل گئي اور زمین کے هات سے نکل جانے سے یہہ مطلب هوتا هى کہ گویا وہ لوگ ملک سے نکلتے جاتے هیں مسلمانوں کے هات میں اگر زمین نرهے تو گو کیسي هي باتیں بناویں لیکن وہ اس ملک سے نکل جانے کي برابر هونگے مولوي محمد سمیع الله خاں صاحب جو هائي کورٹ کے کام سے بہت زیادہ واقف هیں وہ اسبات کو تسلیم کرینگے کہ سو مقدمات متفرقہ اجرایڈگري جو هائي کورٹ میں دایر هوتے هیں اُن میں کم سے کم نوے مدیون ڈگري مسلمان هوتے هیں پس اب بھي اگر مسلمان کچھہ فکر نکرینگے تو ایک دن یہہ هوگا کہ همارے هات سے زمین نکل جاویگي یعني هم ملک سے نکال دیئے جاوینگے معاش کے ذریعوں کي طرف سے مسلمانوں کا یہہ حال هى کہ سمندر میں رهنا اور مگر سے بیر مچھلیاں هیں اور مگر سے لڑائي اگر اس عملداري میں رهنا اور عزت سے رهنا منظور هى تو اپني اولاد کي تعلیم اس زمانہ کے مناسب کرنا چاهیئے *

محمد سعید خاں صاحب نے جو مجھہ سے ناچیز آدمي کا ذکر کیا میں اُس کا شکریہ ادا کرتا هوں مگر اُن کا خیال یا کسي اور کا خیال صرف میري نسبت شاید ٹھیک نهوگا اور اگر بالفرض میںنے بہت سے کام کیئے تو وہ کوئي ایسے بڑے کام نہیں ایسے کام جب لوگ قصد کریں تو سب کرسکتے هیں لیکن میں البتہ اسبات کي تشفي آپ صاحبوں کو دلاسکتا هوں کہ میرے باپ نے جتنا روپیہ جس طرح سے میرے اوپر صرف کیا اُسقدر روپیہ سے میري طرح کوئي عزت سے زندگي بسر نہیں کرسکتا میري یہہ راے هى بلکہ میرا ایمان هى اور شاید مرتے دم تک رهے کہ دیني اور دنیاوي چال چلن بالکل دنیاوي حالت پر منحصر هى اور اگرچہ شاید بعض شخص اس سے متفق نہ هوں لیکن میں اسکو بالکل صحیح جانتا هوں کہ دین میں نیک چلن هونا دنیا کي معاش پر منحصر هى اگر آدمي معاش سے تنگ نهوگا چوري نکرے گا اور اَوْر ایسے هي ذلیل گناهوں سے بچے گا اسکي صداقت آپ کو اس سے معلوم هوگي کہ مجرم اکثر غریب هوتے هیں پس اگر هم بھي غریب هوجاویں تو همارے برے افعال بڑھتے جاوینگے هر شخص جو دهلي گیا هى اسبات سے واقف هى کہ وهاں ایک پرانا قلعہ هى جسکو لوگ تغلق آباد کہتے هیں اس قلعہ میں مسلمان رهتے هیں جن میں سے کسي کا نام هى نصیرالدین خاں کسي کا ظہیرالدین خاں کسي کا سراج الدین خاں اور ان ناموں کے ساتھہ جب اُن کے کاموں کو دیکھا جاتا هى تو کام هى گھاس کھودنے کا — آثارالصنادید جب میرے والد نے لکھي تو اُس وقت اسبات کا تصفیہ هوگیا کہ یہہ سب لوگ محمد تغلق کي اولاد هیں جو هندوستان کا بادشاہ تھا جب تغلق کي اولاد کا یہہ حال هوگیا تو کیا پچاس برس کے بعد آپ کي اولاد کے لیئے اور کچھہ توقع هوسکتي هى یہہ ایک حساب کا سوال هى جسکو مدرسہ کا پڑھنے والا سات برس کي عمر کا بچہ بتا سکتا هى کہ پانچ لاکھہ روپیہ کي جائداد پانچ پانچ بیٹوں پر تقسیم هوکر ایک ایک لاکھہ کي رہ جاویگي

اور اسی طرح پانچویں پشت میں بالکل ندارد کے قریب ہوجاویگی اور اتنی دیر بھی اُس حالت میں ہوگی جب کہ جائداد موروثی بالکل قایم رہے اور اب ایک اور بات سمجھو کہ جائداد کے تقسیم ہونے کے بعد ہر بیٹا اپنے باپ کی پوری نقل کرتا ہی اور جو صرف اُسکا باپ پوری جائداد میں کرتا وہ اپنے منقسمہ حصہ میں سے ویسا ہی صرف کرنا چاہتا ہی یہاں تک کہ اکثر امیر سے امیر کی اولاد بالکل مقروض اور مفلس ہوجاتی ہی اور میں یہہ کیوں بیان کروں اور آسانی سے یوں ہی کیوں نہ کہوں کہ جب وسیلہ معاش محدود اور کہانے والے غیر محدود ہوں تو آخر اُسکا نتیجہ اگر مفلسی اور ذلت نہوگا تو اور کیا ہوگا *

اب میں کچھہ اور ملکوں کی حالتوں کا ذکر کرنا چاہتا ہوں جہاں عرصہ تک رہ کر سب کچھہ مینے اپنی آنکھہ سے دیکھا ہی میں یقین دلاتا ہوں کہ انگریزوں کی قوم جس کو اب عالم اور فاضل لوگوں میں سب سے فایق تار کا موجد ہندوستان کا حکمراں کہلانے کا حق ہی اُسنے صرف چندہ کے ذریعہ سے تعلیم پائی ہی یہی وہ قوم ہی جسنے گورنمنٹ سے کبھی مدد کی درخواست نہیں کی جب میں ولایت میں تھا تو اُن روزوں یہہ تجویز ہوئی کہ اپاہجوں کے لیئے کوئی مقام اور کام تجویز ہونا چاہیئے جہاں وہ اپنی زندگی بغیر کسی ذلت کے بسر کریں مینے اُس کے اشتہار کو پڑھا تو یہہ لکھا تھا کہ ہر شخص سے اس کام میں مدد کی توقع ہی لیکن کسی شخص سے ایک پیسہ سے زیادہ کی درخواست نہ تھی تین برس بعد اَور ایک اشتہار آیا جس سے معلوم ہوا کہ اس ایک پیسہ کے چھوٹے سے چندہ کی بدولت لکھوکہا روپیہ جمع ہوگیا تھا ایک دن میرے جی میں آیا کہ ہماری قوم کے مدرسۃالعلوم کے واسطے پندرہ لاکھہ روپیہ یا کسی شاخ مدرسہ کے لیئے پچاس ہزار روپیہ کا سر انجام کس طرح ہوسکتا ہی مینے مردم شماری کے حساب سے گھروں کا حساب کیا کہ اگر ہر مہینے میں ہرایک گھر سے ایک پیسہ لیا جاوے تو ماہواری آمدنی کم سے کم پچاس ہزار روپیہ کی ہوسکتی ہی پس اب جسقدر شکایت بے استطاعتی کی ہی بالکل غلط ہی فرض کیجیئے کہ جسقدر روپیہ ایک سال میں فضول کاموں میں ناچ رنگ میں دعوتوں کی مجلسوں میں ہماری قوم صرف کردیتی ہی اگر سب جمع ہو تو کیا اس میں کچھہ شک ہی کہ اُس سے ہمیشہ کے لیئے ضروری روپیہ بآسانی حاصل ہوسکتا ہی خرابی یہہ ہی کہ ہمارے آپس میں اتفاق نہیں ہی اور اسی لیئے ہمیشہ ہندوستان چوتی کھا رہا ہی ایک ایسے زمانہ میں جبکہ باپ بیٹے کی کچھہ فکر نہیں کرتا بھائی بھائی کی خبر نہیں لیتا ہر شخص کو اپنی عزت تھامنا دشوار ہی تو ہمکو یہہ نہیں سوجھتا کہ سب ملکر کام کریں بلکہ یہہ سوجھتا ہی کہ جس کام کو کوئی ایک شخص قومی بھلائی کی نظر سے کرنا چاہے اُس میں ہر طرح سے رخنہ انداز ہوں ہم میں جوش مذہبی یہہ رہ گیا ہی کہ ہم سنی تم شیعہ ہم بدعتی تم وہابی جب محرم ہو تو پانسو ہندوؤں کا سر توڑا جاوے جب یہہ ادبار ہماری قوم پر آرہا ہی تو اب ترقی کی کیا توقع ہو اور اور قومیں جو اپنے دل کی شجاعت اور علو ہمتی سے گھوڑدوڑ کی طرح اپنی ترقی کررہی ہیں کیا ہمکو کچھہ عزت کی نگاہوں سے دیکھینگی اگر مسلمانوں نے اسوقت کچھہ کوشش نہ کی اور دنیاوی ترقیات میں اپنے آپ کو اپنی اور ہمسر قوموں کے مقابلہ میں ذلیل ہونے دیا تو کیا اسلام باقی رہ جاویگا کوئی مورخ اسبات سے انکار نکریگا کہ اگر یہی حال رہا تو پچاس برس بعد خدا نخواستہ مسلمانوں کا مذہب شیخ سدو کے بکروں پر اور مدار کی چھڑیوں پر رہ جاویگا پس جو لوگ انجام پر نظر کرتے ہیں وہ بےشک اس نتیجہ پر آتے ہیں کہ دین کی بقا دنیا کی ترقی پر بالکل منحصر ہی اس وقت ہماری قوم تباہی کے دریا میں ہی اگر ہم کوشش کریں تو ابھی تیرکر اُس سے نکل سکتے ہیں صرف پچاس برس کا عرصہ ہماری اولاد کو طے کرنا ہوگا لیکن اگر اس وقت کچھہ کوشش نہ ہوئی تو میں اپنے ایمان سے یقین کرتا ہوں کہ آج سے دس برس کے بعد اس ڈوبتی حالت کے نکلنے کے واسطے ہم میں تیرنے کی قوت بھی باقی نرہیگی غدر سے پہلی حالت کو دیکھیئے اُس وقت پچاس ہزار روپیہ فراہم ہوجانا کیسی ذراسی بات تھی اور اب وہی کسقدر مشکل ہی اور اسی پر قیاس کرلیجیئے کہ آیندہ کیا حالت ہوگی *

ولایت کا یہہ حال ہی کہ کوئی عمدہ مدرسہ گورنمنٹ کی جانب سے قایم نہیں ہی تمام عالی درجہ کے مدارس طالب علموں کی فیس وغیرہ کے ذریعہ سے قایم ہیں جس دارالعلوم میں مینے تعلیم و تربیت پائی ہی اُس کی سالانہ آمدنی اُسی ملک کے اُمراء کی توجہہ سے لاکھوں روپیہ سال کی ہی ابتدا میں ایک غریب رئیس نے اپنی اولاد کو پوری تعلیم دے چکنے بعد اُن سے کہا کہ تمکو عزت سے اپنی زندگی بسر کرنے کے وسیلے بخوبی حاصل ہیں اب مجھکو اپنی قوم کے ساتھہ بھلائی کرنا چاہیئے اور اپنی قوم کی بھلائی کیا ہی اُس کے لیئے عام تعلیم کا بندوبست کرنا ہی پس اُسنے اپنی جائداد اُس غرض سے وقف کی وہ جائداد اُس وقت صرف پانسو روپیہ سال کی تھی اُسکے بعد اور لوگوں نے بھی دیکھا دیکھی اُس کام کے واسطے جائدادیں دیں اور ایک بادشاہ کی ماں نے کثیر آمدنی کی جائداد دی یہہ ذکر اُس وقت کا ہی جب ہندوستان کے تخت پر اکبر جلوس کرتا تھا اب رفتہ رفتہ وہی جائداد اپنے منافع کی ترقی اور اَور لوگوں کی فیاضی سے ایک رجواڑہ کی آمدنی کے

برابر هی تین هزار طالب علم وهاں تعلیم پاتے هیں امیر کا بیٹا هو خواہ غریب کا سب اُسی ذریعہ سے تعلیم پاتے هیں اور وهاں ایسے اسباب بهي موجود هیں جنکي وجهہ سے ایک جولاهے کا بیٹا بهي سات برس کي عمر سے ستائیس برس کي عمر تک بلکہ تمام عمر بغیر کسي سے مدد مانگے هوئے اپنے آپ کو تعلیم میں مصروف رکهہ سکتا هی اس لیئے کہ هر ایک لایق اور محنتي طالب علم وهاں بڑے بڑے وظیفہ پاتا رهتا هی *

اب میں یہہ عرض کرتا هوں کہ اگر یہہ هماري کوششیں کامیاب هوں تو صرف چندہ دینے والے امراء هي کو فائدہ نہ پهونچیگا جیسا کہ بعض کا خیال هی بلکہ اُس سے مفلسوں کو بهي تعلیم هوسکیگي اور اب ایک یہہ امر بهي ذکر کے لایق هی — کیا اب وہ وقت نہیں آتا هی جو هم سب ملکر طے کریں کہ آخر هماري زندگي کا نتیجہ کیا هونا چاهیئے کیا وہ نتیجہ یہہ هی کہ کسي روز سب لوگ ملکر اس عملداري کو اُٹهارینگے یا یہہ هی کہ سب توکل کربیٹهیں اور اپني کاهلي سے اپني اولاد کو مصیبت میں ڈال دیں اور گنہگار هوں میں سچ کہتا هوں کہ هرشخص جو خوشي خوشي شادي کرتا هی اور اولاد کي تعلیم کي کچهہ فکر نہیں کرتا اور اُن کے لیئے ایسے وسیلہ بهم پهونچانے کي فکر نہیں کرتا جس سے وہ آیندہ نسل عزت سے اپني زندگي بسر کرسکے وہ خدا کا گنہگار هی همارے اور آپ کے افعال پر آیندہ نسلوں کي بهلائي برائي منحصر هوتي هی پس هم کو اپنے وقت میں فرض هی کہ اپني اولاد کي تعلیم کے واسطے کوئي معقول بندوبست کریں — علیگڈہ اور بلند شهر هي کے لوگ جهاں بهت سے مسلمان رئیس اور تعلقہ دار هیں اگر اس کام میں مدد نہ کرینگے تو اَوْر ضلعوں والے کیا کرینگے کیا پچاس هزار روپیہ کچهہ مشکل هیں کیا دس آدمي پانچ پانچ هزار روپیہ یا پانچ آدمي دس دس هزار روپیہ بآساني نہیں دے سکتے هیں صرف ایک مهینے کي آمدني سے پچاس هزار نہیں بلکہ ستر هزار جمع هو سکتے هیں — هاں اگر کسي کي یہہ رائے هو کہ کسي ایسے مدرسہ کي ضرورت نہیں تو وہ رائے کا اختلاف هوگا لیکن جب آپ سب صاحب اُس ضرورت کو تسلیم کرتے هیں اور پهر کچهہ اُس کا بندوبست نہیں کرتے تو نہایت نادانی هی اور مجهکو نظر آ رها هی کہ اس زمانہ میں جب کہ مسلمانوں کي همسر قوموں نے اُن کو اُن کے عهدوں اور منصب اور زمینوں هي سے بیدخل نہیں کیا بلکہ اُن کے مونهہ میں سے اُن کي زبان نکالنا چاهتي هیں یعني عربي و فارسي کي موقوفي کي فکر میں هیں اگر مسلمانوں نے اپني حالت کو درست نہ کیا تو ضرور وہ زمانہ آنے والا هی جس کا ذکر هم لوگوں میں مشهور هی کہ مسلمان الحمد کو الجمد پڑهنے لگینگے پهر اُس وقت دین کي کیا عزت هوگي اور اسلام کیا باقي رهیگا *

اَوْر ملک والوں کي فیاضیوں کا حال اس لیئے تهوڑا سا اور بیان کرنا ضرور هی کہ آپ کو معلوم هو جاوے کہ وہ لوگ صرف اپني هي قوم اور اپنے هي مذهب والوں کے علوم کي قدر نہیں کرتے بلکہ غیر قوموں اور غیر مذهب والوں کے علوم پر بهي یکساں توجهہ کرتے هیں — اس وقت ایک انگریز نے عربي لغات کي ایک کتاب چهاپي هی جو شاید سولہ جلدوں میں هوگي اور هزار ها روپیہ اُس میں صرف هوا هی اور هوگا — آنریبل سر ولیم میور صاحب کے بڑے بهائي ڈاکٹر جان میور صاحب نے اپني تمام عمر کي کمائي ایک مدرسہ کو صرف اس لیئے دیدي کہ اُس کي آمدني ایڈن برا کے کالج میں سنسکرت کے مدرسوں کي تنخواہ میں اور وظیفوں میں صرف هو — جب اَوْر قوموں کو نہ صرف اپنے بلکہ اَوْروں کے علوم کي طرف یهاں تک توجهہ هو اور جس زمانہ میں هم شمع سحري کي مانند اپني حالت بسر کرتے هوں تو [illegible] همکو اپنے اوپر افسوس کرنا نہیں چاهیئے اور کیا همکو ایسا بندوبست کرنا مناسب نہیں هی جس سے یہہ خرابي رفع هو اور جو عزت پهلے وقتوں میں مسلمانوں کو حاصل تهي اب پهر وہ اپنے آپ کو اُس کا مستحق ثابت کریں *

اب میں آپ لوگوں کي نہایت منت کرتا هوں کہ اب مولوي محمد سمیع اللہ خاں صاحب کي کوشش میں شریک هو جیئے ورنہ یاد رکهیئے کہ آپ هي کي اولاد آپ پر هزاروں لعنت کریگي اور میں خدا سے دعا کرتا هوں کہ وہ هم سب کو وہ دن نہ دکهلاوے *

ان سب گفتگوؤں کے ختم هونے کے بعد مولوي محمد سمیع اللہ خاں صاحب پهر کهڑے هوئے اور اُنهوں نے سب حاضرین کي طرف مخاطب هوکر فرمایا کہ اب میں آپ سب صاحبوں سے یہہ پوچهتا هوں کہ اس وقت کے یہہ بیان آپ کي رائے میں پسندیدہ هیں یا نہیں اگر پسندیدہ هیں تو آپ صاحب مدرسہ کے جاري کرنے پر آمادہ هیں یا نہیں *

صدر انجمن اور راجہ سید محمد باقر علي خاں صاحب اور کنور محمد لطف علي خاں صاحب نے فرمایا کہ جو رائے مدرسہ کے جاري کرنے کي اس وقت بیان هوئي هی اس سے بهتر اور عمدہ کوئي بات هماري آیندہ بهبودي اور ترقیات کے واسطے خیال میں بهي نہیں آسکتي اور جملہ حاضرین نے بالاتفاق یہہ خواهش ظاهر کي کہ ضرور ایک ایسا مدرسہ علیگڈہ میں قایم هو اور اُس کے سرمایہ کے واسطے علیگڈہ اور بلند شهر کے لوگوں سے چندہ جمع کیا جاوے اور چونکہ آج سب رئیس موجود نہیں هیں اس لیئے چندہ کے واسطے سکرتري صاحب کوئي اور مناسب تاریخ مقرر کرکے سب رئیسوں کو اطلاع دیں پهر سب رئیسوں نے جو اس وقت کمیٹي میں موجود تهے اس بات کا وعدہ بهي کیا کہ هم اپنے لڑکوں کو بهي جو مدرسہ میں آنے کے قابل هونگے بخوشي اس مدرسہ میں بهیجینگے تاکہ یهاں اُن کي تعلیم و تربیت بوجهہ احسن عمل میں آوے *

بعد اس کے خدا کا شکر ادا کیاگیا اور مجلس برخاست هوئي *

محمد سمیع اللہ
سکرٹري

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چهپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

[ جلد چهارم ] يكم رمضان سنه ۱۲۹۰ هجري سنه ۱۳۰۴ نبوي [ نمبر ۱۳ ]

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اس پرچه كے بطور چنده خواه بطور قيمت وصول هو وه كسي خاص شخص كي ملكيت نهوگا بلكه اس پرچه كے اجرا و ترقي ميں صرف كيا جاويگا *

جن دوستوں نے شريك هوكر اس پرچه كو جاري كيا هى اور ساٹهه روپيه سالانه اس پرچه كے اجرا كے ليئے بطور امداد ديتے هيں وه اس پرچه كے متعلق معاملات ميں بطور ممبر كے متصور هيں أن كو اختيار هى كه اگر چاهيں تو اَوْر كسي كو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شريك كريں اور جو شخص اس طرح پر شريك هوگا أس كو بهي ساٹهه روپيه سالانه دينا هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايك بار يا دو بار يا تين بار جيسا كه مقتضاے مضامين هوگا چهپا كريگا خريداروں كو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے أن كو كچهه تعلق نهوگا *

اگر كوئي شخص كوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا أس كو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

اس پرچه كي بابت جس صاحب كو كچهه خط و كتابت كرني منظور هو يا خريداري اس پرچه كي مد نظر هو يا كوئي مضمون اس پرچه ميں مندرج هونے كے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چنده يا كچهه روپيه بطور ڈونيشن كے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضكه تمام خط و كتابت بابت اس پرچه كے أنهي سے كي جاوے كيونكه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپكر أن كے پاس چلا جاتا هى اور وهاں سے تقسيم هوتا هى اور تمام حساب كتاب اسكا سب أن كے پاس رهتا هى *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيده جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپه هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه كے اجرا سے يهه هى كه مسلمانوں كي حسن معاشرت اور تهذيب كي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي كے مانع هيں اور درحقيقت وه مذهب اسلام كے برخلاف هيں وه بهي مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۱۶۰

## مسائل متفقہ

باوجود اتحاد قلبي کے پیارے مهدي کو همسے متعدد مسایل میں اختلاف هی جیسا کہ همارے پرچہ تہذیب الاخلاق کے ناظرین کو اُنکي تحریروں سے ظاهر هوا هوگا مگر مفصلہ ذیل وہ مسایل هیں جن میں همارے مخدوم مولوي مهدي علي صاحب نو بھي همسے اتفاق هی — شیطان کا منھہ کالا انشاءالله تعالی آیندہ اور مسایل میں بھي بعد تحقیق و تدقیق وہ متفق هونگے *

۱ لاتحریف في الکتب المقدسة الا معنویا *

۲ لیس الاسترقاق في الاسلام *

۳ لاوجود للسموات جسمانیاً *

۴ ماکان الطوفان عاما *

۵ الاجماع لیس بحجة *

۶ التقلید لیس بواجب *

۷ کل الناس مجتهدون لانفسهم فیمالم ینصص في الکتاب والسنة *

۸ کل ما نزل من القران فهو مابین الدفتین *

۹ مانسخت تلاوة اية من آیات القران *

۱۰ لیس النسخ في القران *

۱۱ لیس خلافة النبوة بعد النبي صلعم *

راقم

سید احمد

---

نمبر ۱۶۱

## تکفیر مسلمانان

دهلي اور لکھنؤ اور رامپور اور بھوپال کے مولوي صاحبوں کے کفر کے فتوی جو اخبار نورالانوار کانپور میں چھپے میںنے دیکھے جن میں چند اقوال کے سبب سے ایک سچے پکے ٹھیٹ مسلمان آل رسول اولاد بتول یعني سید احمد کو کافر اور ملحد اور مرتد ٹھہرایا هی کبرت کلمة تخرج من افواههم ان یقولون الا کذبا اب همکو یهہ دیکھنا چاهیئے کہ جن اقوال کے سبب مولویوں نے سید کو کافر کہا وہ اقوال صرف سید هي کے هیں یا اگلے بزرگوں نے بھي وہ باتیں کہي هیں تاکہ معلوم هو کہ ان نادان مولویوں نے ایک سید کي تکفیر سے کس کس کو کافر اور مرتد اور ملحد ٹھہرایا هی — وہ کلمات کفر جو سید کي نسبت منسوب کیئے گئے هیں یهہ هیں *

پہلا کلمة الکفر — سید کا یهہ قول هی کہ متعدد مسائل میں اُن کو مسلمانوں سے اختلاف هی *

بلاشبهہ یهہ سید کا قول هی مگر جو اختلاف کہ اُنکو متعدد مسایل میں اس زمانہ کے مسلمانوں سے هی اُنمیں سے سب سے بڑا اختلاف یهہ هی کہ وہ کسي کلمہ گو کو کسي قول و فعل کے سبب کافر نهیں کہتے اور اس زمانہ کے پکے مسلمان ذرا ذراسي بات پر لوگوں کو کافر بتلاتے هیں اُنکا ایمان اس حدیث نبوي صلعم پر هی عن انس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من اصل الایمان الکف عمن قال لااله الا الله لا تکفره بذنب و لا تخرجه من الاسلام بعمل — الحدیث رواہ ابوداؤد *

دوسرا اختلاف بھي بہت بڑا هی کہ وہ سوائے خدا و رسول کي سچي اور ثابت اور صحیح بات کے اور کسي کي بات ماننے کو کسي پر واجب نهیں جانتے نہ کسي کے قول یا راے کي مخالفت کو کچھہ بھي نقص ایمان کا سبب سمجھتے هیں کانوارجالاً و نحن رجال و الامر بیننا و بینهم سجال اُن کا قول هی اور همارے زمانہ کے پکے مسلمان کسي قران خواں کو جب تک وہ عقاید نامہ یا شرح عقاید پر ایمان نہ لاوے اور کسي مجتهدي کو تاوقتیکہ وہ اپنے آپ کو ماتریدي یا اشعري نہ ٹھہراوے مومن هي نهیں جانتے — اس اختلاف کے سبب اگر سید احمد کافر هیں تو اُن کے ساتھہ امام حجة الاسلام غزالي بھي کافر هیں جو سات سو برس پہلے کہہ چکے هیں کہ " جو لوگ ماتریدي اور اشعري مذهب سے مخالفت کو کفر کہتے هیں وهي کفر کے قریب هیں " اور ابن قیم بھي کفر سے نهیں بچ سکتے جنکا یهہ قول هی کہ و ماعند المتکلمین و غیر هم فهو في القران اصح تقریراً و احسن تفسیراً فلیس عند هم الا التطویل و التعقید انتہی احیاء کا یهہ فقرہ کہ و منها ان یکون اعتمادہ في علومہ علی بصیرتہ وادراکہ اصفاء قلبہ لاعلی الصحف والکتب ولا علی تقلید مایسمعہ من غیرہ حقیقت میں خلاصہ همارے تہذیب الاخلاق کا هی *

دوسرا کلمة الکفر — سید کا یهہ قول هی کہ جو مذهب نیچر یعني اصلي حالات فطرت انساني کے برخلاف هی وہ صحیح نهیں هی اور جو نیچر کے مطابق هی وہ صرف ایک مذهب هی جسکو وہ ٹھیٹ اسلام کہتے هیں *

یهہ کہنا کہ مذهب سچا وہ هی جو فطرت انساني کے مطابق هو اور وہ صرف ایک مذهب اسلام هی درحقیقت کمال ایمان هی نہ کہ معاذاًبالله کفر هاں اندیشہ اُسکے کفر کا هی جسکا یهہ قول هو کہ

مذهب اسلام فطرت انساني کے برخلاف هی کيونکه يهه خلاف هی ايک محکم اور صريح نص کے قال الله تعالى فاقم وجهک للدين حنيفا فطرة الله التي فطرالناس عليها لاتبديل لخلق الله ذالک الدين القيم ولکن اکثرالناس لايعلمون *

يعني الله تعالى فرماتا هی که " قايم رکهه اپنے تئيں دين پر سچے دل سے پيروي کر خدا کي بنائے نيچر کي جس پر پيدا کيا هی الله نے انسان کو اول بدل کرنا نهيں هی خدا کے بنائے نيچر ميں يهه هی مضبوط دين ليکن اکثر آدمي نهيں جانتے " *

شايد کوئي اعتراض کرے که هم نے ترجمه صحيح نهيں کيا اس لیئے شاه ولي الله صاحب کا ترجمه اس مقام پر لکهتے هيں اور وه يهه هی " پس راست کن روے خود را براے عبادت ضعيف شده پيروي کن دين خدا را که پيدا کرد مردمان را بروے بدل کردن نبود دين خدا را اين است دين درست و ليکن اکثر مردمان نمی دانند " *

اس ترجمه ميں فطرت الله کا ترجمه دين خدا کيا هی اور پهر لکها هی که اُسي دين پر آدميوں کو پيدا کيا هی پس الله کا دين اور فطرت يعني نيچر انساني دونوں مطابق هيں پس يهه قول در اصل خدا کا قول هی که جو مذهب نيچر کے مطابق هی وه صحيح هی اور جو اُس کے برخلاف هی وه صحيح نهيں اور جو که ٹهيٹ مذهب اسلام سچا مذهب هی اس لیئے وه نيچر کے مطابق هی اور اسي لیئے وه سچا هی *

سيد کي تکفير کيا کرتے هو اس زمانه کے جو مقتدا هيں اور جن کو هم بهي علماء امتي کانبياء بني اسرائيل کا مصداق سمجهتے هيں اور جن کي برکت سے ديو بند و سهارنپور کے مسلماني مدرسے قايم هيں يعني جناب حافظ مولوي حاجي محمد قاسم صاحب اور جناب حافظ مولوي حاجي محمد يعقوب صاحب بهي يهي کهتے هيں پس اگر سيد کافر هی تو وه اُس سے بهي بڑے کافر هيں چنانچه اُن کے يهه قول هيں جو هم نقل کرتے هيں *

قولهما " اُس کي ( يعني خدا کي ) متانت اور دانائي سے يهه بعيد هی که عقل کو اپني طرف سے اپني مخلوقات پر حاکم بنائے اور هر بات ميں قوانين حکمراني عطا فرمائے جب وه کسي قضيه ميں اُن قوانين کے موافق حکم لگائے تو اُس کے خلاف اور کسي کے هات کهلا بهجوائے اس صورت ميں بيشک اگر خدا کي طرف سے کوئي حکم آتا هوگا تو اُسي کے کرنے نه کرنے کا آتا هوگا که جسے عقل صائب اور ذهن ثاقب نافع يا مضر بتلائے " *

قولهما " اس جگهه سے يهه بات بهي ثابت هوئي نه بهلائي برائي هرشے کي ازلي هی اور دين حق کے کرنے نه کرنے کي باتيں وهي هونگي جو عقل صاف اور روح پاک کو اُس کي رغبت يا اُس سے نفرت هو " ( تقرير دلپذير ) مولوي حاجي محمد قاسم اور مولوي حاجي محمد يعقوب صاحب هي کفر ميں سيد کے ساتهي نهيں هيں بلکه اگلے تمام محقق عالم اُن کے ساتهي هيں — سب محقق مفسروں اور دانا عالموں نے حکمت کے لفظ کي جو آية من يوت الحکمة فقد اوتي خيراً کثيراً ميں مذکور هی يهه تعريف کي هی که " العلم بحقايق الاشياء " يعني هر چيز کي فطرت اور نيچر کو جاننا ايسي حکمت هی که جس کو خدا يهه ديتا هی تو اُس کو بهت سي نيکياں ملتي هيں پس شرم هو اُن جاهل مولويوں کو جو مذهب اسلام اور نيچر کو مطابق کهنے والے کو کافر ٹهراتے هيں اور خود قران کے منکر هوتے هيں *

پهر يهه امر که مذهب اسلام کي کوئي بات عقل اور نفس الامر کے برخلاف نهيں هی وه بات هی جس کا دعوی سب دانا مسلمانوں نے کيا هی بلکه علم کلام کي بنياد اسي دعوی کے ثابت کرنے کے لیئے ڈالي گئي هی اور يهه وهي بات هی جس کو سيد نے ان لفظوں سے بيان کيا هی که اسلام نيچر يعني فطرت کے مطابق هی اگر يهه بات سيد کي جو واقع ميں وهي هی جسے سب دانا مسلمان کهتے آئے هيں کفر هی تو افسوس هی که زنده اور مرده محققوں ميں سے کوئي بهي مسلمان نه ٹهريگا *

ميں مبارکي ديتا هوں سيد کو که اُسکے لیئے جنت ميں يا دوزخ ميں فرض نه جو کچهه هو مولوي صاحبوں نے وه جگهه تجويز کي هی جهاں امام غزالي صاحب تشريف رکهتے هيں کيونکه وه سات سو برس پهلے يهه لکهه گئے هيں که معقول اور منقول کو جو کوئي مخالف سمجهے وه اندها هی اور يهه ٹهيک وهي هی جو سيد کهتا هی که جو نيچر اور مذهب اسلام کو مخالف جانے وه پاگل هی

قال الامام في الاحياء و ظن من يظن ان العلوم العقلية مناقضة للعلوم الشرعية و ان الجمع بينهما غير ممکن هو ظن صادر من عمي في عين البصيرة نعوذ بالله منه *

يهه نه خيال هو که ايک امام غزالي هي ( جن کے کفر کے فتوی پهلے مولويوں نے اِس سے بڑه کر ديئے تهے جيسے اب ديسي مولوي سيد کي نسبت دے رهے هيں ) سيد کے ساتهي هيں بلکه اَوْر ايک بڑے امام صاحب بهي سيد کے لیئے اپني مسند صاف کر رهے هيں يعني امام فخرالدين رازي جنهوں نے هر شے کي حقيقت اور اصلي فطرت کے دريافت کرنے يعني نيچر کي تحقيق کرنے هي کو اصل ايمان ٹهرايا هی کما قال في تفسيره ان الله تعالى امر بالنظر فقال افلا يتدبرون

اولم ینظروا في ملکوت السموات والارض الی قولہ و کل ذلک یدل علی وجوب النظر والاستدلال والتفکر و ذم التقلید فمن دعی الی النظر والاستدلال کان علی وفق القران و دین الانبیاء و من دعی الی التقلید کان علی خلاف القران و علی وفاق دین الکفار پس سید کیا کہتا ہی سوای اس کے کہ قرآن پر غور کرو آسمانوں اور زمینوں کي حقیقت سوچو جو کچھہ موجودات اور معلومات سے تمھارے سامنے ہی اُس کي فطرت دریافت کرو بے سوچے سمجھے کسي کي بات کو نہ مانو تاکہ تمکو معلوم ہوجاوے کہ صرف مذہب اسلام ہي اصلي فطرت یعني نیچر کے مطابق ہی جسکے دریافت کرنے کي قران نے بڑي تاکید کي ہی اب اِس مضمون کو سید کے چاہو النظر في ملکوت السموات و الارض کہو چاہے تطابق معقول و منقول سے تعبیر کرو چاہے ادراک حقایق اشیاء اُس کا نام رکھو بات وہي ہی جو سید نے کہي ہی کہ مذہب اور نیچر ایک ہی — یہہ تحریر میري غالباً اُن مولوي صاحبوں کو جنھوں نے پوچھا ہی کہ نیچر کیا بلا ہی بتاویگي کہ وہ بلا ہی جو بڑے بڑے اماموں اور عالموں کے پیچھے پڑي ہوئي تھي اور جسکے سبب سے کوئي حجۃ الاسلام اور کوئي فخرالدین ٹھہرا اور جس سبب اپنے ایک مسلمان کامل الایمان سید کے کفر کا فتوی لکھا *

تیسرا کلمۃ الکفر — سید کا یہہ قول ہی کہ بدعات محدثات تہذیب اسلام نہیں ہی *

نعوذ باللہ منہ اِس قول پر کفر کا فتوی یہہ تو قول جناب سرور کائنات علیہ الصلوات کا ہی ان پاگل مولویوں کو جنون ہوگیا ہی کہ رسول خدا کے مقولہ پر بھي فتوی جاري کرتے ہیں عن جابر رضي اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم فان خیر الحدیث کتاب اللہ و خیر الہدي ہدي محمد و شرالامور محدثاتها و کل بدعۃ ضلالۃ — رواہ مسلم *

امام صاحب نے احیاء میں اُس سے کچھہ کم نہیں کہا جو سید کہتا ہی وہ فرماتے ہیں و منها ان یکون شدید التوقي من محدثات الامور وان اتفق علیه الجمهور الی قولہ فالاعتماد علی الکتب و التصانیف ابدعۃ بل الکتب و التصانیف محدثۃ *

ابن تیم سید سے کچھہ کم نہیں ہی اِس کہنے میں کہ ان ماعداہ ( ای ماعدا القران ) من کتب الناس و آرائهم و معقولاتهم بین علوم لاثقۃ بها و بین ظنون کاذبۃ لا یغني من الحق شیئاً ان سبکو جانے دو ان نادان مولویوں نے تو حضرت ابن عمر کے مقولہ پر بھي فتوی کفر کا دیدیا کیونکہ وہ بھي قران و حدیث کے سوا سبکو ہلاکت کا سبب بتاتے ہیں قال ابن عمر لجابر ابن زید ذلک من فقہاء البصرة فلا تفت الا بقران ناطق او سنۃ ماضیۃ فانک ان فعلت غیر ذلک هلکت و اهلکت *

چوتھا کلمۃ الکفر — سید کا یہہ قول ہی کہ غلط خیال اجماع کا تہذیب اسلام نہیں ہی *

یہہ قول بلاشبہہ سید کا ہی اور بالکل ٹھیک اور تہذیب مسلمانوں کا سا ہی *

اجماع جیسا کہ ہم حقیقت اُس کي † چند مرتبہ لکھہ چکے ہیں ایک غلط خیال ہی کیونکہ جو امر نص صریح یا حدیث متواتر یا مشہور یا صحیح سے ثابت ہو اُس کے لیئے وہ نص اور حدیث حجت ہی نہ اجماع اور جو امر منصوص نہیں ہی اُس پر اجماع کا دعوی ہي ایک غلط دعوی ہی اِس لیئے کہ کوئي غیر منصوص مسئلہ آج تک ایسا نہیں ہی جسپر اجماع ہوا ہو من ادعی فعلیہ البیان اور اگر غیر منصوص مسائل کي نسبت اجماع کے انکار سے سید کافر ٹھہرایا گیا ہی تو اُن سے بڑہ کر بڑے کافر اُنکے ہمذہب امام احمد ٹھہرینگے جنکا قول ہی من ادعی الاجماع فہو کاذب *

لو میں ایک اور بڑے کافر کا نام بتاتا ہوں جس نے سید سے بھي بڑہ کر لکھا ہی یعني امام ابو محمد علي بن احمد بن سعید اُندلسي قال الامام دعوی الاجماع في غایۃ الفساد لانہ یبطل علیهم جمهور اقوالهم ویلزمهم ان لایلزموا زکوۃ الاحیث اوجبها الاجماع و لا فریضۃ حج او صلوۃ الاحیث صح الاجماع علی وجوبها و لا حد الزناء الا حیث جمعت الامۃ انہ زناء و من لزم هذا المذهب خرج من دین الاسلام بلاشک *

ہم بہ سبیل تسلیم و تنزل اب یہہ کہتے ہیں کہ اگر اجماع ثابت بھي ہو کسي غیر منصوص مسئلہ میں تو وہ ایک امر ظني ہوگا نہ یقیني اور ظني مسئلہ تہذیب اسلام کا مسئلہ نہیں ہوسکتا کیونکہ اسلام امر یقیني ہی نہ ظني اسي لیئے امام الحرمین ابوالمعالي نے فرمایا ہی کہ کیف تکفر من خالف الاجماع و نحن لانکفر من رد اصل الاجماع اس آخري زمانہ کا ایک بیچارہ مولوي بھي سید کا ساتھي ہی جس نے اپني کتاب دراساۃ میں لکھا ہی کہ لیس في نفس اجماع الامۃ بمجردۃ عندي مایوجب القطع *

† دیکھو مضمون تقلید و عمل بالحدیث جلد دوم اور اجماع جلد سوم تہذیب الاخلاق —

تکفیر مسلمانان

پانچواں کلمۃالکفر — سید کا یہہ قول ہی کہ قیاس ثہیٹ اسلام نہیں ہی *

بلا شبہہ ثہیٹ اسلام وہ ہی جس کے من اللہ ہونے میں ذرا بھی شک نہو اور جو کہ قیاس ایسا نہیں ہی اس لیئے وہ ثہیٹ اسلام بھی نہیں اگر یہہ قول کفر ہی تو تمام حنفیہ ( نعوذباللہ منہا ) کافر ہیں کیونکہ کوئی بھی قیاس کو امر یقینی نہیں کہتا نورالانوار میں لکھا ہی " القیاس ظنی " اور امر ظنی ثہیٹ اسلام نہیں ہوسکتا افسوس ہی ان کٹھہ ملاؤں پر کہ " القیاس ظنی " بھی کہتے ہیں اور جو اُسے ثہیٹ اسلام نہ کہے اُسے کافر بھی ٹھراتے ہیں ان یتبعون الاالظن و ان الظن لایغني من الحق شیئاً *

پھر سب سے بڑہ کر امام شافعی کافر ہیں ( و حاشا جنابہ من نسبۃالکفر ) جنکا یہہ قول تھا کہ من استحسن فانہ اراد ان یکون شارعاً و لاحجۃ في قول احد دون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و ان کثروا لا في قیاس و لا في شی امام ابوحنیفہ رحمۃاللہ علیہ جنکی طرف سارے قیاسات اصول بزدوی اور منار اور اشباہ و نظایر کے منسوب کیئے گئے ہیں اور جنکا واقع میں اُن سے منقول ہونا بھی پختہ ثابت نہیں خود فرمایا کرتے تھے کہ " ہذا رای النعمان بن ثابت " شعبی سب سے بڑا کافر ہی ( و نعوذ باللہ منہ ) جس نے قیاس کے ڈھکوسلوں کی کثرت سے مسجد کا جانا چھوڑ دیا تھا اور اصحاب الراے کے سبب سے مسجد کو پاخانہ سے بدتر کہتا تھا ( و نعوذباللہ منہ ) قیل الشعبي الاتحضر المسجد فقال لقد ابغض الي ہولاء ہذا المسجد حتی صار ابغض الي من کناسۃ داري فقیل لہ من ہولاء یاابا عمرو فقال اصحاب الراے امام شعرانی کو تو میں بھول ہی گیا جو کفر میں سید کا شریک ہی حیث قال لایقوم معہ [ اے مع الرسول ] حجۃ و لاقیاس میرے نزدیک باوجود اس کے کہ خود مجتہدین کبار نے قیاس کو اصول دین سے نہیں ٹھرایا اور نہ اپنی راے اور سمجھہ کو کوئی حجت سمجھی اور سارے قیاسات و اصول کا یہہ ثبوت بھی نہیں کہ وہ ائمہ کبار کے قول ہیں اور سارے اصولی بلکہ کل مقلدین بھی قیاس کو امر ظنی کہتے ہیں سید قیاس کو ثہیٹ اسلام نہیں کہتا تو اُس کے کفر میں کیا شبہہ ہی و کفرہ انہ لایومن علی کل سرشار متشدق سماہ اشباہ الناس وارادلہم عالما ولم یعش فی العلم یوماً سالماً *

چھٹا کلمۃالکفر — سید کا یہہ قول ہی کہ اصول فقہ قواعد مخترعہ ہیں ثہیٹ اسلام نہیں ہی *

اس قول کا کلمۃالکفر ہونا بھی عجیب ہی ہم نہیں جانتے کہ کسی شخص نے آج تک قواعد موضوعہ اصول فقہ کو منصوص من الشارع سمجھا ہو علماء اسلام نے بلحاظ قواعد و طریقہ بیان عربی کی زبان کے اور بلحاظ اقسام دلالات کے جو صرف عقلی ہیں چند قواعد ایسے بنائے ہیں کہ اُن کے ذریعہ سے کتاب و سنت سے احکام استخراج کرتے ہیں اور وہ قواعد کچھہ کتاب و سنت ہی سے خصوصیت نہیں رکھتے بلکہ ہر ایک مضمون سے جو زبان عربی میں لکھا ہو اور ہر ایک کلام سے جو زبان عربی میں بولا جاوے علاقہ رکھتے ہیں جیسا کہ نورالانوار میں لکھا ہی " اعلم ان اصول الشرع ثلثۃ * * * و انما یقال اصول الفقہ لان ہذہ الاصول کما انہا اصول الفقہ فکذلک ہی اصول الکلام ایضا " ملا مبین علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں " ہو علم بقواعد یتوصل بہا الی استنباط مسائل الفقہ اے استخراج الاحکام الفقہیۃ ای مسائلہا من دلائلہا التفصیلیۃ " پس یہہ ضرور نہیں ہی کہ جو مسئلہ اُن اصول پر نکالا جاوے وہ بالکل صحیح ہی ہو بلکہ احتمال ہی کہ غلط استدلال کیا گیا ہو اور اس لیئے اُس کو ثہیٹ اسلام نہیں کہہ سکتے اگر اصول فقہ ثہیٹ اسلام سمجھے جاویں تو بڑی مشکل ہو شافعیہ حنفیوں کو حنفی شافعیوں کو کافر سمجھیں اسلیئے کہ اُن کے اصول فقہ باہم مختلف ہیں پس اسلام بھی ہمارے زمانہ کے مسلمانوں کا ایک عجیب اسلام ہی کہ اُنھیں باتوں کو جنکا پیدا اور ثہیٹ اسلام نہونا خود اُن کے امام و مجتہد کہتے ہیں اور جس کے ثہیٹ اسلام کہنے سے اُن کے مانے ہوئے امام اور بزرگ کافر ہوئے جاتے ہیں جبکہ سید کے مونہہ سے نکلتے ہیں تو کفر ٹھراتے ہیں *

اگر اصول فقہ کو قواعد مخترعہ کہنا اور اُس کو من اللہ نہ جاننا اور مثل آیات منصوصہ کے واجب القبول نہ سمجھنا کفر ہی تو بڑے کافر سید کے ہمنام امام احمد ہیں ( و نعوذ باللہ منہ ) جنکی نصیحت یہہ ہی لا تقلدني و لا تقلدن مالکا و لا الاوزاعي و لا النخعي و لا غیرہم و خذ الاحکام من حیث اخذوہ من الکتاب و السنۃ *

ابن حزم بیچارہ بھی کفر میں سید کا ساتھی ہی جسکا یہہ قول ہی کہ لا یحل لاحد ان یاخذ قول احد غیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم بلا برہان اور یہہ بات ظاہر ہی کہ اصول فقہ میں سے کوئی اصول من اللہ یا من الرسول نہیں ہی *

ساتواں کلمۃ الکفر — سید کا یہہ قول ہی کہ خطاے اجتہادات ثہیٹ اسلام نہیں ہی *

اِس کلمۃ الکفر میں بھی تمام مسلمان اور تمام حنفی داخل ہیں کیونکہ اجتہادیات کو کوئی حنفی امر یقینی نہیں سمجھتا بلکہ ظنی

سمجھتے ہیں اور امر ظنی ٹھیک اسلام نہیں ہوتا اِس لیئے کہ اسلام امر یقینی ہی نہ امر ظنی نور الانوار میں لکھا ہی " و حکمہ الاصابۃ بغالب الرای ای حکم الاجتہاد انکرہ قریبا او حکم القیاس انکرہ فی الاجمال اصابۃ الحق بغالب الرای دون الیقین حتی قلنا ان المجتہد یخطی و یصیب " پس کون شخص ہی جو خطای اجتہادیات کو ٹھیک مذہب اسلام سمجھتا ہی ہم نہایت افسوس سے کہتے ہیں کہ سید کی تکفیر کے فتوی نے لاکھوں مسلمانوں اور عالموں اور مجتہدوں اور اماموں کو کا فر بنا دیا *

آٹھواں کلمۃ الکفر —— سید کا یہہ قول ہی کہ اکثر عالموں نے قرآن مجید کی حالت کی نسبت غلطی کی ہی *

یہہ قول سید کا سچ اور سراپا سچ ہی اور کوئی منصف مسلمان اِس سے انکار نہیں کرسکتا کہ عالموں نے قرآن مجید کی حالت کی نسبت ایسی ایسی غلطیاں کی ہیں کہ اگر وہ قول غلط نہ مانے جاویں تو ضرور قرآن کا غلط اور غیر منزل من اللہ بلکہ محرف ہونا اُس کا ماننا پڑیگا اگر سید اِس قول سے کافر ٹھہرتا ہی تو زہی نصیب اُس کے بعض عالموں نے قرآن کی نسبت ایسی روایتیں لکھی ہیں کہ جس سے ثابت ہوتا ہی کہ قرآن موجودہ نہ جامع ہی نہ مانع *

میں جامع نہ ہونے کی نسبت چند اقوال نقل کرتا ہوں علامہ سیوطی نے ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہ کی طرف اِس قول کو منسوب کیا ہی کہ قال ( ابن عمر ) لایقولن احد قد اخذت القران کلہ و ما یدریہ ما کلہ قد ذھب منہ کثیر اور حضرت عایشہ کی طرف اس قول کو منسوب کیا ہی کہ قالت کانت سورۃ الاحزاب بقرأتی زمان النبی صلی اللہ علیہ و سلم مأتی آیۃ فلما کتب عثمان المصاحف لم تقدر منہا الا علی ما ھو الان اور ابی ابن کعب سے نقل کی گئی ہی کہ وہ فرماتے ہیں کہ یہہ آیت قران مجید سے نکل گئی ہی اذا زنا الشیخ والشیخۃ فارجموا ھما البتۃ نکالا من اللہ واللہ عزیز حکیم اور ابو موسی اشعری کی طرف سے یہہ روایت نقل کی گئی ہی کہ ہم ایک سورۃ پڑھا کرتے تھے کہ اب اُس میں سے صرف یہہ ایک آیت یاد رہ گئی ہی کہ یاایہاالذین آمنوا لم تقولون مالا تفعلون فتکتب شہادۃ فی اعناقکم فتسئلون عنہا یوم القیمۃ پیارے دیکھو یہہ آیت نہ ملی خدا جانے چھاپنے والے بھول گئے یا حضرت جبرئیل بھول گئے علاوہ اس کے اَور بہت سی لغو روایتیں جن سے قرآن کا جامع نہونا پایا جاتا ہی کتابوں میں بھری ہوئی ہیں *

قران کا مانع نہونا بھی حضرات علما کی مہربانی سے بخوبی ثابت ہی عبداللہ ابن مسعود کی طرف سے روایت کی گئی ہی کہ وہ سورۃ فاتحہ اور معوذتین کو قران نہ سمجھتے تھے کما قال الامام فخرالدین الرازی ان ابن مسعود کان ینکرکون سورۃ الفاتحۃ والمعوذتین من القران اور وہ اپنے قران میں اُن سورتوں کو لکھتے بھی نہ تھے اخرج احمد و ابن حبان عنہ ( ای عن ابن مسعود ) انہ کان لا یکتب المعوذتین فی مصحفہ پھر اُن عالموں کو اسی پر سیری نہ ہوئی کہ عبداللہ بن مسعود کے انکار اور اپنے ہی قران میں ان سورتوں کے نہ لکھنے پر قناعت فرماتے بلکہ یہہ بھی لکھدیا کہ عبداللہ بن مسعود جس قران میں ان سورتوں کو لکھا پاتے مٹا دیتے تھے عن ابن یزید النخعی کان عبداللہ بن مسعود یحک المعوذتین من المصحف و کان عبداللہ لا یقراءبہما *

ایسے عالموں کے قولوں پر جنہوں نے قران کو تفتہ کے دیوان سے بھی زیادہ غیر جامع مانع بنا دیا اگر سید نے کہا کہ اکثر عالموں نے قران مجید کی حالت کی نسبت غلطی کی ہی تو بلا شبہہ بڑا کفر کیا مگر وہ محقق عالم بھی سید کے ساتھی ہیں جنہوں نے ایسی روایتوں کو بالکل غلط اور پوچ اور راویوں کو جھوٹا ٹھہرایا ہی اور کہا ہی کہ یہہ اقوال عبداللہ بن مسعود پر تہمتیں ہیں *

مگر افسوس کہ ہمارے زمانہ کے کٹھہ ملاؤں کی طرح اگلے زمانہ میں بھی یہہ حمایت قران کی سند نہ ہوئی بلکہ راویوں کی حمایت پر آمادہ ہوئی جیسا کہ ابن قمر نے فرمایا کہ قد صح عن ابن مسعود انکار ذلک اور علامہ سیوطی نے لکھا کہ اسانیدھا صحیحۃ اور اُسی ابن قمر نے یہہ بھی لکھا کہ فقول من قال انہ کذب علیہ مردود والطعن فی الروایات الصحیحۃ لا یقبل بل الروایۃ صحیحۃ *

پھر بعض عالموں نے قران مجید کی حالت کی نسبت ایسی غلطی کی ہی کہ جس سے ہرگز قران کا قران ہونا ثابت ہی نہیں ہوسکتا اور فصاحت کے اعجاز کا دعوی بھی باطل اور خدا کا بندوں سے توارد ثابت ہوتا ہی —— اکثر عالموں نے لکھا ہی کہ فلاں صحابی نے فلاں بات کہی پھر اُسی طرح اُنہیں لفظوں اور اُسی عبارت سے خدا نے آیت نازل کر دی اگر یہہ بات مان لیجاوے تو کہاں رہتا ہی نزول قران کا خدا کی طرف سے اور کہاں باقی رہتا ہی دعوی اعجاز کا —— اگر کسی کو اس جنس کی روایتیں دیکھنا ہو تو وہ اتقان اور درمنثور وغیرہ عمدہ کتابوں کو اُٹھالے خرمن کے خرمن اور ڈھیر کے ڈھیر اس نایاب متاع کے جس نے کفر کو بھی ارزاں کردیا ہی وہ پاویگا نمونہ اُس کا میں دکھاتا ہوں ابن ابی حاتم کی سند سے حضرت عمر سے روایت کی گئی ہی کہ اُنہوں نے فرمایا کہ منجملہ اُن باتوں کے

جن سے خدا نے میری موافقت کی ایک یہہ ہی کہ جب آیت لقد خلقنا الانسان من سلالۃ من طین نازل ہوئی میںنے کہا کہ فتبارک اللہ احسن الخالقین بس خدا نے اُسے ویسا ہی نازل کردیا کہ فتبارک اللہ احسن الخالقین سعد ابن قتادہ کی طرف نسبت کیا گیا ہی کہ حضرت عایشہ کی تہمت کی نسبت اُنہوں نے کہا کہ سبحانک ہذا بہتان عظیم پس بجنسہ انہیں لفظوں سے خدا نے یہہ آیت نازل کردی کہ سبحانک ہذا بہتان عظیم مصعب بن عمیر کیطرف سے روایت کی ہی کہ جب جنگ احد میں اُنکے ہاتھہ کٹ گئے اور پیغمبر صاحب کے شہید ہونے کی خبر اڑی تو وہ اڑتے جاتے تھے اور یہہ کہتے تھے کہ ما محمد الا رسول قد خلت من قبلہ الرسل افان مات او قتل انقلبتم علی اعقابکم بعد چند روز کے انہیں لفظوں سے یہہ آیت نازل ہوئی حضرت عمر کی موافقت خداسی اس آیت میں مشہور ہی کہ اُنہوں نے ایک یہودی سے کہا کہ من کان عدواً للہ و ملائکتہ و رسلہ و جبریل و میکال فان اللہ عدو للکافرین اور پھر نازل ہوگئی یہہ آیت اُسی طور پر جسطور پر کہ حضرت عمر کی زبان سے نکلی تھی سید کہتا ہی کہ یہہ تمام روایتیں اور نیز ایسی ہی اور بہت سی باتیں جو قرآن کی طرف منسوب ہیں محض غلط ہیں اور اُن عالموں نے قرآن مجید کی حالت کی نسبت غلطی کی ہی پس اگر سید اُن کے غلط کہنے پر کافر نہ بنے تو وہ جنت میں خدا کے پاس اپنی اپنی جگہہ کیونکر بناوے سبحان اللہ کیا اسلام ہی کہ جو لوگ قرآن کو نہ جامع مانیں نہ مانع نہ بندوں کے تراود سے ساتھہ خدا کے شمارہیں اور حدیثوں اور تفسیروں کی کتابوں میں ایسی لغو اور پوچ روایتیں اپنی سادہ لوحی سے بھر دیں اور اُن پر ایمان و اعتقاد رکھیں گو سارا کار خانہ اسلام کا جسکا مدار صرف قرآن پر ہی درہم برہم ہوجاوے وہ تو امام اور فقیہ اور محدث اور عالم ٹھہریں اور جو قرآن کی حمایت کرے وہ مولویوں کے کفر کے فتوی کا نشانہ بنے اتکفرون الذی یعتقد ان القرآن کتاب منزل لایاتیہ الباطل من بین یدیہ و لامن خلفہ و لا یؤمن علی من یحرف الکلم عن مواضعہ و ینطق فی القران بخبطہ و جہلہ *

ہاں ایک بات تو میں بھول گیا کہ ہمارے زمانہ کے علما قرآن مجید کے اُس غلطنامہ کی نسبت نعوذ باللہ منہا کیا فرماتے ہیں جو بڑے بڑے عالموں نے مرتب کیا ہی اور جس سے تفسیریں اور بڑی بڑی کتابیں بھری ہوئی ہیں کہ اُس کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ بعضے مسلمان عالموں نے قرآن مجید کو کسقدر غلط اور محرف اور غیر صحیح ٹھہرایا ہی نمونہ اُس کا لکھتا ہوں *

| صحیح آیت جو قران سے رہ گئی | غلط آیت جو قران میں ہی | سند غلطی کی |
|---|---|---|
| فی قلوبہم الحمیۃ حمیۃ الجاہلیۃ کما حموا لفساد المسجد الحرام فانزل اللہ سکینۃ علی رسولہ | کما حموا — سے اخیر تک قران میں لکھنے سے رہ گیا ... ... ... | مستدرک حاکم اور در منثور سیوطی بروایت ابی ابن کعب * |
| صلوا علیہ و سلموا تسلیماً علی الذین یصلون الصفوف الاول | و علی الذین سے اخیر تک قران سے نداود ہوگیا | اتقان بروایت حمیدہ * |
| و ہو اب لہم و ازواجہ امہاتہم ... ... | و ہو اب لہم قران مجید سے اُڑ گیا ... | حاکم ابن مردویہ بیہقی عبدالرزاق سعید بن منصور وغیرہ بروایت ابن عباس * |
| فامضوا الی ذکر اللہ ... ... ... | فاسعوا الی ذکر اللہ ... ... ... ... | موطاے امام مالک بروایت عمر بن خطاب * |
| انی انا الرزاق ذوالقوۃ المتین ... ... | ان اللہ ہو الرزاق ... ... ... ... | صحیح ترمذی بروایت عبداللہ بن مسعود * |
| و وصی ربک ... ... ... ... | و قضی ربک ... ... ... ... | اتقان بروایت ابن عباس * |
| و النہار اذا تجلی و الذکر و الانثی ... | و الذکر و الانثی قران مجید سے نداود ہوگیا | صحیح مسلم و صحیح بخاری و ترمذی بروایت ابو داؤد * |
| مثل نوراللہ من مشکواۃ ... ... | مثل نورہ کمشکوۃ ... ... ... ... | در منثور بروایت ابن عباس * |

سید اپنے اُس مستحکم ایمان سے جو قران مجید پر رکھتا ھی اِس قسم کي روایتوں سے جن سےایسي غلطي قران مجید کي ثابت ھوتي ھی انکار محض کرتا ھی اور سید پر کیا موقوف ھی علماء محققین نے بھي صاف انکار کیا ھی چنانچہ ایک محقق نے ان روایتوں کے ماننے والوں پر تعجب کرکے لکھا ھی کہ و ما اری مثل ھذہ الروایات الا من کید ازنا دقۃ في ھذہ الا حادیث انما یر یدون ان یکید والاسلام بمثل ھذہ الروایات مگر اُن نادان مولویوں کو کب یہہ بات گوارا ھوتي اِسلیئے ان محققین کي ایسي باتوں کي نسبت اُنھوں نے فرمایا کہ تکذیب المنقول بعد صحتہ لیس من داب اھل التحصیل *

اے میرے پیارے منصف نوجوان ذي علم مسلمانوں خدا کے لیئہ انصاف سے سوچو کہ اسلام اس کا نام ھی کہ اُودھر تو ھم ایسے غلط نامہ کو بھي مانتے جاویں اور ان روایتوں کي صحت پر اصرار بھي کرتے جاویں اور ادھر پھر قران کي نسبت اعجاز اور فصاحت اور عدم تحریف کا دعوی بھي کرتے جاویں اور جو شخص مثل سید احمد کے اسلام کي محبت اور قران کي حمایت میں جیسا کہ خدا نے خود فرمایا ھی کہ نحن نزلنا الذکر وا نالہ لحافظون قران مجید کو ساري ان تحریفات اور غلطیوں سے پاک جانے اور ان چند لغو نامعقول غیر صحیح روایتوں کو جسکي نہ راوي کي صحت نہ سند کا ٹھکانا نہ مانے اور اُن لوگوں کو جنھوں نے ان روایتوں کو اپني ناداني یا سادگي یا غلطي سے مان لیا معصوم نہ سمجھکر اُن سے مخالفت کرے اُسے کافر بناویں فما لھولاء القوم لا یکادون یفقھون حدیثاً ای خدا تو یہہ کفر جیسا کہ سید احمد کا ھی سب مسلمانوں کے دلوں میں ایسا ڈال دے کہ جس سے اُن کي ساري تاریکي جاتي رھے *

نواں کلمۃ الکفر — سید کا یہہ قول ھی کہ تفسیریں یہودیوں کے قصوں سے بھري ھوئي ھیں اور رومن کیتھلک فرقہ سے اخذ کي گئیں ھیں *

یہي قول بعینہ حضرت ابو الا مداد ابراھیم اور جناب ملا علي قاري اور حضرت علامہ سیوطي اور جناب حضرت اعمش اور جناب ابن حبان اور اَوْر بہت سے علماء کا ھی اور غالبا کل علماء متقدمین کا یہي مذھب ھی پس اگر اس قول سے سید کافر ھی تو وہ علماء اُس سے بڑہ کر کافر ھیں ھمارے مضمون تفسیر کو جو تہذیب الاخلاق میں چھپا ھی دیکھنا چاھیئے قال ابو بکر بن العیاش قلت لا عمش ما بال

تفسیر مجاھد قال اخذ ھا من اھل الکتاب * * قال ابن حبان کان

[ ای المقاتل امام المفسرین ] یا خذ من الیھود و النصاري من علم القران ما یوا فق کتبھم [ میزان الاعتدال ذھبي ] پس اس زمانہ کے مفتیوں کو شرم کرني چاھیئے کہ وہ کس کس بزرگ کي نسبت کفر کا فتوی دیتے ھیں *

دسواں کلمۃ الکفر — احادیث کي کتابوں کي کوئي حدیث قابل یقین نہیں ھی *

ھم نہیں جانتے کہ یہہ کسکا قول ھی غالبا کسي مفتري نے افترا کیا ھی سید کا قول یہہ ھی ” کہ جب تک حدیث کي صحت بخوبي پرتال نہ لیجاوے اُس وقت تک اُس کي صحت تسلیم کرني نہ چاھیئے کیونکہ ایسا کرنے سے اسلام میں خلل آتا ھی اور صرف اِس بات پر کہ یہہ حدیث فلاں کتاب میں مندرج ھی بھروسا کرنا محض بیجا ھی گو وہ کتاب صحیح بخاري ھي کیوں نہو “ تہذیب الاخلاق جلد ۲ صفحہ ۱۷۰ *

ایک مقام پر اُنھوں نے لکھا ھی کہ احادیث بالمعني اور احادیث در حکم مرفوع اور احادیث موقوف اور احادیث مقطوع اور احادیث معلق اور احادیث مرسل یا منقطع اور احادیث معضل اور احادیث مدلس اور احادیث مضطرب اور احادیث مدرج اور احادیث معنعن تمام کتب احادیث میں یہاں تک کہ بخاري و مسلم میں بھي موجود ھیں پس جو کچھہ وہ کہتے ھیں اسیقدر کہتے ھیں کہ اس قسم کي حدیثوں میں سے کسي حدیث کو صرف اس وجہ سے کہ فلاں حدیث کي کتاب میں مندرج ھی حدیث نبوي کہنا نہیں چاھیئے بلکہ اُن اصول محققانہ سے انکا امتحان کرنا لازم ھی اگر اُس میں بھي وہ ٹھیک اور پوري اُترے اُس وقت اُسکي نسبت حدیث نبوي ھونے کا ظن غالب کہنا چاھیئے کیونکہ اُس امتحان کے بعد بھي اس سبب سے کہ اُس حدیث کي روایت ھي اس قسم کي ھی جس سے حدیث نبوي ھونے کا ثبوت نہیں ھی اُس حدیث کو بالجزم اور بالیقین حدیث نبوي نہیں کہہ سکتے “ تہذیب الاخلاق جلد ۲ صفحہ ۱۸۵ *

اس تحریر سے تو وہ قول نہیں نکلتا جو مفتریوں نے افترا کیا ھی شاید اُنھوں نے اُن بزرگوں اور عالموں کو کافر ٹھرایا ھی جو خبر احاد کو مفید یقین نہیں سمجھتے اگر یہي ھی تو تمام مسلمان اور خصوص حنفیہ نعوذباللہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃاللہ علیہ سے لیکر تمام اُنکے مذھب کے مقلد یہاں تک کہ تکفیر کا فتوی دینے والے بھي کافر ھونگے کیونکہ حنفي مذھب یہي ھی کہ خبر احاد مفید یقین نہیں *

نورالانوار في اصول المنار میں لکھا ھی خبرالواحد وھو کل خبر یرویہ

الواحد اوالاثنان فصاعدا *** ولا عبرۃ للعدد فیہ ان یکون دون المشھور

والمتواتر یعني فيالقرون الثلثۃ لانہ یبلغ روایۃ حدالمشھور والمتواتر ·

فالعبرة بعد ذلک باي قدر کان لان کلها سواء في ان لاتخرجه من الاحادیة و انه یوجب العمل دون العلم الیقین بالکتاب ** و قیل لا عمل الا عن علم بالنص ** فلا یوجب العمل لانه لایوجب العلم او یوجب العلم لانه یوجب العمل لانتفاء اللازم اوثبوت الملزوم *

جن مولوي صاحبوں نے بخاري اور مسلم کي سب حدیثوں کو قابل یقین یا لایق تحقیق نہ جاننے پر سید کے کفر کا فتوی دیا هی اُنکو میں مژدہ دیتا هوں کہ اُنہوں نے اپنے جد امجد پر جنکے نام سے فرنگي محل کي عزت هی یعني ملک العلما و فخر العلوم رضي الله عنه کو اس کفر کے فتوی کا اثر پہونچایا هی کیا غم هی اگر ایک ایسے نامي کے ساتھہ ایک سید بھي کافر ٹھہرا *

شرح مسلم میں ملک العلما صاحب نے ایک بڑي پر زور تقریر سے یہہ لکھا هی کہ ابن صلاح وغیرہ جو اپنے آپ کو اهل حدیث سمجھتے تھے یہہ خیال کرتے تھے کہ بخاري و مسلم کي روایت مفید یقین هی اور یہہ دلیل لاتے تھے کہ اُنکي صحت پر اجماع هی یہہ اُنکي ناداني هی جو شخص ذرا بھي سمجھہ رکھتا هوگا وہ یہہ نہ خیال کریگا کہ فقط بخاري و مسلم کي روایت هي یقین پیدا کرنے والي نہیں هی کیونکہ اُس میں بہت سي مختلف اور متناقض حدیثیں موجود هیں کہ اگر وہ دونوں مختلف حدیثیں صحیح ماني جاویں تو اجتماع نقیضین کا ماننا پڑتا هی اور یہہ خیال ابن صلاح وغیرہ کا جمہور فقہا و محدثین کے برخلاف هی کیونکہ لوگوں نے یہہ بات بلاشبہہ ماني هی کہ اوروں پر بخاري و مسلم کو فضیلت هی مگر اس سے یہہ بات لازم نہیں آتي کہ اُنکي روایت بھي مفید یقین هو بلکہ بحالت صحت وہ صرف مفید ظن هوگي اور یہہ کہنا کہ اُن دونوں کي روایتیں پیغمبر خدا سے مسلسل ثابت هیں اس پر تو هرگز اجماع بھي نہیں هی کیف و لااجماع علی صحة جمیع ما في کتابیهما لان رواتهما منهم قدریون وغیرهم من اهل البدع وقبول روایة اهل البدع مختلف فیه فاین الاجماع علی صحة مرویات القدریة *

اس سے بڑھ کر میں امام فخرالدین کے ایک قول کا ذکر کرتا هوں جنہوں نے تحقیق روایت اور راوي کے صرف خلاف عقل هونے کے سبب سے ایک مشہور حدیث کو غلط کہدیا وہ خود لکھتے هیں کہ کسي نے مجھہ سے پوچھا کہ حدیث جھوٹ بولنے ابراهیم کي ثابت هی میںنے کہا کہ غلط لوگوں نے کہا کہ اس سے راویوں کي تکذیب لازم آتي هی میںنے کہا اے مسکین اگر راویوں کي هم تصدیق کرتے هیں تو ابراهیم خلیل کا جھوٹا هونا ثابت هوتا هی اور میں ابراهیم کو جھوٹ سے بچانا بہتر سمجھتا هوں چند مجہول راویوں کي طرف جھوٹ کي نسبت هونے سے

امام ابو حنیفہ صاحب بھي ( نعوذ بالله منہ ) کافر هیں جو حدیث لا یزني المومن الخ کو صرف اس وجہہ سے کہ یہہ حدیث مخالف قران کے هی غلط ٹھہرا چکے هیں چنانچہ ان قولوں کو هم تفسیر و حدیث اور تقلید کے مضمونوں میں لکھہ چکے هیں جنکو دیکھنا هو تہذیب الاخلاق دیکھہ لے میرے نزدیک ان قولوں سے زیادہ کچھہ اور قول سید کا نہیں هی کہ وہ کافر هو جاوے اور یہہ بڑے بڑے حضرات کفر سے بچ رهیں نہیں اول یہہ بزرگوار پیچھے سید *

گیارهواں کلمة الکفر — وجود شیطان نہیں هی *

یہہ غلط هی کہ سید وجود شیطان سے منکر هی هاں جسماني خارج من الانسان سے منکر هی اور اس قول میں بھي اُسکے ساتھي بہت سے هیں میں بڑي خوشي سے مبارکي دیتا هوں مولوي عبدالحي صاحب فرنگي محلي کو جنہوں نے انکار وجود خارجي شیطان سے سید کے کفر پر دستخط کیئے هیں کہ اُن کے والد ماجد ملا عبدالحلیم صاحب خدا اُن کو جنت میں جگہہ دے سید کي طرح وجود خارجي شیطان سے انکار کرچکے هیں کما قال في شرح التسویة ان الشیطان غیر خارج من الا انسان بل هو فیه کیا اس سے زیادہ سید نے اور کچھہ کہا هی فنعم الوفاق بینه و بین ابیه *

کیا غم هی اگر سید جنت میں مولوي عبدالحي کے ساتھہ نہوا نہ سہي دوزخ میں اُن کے باپ کے ساتھہ تو هوگا اور هوگي دونوں کي حالت جو کچھہ هوگي اگر ایسے انکار سے کچھہ هونے والي هی *

بارهواں کلمة الکفر — وجود ملائکہ نہیں هی *

یہہ قول سید کا نہیں هی اور وہ کسي ایسي مخلوق کے وجود سے انکار کرنے کي وجہہ نہیں پاتے جو مافوق الانسان هو هاں بلا شبہہ اُس کا یہہ یقین هی کہ ملک کے لفظ کا اُن قوای ملکوتي پر بھي اطلاق کیا گیا هی جو خود انسان میں هیں پس جو کلمة الکفر اُس کي طرف نسبت کیا گیا هی اُس میں اور اُس کے قول میں زمین آسمان کا فرق هی *

تیرهواں کلمة الکفر — وجود آسمان نہیں هی *

ذالک افتراء بلا امتراء هرگز یہہ قول سید کا نہیں هی وہ هرگز آسمان کے وجود سے جس کا ذکر قران مجید میں آیا هی منکر نہیں هاں وہ آسمان کے اُن معنیوں سے جو یوناني کافر فلسفیوں نے قرار دیئے هیں اور جنکو مسلمانوں نے کافروں کي تقلید سے اپني دیني کتابوں میں شامل کیا هی انکار کرتا هی و هذا هو الحق *

سب سے پہلے ایسے وجود آسمان کے انکار کرنے والے حضرت موسی علیہ السلام هیں اُنہوں نے توریت میں فرمایا هی

ויקרא אלהים לרקיע שמים و یقرا الوهیم لرقیع شمائیم یعني فضا یا وسعت یا جوکا جسے پانیوں کے اُوپر خدا نے بنایا تھا آسمان نام رکھا — سب سے اول یہہ کلمةالکفر حضرت موسی نے بولا هی پس اس زمانہ کے مولوي حضرت موسی علی نبینا و علیہ الصلواة والسلام کو کافر بتاتے هیں نہ صرف سید کو *

میں بھول گیا خدا نے بھي تو یہي کہا هی و انزلنا من السماء ماء یعني برسایا همنے جو میں سے پاني — اس جگہہ خدا نے بھي جو کو آسمان بتایا *

عبري لفظ شما اور عربي لفظ سماء اور فارسي لفظ آسمان کا اُن قوموں نے اُس نیلي نیلي گنبدي چھت کا نام رکھا تھا جو همکو دکھائي دیتي هی اُس کا وجود همارے خیال میں معلوم هوتا هی الا حقیقت میں نہیں هی زبان عرب میں بھی اُسي شی پر اور بلندي پر سماء کا اطلاق هوتا تھا قران مجید بھي اُسي زبان اور اُسي لغت میں اُترا هی جس کے معني هم وهي لیتے هیں جو عربي زبان میں تھے اُس کے بعد اهل علم نے اُس کے دوسرے معني قرار دیئے پس کیا وجہہ هی کہ هم اصلي معني چھوڑ کر یوناني کافروں کے معني اختیار کریں *

همکو ایک لفظ بھي ایسا قران مجید میں نہیں ملتا جو اُس حقیقت پر دلالت کرے جو فلاسفہ اور اصحاب هئیات یوناني نے بیان کي هی کہ انها اجرام صلبة لا ثقیلة ولا خفیفة غیر قابلة للخرق والالتیام *

قران مجید میں جو لفظ آسمان کا هی اُس کي نسبت دو قسم کي غلطیاں هوئي هیں ایک اُن مفسرین سے جن کو معقولات میں کچھہ دخل نہ تھا دوسري اُن مفسرین سے جو معقولي تھے پہلوں نے تو هر لفظ کو قران کے اپنے عامیانہ خیلات اور سني هوئي کہانیوں پر ایسا منطبق کردیا کہ قران کو اپنے بیہودہ خیالوں کا مجموعہ بنادیا جیسا کہ بعضوں نے لکھا هی کہ پہلا آسمان زمرد کا هی دوسرا چاندي کا تیسرا یاقوت وغیرہ وغیرہ کا اور موٹائي هر آسمان کي اور فاصلہ اُن کا پانچ پانچ سو برس کا هی پھر بعضوں نے مطابق دستور کے ان کہانیوں کو رسول مقبول سے بھي منسوب کردیا اور غلط غلط روایتوں کا ایک سلسلہ بناکر کہدیا کہ قال قال رسول الله صلی الله علیہ وسلم ( و حاشا جنابہ عن ذالک ) انھیں نادانوں نے فتحنا ابواب السماء سے یہہ خیال کیا کہ اُن کے گوروں کے سے پرنالے یا موریاں یا کھڑکیاں آسمانوں میں بھي هیں جن کو خدا نے طوفان کے وقت کھولدیا تھا رفع السموات بغیر عمد کے لفظوں کي یہہ تفسیر کي کہ آسمانوں کے ستون هیں جو کہ پہاڑوں پر رکھے هوئے هیں مگر آنکھہ سے دکھائي نہیں دیتے پھر والسقف المرفوع کے لفظوں سے تو اکثر مفسرین نے یہہ بات ثابت کي هی کہ جیسے اُن کے دالان کي مسطح چھت هی ویسے هي آسمان بھي مسطح چھت کے موافق هی اور جن لوگوں نے آسمان کي کرویت کا دعوی کیا هی اُنہیں اِن بزرگواروں نے کافر ٹھرایا هی *

الغرض ایک دفتر چاهیئے کہ هم ان ظاهر بینوں نادانوں کے قولوں کو نقل کریں اس جگہہ پر ایک نمونہ دکھا دیا هی مگر ان لوگوں کي نادانیوں کا اظہار اُن مفسرین نے کردیا جو کسیقدر معقول سے واقف هوئے اور صاف کہدیا کہ جو کچھہ یہہ لوگ سمجھتے هیں وہ قران کے لفظوں سے ثابت نہیں صرف اُن کي غلط فہمي هی دوسري قسم کي غلطي جو اُن معقولي مفسرین سے هوئي کہ اُنہوں نے یوناني هیئات کو تفسیروں میں داخل کردیا مگر ان عالم مفسرین نے یہہ دعوی نہیں کیا کہ یہہ ضرور ان لفظوں سے ثابت هوتا هي بلکہ قران کا اعجاز تو یہہ هی کہ صدها برس پہلے محقق مفسرین اُس وجود فرضي آسمان سے انکار کرچکے هیں جو یوناني فلسفیوں نے خیال کیا تھا چنانچہ امام رازي بھي سید کے ساتھہ کافر هیں کہ اُنہوں نے لکھا هی السماء عبارة عن کل ما ارتفع — پھر یہہ بھي لکھا هی فلک کے معني میں او دائرة یقطعہا الکوکب بحرکتہ میں سید کو خوشخبري سناتا هوں کہ هزار برس هوئے کہ ایک بڑا مفسر بھي کفر بک گیا هی جو وہ لکھتے هیں یعني ضحاک رضي الله عنہ کما قال الامام في تفسیرہ الکبیر الفلک لیس بجسم و انما هو مدار هذہ النجوم و هو قول الضحاک پس جب اتنے بڑے بڑے بزرگان دین ان فتوں سے کافر قرار پاتے هیں تو سید احمد کو ایسے کفر سے کیا ڈر هی *

چودھواں کلمةالکفر — سید کا یہہ قول هی کہ طوفان نوح عام نہ تھا *

کسي آیت قران مجید سے طوفان کا عام هونا ثابت نہیں هی اور نہ اُس کا عام هونا منصوص قراني هی مفسرین نے روایات یہود سے طوفان عام سمجھہ کر تفسیروں میں لکھدیا هی پس اگر یہودي روایتوں کے نہ ماننے سے سید پر کفر لازم آتا هی تو مجبوري هی خدا رحم کرے *

پندرھواں کلمةالکفر — بعثت حضرت نوح عام نہ تھي *

یہہ سید کے لفظ نہیں هیں اُس کے لفظ یہہ هیں کہ " عذاب اُسي قوم کے لیئے آیا تھا جس کے لیئے حضرت نوح بھیجے گئے تھے " اور یہہ قول اُن کا نہیں هی بلکہ خدا کا قول هی جہاں اُس نے فرمایا هی و بعثنا نوحاً الی قومہ اور پھر فرمایا هی و نصرناہ من القوم الذین کذبوا بایتنا انہم کانوا قوم سوء فاغرقناهم اجمعین *

سید تو نبوت کو خاص سمجھتے ہي نہیں اُن کا یہہ مذہب ہی کہ اگر بعثت کسي نبي کي کسي خاص قوم کے لیئے ہو تو بھي نبوت اُس نبي کي عام ہوتي ہی موسی اور ہارون پر جو ایمان لایا اُسنے نجات پائي کچھہ خصوصیت بني اسرائیل کي نہیں تھي نبوت اور چیز ہی اور بعثت اور چیز ہی مگر سید کي ان باریک باتوں کے سمجھنے کے لایق اس زمانہ کے کٹ ملاؤں کا مغز نہیں ہی *

سولھواں کلمۃالکفر — سید کا یہہ قول ہی کہ پرند منخنقہ جسکو شکاری نے گلا گھونٹ کر مار ڈالا حلال ہی *

اس قول کے قایل چند اور عالم بھي مثل قاضي ابن عربي اور عبداللہ الجبار کے ہیں اور اس کي نسبت ایک مفصل مضمون مجادلہ علام اور سوال الہ آبادي کے جواب میں ہم لکھہ چکے ہیں دیکھہ لے جس کا جي چاہے سید اس مسئلہ میں بھي تنہا کافر نہوسکیگا *

سترھواں کلمۃالکفر — سید کا قول ہی کہ معراج ایک خواب ہی *

یہہ قول سید کا نہیں ہی بلکہ حضرت ام‌المومنین عایشہ صدیقہ اور حذیفہ اور معاویہ اور اَور بہت سے اگلے عالموں کا ہی اور حسن بصري کا بھي ایک قول یہي ہی کہ معراج ایک سچا خواب ہی اور ابن عباس کا بھي یہي مذہب معلوم ہوتا ہی پس اس زمانہ کے مولوي صرف سید ہي کو کافر نہیں بتلاتے بلکہ ان سب بزرگوں کو کافر• بتلاتے ہیں *

---

• شفاء قاضي عیاض میں لکھا ہی "فذہب طایفۃ الی انہ اسری بالروح و انہ رویا منام مع اتفقہم ان رویا الانبیاء حق و وحي و الی ہذا ذہب معاویۃ و حکي عن الحسن والمشہور عنہ خلافہ و الیہ اشار محمد ابن اسحاق تفسیر کبیر میں لکھا ہی " و حکي عن محمد بن جریرالطبري في تفسیرہ عن حذیفۃ انہ قال ذلک رویا و انہ ما فقد جسد رسول‌اللہ صلعم و انما اسری بروحہ و حکي ہذاالقول ایضا عن عایشۃ و عن معاویہ *

بخاري میں ہی " عن ابن عباس في قولہ تعالی و ما جعلنا الرویا التي اریناک الا فتنۃ للناس قال ہي رویا عین اریہا رسول للہ صلعم لیلۃ اسري بہ الی بیت المقدس *

اٹھارواں کلمۃالکفر — تصویر کھینچنا جایز ہی *

• یہہ قول محض جھوٹ و افترا ہی اس لیئہ کہ اب تک سید نے نسبت جواز یا عدم جواز تصویر کشي کے ایک حرف نہیں لکھا ہی اور نہ ایک لفظ کہا ہی *

## خاتمہ

افسوس ہی کہ جناب مولوي حاجي سید امداد العلي صاحب نے ایک سید کے کفر کے لیئے علماء مذہب امامیہ سے بھي فتوی لیا ہی اور بطور استدلال اُسکو چھاپا ہی مگر علماء امامیہ حضرت ابوبکر و عمرو عثمان کي تکفیر کا بھي فتوی دیتے ہیں غالباً جناب حاجي صاحب اُس کو بھي مستند سمجھتے ہونگے افسوس جناب مولوي سید امداد العلي صاحب کا حال سید کے حسد میں اس شعر کا مصداق ہوگیا —

اُس نقش پا کے سجدہ نے کیا کیا کیا ذلیل
وہ کوچہ رقیب میں بھي سر کے بل گیا

راقـــــم
مہدیعلي

نمبر ۱۶۲

## پنجاب

### روئداد سب کمیٹي کانگڑہ

تقریر خان بہادر محمد حیات خاں صاحب بہادر ستارہ ہند اسسٹنٹ کمشنر بہادر ضلع کانگڑہ جو ۱۴ ستمبر سنہ ۱۸۷۳ ع کو مسلمانوں کي جماعت میں کي گئي *

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب‌العالمین الصلاۃ والسلام علی سید المرسلین بعد حمد و ثناے رب‌العالمین و نعت ختم المرسلین *

اے برادران دین قبل اس کے کہ میں آپ کو آج کي اس نیک مجلس کے جمع ہونے کي وجوہ بیان کروں یہہ اطلاع دینا واجب سمجھتا ہوں کہ آج کا یہہ جلسہ نہ کسي سرکاري مطالب کي غرض سے ہی نہ آج کے مجمع میں کوئي کارروائي بحیثیت منصب سرکاري ہوگي *

اس مجلس میں میرا منصب بدون اس کے کہ جیسا اور اسلام کے خیر خواہ بھائیوں کو ہی اور کچھہ نہیں ہی اس واسطے میري تقریر کا کوئي لفظ یا میري اس استدعا کا کوئي جزو بحیثیت منصب سرکاري نہیں سمجھنا چاہیئے *

اے برادران اسلام یہہ جلسہ صرف اس مراد سے ہی کہ آپ کے سامنے وہ خستہ حالت مسلمان برادران وطن کي بیان کروں جو دیني بھائیوں کے واسطے قابل امداد و توجہہ ہی *

آپ میں سے بعض صاحبان جن کو اتفاق اخباروں کے ملاحظہ کا اور ہند کي تعلیم اور ترقي کي وجوہ دریافت کرنے کا حاصل ہی اُن کو معلوم ہوگا کہ في زمانہ حال ہمارے مسلمان بھائي ہند کے کیسي

ابتر اور خسته حالت ميں هيں جدهر ديكهو مسلمانوں كا گروه افلاس اور بيكسي سے گهرا هوا هى — كچهه ضرور نهيں كه ميں يهه درد ناک حالت زياده صراحت سے بيان كروں كيونكه اس كا ثبوت بديهي صورت و حالت مجموعي اهل اسلام هند سے ظاهر هى كه بسبب عدم تعليم همارے پاک مذهب كا نامور گروه ديگر مذاهب كے برادران وطني سے هر مفيد معامله ميں بهت پيچهے هي نظر آتا هى اور يهي سبب افلاس كا هى تجارت اور ديگر اس قسم كي معاش كے وسائل هماري ديگر هم‌عصر قوموں كے هاتهه ميں هيں اور همارے پاس سوا‌ے اس كے كه خزانه عزت اسلامي همارے هاتهه ميں هى اور كچهه نهيں رها *

أس لازوال خزانه كو هم ايسے ناقص طريق سے استعمال ميں لاتے رهے كه همنے برخلاف اپنے اولوالعزم بزرگوں كي برتري اور ناموري كے وسايل جو اس امن كے زمانه ميں صرف تعليم علم هي سے حاصل هوسكتے هيں چهوڑ ديئے هيں پس ايسي صورت ميں اگر افلاس اور بدنامي اس نيک نام گروه كو حاصل هووے تو عجب نهيں هى — اور اگر اس كا اب بهي علاج نه كيا جاوے تو يهه مهلک مرض همكو بالكل نيست و نابود كرديگا *

اگرچهه سركار عالي نے اپنے أس فرض كو جو ايک شهنشاه كو اپنے مختلف مذاهب كي رعيت كي نسبت پورا كرنا چاهيئے عالم گير تعليم كے وسايل هند ميں مهيا كرنے سے كسي قدر پورا كيا — خصوصاً اهل اسلام كي قابل رحم حالت پر خيال كر كے جو سركار هند نے گذشته اگست ميں رزوليوشن واسطے ترقي تعليم مسلمانان جاري كيا أس كا سب مسلمانان كو دل سے شكريه لازم هى مگر وه تعليم —

[ ۱ ] كچهه تو اس سبب سے كه أس ميں همارے بچوں كي ابتدائي تعليم اسلام كے مذهبي احكام سے شروع نهيں هوتي *

[ ۲ ] اور كچهه وظيفه خور ميانجي كے گروه كے لغو توهمات ڈالدينے سے پورے طور پر مسلمانوں كے واسطے كارگر نهيں هوئي گو بهت كچهه فائده بخش هى *

اس ميں سے امر اول ايک ايسا سقم هى كه جس كي اصلاح پر ضرور هى اور جب تک أس كي اصلاح نهو تب تک بے شک اهل اسلام كي تعليم كو كامل ترقي نهيں هوسكتي اسلام كا علم ادب اور اخلاق ايک ايسا پاک علم هى جو همكو اپنا پاک مذهب سكهاتا هى اور جس كا سيكهنا هم پر مذهباً بهي فرض هى اس علم سے ميري صرف يهه مراد نهيں هى كه منيا اور قدوري پڑه كر عالم مشهور هوجانا جس كي نسبت نيم ملا اور نيم حكيم كي مثال صادق آتي هى ميرا مطلب يهه هى كه همارے مسلمان بهائي اور أن كي اولاد دين اور دنيا دونوں كے عالم هوں — پس يهه امر تب تک حاصل نهيں هوسكتا جب تک كه ايک اسلاميه دارالعلوم هماري قوم كي طرف سے همارے وطن هند ميں مذهبي اصول اور دنياوي ضرورتوں كے لحاظ سے قايم نهو *

جيسا كه ابهي بيان هوا كه بسبب مصلحت ملک‌داري سركار جس كي رعيت مختلف مذاهب كے لوگ هيں هر ايک مذهب كي تعليم كے سامان مهيا نهيں كرسكتي پس ضرور ہوا كه هم خود بهي جاگيں اور اپني بهبودي كي طرف توجهه كريں *

خدا كا احسان هى كه ايک شخص شريف سيد جو مسلمانوں كا سچا خير خواه هى أس نے اپنے برادران ديني كي تباه حالت ديكهكر اس طرف توجهه كري هى *

وه ستاره هند جس كو ميں أس كے نيک ارادوں كے سبب سے سچي محبت كے ساتهه آفتاب هند كهتا هوں سيد احمد خاں بهادر سي ايس آئي هى جس نے اپنے آرام اور جان و مال كو ملک كي بهلائي كے واسطے وقف كرديا هى اس سيد كي تحريک سے اور ديگر اولوالعزم برادران اسلام كي همت سے بهت كچهه چهان بين كے بعد يهه تجويز قرار پائي كه هند ميں ايک دارالعلوم اسلاميه قرار پاوے — جس ميں دين اور دنيا دونوں علوم كي تعليم پوري اور اعلى درجه تک اهل اسلام حاصل كريں — اور جب وه قايم هوچكے تو أس كي شاخيں اطراف هند ميں قايم هوتي جاويں جن ميں ابتدائي تعليم هو اور انتهائي تعليم اور درجه فضيلت اس دارالعلوم سے حاصل هو اور خداوند كريم كے فضل سے وه تعليم مسلمانوں كي كاميابي دارين كا ذريعه هو *

پس جيساكه اس بزرگ كام كي حيثيت سے ظاهر هوتا هى ايسے بزرگ دارالعلوم كے قايم هونے كے واسطے ( جو خدا كي بخشش سے هميشه لازوال صورت سے قايم رهے ) رقم كثير كي ضرورت پڑي جس كے سرمايه سے ايسي آمدني كي سبيل هو جو هميشه اس دارالعلوم كي كار روائي كو قايم ركهه سكے اور اس ليئے لابد هى كه تمام مسلمان برادران هند جن كے دين و دنيا كي تقويت اور آينده پشتوں كے فرزندوں كي بهبودي كے واسطے يهه تجويز هى اس نيک كام ميں شريک هوں اگرچهه اس وقت مجهكو بسبب نه موجود هونے رپورٹ كميٹي اولين كے ٹهيک تعداد ياد نهيں مگر غالبا يهه قرار پايا كه كم سے كم دس لاكهه روپيه سرمايه كي ضرورت هوگي *

همارے مسلمانوں كي مشهور همدردي اور اولوالعزمي سے يهه رقم كچهه بهي زياده نهيں معلوم هوتي — اور خدا كے فضل و كرم سے توقع هى كه سب مسلمان بهائي هند كے اس خيرات ميں جو محض في‌سبيل‌الله هى دل كهولكر ثواب حاصل كرينگے اور يهه بهي أميد هى كه هماري مهربان سركار اس همارے نيک ارادے كو اپني بخشش شاهانه سے گرينٹ ان ايڈ كے قاعده پر مدد بهي ديگي جيسا كه همارے فياض گورنر جنرل صاحب بهادر نے اپني جيب خاص سے

دس هزار روپيه كا عطيه عطا فرمايا هى اگرچه ابتداء ميں بعض همارے ديني بهائيوں نے سيد احمد خاں كي بعض بعض تجاويز كي نسبت كچهه كچهه اعتراض بهي كيئے جن كا ياد كرنا بهي لاحاصل هى — الا خداوند كريم كا شكر هى كه وه نامهربان بهائي بهي اپني غلطي كو سمجهه كر كچهه راه راست پر آنے لگے اس عرصه ميں سيد موصوف كي كارروائي پنجاب كے معزز اهل اسلام نهايت غور سے ديكهتے رهے اور جب اُن كو معلوم هوا كه سيد احمد خاں كا مطلب سواے بهبودي اهل اسلام اور كچهه نهيں هى تو هر ايک فهميده مسلمان كے دل ميں يهه اُمنگ اُٹهي كه اس نيک كام ميں سب كو دل سے شريک هونا چاهيئے — چنانچه لاهور ميں جناب نواب نوازش علي خاں صاحب بهادر قزلباش - خاں بهادر محمد بركت علي خاں صاحب - نواب عبدالمجيد خاں صاحب — نواب غلام محبوب سبحاني صاحب — شيخ سندهي خاں صاحب — سيد عالم شاه صاحب اور فقير سيد قمرالدين صاحب اور ديگر رؤساے كي اولوالعزمي اور همت سے يهه تجويز قرار پائي كه سيد صاحب آينده جاڑے كے موسم ميں لاهور تشريف لاويں اور پنجاب كے مسلمان بهائيوں كو بهي اس نيک كام ميں شريک هونے كي دعوت كريں غالباً دسمبر كي تعطيلوں ميں خطه پنجاب اُس بے ريا سيد كے قدوم ميمنت لزوم سے مفتخر هوگا اور اُميد هى كه پنجاب كے مسلمان بهائي اپنے نامور ملک كي عزت كو نهايت فياضانه بخشش سے تصديق كرينگے الا ميري راے ميں يهه بهتر هى كه اُن كے تشريف لانے سے پيشتر كچهه كچهه كار روائي شروع هو جاوے نيک كام ميں تاخير واجب نهيں اس ليئے ميري دلي خواهش هى كه پنجاب ميں كانگڑه كے برادران اهل اسلام ايک سب كميٹي واسطے امداد مدرسة المسلمين بنانے ميں اول ثواب حاصل كريں اور چونكه ميں صدر كميٹي خزنة البضاعة لتاسيس مدرسة العلوم المسلمين كا ممبر هوں بموجب اُس اختيار كے جو كميٹي صدر كے اجلاس سے منظور هوا ميں آپ صاحبوں ميں سے —

منشي احمد شاه صاحب تحصيلدار كانگڑه *

منشي غلام علي خاں سپروايزر *

مرزا نواب خاں صاحب رئيس رهلو *

شيخ محمد بخش صاحب تاجر *

مولوي فيروزالدين صاحب *

حافظ عمرالدين صاحب *

محمد اكبر خاں صاحب *

محمد علي صاحب —

كو اس سب كميٹي كے ممبر منتخب كرتا هوں بشرطيكه آپ صاحبان اس نيک كام ميں بخوشي خاطر شريک هونا پسند كريں *

اس تقرير كے ختم هونے پر سب صاحبان منتخب نے بطيب خاطر ممبري سب كميٹي كي منظور كري اور سب كے اتفاق اور اصرار سے واسطے شروع كارروائي كے مير مجلس خان بهادر جناب محمد حيات خاں صاحب بهادر سي ايس آئي اور سكرٹري منشي احمد شاه صاحب تحصيلدار كانگڑه اور اسسٹنٹ سكرٹري منشي محمد علي صاحب شرف مقرر هوئے *

## تتمه تقرير خان بهادر محمد حيات خاں صاحب بهادر سي ايس آئي صدر مجلس

اے صاحبان حاضرين چونكه اب خدا كے فضل و كرم سے سب كميٹي اسلاميه حسب ضابطه معينه صدر كميٹي اسلاميه هند مقرر هوگئي اس واسطے بهتر هى كه ابهي سے كارروائي سب كميٹي كي جو فراهمي چنده هى شروع كي جاوے *

خاتمه پر ميں چند كلمه اور كهنا چاهتا هوں *

اے صاحبان يهه چنده جس كو خيرات اور اداے زكوة كهنا چاهيئے وه چنده نهيں هى كه جس سے كسي يادگار كے واسطے كوئي عمارت بنائي جاوے يا كسي حاكم كے خوش كرنے كے ليئے كسي اور كام كے واسطے پيش كش كيا جاوے اس خيرات سے اگر رضا مندي متصور هى تو اُسي خالق برحق مالك الملک كي هى جس كي مخلوق كي همدردي ميں بهتري كي نيت سے ديا جاويگا اور اگر خوشي هى تو اُن خيرخواهان اسلام كي هى جو اپنے ديني بهائيوں كي ابتري كو چشم حسرت اور عبرت سے ديكهه رهے هيں اور اس تک و دو ميں هيں كه اُن كو علم كے خزانه لا زوال سے مالا مال كرديں *

پس هم كو اس نيک كام ميں هاتهه كهولتے وقت يهه نيت كرني چاهيئے كه هم اپنے مال كي زكوة ديتے هيں جس كا ادا كرنا همارے اوپر فرض عين هى اور اُس سے كوئي زياده ديوے تو خيرات كي نيت سے *

ميںنے بڑے محقق عالموں سے تحقيق كرليا هى كه اس دارالعلوم اسلاميه كے واسطے روپيه دينا زكوة كي نيت سے زكوة ادا هوجاتي هى اور اب اس نيک مجلس ميں عالم اجل حافظ صاحب موجود هيں جس كو كچهه شک هى اُن سے تحقيق كرلے — بسم الله كيجيئے *

ايک ماه كي آمدني اس نيک كام ميں جس كي نسبت ده در دنيا ستر در آخرت مشهور هى وقف كرنا كچهه بڑي بات نهيں هى خداوند كريم توفيق رفيق كرے اور خدا همارے نيک كاموں ميں بركت ديوے اور همارے هند كے اهل اسلام كو اپني عادل شاهنشاه ملكه معظمه كي سلطنت كي وفادارانه نمک حلالي كے ساتهه روز افزوں علم اور دولت عطا فرماوے الهم ربنا آمين *

اس نهایت موثر اور دلچسپ تقریر کے خاتمه پر حافظ مولوي عمرالدین صاحب نے فقه کي نهایت معتبر کتابوں سے ثبوت دیا که مدرسةالمسلمین کے واسطے جو روپیه اداے زکوة کي نیت کرکے دیا جاوے وه زکوة ادا هوجاتي هی اور جو خیرات کے نام سے دیا جاوے وه خیرات بطور خیرات شرعي کے قبول هوتي هی اور چند آیات شریف اور مسایل نسبت تاکید اداے زکوة سنائے تب منشي احمد شاه صاحب سکرتري نے فهرست واسطے اندراج چنده پیش کري اور چنده درج هونا شروع هوا *

## فهرست چنده

خان بهادر جناب محمد حیات خاں صاحب

| | | |
|---|---|---|
| سي ایس آئي | ... | [illegible] |
| منشي احمد شاه صاحب تحصیلدار کانگره | | [illegible] |
| منشي غلام علي خاں سپر وایزر | ... | [illegible] |
| مولوي فیروزالدین صاحب | ... | [illegible] |
| شیخ محمد بخش صاحب تاجر | ... | [illegible] |
| منشي محمد علي صاحب شرف | ... | [illegible] |

سب حاضرین اور ممبران کي خواهش سے یهه قرار پایا که یهه چنده تین قسط پر ادا کیا جاوے — پهلي قسط ابهي جمع هوني چاهیئے *

دوسري دو قسط در سال آینده میں دي جاویں یهه تجویز هوئي که ممبران چنده کي فراهمي میں صاحبان اهل اسلام سے کوشش کریں اور جس قدر چنده فراهم هوتا جاوے صاحب سکرتري سب کمیٹي کے پاس بهیجتے رهیں *

تجویز هوئي که آج کي پریسیڈنگ کي نقل معه نقل فهرست چنده سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي سکرتري صدر کمیٹي کي خدمت میں بهیجي جاوے اور ایک نقل خان بهادر محمد برکت علي خاں صاحب کي خدمت میں اس مراد سے بهیجي جاوے که پنجاب کي صدر سب کمیٹي لاهور کي جب مقرر هو تو اُس میں پیش کي جاوے *

تجویز هوئي که اینده جو چنده درج فهرست هوتا جاوے ماهواري پر اسم وار تفصیل صدر کمیٹي میں بهیجي جاوے *

اخیر پر میر مجلس کا شکریه ادا کرنے کے بعد سب حاضرین نے جسمیں علماء اور فضلاء شامل تهے بعجز و نیاز تمام بارگاه رب العالمین [illegible]

اور مسلمانوں کو علوم دیني اور دنیاوي سے بهرة کامل نصیب هو اور همارے پادشاه وقت کو مسلمانوں کي بیکس حالت پر مهربان فرمائے *

آمین

تب مجلس فرحاں و خنداں برخاست هوئي *

دستخط احمد شاه
سکرتري

---

مضمون نمبر ۱۶۳

# روئداد

## اجلاس ممبران مجلس خزنة البضاعة لتاسیس مدرسةالعلوم للمسلمین

## منعقده ۲۲ ستمبر سنه ۱۸۷۳ع

نمبر ۱۹

## پریسیڈنٹ

مولوي سید مهدي علي صاحب *

## ممبران موجوده

شیخ غلام علي صاحب *

مولوي محمد عارف صاحب *

مرزا محمد رحمت الله بیگ صاحب *

سید محمد حامد صاحب *

## سکرتري

سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي *

اجلاس شروع هوا اور روئداد اجلاس منعقده ۱۵ اگست سنه ۱۸۷۳ع نمبر ۱۸ جو بدستخط سکرتري مرتب و کتاب روئداد میں مندرج تهي ملاحظه هوئي *

سکرتري نے بعض اخبارات جسمیں تذکره مدرسةالعلوم مسلمانان کا تها اور تهذیب الاخلاق مورخه ۱۵ جمادي الاول سنه ۱۲۹۰ هجري جسمیں سوال و جواب نسبت مدرسةالعلوم چهپی هیں اور خط جناب مولوي علي بخش خاں بهادر سب آرڈنٹ جج گورکهپور جو بجواب تحریر سید احمد خاں کے آیا هی اور اوده اخبار مطبوعه ۱۹ ستمبر سنه ۱۸۷۳ع جسمیں ایک مضمون کسي بزرگ عبدالحق جونپوري کا چهپا هی اور نیز بعض ممبروں کے خطوط پیش کیئے اور یهه اطلاع کي که اکثر لوگوں کي یهه خواهش معلوم هوتي هی که جسطرح کمیٹي نے طریقه تعلیم بطور نمونه کے مشتهر کیا هی اور بتایا هی که کیا کیا علوم اور کسطرح پڑهائے جاوینگے اسیطرح کمیٹي وه قواعد بهي بطور نمونه کے [illegible]

قبل قیام مدرسه ان قواعد کے مشتهر هونے کي خواهش کا سبب یهه معلوم هوتا هی که چند روز هوئے که میںنے اسباب میں اپني ایک راے چهاپي تهي جسکو میں عمده سمجهتا تها اور سمجهتا هوں میںنے اُس میں صاف صاف بتلا دیا تها که یهه کمیٹي کي راے نهیں هی اور نه میں بحیثیت سکرٹري اُس کو لکهتا هوں بلکه یهه خاص میري راے هی مگر لوگوں نے یهه سمجها که یهه کمیٹي کي راے هی اور بهت سے مسلمانوں نے اُس کے چند امور کو ناپسند کیا اگرچه میں نے متعدد طرح سے ظاهر کیا که ان امور کي نسبت کوئي تجویز کمیٹي سے نهیں هوئي اور جب مدرسة العلوم قایم هوگا اُس وقت اسباب میں کوئي تجویز هوگي لیکن لوگ اُس کو کافي نهیں سمجهتے اور سب کو اصرار هی که جب تک وه قواعد کمیٹي سے تجویز نهولینگے لوگوں کے دل کو تسلي نهوگي پس میں تحریک کرتا هوں که نسبت امر مذکوره بالا کے جو کچهه کمیٹي کي راے میں آوے وه تجویز کرے میں یهه تحریک باصرار کرتا هوں اور باصرار تحریک کرنے کا سبب یهه هی که اکثر لوگ یهه سمجهتے هیں که مجهے اپني راے پر اصرار هی اور میں چاهتا هوں که خواه نخواه اُسي پر عملدرآمد هو مگر آپ صاحب بخوبي واقف هیں که یهه اتهام مجهپر محض غلط هی هاں اسمیں کچهه شک نهیں که جس بات کو میں اپني دانست میں اچها اور باعث عزت اور تهذیب قومي کے سمجهتا هوں دل سے چاهتا هوں که وه تمام قوم میں پهیلے اور جهاں تک مجهه سے هوسکتا هی اُس کو پهیلاتا هوں اور پهیلاؤنگا لیکن قومي کاربار میں جیسا که مدرسة العلوم کا کام هی جب تک که اصلي غرض قیام مدرسے کي فوت نهو مجهے اپني کسي راے پر اصرار نهیں هی اور نه وه میرا اصرار چل سکتا هی کیونکه قانون کمیٹي کے بموجب کثرت راے پر عملدرآمد هوگا نه میري راے پر *

مدرسة العلوم کي بناء اس لیئے ڈالي هی که مسلمان علوم دیني اور دنیاوي اور علوم جدیده غریبه سے اور مختلف زبانوں اور نئے نئے فنون اور هنروں سے جو اس زمانه میں بکار آمد هیں واقف هوں علوم دیني کي نسبت مجهے کچهه پرواه نهیں هی که حنفي اصول پر پڑهایا جاوے یا شافعي اصول پر یا مالکي اور حنبلي اصول پر یا اخباري اور اصولي اصول پر یا معتزلي و ناصبي اصول پر یهه وه لوگ جانیں جنکے هاتهه میں ان علوم کي تعلیم کا انتظام هوگا نه میں اُس کے انتظام کے لایق هوں اور نه کبهي اُس کے انتظام سے مجهے تعلق هوگا — میري غرض صرف علوم و فنون سے هی که جسطرح هوسکے مسلمانوں میں لائے جاویں خواه وه کوٹ پتلون پهنکر پڑهیں خواه عبا و عمامه باندهکر پس جو اصرار کا اتهام که میري نسبت کیا گیا محض غلط هی اور اسي سبب سے باصرار مجهکو تحریک کرنے کي ضرورت پڑي هی که اسباب میں کمیٹي کچهه تجویز کرے *

اس تحریک پر ممبران کمیٹي میں اختلاف هوا بعضوں کي یهه راے هوئي که قبل قیام مدرسه اس امر کي ضرورت نهیں اور بعض کي یهه راے هوئي که جو وجوهات سکرٹري نے بیان کي هیں اور جو کاغذات پیش کیئے هیں اُن کے لحاظ سے ضرور هی که قواعد بنائے جاویں آخر کار جمله ممبر متفق هوئے که قواعد بنائے جاویں *

بعد اس کے باتفاق ممبران موجوده مسوده قواعد تربیت و سکونت طالب علمان مدرسة العلوم ترتیب کیا گیا اور بالاتفاق یهه راے قرار پائي که چهاپه هوکر جمله ممبران پاس واسطے طلب راے و اصلاح و ترمیم کے بهیجا جاوے اور نیز اخباروں میں مشتهر هو اور تین مهینه بعد پهر اجلاس میں واسطے مباحثه کے پیش کیا جاوے *

بعد اس کے بموجب دفعه ۳ قواعد کارروائي مجلس مرتبه سنه ۱۸۷۲ ع غلام مرتضی خاں صاحب رئیس فتحآباد ضلع آگره مجلس خزنة البضاعة لتاسیس مدرسة العلوم المسلمین کے ممبر مقرر هوئے *

بعد اس کے شکریه صدر انجمن کا ادا کیا گیا اور مجلس برخاست هوئي *

دستخط سید احمد خاں بهادر
سي ایس آئي سکرٹري

# مسوده قواعد

## سکونت و تربیت طالب علمان

## مدرسة العلوم میں

دفعه ۱ مدرسة العلوم میں طالب علموں کي سکونت کے لیئے مکانات اس طرح پر بنائے جاوینگے که هر ایک طالب علم کو جدا جدا ایک کمره سونے کے لیئے اور ایک بیٹهنے اور پڑهنے کے لیئے اور ایک غسل خانه مل سکے *

دفعه ۲ جو مسلمان طالب علم مدرسة العلوم میں داخل هوں اُن کو مدرسة العلوم کے مکانات میں رهنا ضرور هوگا *

دفعه ۳ اُن سب طالب علموں پر ایک شخص بطور اتالیق کے مقرر هوگا اور وه اتالیق بهي دن رات مدرسة العلوم میں رهیگا *

دفعه ۴ جو طالب علم وهاں رهینگے اُن کو اختیار هوگا که جیسا وه لباس پهنتے هیں ویسا پهنیں مگر پورا لباس اشرافوں کا سا هو الا کسي ایسي قسم کے لباس کے پهننے کي اُن کو اجازت نهوگي جو بدوضعي کي طرف مایل هو کسي کو اجازت نهوگي که گوٹے کناري لگا هوا یا بازار کا رنگا هوا رنگین یا نیم رنگ یا ایسا باریک جس میں سے بدن دکهائي دے یا ایسا تنگ جس سے چهاتي اور پیٹ نظر آوے کپڑا پهنے *

دفعہ ۵ تمام طالب علموں پر فرض ہوگا کہ صفائی اور اُجلاپن اختیار کریں لباس صاف رکھیں اور ہر طرح کی صفائی اور ستھرائی کی عادت ڈالیں اور قبل اس کے کوئی لڑکا سکونت کے لیئے مکانات مدرسہ میں داخل ہو یہہ بات دیکھہ لی جاویگی کہ جس قسم کے وہ کپڑے پہنتا ھی اُس کے پاس اس قدر تعداد سے ہیں جن سے وہ صفائی اور اُجلے پن سے رہ سکے یا نہیں *

دفعہ ۶ اوقات کھانے اور سونے اور پڑھنے اور جسمانی ورزش کے معین کیئے جاوینگے اور ہر ایک شخص کو ضرور ہوگا کہ بجز حالت عذر کے اُن وقتوں میں وہی کام کرے جو اُس وقت کے لیئے مقرر ہو *

دفعہ ۷ طالب علموں کی حفظ صحت کے لیئے اُن کے ٹہلانے اور ہوا کھانے اور ایسے کھیل کھیلانے کے جو نامشروع نہوں اوقات اور طریقے مناسب معین کیئے جاوینگے *

دفعہ ۸ ہر ایک طالب علم کو اختیار ہوگا کہ اپنے مکان مسکونہ کو فرش اور پلنگ اور اسباب ضروری سے جس طرح چاہے خود آراستہ کرلے اتالیق مدرسہ صرف اس بات کی نگرانی کریگا کہ خراب چیزیں میلی اور ناقص مستعمل نہوں اور کسی طرح کوڑا کرکٹ نہ پھیلنے پاوے اور صفائی میں کچھہ خلل نہ واقع ہو اور کسی طرح کی بد تمیزی نہونے پاوے *

دفعہ ۹ اس بات کی نہایت تاکید رہیگی کہ اسباب اور کتابیں اور لکھنے کا سامان اور کپڑے وغیرہ بد سلیقگی سے مکان میں پھیلے اور ادھر اُدھر پڑے نہ رہیں بلکہ سب چیزیں انتظام اور سلیقہ سے سجی اور درستی سے رکھی رہیں *

دفعہ ۱۰ ہر ایک طالب علم کو اختیار ہوگا کہ اگر وہ چاہے تو خود اپنے کھانے پکانے کا انتظام کرلے اور بذریعہ اپنے خاص ملازموں کے آپ پکوائے اور کھائے اور یہہ بھی اختیار ہوگا کہ دو چار طالب علم آپس میں ھنڈیا وال کرکر شریک ہو جاویں اور مجموعاً خود اپنے کھانے پکانے کا بذریعہ ملازمان خاص انتظام کرلیں *

دفعہ ۱۱ مگر جو طالب علم یہہ چاہینگے کہ مہتممان مدرسة العلوم ان کے کھانے پکانے کا انتظام کریں تو اُن کے لیئے مہتممان مدرسہ انتظام کرینگے اور رسدی اخراجات اُن سے لیلینگے *

دفعہ ۱۲ طالب علمان مدرسہ کو اختیار ہوگا کہ جو طریقہ تناول طعام کا اُن کو پسند ہو وہ اختیار کریں اور جب کہ چند طالب علم آپس میں ملکر شرکت میں اپنے کھانے کا بندوبست کرینگے تو اُن کو ایک ایسا کمرہ دیا جاویگا جہاں سب شریک بیٹھہ کر کھانا کھا سکیں *

دفعہ ۱۳ باایں ہمہ ہر ایک طالب علم پر فرض ہوگا کہ ایک وقت معین پر کھانا کھاویں تاکہ اختلاف اوقات سے اَور کاموں میں ہرج نہ پڑے *

دفعہ ۱۴ کسی طالب علم کو اجازت نہوگی کہ وہ بہت بڑے بڑے بال جو کان کی لو سے زیادہ نیچے ہوں سر پر رکھے یا کاکلیں بناوے یا پٹیاں جماوے یا مسی لگاوے یا ایک سے زیادہ انگوٹھی و چھلے پہنے یا مہندی لگاوے *

دفعہ ۱۵ الفاظ بد جو لڑکوں کی زبان پر چڑہ جاتے ہیں اُن کے بولنے کا سخت امتناع ہوگا یہاں تک کہ اگر کوئی لڑکا کسی کو جھوٹا کہہ بیٹھیگا تو وہ بمنزلہ دشنام سخت کے سمجھا جاویگا *

دفعہ ۱۶ طالب علموں کو جو مدرسة العلوم میں رہتے ہوں عام مجالس یعنی باہمی گفتگو کے طریقے سکھائے جاوینگے مہذبانہ گفتگو کی عادت ڈالی جاویگی اور اُن پر تاکید اکید ہوگی کہ آپس کی ملاقات اور بات چیت میں اُس کو برتیں اور مہذبانہ گفتگو کا اپنے تئیں عادی کریں *

دفعہ ۱۷ جو طالب علم مکانات مدرسہ میں سکونت اختیار کرینگے اُن کو ضرور ہوگا کہ نماز پنجگانہ میں حاضر ہوں سنیوں پر فرض ہوگا کہ اُس مسجد میں جو مدرسة العلوم میں سنیوں کے لیئے بنائی جاویگی پانچوں وقت کی نماز جماعت سے پڑھیں اور شیعہ طالب علموں پر فرض ہوگا کہ اُس مسجد میں جو شیعوں کے لیئے بنائی جاویگی کم سے کم تین وقت حاضر ہوکر نماز پنجگانہ اپنے طریقہ مذہبی پر ادا کریں *

دفعہ ۱۸ ان دونوں مسجدوں کے لیئے موزن ہونگے اور ہر ایک مذہب کے طالب علموں کی مسجد کے لیئے ایک امام حافظ قران ملازم ہوگا اور تمام ضروری چیزیں مہیا رہینگی تاکہ کسی قسم کا ہرج و تکلیف نمازیوں کو نہو *

دفعہ ۱۹ مدرسہ میں تعطیل کا دن جمعہ کا ہوگا اس لیئے بعد نماز جمعہ کوئی عالم قرآن و حدیث سے کچھہ عام احکام و اخلاق مذہبی بطور تحقیق عالمانہ جس سے طالب علموں کو فائدہ ہو بقدر مناسب بطور وعظ کے کہا کریگا جس میں ذی استعداد طالب علم اور خصوصاً وہ طالب علم جنہوں نے علوم مذہبی کی تکمیل اعلیٰ درجہ تک کی اختیار کی ہو حاضر رہا کرینگے *

دفعہ ۲۰ ان تمام قواعد کی خبر گیری اور انتظام اتالیق مدرسہ کے سپرد رہیگی اور جو طالب علم خلاف ورزی قواعد معینہ کریگا اُس کی رپورٹ مجلس مدیران تعلیم کی خدمت میں پیش ہوگی *

دفعہ ۲۱ مدیران تعلیم اُس طالب علم کو فہمایش مناسب کرینگے اور جب متعدد فہمایش سے وہ نہ مانیگا تو اُس کو مدرسة العلوم سے خارج کرنے کا اُن کو اختیار ہوگا *

دستخط سید احمد خاں بہادر
سی ایس آئی سکرٹری

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

جلد چهارم ] يكم شوال سنه ١٢٩٠ هجري سنه ١٣٠٥ نبوي [ نمبر ١٣

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چنده خواه بطور قيمت وصول هو وه کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

جن دوستوں نے شريک هوکر اس پرچه کو جاري کيا هی اور ساڻهه روپيه سالانه اُس پرچه کے اجرا کے ليئے بطور امداد ديتے هيں وه اس پرچه کے متعلق معاملات ميں بطور ممبر کے متصور هيں اُن کو اختيار هی که اگر چاهيں تو اَوْر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شريک کريں اور جو شخص اس طرح پر شريک هوگا اُس کو بهي ساڻهه روپيه سالانه دينا هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چنده يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسيم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيده جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپه هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هی که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هيں اور درحقيقت وه مذهب اسلام کے برخلاف هيں وه بهي مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۱۶۴

# لکچر

## جو مولوی سید مہدی علی صاحب
## نے
## مرزا پور انسٹیٹیوٹ میں
## ۲۲ اکتوبر سنہ ۱۸۷۳ع کو دیا

اس رات کو میرا لکچر مسلمانوں کی تہذیب پر ہی کہ وہ پہلے کیسی تھی' اور اب کیسی ہی اور آیندہ کیسی ہوگی — تہذیب کا لفظ میںنے انگریزی لفظ سویلیزیشن کے مقابلہ میں استعمال کیا ہی ' سویلیزیشن ایک انگریزی لفظ ہی جو کہ قدیمی رومی زبان کے لفظ سوس سے جسکے معنی شہری اور جماعت کے ہیں نکلا ہی اور اسکی نسبت اُس جماعت یا شہر یا ملک کی طرف کی جاتی ہی جس میں لوگوں کی آزادی اور حقوق کی حفاظت کے قانون ' اور آپس میں ملنے جلنے کے قاعدے ' اور زندگی بسر کرنے کے طریقے ' اور فرایض انسانی ادا کرنے کے قواعد ' عقلی اور اخلاقی اصول پر منضبط کیئے گئے ہوں ' اور جن میں موافق حالت زمانہ کے خوبی اور شایستگی پائی جاتی ہو اس انگریزی لفظ کی اصل پر اگر خیال کیا جاوے تو مجھکو بجاے لفظ تہذیب کے لفظ تمدن کا استعمال کرنا مناسب ہوتا کیونکہ اُسکا مادہ مدینہ ہی جسکے معنی بستی کے ہیں اور اسلیئے تمدن کے ٹھیک معنی بستی کے ہیں ( یعنی آپس میں ملکر رہنا ) مگر میں اس لفظ کو سویلیزیشن کے مقابلہ میں استعمال نہیں کرتا اس لیئے کہ جس مراد میں یہہ انگریزی لفظ استعمال کیا جاتا ہی تمدن کے لفظ سے وہ مراد پائی نہیں جاتی ' تمدن کا لفظ آپس میں ملکر بستی پر دلالت کرتا ہی ' اور سویلیزیشن کا لفظ تمدن کی ترقی یافتہ حالت کو بتاتا ہی نہ صرف تمدن کو ' بہت سے ملک اور بہت سی قومیں اب موجود ہیں جن میں تمدن ہی پر سویلیزیشن نہیں ' ہم ہندوستانی بھی اپنی بد بختی سے سویلیزیشن کے درجہ کو نہیں پہونچے گو کہ مدت سے تمدن کے اعلی درجہ پر ہیں' اس لیئے میںنے تہذیب کا لفظ اختیار کیا ہی جسکے معنی چھانٹنے اور اصلاح کرنے اور درست کرنے اور خالص کرنے اور پاکیزہ کرنے کے ہیں عرب بولتے ہیں " ھذبہ ای اصلحہ " اصطلاح میں بھی تہذیب کا لفظ ہر چیز کی درستی ' پر بولا جاتا ہی عادت کی درستی ' رسم و رواج کی درستی ' اخلاق کی درستی ' علم و ہنر کی درستی ' معاملات کی درستی ' زبان کی درستی ' انتظام مملکت کی درستی ' جذبات نفسانی کی درستی ' سب پر تہذیب کا اطلاق ہوتا ہی اور یہی ٹھیک مراد سویلیزیشن کی ہی *

جن اصطلاحی معنوں میں لفظ تہذیب یا لفظ سویلیزیشن کا ہم استعمال کرتے ہیں اُس پر بہت سا مباحثہ ہوسکتا ہی اور ہوا ہی مگر جو مراد کہ اِس لفظ سے میرے دوست سید احمد خاں بہادر نے بیان کی ہی وہ تمام خیالات کی جامع ہی اور میں اُسی کے بیان کرنے پر اکتفا کرونگا ' وہ کہتے ہیں کہ " سویلیزیشن سے مراد ہی انسان کے تمام افعال ارادی اخلاق اور معاملات اور معاشرت اور طریق تمدن اور صرف اوقات اور علوم اور ہر قسم کے فنون و ہنر کو اعلی درجہ کی عمدگی پر پہنچانا اور اُن کو نہایت خوبی اور خوش اسلوبی سے برتنا جس سے اصلی خوشی اور جسمانی خوبی ہوتی ہی اور تمکین و وقار اور قدر منزلت حاصل کیجاتی ہی اور وحشیانہ پن اور انسانیت میں تمیز نظر آتی ہی " *

مبارکی ہو اُس شخص کو جس نے ان مختصر لفظوں میں ایسے مطالب بیان کردیئے جس سے ہمارے خیالات کو نہایت وسعت ہوتی ہی اور وہ بیان ہی خود بخود ہمارے دل کو سویلیزیشن کی ترقی کے لیئے برانگیختہ کرتا ہی *

جو مراد کہ میںنے لفظ تہذیب یا سویلیزیشن کی بیان کی اُس سے ثابت ہوتا ہی کہ تہذیب ' مذہب ' اور علم و ہنر ' اخلاق و معاشرت ' تمدن و تجارت ' زراعت و سیاحت ' سب سے متعلق ہی اور جب تک یہہ سب چیزیں اپنے درجہ کمال پر نہوں پوری پوری تہذیب کا وجود نہیں ہوسکتا ' جن لوگوں میں یہہ سب چیزیں نہایت خراب حالت میں ہیں وہ وحشی کہلاتے ہیں اور جنمیں کچھہ کچھہ درست ہوگئی ہیں وہ نصف وحشی پکارے جاتے ہیں اور جنمیں زمانہ کی ترقی کے موافق یہہ سب چیزیں ترقی پاگئی ہیں وہ مہذب یا سویلیزڈ کہلاتے ہیں ' زمانہ کی ترقی کے موافق کی قید میںنے اسلیئے لگائی کہ کچھہ عجب نہیں کہ آیندہ زمانہ میں انسان کو زمانہ موجودہ سے بھی ایسی زیادہ ترقی ہو کہ حال کی مہذب قومیں اُس زمانہ کے لوگوں کے سامنے وحشی یا نصف وحشی تصور ہونے لگیں *

مذہب کو قوموں کی تہذیب پر بہت بڑا اثر ہوتا ہی اگر کسی قوم کے مذہبی اصول تہذیب کے برخلاف ہوں تو ممکن نہیں ہی کہ وہ قوم اعلی درجہ کی تہذیب میں پہونچے جسقدر اصول مذہبی تہذیب کے برخلاف ہوتے ہیں اُسی اندازہ کے موافق تہذیب میں بھی نقصان رہتا ہی اور یہہ بات نہایت آسانی سے مختلف مذاہب کے اصول اور اُس کے پیرووں کی حالت کے دیکھنے سے ثابت ہوجاتی ہی *

مسلمانوں نے مذہب اسلام کی پہلی صدیوں میں مذہبی تہذیب کو اعلی درجہ پر پہونچایا تھا ' اُس ریگستان کے ناخدا نے لات و منات و عزی کی پرستش کو چھوڑایا ' اور ایک نہایت قوی ہستی

مطلق کي پرستش کا بيج هر ايک کے دل ميں بويا ' همکو ايک ايسي هستي کا خيال دلايا جو همارے ادراک اور قواے عقلي سے بہت بڑهکر هي ' اور اُسي پر يقين کو نجات کا مدار ٹهرايا جو تمام مذهبي تہذيب کي اصل اصول هي *

تمام روحاني تہذيب کو ان چند لفظوں ميں که " قد افلح من زکاها و قد خاب من دساها " پورا کرديا يعني اپنے دل کو برے خيالوں اور بد جذبوں سے پاک کرنا مراد کو پهونچنا هي اور اُس کو بدي ميں آلوده کرنا گمراهي کے گڑهے ميں گرنا هي *

مذهبي تعليم کو نہايت تہذيب کے اصول پر يهه کهه کر ختم کرديا که " فذکر انما انت مذکر " يعني لوگوں کو نصيحت کر که تو بجز نصيحت کرنے والے کے اور کچهه نہيں هي *

تمام مذهبوں کي ناگواري ان لفظوں سے مٹا دي که " لکم دينکم ولي دين " يعني تمهارا دين تمهارے ليئے هي اور همارا دين همارے ليئے هي ' جهاد کا سبب مذهبي ناگواري نہيں هي جيسا که اکثر لوگوں نے غلطي سے خيال کيا هي ' کيونکه اگر جهاد کا سبب مذهبي ناگواري هوتي تو صلح يا ذمه يا اطاعت قبول کرنے کے بعد کيوں تمام مختلف مذاهب گوارا کيئے جاتے اور هر شخص کو کيوں احکام مذهبي ادا کرنے کي اجازت رهتي ' عرب کے هادي نے بلاشبهه خداے واحد کے نام کي منادي کرانا فرض ٹهرايا هي پس جو لوگ اُس منادي کي مزاحمت کريں اور منادي کرنے والوں کو اُن کے هاتهه سے امن نهو اُنهيں سے لڑنا صرف امن قايم رکهنے کر فرض قرار ديا گيا هي نه غير مذهب کي ناگواري کے سبب ' اور يهه وه اصول هي جس پر آج کل کي تمام نيشنيں يہاں تک که وه نيشن بهي جس کا مذهبي يهه حکم هي که اگر کوئي ايک گال پر تيرے طمانچه مارے تو تو اُس کے سامنے دوسرا گال بهي کردے چلتے هيں *

امامت کو يعني کسي ايک کا کسي گروه کے ليئے پيشوا هونا اور اُس گروه کا اُسي کي راے پر چلنا جو اُس زمانه کے تمام مذهبوں ميں رائج تها يهه کهکر بالکل نيست و نابود کرديا که " ولا تتبعوا من دونه اولياء " يعني خدا کے کلام کے سوا کسي دوسرے کو اپنا پيشوا مت بناؤ *

اجتهاد کو يعني دين کي باتوں کے سمجهنے کو جيسا که سب اگلي قوموں ميں خاص خاص لوگوں سے مخصوص تها ان مختصر لفظوں سے عام کرديا که " استفت قلبک " يعني هر شخص کا دل اسکا مجتهد

جوگي پنے اور تجرد کو جسکا رواج روے زمين کي ساري قوموں ميں تها بالکل معدوم کرديا يهه فرماکر " لارهبانية في الاسلام " تبرکات اور رسوم اور تيوهاروں کو جس سے لوگوں کے دلي خيالات بت‌پرستوں کے سے هو جاتے هيں " لاتجعلوا قبري عيدا " فرماکر بالکل ممنوع ٹهرا ديا *

يهه وه اصول هيں جو مذهبي تہذيب ميں اس سے اعلى نہيں هوسکتے *

علوم کو اگلے مسلمانوں نے ايک اعلى درجه کي تہذيب پر پهونچايا تها ' ادب و انشاء ميں عرب قديم سے نامور هيں شاعري بهي اُنکي مشهور هي ' کيٹي لونيا اور پرو وينس اور اٹلي کے شاعروں نے اُنهيں کي روش پر شعر کہنا اختيار کيا ' اور يورپ کي نظم ميں بحور وزن وغيره عرب هي سے ليا گيا ' فصاحت و بلاغت کي اعلى درجه پر ترقي کرنے کے ثبوت ميں حريري اور يميني اور متنبي کي کتابيں اب تک دنيا ميں موجود هيں ' ساتويں صدي کي عورتوں کا کلام اب تک همارے پاس هي جس کے ايک ايک فقره پر هزاروں درشاهوار کي لاکهوں لڑياں نثار هوتي هيں *

عرب کے شاعر قدرتي کيفيتوں کے بيان کرنے کي طرف بهي مايل هيں مگر شکسپير سا قدرتي جذبوں کا بتانے والا کوئي نہيں هوا اس ليئے يهه کہا جاسکتا هي که شاعري کي قسموں ميں رزميه اور عشقيه تو ترقي پر تهيں مگر جو اصل جان شاعري کي هي اور جس ميں فطرتي جذبات اور قدرتي حالات کے بيان سے انسان کے دل پر اثر ڈالا جاتا هي اُس ميں بڑي ترقي نہيں هوئي *

ناول يعني قصه کے پيرايه ميں علمي يا اخلاقي باتوں کے بيان کرنے سے بهي مسلمانوں نے چشم پوشي نہيں کي بديع همداني اور ابوالقاسم حريري کے مقامات اسي فن ميں هيں ' الف ليلى اس فن کي ايک عمده کتاب هي جسکا مسلسل بيان کسي جگهه سے نہيں ٹوٹتا اور جس سے اُس زمانه کے مسلمانوں کے مختلف خيالات کا پورا پورا عکس سننے والے کے دل پر پڑتا هي *

ڈراما ميں بعض کتابيں تاليف تو هوئيں مگر عملي رواج اُس کا مسلمانوں ميں نہيں هوا *

فارسي زبان کو بهي جو دنيا کي سب زبانوں ميں شيريں سمجهي جاتي هي مسلمانوں نے بہت رونق دي فردوسي رزميه نظم ميں ' خسرو قدرتي کيفيات کے اظہار ميں ' سعدي اخلاق و تمدن کے ادا کرنے ميں ' فارس اور هندوستان ميں ايسے هي هوئے هيں جيسے که هومر يونان ميں يا شکسپير فرنگستان ميں *

سبب سے پیدا ہوتا ہی ' اور ہر ایک سبب کا اُس کے مناسب نتیجہ ہوتا ہی ' پس یہہ ایک نہایت ضروری امر ہی اُن سببوں کی جہان بین کی جاوے جن سے یہہ تنزلات پیدا ہوئے چنانچہ میرے نزدیک اُس کے چند سبب ہیں اول شخصیہ سلطنت کا ہونا — تمام ایشیا میں ملکی اور قومی اور علمی ترقیاں یا تنزلات ایک بادشاہ کے خیال پر منحصر ہیں جس طرف وہ متوجہہ ہوتا ہی کل رعایا کی توجہہ اُسی طرف ہوتی ہی چونکہ مسلمانوں میں سواے ابتدائی زمانہ کے ہمیشہ شخصیہ سلطنت رہی اور مختلف مزاج اور مختلف خیال کے بادشاہ تخت نشین ہوئے اس لیئے پوری پوری ترقی کسی بات میں حاصل نہیں ہوئی اور اخیر میں جب بادشاہ برابر نالایق اور جاہل اور کاہل ہوتے گئے اور علوم و فنون کی طرف اُنہوں نے کچھہ توجہہ نہ کی مسلمانوں کو بھی ہر بات میں تنزل ہوتا گیا اگر مسلمانوں میں بے خیال بادشاہ کے ہر چیز کی طرف وہ توجہہ ہوتی جو اب یورپ کی رعایا کو ہی تو ہرگز یہہ قومی تنزلات نہوتے ' *

دوسرا سبب مذہبی اوہام — میرے نزدیک جیساکہ ایک سچا مذہب جو اوہام اور غلط خیالات سے پاک ہو تہذیب کی ترقی کا بڑا سبب ہوتا ہی اُسیطرح جھوٹا مذہب یا وہ مذہب جس میں لغو اوہام اور بیہودہ خیالات مل جل گئے ہوں ساری ترقیات کے روکنے کا بڑا قوی سبب ہی *

مذہب اسلام فی‌نفسہ نہایت سچا اور صحیح مذہب ہی مگر خود ہمنے اپنے لغو خیالات سے اُسکو ایسا کر رکھا ہی کہ علوم میں فنون میں اختلاط میں ہمدردی میں غرضکہ ہر چیز میں بجاے ترقی کے ہمکو مذہبی مزاحمت ہوتی ہی اور آزادی راے جو ایک قدرتی حق اور ایک سچے مذہب کا پہلا اُصول ہی وہ بالکل جاتی رہتی ہی حالانکہ آزادی راے کی مزاحمت ہی ساری خرابیوں اور تمام تنزلات کی جڑ ہی کیا خوب کہا ہی مل صاحب نے کہ " جب انسان کا دل قانون کے خوف یا کسی اور ڈر سے بڑی بڑی ضروری باتوں پر آزادانہ گفتگو نہیں کرسکتا تو اکثر سست اور ضعیف ہوجاتا ہی اور جب کہ یہہ سستی کسیقدر اور زیادہ ہوتی ہی تو روز مرہ کی باتوں اور معمولی معاملوں میں بھی کچھہ ترقی نہیں کرسکتا اور جبکہ اور بھی زیادہ سستی بڑھ جاتی ہی تو وہ اپنی پہلی حاصل کی ہوئی باتیں بھی بھول جاتا ہی " *

مسلمانوں میں مزاحمت آزادی راے کی ہر زمانہ میں مذہبی اوہام کے سبب سے جاری رہی کسی زمانہ میں کم کسی میں زیادہ ' اور اسیوجھہ سے عام ترقی مسلمانوں نے نہ کی جب یہہ مزاحمت بڑھ گئی تو پورا پورا تنزل اُنکو نصیب ہوا چنانچہ ہم اپنے زمانہ میں سارے تنزلات اس مزاحمت کی ترقی ہی کے سبب سے دیکھتے ہیں *

تعصبات یعنی عام دوستی نہ رکھنا سچائی اور صفائی سے غیر قوموں سے نہ ملنا غیر مذہب والوں کی عمدہ باتوں کو اختیار نکرنا غیر ملکوں کا سفر نہ کرنا جو تہذیب اور ساری ترقیوں کی بڑی روکنے والی چیزیں ہیں صرف مذہبی اوہام کے نتیجے ہیں جس میں ہم مسلمان خصوصا ہندوستان کے مسلمان مبتلا ہیں *

تیسرا سبب اشاعت علوم و فنون کے عام اور آسان وسیلوں کا نہونا — بڑا عمدہ وسیلہ ترقی کا ملکی زبان ہی کسی ملک اور کسی قوم نے کچھہ بھی ترقی نہیں پائی جب تک اُسی ملک یا اُسی قوم کی عام زبان میں علوم کا رواج نہیں ہوا مگر اس سے مسلمانوں نے عموما غفلت کی عام علوم اُنہوں نے عربی زبان میں رکھے اور دنیا کے سارے حصوں میں جہاں وہ گئے عربی ہی کو علوم کی کنجی سمجھتے رہے اسوسطے مذہبی اور عقلی اور تمام قسم کے علوم اُس فرقہ سے مخصوص رہے جو کہ اول زبان کی مشکل کو طی کرتے اور عالم کہلاتے اور عام لوگ ہمیشہ کاٹھہ کے آلو رہے *

ہمارے زمانہ میں جو چند مذہبی کتابوں کا ترجمہ دیسی زبان میں ہوا ہی اسکا یہہ اثر ہی کہ ہزاروں مسلمان اُردو خوان ہیں کہ وہ حدیث تفسیر فقہہ عقاید تاریخ سے ایسے واقف ہوگئے ہیں کہ تیس برس پہلے شاید سواے دہلی کے مشہور مولویوں کے کوئی اُن سے واقفیت نرکھتا تھا اور یہہ نتیجہ ملکی زبان میں علوم کے ترجمہ ہونے کا ہی *

چھاپہ کا نہونا بھی اگلے زمانہ میں ترقی نہ کرنے کا ایک بڑا سبب تھا چنانچہ اس زمانہ میں جو ترقی دکھائی دیتی ہی ہرگز نہوتی اگر یہہ عمدہ ہنر ظاہر نہوتا اسی ہنر کا نتیجہ ہی کہ ریویو اور جرنل اور میگزین اور اخبار اور مختلف قسم کے کاغذات کے ذریعہ سے علوم و فنون کی وہ باتیں عوام میں پھیلی جاتی ہیں جنکو صرف عالم لوگ جانتے تھے اور جسکے سبب سے اب علوم و فنون کا تنزل پانا خیال میں نہیں آتا اور معدوم ہونا تو ایک امر محال ہی *

سفر کے ذریعوں کی آسانی بھی ملکی تہذیب کا بڑا سبب ہی انسان کا دل خدا نے ایسا بنایا ہی کہ عمدہ باتوں کے دیکھنے تربیت یافتہ قوم سے ملنے کا اثر ضرور اُس پر پڑتا ہی اور کسیکو اچھا کام کرتے دیکھہ کر لا محالہ اُسے پسند کرتاھی یہانتک کہ متعصب جاہل سا جاہل بھی اُس سے محروم نہیں رہتا اور یہہ بات حاصل نہیں ہوتی جب تک دوسرے ملکوں میں جانے اور غیر قوموں سے ملنے کا اتفاق نہو چونکہ یہہ آسانی اگلے زمانہ میں نہ تھی

اس ليئے ترقي جيسي كه چاهيئے نهوئي ' اور اس زمانه ميں علوم و فنون كي جو كچهه ترقي هى وه صرف سفر كي آساني سے هى ' اس مبارك زمانه ميں ريل اور تاربرقي وه چيزيں هيں جس نے دنيا كے مختلف ملكوں كو ايك كرديا اور اُسي كا نتيجه هى كه مختلف قوموں كے خيالات بهي ايك هوتے جاتے هيں يهاں تك كه اُميد هى كه ايك ايسا وحدت كا زمانه آجاوے جس ميں كسي چيز ميں بهي اختلاف نه رهے ' يهاں تك كه مذهب بهي سب كا ايك هو جاوے اور غالباً وه مذهب وهي هوگا جو كه بالكل نيچر كے مطابق هو جيسے ميرے دوست سيد احمد خاں بهادر ڈيوٹ اسلام كهتے هيں *

چوتها سبب جو خاص هندوستان كے بد نصيب مسلمانوں كے تنزلات كا سبب هوا هندوستان كا وطن كرلينا اور اپنے اصلي وطن كا چهوڑ بيٹهنا هى مسلمان جب كه هندوستان ميں آئے اُس وقت نهايت تنومند اور سرخ و سفيد اور قوي و تندرست تهے طبيعتيں بهي اُن كي آزاد تهيں دلوں ميں بهي اُن كے ايك جوش تها ' رسوم كي پابندي سے اُن كو خبر نه تهي ' مگر جب هندوستان كو اپنا وطن بنا ليا اور اُن قوموں سے مل گئے جو كه اُن سے قوت ميں ' دليري ميں ' آزادي ميں ' علم ميں ' معاشرت ميں ' كم تهيں اور چهوت اور پرهيز اور رسموں كي پابندي ' اور تنگ خيالات ' اُن كے رگ و ريشه ميں سمارهے تهے تو رفته رفته وه بهي ويسے هي هوگئے ' اُن كي اصلي حالتيں بالكل بدل گئيں وه خون جو ابراهيم كي رگوں كا هم ميں تها بدل گيا ' وه هڈي جو اسمعيل كے خون سے بني تهي بدل گئي وه دل جس ميں هاشمي جوش تها بدل گيا ' غرض كه چمڑا بدل گيا ' رنگ بدل گيا ' صورت بدل گئي ' سيرت بدل گئي ' دل بدل گيا ' خيال بدل گيا ' يهاں تك كه مذهب بهي بدل گيا ' تمام وه جوش جو اُٹهے تهے اُس ريتيلے جنگل عرب سے جس نے فارس اور تمام سنٹرل ايشيا كو سرسبز و شاداب كرديا تها هندوستان ميں آكر بي آف بنگال ميں ڈوب گئے *

اگر اب هم آينده زمانه كي پيشين گوئي كرني چاهيں كه آينده كو مسلمانوں كي تهذيب كيسي هوگي تو هم كو كسي ترقي يافته ملك كے چال پر نظر ڈالني چاهيئے ' كه اُس نے كيونكر ترقي كي ' اگر وهي آثار همارى قوم ميں بهي پائے جاويں تو همكو ضرور آينده كي ترقي كي اُميد كرني چاهيئے ' هم يورپ كا حال ديكهتے هيں كه اگلے زمانه ميں ارسطو كا فلسفه يورپ ميں جاري تها اور وه دين مذهب سے ويسا هي ملگيا تها جيسا كه مسلمانوں كے مذهب سے مختلط هو رها هى اور جب تك وه قايم رها كسي طرح كي مذهبي يا عقلي ترقي يورپ ميں نهيں هوئي ' آخر تيرهويں صدي ميں تقليد كے چهوڑنے كي راه نكلي چنانچه روجر بيكن نے جو سنه ۱۲۱۴ ع ميں پيدا هوا اور جو حقيقت ميں شاگرد مسلمان فلسفيوں كا تها اپنا پاؤں تقليد سے نكالا اور فلسفه بحثيه قياسيه كو چهوڑ كر فلسفه شهوديه تجربيه پر متوجهه هوا ' اُس نے بهت سي كتابيں لكهيں ' مگر جب كه ارسطو كي فلسفه كو لوگوں نے غلط جانا تب وه افلاطون كي فلسفه پر متوجهه هوئے ' اور اس ليئے ترقي فلسفه كي رك گئي مگر پندرهويں صدي كے شروع ميں طليسيس اور كمپيلا اور ريمس محققوں نے اس فلسفه كے اصول كے باطل كرنے پر كوشش كي اور تحقيق كي راه نكالي مگر جس طرح كه اس زمانه كے مسلمان ايسے امور ميں تحقيق كو كفر بتاتے هيں وهي مصيبت اُن بيچاروں پر بهي پڑي بيكن كي تكفير كا فتوى ديا گيا ' اور ريمس قتل كيا گيا پهر بڑا انقلاب يورپ ميں هيئت قديمه كي غلطي بيان كرنے اور هيئت جديده كے ثابت كرنے پر هوا ' اگلے زمانه ميں يورپ كے لوگ آسمان و زمين كو ويسا هي جانتے تهے جيسا كه اب مسلمان بطليموسي هيئت كے موافق مانتے هيں اور يهه مسائل مذهب ميں ايسے هي داخل سمجهے جاتے تهے جيسا كه اب مسلمان سمجهتے هيں مگر كوپرنيكس نے جو كه پروشيه كي اطراف كا رهنے والا تها سنه ۱۵۰۷ ع ميں چاها كه اس هيئت كي غلطي ظاهر كي جاوے مگر پادريوں اور مذهبي لوگوں كے سبب سے اُسے جرأت نهوتي تهي آخر سنه ۱۵۳۰ ع ميں اُس نے ايك كتاب لكهي مگر اُس كے مشهور كرنے ميں بڑا تامل كيا ' آخر سنه ۱۵۴۰ ع ميں كچهه خلاصه اُس كا مشهور هوا مگر وه اُسي زمانه ميں مرگيا اور برونو نامي حكيم نے اُسے مشهور كيا مگر وه اسي جرم ميں نكالا گيا اور ديني محكمه ميں اُس كي تحقيقات كي گئي اور اُس كو كفر و الحاد كے مسائل كا پهيلانے والا ٹهرايا ' آخرش وه بيچاره روم ميں زنده جلايا گيا اس قصور ميں كه اُس نے ايك صحيح مسئله هيئت كا زبان سے نكالا تها سنه ۱۵۶۴ ع ميں گليلو نامي حكيم نے دوربين ايجاد كي اور اس حكمت كي رونق دي مگر متعصب پادريوں كو اس سے بڑي برهمي هوئي اُنهوں نے اُس كو ملحد ٹهرايا اور آخر ايك حجره تنگ و تاريك ميں بند كيا ' مگر باوجود اس كے پهر اُن نامور حكيموں كي تحقيقات كو نه مذهبي تعصب روك سكا ' نه جاهلانه خيالات اُس كے مزاحم هوئے ' اور اب اُس كو وه رونق هى كه اگر اُس كے برخلاف هيئت قديمه كا مسئله كسي كي زبان پر آوے تو كيا حكيم كيا پادري سب اُس آدمي كو پاگل اور ديوانه بناويں ' پهر ارسطو كا فلسفه جو مذهب ميں داخل هوگيا تها اور پوپوں كو معصوميت كا درجه ديا گيا تها اور نجات كے فرمان بيچنے كا اُن كو اختيار تها اور آسماني كتابوں كے پڑهنے اور اُس پر عمل كرنے كي كسي كو اجازت

نہ تھی اس غلط خیال کو نامور لوتھر نے کھویا مگر جو مصیبت اُس پر اور اُس کی پیروی کرنے والوں پر ہوئی اُس کے سننے سے بدن پر رعشہ ہوتا ہے مگر آخر کار اُسے کامیابی ہوئی *

یہی حال بجنسہ اب ہم مسلمانوں میں پاتے ہیں ترکی میں مصر میں اور ہندوستان میں بھی بعض خدا ترس آدمی اپنی قوم کی بھلائی کے لیئے آمادہ ہوئے ہیں اور جس طرح کہ اُن یورپ کے عالموں نے مسایل حکمت کے بیان کرنے میں کوشش کی ہے اسی طرح یہہ لوگ بھی کر رہے ہیں ' مگر کہ اس زمانہ میں انتظام سلطنت کا دوسرے قاعدہ پر ہے اس سبب سے اُن سچ بات کہنے والوں کو کچھہ مضرت نہیں پہونچتی صرف کفر والحاد کے فتووں ہی پر خیر گذری ورنہ اُن پر اُس سے بھی زیادہ سخت مصیبت گذرتی جو اگلوں پر گذری ہے مگر ان تمام حالات سے آیندہ کی بہتری کی امید ہوتی ہے *

ترکی یعنی روم کی سلطنت جو کسی زمانہ میں نہایت قوی تھی اسی صدی کے شروع میں نہایت تنزل کی حالت پر پہونچ گئی تھی مولویوں کی خیانت اور قاضیوں کی بد دیانتی اور لوگوں کی جھوٹی ایمانداری اور عوام کے مذہبی اوہام اور تعصبات نے یہہ نوبت پہونچائی تھی کہ قریب تھا کہ اسلام کا نشان اسپین کی طرح اُس مبارک زمین سے مٹ جاوے ' مگر خدا نے سلطان محمود کے دل سے ان بیہودہ توہمات کو نکالکر اُسے انتظام مملکت کی طرف متوجہہ کیا چنانچہ اُس نے ایک تبدیلی معاشرت اور سیاست کے قاعدوں میں کرنی چاہی مگر جیسا کہ نادان اور خود غرض مذہبی آدمی جن کا عوام پر بہت کچھہ رعب داب ہوتا ہے ہمیشہ اپنی عزت اور دولت کے خیال سے ایسے کاموں میں حارج ہوتے ہیں خلل انداز ہوئے ' اور گو سلطان نے ہر طرح سے اس فتنہ کو فرو کرنا چاہا مگر آخر نوبت خون ریزی کی پہونچی اور جب تک کہ بہت سے مولویوں اور قاضیوں اور اسلام کے بدنام کرنے والے مسلمانوں کے سر اسلام پر قربان نہ کیئے گئے وہ انتظام پورا نہ ہوا مگر آخر کار سلطان نے فوج کی وردی بالکل بدل دی ' اور یورپ کی سلطنتوں کا سا انتظام جاری کیا ' پوشاک اور طریق خوراک اور طرز معاشرت بھی بدل دیا ' غلاموں کو بھی آزاد کردیا ' اور غلامی بھی قطعاً موقوف کردی ' اور بلا لحاظ قوم و مذہب کے اپنی عام رعایا کے حقوق ایک کردیئے ٹیکا لگانے کا کارخانہ جاری کیا ' علم تشریح کا مدرسہ بنوایا دوائی بیماریوں کے لیئے شفاخانے طیار کرائے فرانس اور جرمن اور انگلستان کی علمی کتابوں کا اپنی زبان میں ترجمہ کرایا *

بعد مرنے اس سلطان کے اُس کے جانشینوں نے بھی اُس میں ترقی کی ' چنانچہ سلطان عبدالعزیز خاں جو اب تخت پر ہے سنہ ۱۸۶۷ ع میں فرانس اور لندن گیا اور وہاں کی شان و شوکت اور عجیب غریب کارخانوں کو اپنی آنکھہ سے دیکھا پھر شاہ آسٹریا اور ولی عہد انگلستان اُس کے یہاں آئے اور مہمان ہوئے اور رشتہ دوستی و محبت کا جو کہ ملک اور عزت کی ترقی کا بڑا قوی سبب ہے باہم ان بادشاہوں کے مضبوط ہوا *

غرضکہ ان تبدیلوں کا یہہ نتیجہ ہوا کہ اب ترکی کی سلطنت کسی طرح ضعیف نہیں سمجھی جاتی اور یورپ کی اور سلطنتیں بھی عزت کی نگاہ سے اُس کو دیکھتی ہیں ' تعلیم و تربیت اور ترقی ملک کے وہی اصول و قواعد جاری ہیں اور ہوتے جاتے ہیں جو یورپ کی اَور شایستہ سلطنتوں میں جاری ہیں یورپ کی صنایع بدایع پر بھی بڑی توجہہ ہے آہنی سڑکیں بھی طیار ہوتی جاتی ہیں انتظام دربار اور عدالت اور کچہریوں کا بھی یورپ کی اور سلطنتوں کے طرز پر کیا گیا ہے ' *

یہہ ترقی جو کچھہ سلطان حال نے کی وہ نتیجہ یورپ کی سیر اور فرانس اور لندن میں جاکر وہاں کے کارخانوں کے دیکھنے کا ہے جس سے اُس کے خیالات میں ایک بڑی تبدیلی پیدا ہوئی ' چنانچہ جب سلطان یورپ کے سفر سے لوٹا تو اُس نے عام دربار میں ایک اسپیچ کی جسمیں یہہ فقرہ بھی تھا کہ " جن قوانین کی قباحتوں سے ہم از روے تجربہ واقف ہوگئے ہیں ان کی ترمیم و تکمیل اور جن قواعد کی خوبی ہمکو معلوم ہوگئی ہے اُن کے استحکام سے ہمارا ملک اور ہماری قوم بہت جلد دولت و اقبال کے اعلی درجہ پر پہونچیگی " *

مصر بھی ترقی پر ہے اُس میں بھی تعلیم و تربیت اور انتظام مملکت یورپ کے ڈھنگ پر ہوتا جاتا ہے خود خدیو مصر کئی مرتبہ فرانس اور لندن گیا اور اِسوقت اُسکے دو لڑکے لندن کے مدرسہ میں تعلیم پاتے ہیں *

ٹونس جو ایک چھوٹی سی ریاست مسلمانوں کی ہے نہایت ترقی کرتی جاتی ہے اس ریاست کا وزیر سید خیرالدین احمد جو دوسرا رشید پاشا اور ایک روشنضمیر اور لایق آدمی ہے اُس نے یورپ کے حالات سے بخوبی واقفیت پیدا کی بہت سے لوگوں کو اپنے ملک کے فرانس اور لندن کے حالات دریافت کرنے کے لیئے بھیجا اور بہت سی علمی کتابوں کو عربی زبان میں کیا ' خود اس نے ایک ایسی عمدہ کتاب لکھی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ یورپ کے علوم و فنون اور وہاں کے تمدن و معاشرت کے مقابلہ میں مسلمانوں کی جہالت

اور ذیل حالت پر کسقدر متاسف ھی اس وزیر نے اپنا پرانا طریقہ چھوڑ دیا ھی اور تعلیم و تربیت کے لیئے مدرسے بالکل یورپ کی طرز پر جاری کیئے ھیں ' اسوقت اُسکے چھاپہ خانہ میں بہت سی علمی کتابیں چھپ رھی ھیں اور ایک مسلمان عالم ابوالعباس نامی جو پچیس برس سے زیادہ عرصہ تک فرانس اور لندن اور اور شہروں میں یورپ کے رھا ھی ' اور فرانسیسی اور انگریزی زبان سے بخوبی واقف ھی اُسکا مہتمم اعلی ھی ' اس مسلمان عالم نے بھی کئی کتابیں اس غرض سے تالیف کی ھیں کہ مسلمانوں کو جوش اور ولولہ پیدا ھو ' اور وہ اُن علوم و فنون کو جو یورپ میں جاری ھیں اپنے علموں سے مقابلہ کریں وہ اپنی ایک کتاب میں لکھتا ھی کہ " ھمارے اور یورپ کے علموں میں یہہ فرق ھی کہ ھم مدرسہ میں بیٹھکر بیس وجہوں سے صفت مشبہہ کی لفظی بحث کرتے ھیں اور یورپ کے تعلیم یافتہ دو منٹ میں لیور پول سے آسٹریا کو خبر بھیجتے ھیں " ان دونوں تعلیم کا جداگانہ اثر جو ملک اور قوم کی ترقی پر ھوتا ھی وہ اس سے ظاھر ھی ' ایران میں بھی شاہ کے یورپ جانے سے امید ھی کہ آیندہ زمانہ میں کچھہ ترقی ھو *

امیر کابل بھی جب سے انبالہ سے واپس گیا ھی اپنے تاریک خیالات کی پابندی چھوڑتا جاتا ھی یہہ ترقیاں جو کچھہ ان ملکوں میں ھوئی ھیں اور ھوتی جاتی ھیں اُن پر نظر کرکے نہایت افسوس ھوتا ھی کہ مسلمان ان ملکوں کے جو کہ ھمسایہ یورپ کے ھیں ایسی ترقی کرتے جاویں اور ھندوستان کے مسلمان جو ایک تربیت‌یافتہ گورنمنٹ کے زیر سایہ ھوں وہ جیسے تھے ویسے ھی رھیں *

جن لوگوں نے جناب نواب گورنر جنرل بہادر کی درد وحسرت بھری ھوئی تقریر مسلمانوں کی تعلیم کی نسبت سنی ھوگی اور جن شخصوں نے نواب لفٹننٹ گورنر بہادر حال کو عام جلسوں میں مسلمانوں کی نسبت افسوس سے اسپیچ کرتے ھوئے دیکھا ھوگا اور جو لوگ گورنمنٹ بنگال و مدراس کی دلی توجہہ سے جو مسلمانوں کی تعلیم کی طرف ھی واقف ھونگے انکو کسقدر رنج ھوتا ھوگا اس خیال سے کہ اُسکا اثر جیسا کہ چاھیئے اب تک نہیں ھوا *

لیکن جب میں چند سال پہلے کا حال اس زمانہ سے ملاتا ھوں تو کچھہ اُمید اُنکی ترقی کی پائی جاتی ھی ' اور اُن کے خیالات میں بھی ایک قسم کی تبدیلی معلوم ھوتی ھی چند سال کا ذکر ھی کہ کلکتہ کے عربی مدرسہ کے لڑکے مدرسہ کے پرنسپل پر ڈھیلے پھینکتے تھے اور اب خود انگریزی پڑھتے ھیں ' دو تین برس ھوئے کہ انگریزوں کے چھوئے ھوئے گلاس میں پانی پینے سے لوگ ڈرتے تھے اور اب اُن کے ساتھہ عام جلسوں میں کھاتے پیتے ھیں بلوہ سے پہلے سوسئیٹی اور علمی جلسوں کا نام بھی نہ تھا ' اور اب ھر جگہہ اُس کا چرچا ھوتا جاتا ھی ' اخبارات میں سوا‌ے دو سر کی بکری اور چوہہ آنکھہ کے کے بیل کے کوئی عمدہ مضمون نہوتا تھا اور اب کے اخبار ھیں جنمیں عمدہ آرٹیکل ھوتے ھیں جنمیں سے اودہ اخبار جسکا اڈیٹر نہایت ھی لایق اور ذی استعداد اور عالی دماغ ھی ھندوستان کا ٹیمز اخبار سمجھاجاتا ھی ' اور علیگڈہ کا اخبار جسکا اڈیٹر ایک روشنضمیر تعلیم یافتہ مسلمان ھی ' اور کلکتہ کا اُردو گائیڈ جسکا مالک ایک مشہور عالم ھی اور پنجاب کا پنجابی اخبار اور میرٹھہ کا اخبار عالم اور بعض اور اخبار عمدہ خیالات پیدا کرنے کے اچھے ذریعے ھیں ' اور ان سب سے بڑھکر وہ روشن ستارہ ھی جسے ھند کے آفتاب نے صرف مسلمانوں میں روشنی پھیلانے کے لیئے نکالا ھی یعنی تہذیب الاخلاق جسکا اثر لوگوں کے دلوں پر بہت کچھہ ھوا اور ھوتا ھی *

ان سب سے بڑہ کر ھمارے دلکو قومی ترقی کی پوری اُمید دلانے والی وہ تجویز ھی جو ایک نامور گروہ نے مسلمانوں کے اپنی قوم کی تعلیم و تربیت کی نسبت کی ھی یعنی قایم کرنا ایک مدرسۃالعلوم کا اس لیئے کہ ھمارے موجودہ مدرسے گو اُن کی کتنی ھی ترقی کی جاوے قومی ترقی کا ذریعہ نہیں ھوسکتے ' جیسا کہ میں اوپر بیان کرآیا ھوں اور ھماری گورنمنٹ کے موجودہ مدرسے بھی ھماری حاجتوں کے موافق نہیں ھیں اسلیئے کہ قطعہ نظر اسکے کہ جو حصہ عمر کا ان مدارس کی تعلیم میں ضایع ھوتا ھی اُسکا پورا معاوضہ نہیں ملتا اور نہ اُن علوم تک ھماری رسائی ھوتی ھی جس سے ھم ایک روشن ضمیر عالم سمجھے جاویں یہہ بہت بڑا نقص ھی کہ ھم اپنی مذھبی تعلیم اور تربیت سے محروم رھتے ھیں اور یہی بڑا جزو قومی ترقی کا ھی اگر ھم مدرسہ میں پڑھکر ریل گودام کے بوروں پر انگریزی حرفوں میں نام لکھنے لگے اور اپنے مذھبی عقائد سے ناواقف ھوکر لامذھب ھوگئے ' تو ھم ایک تربیت یافتہ مسلمان نہیں ھوسکتے اسلیئے جو تجویز مدرسۃالعلوم کی کی گئی ھی درحقیقت وہ ایک عمدہ بنیاد ھی جو مسلمانوں کی اصلی ترقی کے لیئے ڈالی گئی ھی مگر افسوس ھی کہ ھم مسلمانوں ھی میں بعض ایسے ھیں کہ گورنمنٹ کی خوشامد سے تاکہ اُسکے انتظام تعلیم کے مدد و معاون ٹھہر کے کسی خطاب کا استحقاق پیدا کریں' یا اپنے مذھبی اوھام کے سبب سے یا ذاتی طبیعت کی تاثیر سے ' اس عمدہ تجویز سے مخالف ھیں اور اپنی اوقات کا بڑا حصہ اُسکی مخالفت میں ضایع کر رھے ھیں ' یہہ مسلمان وہ ھیں جو نہیں چاھتے کہ مسلمان دوسروں کی زبان سیکھیں یا غیر مذھب والوں سے بہ صفائی و سچائی ملیں بڑی خواھش اُنکی یہہ ھی کہ وہ نفرت اور عداوت جو نسل اور مذھب اور ملک کی مغایرت سے پیدا ھوگئی ھی قدرت اور عقل کی روشنی سے

نیست و نابود نہ ہونے پاوے ' اور وہ قدرتی رشتہ محبت کا جو سارے بنی آدم خصوصاً مسلمانوں اور اہل کتاب میں ہی کسیطرح مضبوط اور مستحکم نہو ' مسلمان اُن علوم و فنون کو سیکھنے نہ پاویں جن سے اُن کے دل روشن اور خیال وسیع ہوں یا موجودات کی اصلی حقیقت حاصل کریں اُنکی منتہاے کوشش یہہ ہی کہ وہ قوتیں جو اسوقت تک مسلمانوں میں کسی قدر باقی ہیں ایک جگہہ جمع نہوں ' بلکہ متفرق بیجا طور پر ضایع ہوتی رہیں اگر جمع بہی ہوں تو وہ اُن کاموں میں صرف کی جاویں جن سے بجاے بھلائی کے ضرر پیدا ہو ' اگر یہہ لوگ علم کی طرف متوجہ ہوتے ہیں تو یہہ چاہتے ہیں کہ اس اُنیسویں صدی میں وہ علوم پڑھائے جاویں جو آٹھویں صدی میں جاری تھے ' اور اگر مذہب پر جھکتے ہیں تو اُنکی یہہ راے ہوتی ہی کہ سولہویں صدی کے روم کے عیسائیوں کا زمانہ پھر اسلام میں آجاوے ' یہہ لوگ جب انگریزی طور پر تعلیم و تربیت کا نام سنتے ہیں تو ایک بے اختیاری جوش اُنکے دل سے اوٹھتا ہی اور جب کہ کچھہ اَوْر اُنسے نہیں ہوسکتا تو کفر کا فتوی ہی دیکر اپنا دل ٹھنڈا کرلیتے ہیں ' وہ یا تو اپنی نادانی سے یا درحقیقت عوام مسلمانوں میں جنکا دل تعصبات کا خزانہ ہو رہا ہی ایک جھوٹی عزت پیدا کرنے کے لیئے یہہ کہتے ہیں کہ انگریز وحشی علم کی حقیقت کیا جانیں وہ تو صرف لوہار اور بڑھئی اور موچی کے کاموں کو اچھا جانتے ہیں علوم کا خزانہ تو ہمارا صدرا اور میبذی ہی ' درحقیقت ایسے لوگوں سے سواے اس کے کیا اُمید ہوسکتی ہی جو وے کررہے ہیں لیکن یہہ مخالفتیں اُنکی کچھہ ضرر نہیں پہونچا سکتیں ' وہ جوش جو اُٹھا ہی مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کا اب اُن کفر کے فتوؤں سے رک نہیں سکتا ' صدہا مسلمان ہیں جن کے دلوں میں یہہ بات سما گئی ہی کہ جو زمانہ گذر گیا وہ گذر گیا اب ہماری بھلائی اس میں نہیں ہی کہ جو کچھہ ہمارے بزرگوں نے پڑھا وہی ہم بہی پڑھیں ' اور جو کام ہمارے باپ دادا کرتے تھے ہم بہی کریں بلکہ ہماری بھلائی اس میں ہی کہ ہم چاروں طرف آنکھہ کھولکر دیکھیں اور اُن علوم و فنون کو جنکے عجیب و غریب نتیجے ہماری آنکھوں کے سامنے ہیں حاصل کریں *

اس موقع پر کہ میرے کلام کا سلسلہ مسلمانوں کی ترقی کی تدبیروں تک پہونچا بڑی ناانصافی ہو اگر میں اُس نامور خیرخواہ اسلام کا نام نہ لوں جو ان سارے جوشوں کا سرچشمہ ہی یعنی مولوی سید احمد خاں بہادر اسی نامور شخص نے اول پاؤں اپنا تعصبات اور تقلید اور رسم و رواج کی پابندی سے نکالا اور راے کی آزادی اور تحقیق کا شوق لوگوں کے دلوں میں پیدا کیا اور اپنی تقریر سے اپنی تحریر سے اپنے برتاؤ سے اپنے عادات سے ایک نمونہ مسلمانوں کے لیئے قایم کردیا اور وہ مزاحمتیں جو مسلمانوں کے دلوں کو پکڑے ہوئے تھیں اپنے پر زور ہاتھہ سے توڑدیں ابتدائی کوشش اس نامور مسلمان کی غازیپور کا مدرسہ اور علیگڈہ کی سینٹیفک سوسئیٹی ہی اور اخیر کام اسکا مدرسۃ العلوم ہی *

وہ تعلق جو مسلمانوں کو انگلستان سے ہی اور وہ ضرورت جو اہل اسلام کو انگریزی طور پر تعلیم و تربیت پانے کی ہی اُسے بہی اسی شخص نے ظاہر اور ثابت کردیا خود لندن کا سفر اختیار کیا اپنے صاحبزادہ کو کیمبرج کالج میں عمدہ تعلیم دلائی حالانکہ جس زمانہ میں اُنہوں نے ولایت جانے کا قصد کیا مسلمان ولایت جانے اور وہاں کے مدرسوں میں پڑھنے کو کفر جانتے تھے یہاں تک کہ جو اسکالرشپ لارڈ لارنس صاحب نے تجویز کی تھی اُسکا کوئی لینے والا مسلمان ممالک مغربی و شمالی میں نظر نہ آتا تھا اور آج چودہ مسلمان ہندوستان کے لندن میں موجود ہیں ( علاوہ نواب مرشدآباد کے ) جن میں سے چند نوجوان لڑکے صرف تعلیم و تربیت کے لیئے گئے ہیں چنانچہ ایک بمبئی کے امیرزادے نے امسال میں منرالوجی کے امتحان میں دوسرا سارٹیفکٹ پایا ہی اور درحقیقت یہہ سب بڑے عمدہ نشان مسلمانوں کی ترقیوں کے ہیں *

اب میں اپنے اس لکچر کو اس دعا پر ختم کرتا ہوں کہ خدا مسلمانوں کے دلوں سے اُن خیالات کو دور کرے جو اُنکی ترقیوں کے روکنے والے ہیں اور جو اسباب اُن کی ترقی کے تجویز کیئے گئے ہیں اُنکو پورا کرے اور جو شخص مسلمانوں کی ترقیوں کی تدبیر کرنے والا ہی اُس کی عمر و دولت میں ترقی ہو آمین *

بمقام علیگڈہ —— مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تهذيب الاخلاق

جلد چهارم ] ١٥ شوال سنه ١٢٩٠ هجري سنه ١٣٠٥ نبوي [ نمبر ١٥

بسم الله الرحمن الرحيم

## اطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اس پرچه کے بطور چنده خواه بطور قيمت وصول هو وه کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

جن دوستوں نے شريک هوکر اس پرچه کو جاري کيا هي اور ساٹهه روپيه سالانه اس پرچه کے اجرا کے ليئے بطور امداد ديتے هيں وه اس پرچه کے متعلق معاملات ميں بطور ممبر کے متصور هيں اُن کو اختيار هي که اگر چاهيں تو اَوْر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شريک کريں اور جو شخص اس طرح پر شريک هوگا اُس کو بهي ساٹهه روپيه سالانه دينا هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو ني پرچه چار آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

اس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چنده يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هي اور وهاں سے تقسيم هوتا هي اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هي *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيده جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپے هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هي که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هيں اور درحقيقت وه مذهب اسلام کے برخلاف هيں وه بهي مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۱۶۵

# لکچر

جو

## سید احمد خان بہادر سي ایس آئي

نے

## مرزاپور انسٹیٹیوٹ میں

۳ نومبر سنه ۱۸۷۳ ع کو دیا

# رسم و رواج

جسکو انگریزي میں مینر اور کسٹم کہتے هیں ' رسم اُسکام کا نام هی جو همارے بزرگوں سے هوتا چلا آیا هی گو که اب همکو یهه بهي نه معلوم رها هو که وه کیوں هوتا تها اور اُس سے کیا فائده هی *

رواج اُسکام کا نام هی جسکو سب لوگ کرتے هوں یا کرنے لگیں اور اُسکے کرنے کو لوگ کچهه عیب نه سمجهیں بس هوسکتا هی که ایک زمانه میں کوئي کام عیب گنا جاتا هو مگر جب وه رواج پاجاوے تو لوگوں کي آنکهه میں کچهه عیب نرهے *

انگریز مصنفوں نے ' کسٹم ' یعني رسم کي تعریف زیاده وضاحت سے بیان کي هی وه کهتے هیں که ایک کام کا همیشه بار بار کرتے رهنا یا کسي کام پر مدتوں سے بطور قانون کے عمل درآمد چلا آنا رسم کهلاتا هی ' رسم همیشه ایک بن لکها قانون هوتا هی جس پر سب لوگ مدت سے اتفاق کرتے چلے آتے هیں اور اس لیئے وه رسم بطور ایک قانون کے سند هو جاتي هی *

سر والٹر ریلي نے نهایت عمده بات کهي هی که رسم اور رواج میں وه فرق هی جو سبب اور نتیجه میں هی کیونکه جب کسي کام کا رواج مدت تک رهتا هی تو وه بطور ایک قانون کے لوگوں میں پهیل جاتا هی اور آخر کو یهه نتیجه هوتا هی که وه ایک رسم هو جاتي هی *

عادت میں اور رسم میں ایک نهایت باریک تفاوت هی عادت خود هماري طبیعت کا ایک اصول هی جو خود هم میں سے پیدا هوا هی اور جو بالطبع اور بے تکلف همکو کسي کام کے بار بار کرنے کو کهتا هی ' رسم ایک ایسا اصول هی جو باهر سے هم میں آیا هی جس کے سبب سے هم کسي کام کو بار بار کرتے هیں مگر اکثر ایسا هوتا هی که ایک کو دوسرے سے مدد ملتي هی مثلاً دان پن خیرات و زکوة دینے کي رسم سے فیاضي کي عادت پیدا هوتي هی اور پوجا کرنے اور نماز پڑهنے کي رسم سے مندروں میں اور گرجاؤں میں اور مسجدوں میں جانے کي عادت هو جاتي هی *

لفظ کسٹم یعني رسم کا ' علم قانون میں بهي آتا هی اور مقنن اُس کے یهه معني بتاتے هیں که " رسم ایک ایسا قانون هی جو کبهي تحریر میں نهیں آیا مگر مدتوں سے اور عام لوگوں کي رضامندي سے جاري هی " — رسم و رواج ایک بڑا حصه ملکي قوانین کا هوتا هی اس کا وجود هر ایک ملک اور هر ایک عملداري میں پایا جاتا هی انگلستان میں جو قوانین که کامن لا کهلاتے هیں وه حقیقت میں وهي بن لکهے قوانین ملکي رسم و رواج کے هیں ' بڑے بڑے قانون دانوں نے کامن لا کے یهي معني بیان کیئے هیں که " انگلستان کا قدیمي رواجي قانون " پس همارے هندوستان میں جو رسم و رواج هی وه همارے ملک کا کامن لا هی — انگلستان میں تین قسم کے قانون جاري هیں ' ایک کامن لا ' یعني رسم و رواج کا بن لکها قانون ' دوسرا اسٹیٹیوٹ لا ' یعني قوانین تحریري جن کو واضع قوانین نے بنایا اور گورنمنٹ نے اُن کو جاري کیا تیسرا ایکیوٹي ' یعني قدرتي انصاف کا قانون مگر ان تینوں قسموں کے قانونوں میں تهوڑا سا فرق هی تحریري قانون سے رواجي قانون یعني کامن لا منسوخ هو جاتا هی اگر اُن دونوں میں مخالفت هو لیکن اگر ایکیوٹي یعني انصافي قانون کے قاعدے اُس کے برخلاف هوں تو کامن لا یعني رواجي قانون بحال رهتا هی اگرچهه میري راے میں ایسا هونا انسان کے لیئے نهایت افسوس کي بات هی کیونکه ایسي حالت میں رواج کے نیچے قدرتي انصاف دب جاتا هی — مگر تمام مقننوں کي راے هی که کامن لا یعني رواجي قانون ایسا هو جو تحریر میں نه آیا هو اور اُس کے قاعدے زباني روایتوں پر چلے آتے هوں مگر رسم و رواج کو قانوني رتبه حاصل هونے کے لیئے اتنا پرانا هونا ضرور هی که اُس کے برخلاف هونا لوگوں کي یاد سے باهر هو *

یهه نه سمجهنا چاهیئے که کامن لا کے لیئے کچهه تحریري کتابیں نهیں هوتیں بلکه کامن لا پر نهایت بڑي بڑي کتابیں بهت بڑے لایق اور قابل اور واقف کار عالموں نے لکهي هیں فرق یهه هی که کامن لا پهلے جاري هوتا هی اور پهیل جاتا هی اور اُس کے بعد وه ضبط تحریر میں آتا هی یا اُس پر کتابیں لکهي جاتي هیں اور تحریري قانون اول تحریر میں آتا هی اور اُس کے بعد جاري هوتا هی اور پهیلتا هی *

نازک بحث اس مقام پر یهه هی که مذهبي قانون کس میں داخل هی تحریري قانون میں یا رواجي قانون میں ' میں اس بات

میں کسی مصنف کی راے سے واقف نہیں ہوں مگر میں مذہبی قوانین کو پچھلی قسم میں سمجھتا ہوں کوئی مذہبی قانون یہاں تک کہ موسی کے دس حکم بھی ایسے نہیں ہیں جن کا رواج قبل اُن کے لکھی جانے کے نہو چکا ہو — بانی مذہب گو کہ وہ خدا ہی کی طرف سے آیا ہو وعظ و نصیحت سے ایک بات کا رواج دینا چاہتا ہی یہانتک کہ رفتہ رفتہ اُس کے گروہ معتقدین میں رواج پا جاتی ہی اور جب کہ اُس پر ایک عرصہ گذر جاتا ہی تو وہ بمنزلہ قانون مذہبی کے یعنی ایسی رسم کے جو ایک مذہب کی بنا پر جاری ہوئی مستند ہو جاتی ہی — پرانے مذہب کے لوگوں میں بہت مذہبی رسمیں انسان کی یاد سے پہلے سے جاری ہیں وہ نہیں جانتے کہ وہ کیوں جاری ہوئی تہیں اور اُن سے کیا فائدہ ہی اور اب ہم کیوں اُن کو کرتے ہیں پس اب وہ تمام باتیں بجز اس کے کہ رسم و رواج میں داخل ہوں اور کسی میں داخل نہیں ہوسکتیں — میری راے ہی کہ مذہب بھی رسم و رواج پیدا ہو جانے کا ایک سبب ہوتا ہی مگر جب تک کہ اُس کے مسایل بطور رسم کے جاری نہو جاویں رسم و رواج سے زیادہ قوت نہیں رکھتا — اکثر قوموں میں بلکہ دنیا کی کل قوموں میں بہت سی ایسی رسمیں پائی جاوینگی جو درحقیقت اُن کے مذہب کے برخلاف ہیں مگر اُن رسموں نے اُن کے دلوں میں ایسی مضبوط جڑ پکڑلی ہی کہ مذہب کی نہایت زبردست اور طاقتور کل بھی اُس کے اُوکھاڑنے سے عاجز ہوگئی ہی *

رسم و رواج کی حکومت انسانوں کے دلوں پر نہایت قوی اور سب سے زیادہ مستحکم ہوتی ہی ' ہر شخص غلام سے بھی زیادہ اُس کی تابعداری کرتا ہی آقا کو اپنے غلام پر کبھی کبھی نافرمانی کرنیکا اندیشہ ہوتا ہی مگر رسم و رواج کو اپنے غلاموں کی نسبت نافرمانی کا کبھی اندیشہ نہیں ہوتا *

تعجب یہہ ہی کہ جاہل اور عالم نادان اور عقلمند سب برابر اُس کی غلامی کرتے ہیں ' اچھا قابل اور لایق آدمی جو فلاسفی اور حکمت کے باریک باریک مسئلے حل کرتا ہی جب اُن باتوں تک پہنچتا ہی جنکا رسم و رواج مدت سے چلا آتا ہی تو تمام اپنی قابلیت اور عقل و تمیز کو بھول جاتا ہی اور محض نادان شخص کی مانند اُس کے آگے سر جھکا لیتا ہی کسقدر ہمکو تعجب آتا ہی جبکہ ہم یہہ دیکھتے ہیں کہ سقراط سا شخص جس نے اپنی قوم کے رفارم کرنے میں اپنی جان دی جب کہ زہر کے پیالہ کا اپنی جان پر اثر پاتا ہی اور اپنی زندگی کو چند لمحہ سے زیادہ نہیں سمجھتا اُس وقت اپنے پیارے دوست کریٹو کو وصیت کرتا ہی کہ وہ اُس کی منت کو جو اُس کو ایپی اِس دیوتا پر مرغی چڑھانے کی تھی پوری کرے ' اِس واقعہ سے ہم سمجھ سکتے ہیں کہ رسم و رواج کا انسان کے دلوں پر اور سقراط کیسے دل پر بھی جسکے دل کو گویا خدا نے اپنے ہاتھہ سے بنایا تھا کیسا کچھہ قوی اثر ہوتا ہی — ہاں یہہ بات بلاشبہہ تسلیم کرنے کے لایق ہی کہ جو رسم مذہبی سند پر یا مذہبی خیال پر قایم ہوتی ہی اُس کا اثر انسانوں کے دلوں پر بہ نسبت اُن رسموں کے جو اور طرح پر قایم ہوئی ہوں بہت زیادہ سخت اور نہایت قوی ہوتا ہی *

اِس میرے بیان سے یہہ بات ثابت ہوتی ہی کہ رسم و رواج کا تعلق مذہب اور حکومت اور معاشرت سب سے برابر ہی ' مگر میں اپنے اِس لکچر میں اِس بات سے کچھہ بحث نہیں کرنے کا کہ جو رسمیں دنیا کی قوموں میں جاری ہیں' اُن میں سے کون سی اچھی ہیں اور کون سی بری ہیں بلکہ میں اِس بات پر بحث کرونگا کہ رسومات معینہ میں خواہ وہ مذہب سے علاقہ رکھتی ہوں یا حکومت و معاشرت سے اصلاح اور ترقی کی ضرورت ہی یا نہیں اور اگر ہی تو وہ کیونکر ہوسکتی ہی *

جو لوگ مذہبی رسومات کے پابند ہیں وہ یہہ سمجھتے ہیں کہ یہی رسمیں سچائی اور انسان کی بھلائی کے لیئے نہایت اعلی درجہ کمال پر ہیں اور اُن سے زیادہ ترقی کرنا ممکن نہیں یہاں تک کہ اگر کوئی شخص اُن میں ترقی یا اصلاح کرنی چاہے ( گو کہ وہ اُسی مذہب کی سند پر کرتا ہو جس مذہب کی وہ رسمیں ہیں ) تو اُسکو کافر اور مذہب سے خارج قرار دینگے اُس کا ٹھکانا بجز جہنم کے اور کہیں نہیں بتلاوینگے مگر ہماری تسلی کو صرف یہی بات کافی نہیں ہی کیونکہ اب تک ایک نہایت ضروری بات پر خیال نہیں کیا گیا ہی اور وہ یہہ ہی کہ ان رسومات مذہبی کا اثر ہمارے دل پر درحقیقت اُن کی سچائی کا سبب ہی یا ہماری عادت کا جسکی ہمکو اپنے بچپن سے عادت پڑ گئی ہی *

رسم جو حکومت سے متعلق ہی اُس پر پابند رہنے کے لیئے بڑے بڑے مشہور مقنن اور عالم طرفدار ہیں — ٹیسی ٹس رومی مورخ کا قول ہی کہ " جس سلطنت میں زیادہ قانون ہوتے ہیں اُس میں اُتنی ہی زیادہ برائی ہوتی ہی " میں سمجھتا ہوں کہ غالباً میرے ملک کے لوگوں کی بھی یہی راے ہی وہ سمجھتے ہیں کہ ہمارا ہندوستان قانون کے بوجھہ کے تلے دبتا چلا جاتا ہی اور اسی سبب سے اُسمیں روز بروز پیچیدہ حالات پیدا ہوتے جاتے ہیں اودہ کے رہنے والوں نے جو اودہ کے شمال مغربی اضلاع میں شامل ہونے سے اپنی زیادہ نفرت ظاہر کی غالباً اُس کا سبب غالب یہی تھا کہ بہ نسبت حال کے اُن کا ملک قانون کے بوجھہ میں زیادہ دب جاویگا — غالباً ہندوستان کے

لکچر

راجواڑی اور ہندوستانی عملداریوں کو اِس لیئے زیادہ عمدہ سمجھتے ہونگے کہ وہاں کی حکومتیں مرجاد یعنی قدیم رسم پر چلتی ہیں اور تمام جھگڑوں کا فیصلہ رسم و رسم کی پابندی سے ایک عامل کی راے پر ہوجاتا ہی *

رسم و رواج کے طرفداروں کے لیئے رومیوں کی حکومت ایک بہت بڑی مثال گنی جاتی ہی جنکی حکومت میں تمام کام ( خواہ وہ عام لوگوں سے متعلق ہوتے تھے خواہ لوگوں کے ذاتی کاموں سے خواہ عدالت کے فیصلوں سے ) باپ دادا کی رسم پر مبنی ہوتے تھے یہانتک کہ مجرموں کو سزا دیتے وقت جسطرح کہ ہم پینل کوڈ کی دفعہ کا حوالہ دیکر سزا دیتے ہیں وہ اپنے باپ دادا کی رسم کا حوالہ دیکر سزا دیتے تھے *

سیاست رومی مورخ لکھتا ہی کہ " ڈار کوئین کو جلاوطن کرنے کے حکم میں یہہ لکھا گیا تھا کہ " ایک رسم کی تبدیلی کے سبب جلاوطن کیا گیا " روجل مصنف بھی رسم و رواج کا طرفدار ہی اور کرے سسٹم کا قول ہی کہ " وہ قوم غلامی کی حالت میں ہی جسپر قانون حکومت کرتا ہی اور آزاد قوم وہ ہی جسپر رسم و رواج کی حکومت ہوتی ہی *

گراٹ اسمتھہ لکھتے ہیں کہ رسم و رواج در حقیقت اپنے باپ دادا کے حکموں کو ورثہ کے طور پر لینا ہی جسپر خود بھی لوگ چلتے ہیں اور نہایت خوشی اور رضامندی سے اُسکو مانتے ہیں اس لیئے ملکی رسم و رواج کا جاری رہنا قومی آزادی کا نشان ہی اور جو کہ یہہ رسمیں اُس ملک کے معزز و قابل ادب بزرگوں سے چلی آتی ہیں اس لیئے اُن سے آیندہ کو بھی قومی آزادی کے محفوظ رہنے کو بڑی مدد ملتی ہی — مگر مفتوحہ ملک کا حال اُس کے برخلاف ہوتا ہی کیونکہ وہاں کی رعایا جو بسبب مفتوح ہونے کے غلاموں کی مانند ہوتی ہی اُسکو ایسے رتبوں کا دعوی نہیں پہونچتا اس لیئے کہ مغلوب ہونے کی ذلت نے اُنکے بہادر اور نامور باپ دادا کے آزاد کاموں کے محفوظ رکھنے کا حق بالکل کھو دیا ہی اور اُس حق کو فتحمند قوم نے اپنی قوت و جرأت سے لیا ہی ' فتحمندی کو ہمیشہ قوانین کے جاری کرنے اور وہاں کی رعایا کو بعوض قدیمی رسم کے قانون کے پابند رہنے سے مضبوط کرنا چاہیئے تاکہ وہ قانون ہر گھڑی اُن کو یاد دلاتے رہیں کہ وہ فتح کرنے والوں کے غلام ہیں ' گراٹ اسمتھہ صاحب کی یہہ راے ہی کہ ایسی مفتوحہ رعایا پر ( جنکے ہاں اُن کے معزز باپ دادا کی پرانی رسمیں جاری ہوں جو ہر دم اُنکو مفتوحہ ہونے کی ذلت سے اُٹھانا چاہتی ہیں اور آزادی اور بغاوت کی ترغیب دیتی ہیں ) کسی طرح وفاداری و خیرخواہی کا اعتماد نہیں ہوسکتا — وہ

لکھتے ہیں کہ شاید یہی سبب تھا جو رومن ریپبلکن رسم و رواج کی نہایت عزت کرتے تھے اور نئے قوانین کے جاری کرنے میں نہایت تامل کرتے تھے اور اسی سبب سے اُنکی سلطنت بہت دنوں تک رہی اور تمام دنیا میں بے انتہا نیکیوں کا نمونہ ہوئی — وہ یہہ بھی لکھتے ہیں کہ قوانین کا فائدہ اُنکے ماننے اور اُنپر عمل کرنے پر منحصر ہی پس رسم و رواج کے قانون اُنکے بانیوں کی عزت کے سبب از خود معزز ہوتے ہیں اور تمام لوگ ان بانیوں کی نیکی اور انتظام کی نقل کرنے میں ہمیشہ مشغول رہتے ہیں ' اسی سبب سے رومن لوگ اپنے باپ دادا کی یادگاری مذہبی طور پر کیا کرتے تھے اور مدتوں تک اسیطرح عمل در آمد کرنے سے اُنکے ہاں کی معزز و قابل ادب رسموں کی گردت پر نئے نئے قوانین کی موٹی موٹی اور بھاری بھاری جلدیں سوار نہوئی تھیں *

میں سمجھتا ہوں کہ میرے ہندوستانی بھائی گرلڈاسمتھہ کے اس فقرہ کو سنکر بہت خوش ہوئے ہونگے اور اُنکے دل میں اسبات کا خیال گذرا ہوگا کہ ہندوستان کی حکومت بھی اسی رومی اصول پر ہونی چاہیئے مگر میں چاہتا ہوں کہ وہ ابھی تھوڑا سا صبر کریں کہ مجھے ابھی کچھہ اَور کہنا ہی *

گرلڈ اسمتھہ پھر رسم و رواج کی طرفداری کرتے ہیں اور لکھتے ہیں کہ قومی رسموں نے بسبب اپنے پرانے اور سیدھے سادھے اور مختصر ہونے کے ایک نہایت بزرگ اور ہمیشہ قایم رہنے والی صورت پیدا کرلی ہی جسکی دلمیں بڑی عزت بیٹھہ گئی ہی مگر نئے قانون جو بڑی بڑی جلدوں میں لکھے جاتے ہیں وہ لوگوں کو گھبرا دیتے ہیں اور ہمیشہ ادل بدل ہوتے رہتے ہیں جسکا نتیجہ یہہ ہوتا ہی کہ آدمی اُنکو بھول جاتے ہیں اور اُنکو حقیر سمجھتے ہیں — وہ خیال کرتے ہیں کہ جو کام انسان کرتا ہی اُسمیں ضرور بڑی بڑی غلطیاں ہوتی ہیں اور اس لیئے ضرور ہی کہ ان قانونوں میں بھی کچھہ غلطیاں اور نقصان ہوں اور پھر وہ غلطیاں اور نقصان جلد معلوم بھی ہوجاتے ہیں اور ایک جزو میں نقصان ثابت ہونے سے تمام قوانین حقارت کے قابل ہوجاتے ہیں رسومات جو قدیم سے چلی آتی ہیں شاید اُنمیں بھی کچھہ نقصان ہوں مگر لوگ اُن نقصانوں پر کچھہ لحاظ نہیں کرتے بلکہ اُنکی حمایت میں ایک دوستانہ تعصب برتتے ہیں *

فرض کرو کہ ایک قانون نہایت انصاف سے بھرا ہوا ہی اور ضروری بھی ہی اور اُسکے برخلاف کوئی دلیل بھی نہیں ہی تو بھی لوگ اُس قانون کی عزت نہیں کرتے — مگر رسم و رواج کے برتنے میں وہ بالکل اندھے ہوجاتے ہیں اور اُسکی غلطیوں کو خود دیکھتے اور سمجھتے ہیں اور کچھہ نہیں کہتے بلکہ یہہ یقین رکھتے ہیں کہ ہمارے عقلمند اور دور

اندیش باپ دادوں نے جو کچهه کیا هی وه کچهه سمجهه کر کیا هی اور کوئي نکوئي اُسکا سبب هوگا اگرچه اب هم اُسکا سبب نهیں جانتے مگر جو فائدے که اُس رسم کے مقرر کرنے سے تهے اُس رسم کے کرتے رهنے سے برابر همکو ملتے رهتے هیں گو که هم نهیں جانتے که وه کیا فائدے تهے اور کیونکر همکو ملتے هیں *

ایک اور رومي قانون داں سب سے بڑهکر ایک بات کهتا هی اُسکا قول هی که جو رسمیں همارے باپ دادا نے مقرر کي هیں اُنکا سبب هم نهیں بتا سکتے مگر همکو اُنکا سبب تلاش کرنا نهیں چاهیئے ورنه جس بات کي خوبي پر همکو کامل یقین هی اُس میں شک پڑ جاویگا *

یهه وه دلیلیں هیں جو رسم و رواج کے طرفداروں نے نهایت مضبوط مضبوط سمجهکر بیان کي هیں مگر یهه نه سمجهنا که اُسکي مخالفت کسینے نهیں کي هی مانٹیزک مشهور رومي مصنف اس راے کے بالکل برخلاف هی اُسکا قول هی که " جس قوم میں جسقدر زیاده تحریري قانون هوتے هیں وه اُتني هي زیاده آزاد هوتي هی اُسنے پرشیا کے بادشاه کو نهایت حقارت سے دیکها هی جسنے اپنے ملک کے تحریري قوانین بهت گهٹادیئے تهے " — بعضوں کا قول هی که " اُس سے زیاده کون ملک نفرت اور حقارت کے قابل هی جهاں کي حکومت صرف وهاں کے رسم و رواج کے مطابق هوتي هی اور کوئي تحریري عمده قانون جاري نهیں هی اور گورنمنٹ اور اُس کي رعایا کے حقوق کي کوئي حد بهي نهیں هی " میں رسم و رواج کي پابندي کا طرفدار نهیں هوں کچهه تهوڑي دیر کے بعد میں آپ صاحبوں کو بتلاؤنگا که اُن رایوں میں کسقدر غلطي هی اور مانٹیزک کا قول کیسا ادب کے لایق هی *

رسم و رواج کا تعلق جهاں تک که مذهب اور حکومت سے تها اُسکا بیان هوچکا اور معاشرت سے جو اُسکا تعلق هی اُس کا بیان باقي هی مگر میں زیاده اُسکي تشریح کي ضرورت نهیں سمجهتا کیونکه کوئي قوم بلکه کوئي خاندان ایسا نهیں هی جس میں درباب معاشرت هزارها اور عجیب عجیب رسمیں جاري نهوں یهاں تک که سویلیزڈ ملک میں بهي هزاروں لغو رسمیں جاري هیں — جبکه انسانوں کے مزاج میں سے وحشت کم هوئي اور جانوروں کي طرح جنگل میں رهنے اور خانه بدوش پڑے پهرنے اور جانوروں کے شکار سے پیٹ بهرلینے اور اُنهیں کي کهال پهن لینے کے بدلے اُنهوں نے تمدن اختیار کیا اور آپس میں مل جلکر رهنے لگے اور معاشرت کي حالت پیدا هونے لگي اُسي کے ساتهه رسم و رواج نے بهي ظهور پایا گویا تمدن و معاشرت رسم و رواج پیدا هونے کا سبب هی اور پچهلا پهلے کا نتیجه هی مگر اُنکے قایم هونے کے اَوْر بهي سبب هوئے هیں ملک کي خاصیت مختلف ملکوں کے لوگوں کي مختلف ضرورت قوموں کي طبیعتوں کا اختلاف اُنکے مزوں کا تفاوت جسکو انگریزي میں ٹیسٹ کهتے هیں اُنکے اعضاء کي خصوصاً دماغ کي بناوٹ جس سے اعلی یا ادنی درجه کے طبعي خیالات پیدا هوتے هیں اور اخیر کو علم و هنر کي ترقي *

رسم و رواج کا تبدیل کرنا اور اُنکو ترقي دینا انساني سوسائیٹي کے لیئے ایسا هي ضرور هی جیسیکه هر ایک انسان کو زندگي کے لیئے سانس لینا اور متغیر هوا کو نکالنا اور تازه حیات بخش هوا کو اندر کهینچنا اگرچه هر ایک شخص سمجهتا هی که همارے رسم و رواج میں تبدیل کي ضرورت نهیں هی لیکن جبکه اُن سببوں پر خیال کیا جاوے جو رسم و رواج کے قایم هونے کے سبب هیں اور جنکو میںنے ابهي بیان کیا هی تو معلوم هوگا که وه سبب هی شاید سواے بعض کے ایسے هیں جن میں همیشه تغیر و تبدیل هوتي رهتي هی اور اثر یهه هی که وه سبب زمانه کے گذرنے پر ترقي پاتے جاتے هیں پس ضرور هی که اُنکے نتیجوں یعني رسموں میں بهي تبدیلي اور ترقي هو ' یهه دعوی منطقي شکل پر اس طرح قایم هوتا هی که " رسمیں نتیجه هیں زمانه کي حالت کا اور زمانه کي حالت همیشه قابل تغیر هی پس رسمیں بهي قابل تغیر هیں " *

یهه خیال که هماري رسموں میں تبدیل کي ضرورت نهیں هی ( گو وه کیسے هي مضبوط یقین سے دل میں بیٹها هو ) بهروسے اور اعتماد کے لایق نهیں هی کیونکه ممکن هی که صرف عادت نے یهه خیال همارے دل میں جمایا هو ' اسبات کا اندازه کرنا که انسان جن عادتوں میں ابتدا سے پرورش پاتا هی اور پلتا هی اور بڑهتا هی وه کهاں تک اُس میں اثر کرجاتي هیں اور دوسري طبیعت سي هوجاتي هیں حقیقت میں انسان کي طاقت سے بهي بهت زیاده اور بلند درجه پر هی چنانچه مختلف قوموں کي مختلف رسموں پر لحاظ کرنے سے اسبات کي بخوبي تصدیق هوجاتي هی *

رسومات میں اصلاح کرنے کي ضرورت خود انسان کے حالات پر غور کرنے سے ثابت هوتي هی جبکه هم انسانوں کي سوسئیٹیوں پر نظر ڈالتے هیں تو اُن کي تمام رسمیں کیا مذهب کي اور کیا حکومت کي اور کیا معاشرت کي مختلف پاتے هیں — مختلف کا لفظ شاید میں نے غلط کها کیونکه مجهه کو یوں کهنا چاهیئے که ایک کي رسم کو دوسرے کي رسم کے برعکس یعني نقیض پاتے هیں اور جو که دو نقیضین کبهي سچ نهیں هوسکتیں اسلیئے دونوں کي دونوں رسمیں بهي اچهي نهیں هوسکتیں پس رسومات متناقضه کا موجود هونا هي کافي ثبوت اسبات کا هی که رسومات کا توڑنا اور تبدیل کرنا اور ترقي دینا نهایت ضرور هی *

اسبات کے ثبوت کے لیئے کہ مختلف قوموں میں تینوں قسم کی متناقض رسومات موجود ہیں اُن قوموں کی رسومات پر جو مذہب حکومت اور معاشرت سے متعلق ہیں غور کرنی کافی ہی *

دیکھو اگلے زمانہ کے یونانیوں اور مصریوں اور ہندوستان کے ہندوؤں کو جو مذہبی رسومات میں بیسیوں دیوتاؤں کو ماننا اور اُنکی پرستش بجالانا اپنی نجات کا ذریعہ سمجھتے ہیں مگر یہودی اور مسلمان ٹھیک اُسکے برخلاف ہیں وہ سمجھتے ہیں کہ سوائے ایک خدا کے کسی دوسرے کی پرستش کرنا ٹھیک جہنم میں جانا ہی *

یہودی اور مسلمان اور ہندو جگ کے وقت اپنی نجات کے لیئے قربانیاں کرتے ہیں مگر ایک بدھ مذہب کا ہندو اُس کو بہت بڑی ہتیا اور سخت عذاب کا کام سمجھتا ہی *

ہندو اور رومن کیتھلک اپنے پیشواؤں کی مورتوں کے سامنے پرستش کرنا کسقدر روحانی خوشیوں کے حاصل کرنے کا ذریعہ سمجھتے ہیں مگر یہودی اور پروٹسٹنٹ اور مسلمان اُس کو روحانی موت کا ذریعہ خیال کرتے ہیں ایک نہایت نیک دل ہندو نہایت سچائی اور دلی اعتقاد سے اور بیکنٹھہ میں جانے کے یقین سے ایک دیوتا کی مورت پر اپنی جان کو آپ قربانی کرتا ہی — مگر عرب کے ریگستان کا قانون بنانے والا ایسے فعل کو خود کشی قرار دیتا ہی اور اُس کے کرنے والے کو نرک میں ڈالتا ہی *

ایک ہندو اپنے پیارے باپ کی لاش کو کس محبت اور عزت اور نیکی اور ابدی نجات کے یقین سے نہایت خوفناک اور تیز بھڑکتی آگ میں جلاتا ہی اور پھر اُس کی جای مٹی سے اُس کی ہڈیوں کو چنتا ہی اور اُنکا نام پھول رکھتا ہی اور پھر گنگا میں بہاتا ہی — مگر ایک یہودی یا عیسائی یا مسلمان اُسکو نہایت بیرحمی اور سنگدلی کا کام سمجھتا ہی وہ کسی مجرم کی لاش کو بھی آگ میں ڈالنا سخت گناہ سمجھتے ہیں اُن کے خیال میں بھی نہیں آتا کہ یہہ کیونکر ہوسکتا ہی کہ اپنے عزیز کی لاش کو خود اپنے ہاتھوں جلتی آگ میں ڈالدیا جاوے پس یہہ بات غور کے قابل ہی کہ مذہبی رسومات بھی ایک قوم کی دوسری قوم سے کیسی مخالف ہیں *

رسومات جو حکومت سے متعلق ہیں وہ بھی باہمی اختلاف رسومات کے اندازہ سے مختلف ہیں ایک ٹکڑا امریکا کا غلاموں کو ازاد کرنا گورنمنٹ کا ایسا ہی فرض سمجھتا ہی جیسےکہ دوسرا ٹکڑا مالکوں کا حق غلاموں پر قید رکھنا واجب جانتا ہی — زنجبار کا بادشاہ غلاموں کی سوداگری کو ایک عمدہ اور نہایت پاک محاصل بادشاہی خزانہ کا سمجھتا ہی مگر انگلنڈ کی ملکہ اُس کے معدوم کرنے کو جنگی جہاز روانہ کرنے پر امادہ ہوتی ہی *

اسی ہندوستان کی پہلی حکومت میں دختر کشی ایک رسم ناقابل مزاحمت اور ستی ایک رسم قابل ادب اور تعظیم کے تصور کی جاتی تھی مگر فورٹ ولیم کا قانون بنانے والا اُسکو قتل انسان مستلزم سزا کا جرم قرار دیتا ہی *

معاشرت و تمدن کی رسومات کے اختلاف کی تو کچھہ انتہا ہی نہیں ہی ایک قوم کو دیکھتے ہیں کہ وہ سر ننگا کرنا اور پاؤں میں جوتی پہنے رہنا نہایت تعظیم و ادب کا ادا کرنا سمجھتی ہی مگر میں سنتا ہوں کہ ہندوؤں میں سرڈھانکے رہنا اور جوتی اُتارکر ننگے پاؤں ہوجانا غایت درجہ ادب و تعظیم کا کام سمجھا جاتا ہی [ مینے ہندوؤں کی تخصیص اس مقام پر اس لیئے کی کہ مسلمانوں میں جوتی اُتار کر ننگے پاؤں ہونا داخل ادب نہیں ہی ] سب سے بڑا معاملہ معاشرت اور تمدن کا شادی و بیاہ سے متعلق ہی ایک قوم کی خوبصورت نیک لڑکی نہایت پاک مگر محبت کے بھرے ہوئے دل سے اپنے لیئے آپ شوہر پسند کرتی ہی مگر ہندوستان کی قوم کی لڑکی بیاہ کے بعد بھی کبھی اپنے شوہر سے بات تک نہیں کرتی *

دیکھو کثرت ازدواج یعنی ایک سے زیادہ شادی کرنی ایک قوم میں کسقدر معیوب اور کیسی قابل نفرت قرار پائی ہی مگر ہندوستان کی ایک قوم کولین میں یہہ رسم کیسی عمدہ اور مبارک سمجھی جاتی ہی ستر برس کے بڈھے سے سات برس کی لڑکی کی جو اٹھترویں جورو اُس بڈھے کی ہوتی ہی شادی کی جاتی ہی اور شادی کرنے والے اُس شادی کو بہت بڑا پن اور نہایت ہی عمدہ کام سمجھتے ہیں اور قوم کے ہندو بھی کثرت ازدواج کو معیوب نہیں سمجھتے اور مسلمان بھی چار تک اور اُن کا ایک فرقہ تو اِس فرقہ سے بھی بڑھ کر لا انتہا تک کثرت از دواج کو معیوب نہیں سمجھتا مگر یورپ کی سوسئیٹی میں کثرت ازدواج پر مثل ایک سنگین جرم کے سزا دی جاتی ہی *

آپ زیادہ تر تعجب کرینگے جب کہ آپ اُس قوم کی رسم پر غور کرینگے جو کوہستان سراج کار علاقہ کانگرہ میں آباد ہی اور جو کنیت کہلاتی ہی اور جنمیں یہہ رسم ہی کہ چار پانچ بھائیوں میں صرف ایک عورت ہوتی ہی یعنی وہ سب ایک سے شادی کرتے ہیں اور وہ سب کی جورو ہوتی ہی جو شوہر خاوت کے مکان میں اُس کے پاس جاتا ہی اپنی لاٹھی جوتی باہر چھوڑ جاتا ہی تاکہ دوسرا شوہر اُس نشانیوں کو دیکھکر اُلٹا پھر جاوے *

اِس پہاڑی ملک کو ایک وحشی ملک سمجھکر حقیر مت سمجھو اسپارٹا کیسے ملک میں بھی ایک زمانہ میں ایسی ہی رسم تھی وہاں کے مرد بغیر خاص وجہہ کے ایک سے زیادہ شادی نکرسکتے تھے

وہاں کي عورتيں ايک سے زيادہ خصم کرنے کي بلا قيد مجاز تھيں اور کئي کئي خصم ساتھہ رکھتي تھيں *

جسطرح که هم لوگ ايک عورت کے کئي خصم هونا معيوب سمجھتے هيں اُسيطرح وہ لوگ ايک مرد کي کئي جوروان هونا سخت عيب اور نہايت هي عجيب بات خيال کرتے هيں *

ايک چيني جنميں دانتوں کا سياہ کرنا نہايت پياري رسم هے جب يورپ ميں جاتا هے تو تمام ليڈيوں کے سفيد اور موتي کيسے آبدار دانت ديکھکر نہايت هي متعجب هوتا هے اور جب اُن کو چلتا پھرتا ديکھتا هے تو اور بھي تعجب ميں پڑتا هے کيونکه چينيوں ميں عورتوں کے پاؤں لوہے کے شکنجے چڑھا کر ايسے چھوٹے کرديتے هيں که وہ چلنے پھرنے کے قابل نہيں رہتيں *

اگر کوئي اشراف مسلمان خاندان کي عورت عربي گھوڑے پر سوار هوکر شہر ميں نکلے تو کون سا عيب هے جو اُس پر نه لگايا جاوے مگر تم اسي هندوستان ميں ايک تربيت يافته اور فتحمند قوم کو ديکھتے هو که اُن کي تمام ليڈياں مثل مردوں کے باہر پھرتي هيں اور عجائبات قدرت الہي کو ديکھتي هيں اور قدرتي چيزوں کے ديکھنے اور ملکوں کے سير کرنے اور درياؤں اور جنگلوں کے تماشے ديکھنے سے مردوں کي مانند عقل و علم و تربيت حاصل کرتي هيں شايد تمہاري نگاہ ميں يہه هنر عيب هو مگر جسکو تم هنر سمجھتے هو اُس کو وہ نہايت سخت عيب سمجھتي هيں *

کيا آپ لوگ اس رسم کو عجيب اور نہايت هي عجيب نه سمجھينگے که ميسور کي ايک قوم ميں يہه رسم هے که جب کسي عورت کے هاں اول مرتبه لڑکا پيدا هوتا هے يا بانجھ عورت لڑکے کو متبني کرتي هے تو اپنے هاتھه کي دو اُنگليوں کي ايک ايک پور کٹوا ڈالتي هے اور اُس کو نہايت هي مبارک سمجھتي هے *

يہه چند مثليں بطور نمونه کے ميں نے آپکے سامنے بيان کيں ورنه بہت سي ايسي رسميں نکلينگي که جنکو ايک قوم نہايت اچھا اور دوسري نہايت هي برا سمجھتي هوگي اور جو که وہ دونوں رسميں آپسميں برخلاف هيں اِسليئے وہ دونوں رسميں اچھي نہيں هوسکتيں يا وہ دونوں بري هونگي يا اُن ميں سے ايک اچھي هوگي اور ايک بري هوگي پس اگر رسموں کي پابندي کي جاوے تو ضرور کوئي نه کوئي قوم ايسي رسموں ميں جو در حقيقت بري اور خراب هيں مبتلا رهيگي *

جو لوگ رسموں کي پابندي کے طرفدار هيں اُن سے يہه سوال هوتا هے که جن رسموں کي تم پابندي چاهتے هو وہ رسميں بھي بعد اصلاح و ترميم و تبديل کے تمہارے بزرگوں نے قايم کي تھيں کيونکه تمہارے بزرگوں کے بزرگ اس سے بھي زيادہ وحشيانه رسموں ميں مبتلا تھے پس جب که همارے بزرگوں نے اپنے بزرگوں کي رسموں کو اصلاح کيا هے تو هم اپنے بزرگوں کي رسموں کو جو اصلاح کے قابل هوں کيوں نه اصلاح کريں *

اگر رسموں کا اصلاح کرنا ابتدا سے اِنسان کي نسلوں ميں جاري نہوتا اور ابتدا سے تمام انسان رسموں کي پابندي کے ايسے هي طرفدار هوتے جيسيکه ٹيسي ٹس - ورجل - کريسسٹم - اور مسٹر گرلٹ اسمتھه تھے جنکے قول ميں نے اوپر بيان کيئے تو آپ جانتے هيں که هماري تمہاري کيا حالت هوتي هم ميں سے کسيکے آگے پيچھے کسي درخت کے دو پتے بندھے هوتے اور کسي کے کسي جانور کي بالوں دار کچھي کھال لپٹي هوتي اور مدن کے درختوں کي آڑ ميں بيٹھے هوئے خدا کے گيت گايا کرتے پس جو لوگ رسموں کي اصلاح و ترقي کے برخلاف هيں وہ خود اُس ميں مبتلا هيں جس سے لوگوں کو منع کرتے هيں کيونکه وہ ايک ترقي يافته زمانه کي رسموں کو پکڑتے هيں اور دوسرے ترقي يافته زمانے کي رسموں کے پکڑنے سے انکار کرتے هيں *

تمام کام جو رسم کے برخلاف کيئے جاتے هيں ابتداء سب کو برے معلوم هوتے هيں اس کا بڑا سبب بے علمي اور جہالت هے کيونکه اُن کي بے علمي يا ناقص تعليم اُن کي تعليم کو اسقدر قوت نہيں بخشتي که وہ رسومات کے اُس تعصب اور جہالت اور هٹ پر جو عادتاً اُن کے دل ميں بيٹھي هوئي هے غالب آوے اور نہايت انصاف سے ديکھے که رسومات معينه ميں در حقيقت کيا نقص هيں اور اُن کي ترقي اور اصلاح کي ضرورت هے يا نہيں *

ايک عادل اور منصف گورنمنٹ کو جو اپني رعايا کي حالت کي ترقي بھي چاهتي هو قانون بنانے اور اُن کو جاري کرنے نہايت ضرور هيں جبکه رعايا کي حالت اُن کي عادت اور اُن کے خيالات اور اُن کے معاملات اور اُن کي معاشرت تبديل هوتي جاتي هے يا نئے قسم کے حقوق اور نئي طرح کي ملکيت پيدا هوتي هے يا خود گورنمنٹ کو اپنے استحکام اور استقلال کے ليئے نئے انتظاموں کي ضرورت پيش آتي هے تو پراني رسومات کے موافق چلنے سے کام نہيں چلتا اور بلا شبہه قوانين جديد کے بنانے کي ضرورت پڑتي هے اور يہي سبب هے که تم هندوستان ميں اور نيز تمام تربيت يافته گورنمنٹوں ميں نئے نئے قانون جاري هوتے هوئے ديکھتے هو — هاں يہه بات ميں دل سے تسليم کرتا هوں که ايسے قوانين کا جاري هونا بصلاح اور مشورہ رعايا کے نائبوں کے هونا چاهيئے اور مجھے نہايت افسوس هے که هندوستان ميں ايسا نہيں هوتا اور ايسا نہونے ميں کچھه تو گورنمنٹ کي غلطي هے اور زيادہ تر هم رعايا کي نالايقي مگر اُميد هے که چند روز بعد کافي تعليم سے يہه دونوں باتيں رفع هوجاوينگي *

رسومات کي اصلاح و ترقي جس طرح که انسان کے ظاهري طريقه زندگي کو فائده ديتي هي اِسي طرح اُس کي عقل کو بهي ترقي ديتي هي — ايک بات کے پيچهے لگے رهنے اور اُسي لکير پر چلے جانے سے انسان کي عقل سوجاتي هي اور قوت ايجاد جو خدا نے انسان ميں رکهي هي وه معطل بلکه قريب معدوم هونے کے هوجاتي هي اور اِس سبب سے قومي تنزل شروع هوجاتا هي کيونکه قوت ايجاد کے معطل هونے سے تمام علوم و فنون ميں فتور آجاتا هي اور کسي چيز ميں ترقي نهيں هوسکتي يهاں تک که جولاهے اور بڑهئي اور لوهار بهي اپنے اپنے پيشه ميں نه کچهه ترقي کرسکتے هيں اور نه کچهه ايجاد کرتے هيں اور ٹهيک ٹهيک يهي حال هندوستان کا رسومات کي پابندي سے هوگيا هي *

رسومات کي اصلاح اور ترقي کے وقت بلا شبهه يهه نازک مسئله بحث ميں آتا هي که کونسي رسم اچهي اور کونسي بري هي اور اسکا جانچنا اور تصفيه کرنا بهي کچهه آسان کام نهيں هي اور نه اسپر بحث کرنا ميرے اس لکچر ميں مقصود هي مگر زمانه اور تعليم اور تربيت خود اچهي اور بري رسموں کو جدا جدا کرتا اور بتلاتا جاتا هي — اسوقت بهي اس کمره ميں جسقدر لوگ موجود هيں غالبا اُن ميں چند ايسے بهي هونگے جو اُن رسموں سے جنکو وه کرتے هيں بهت سي رسموں کو برا سمجهتے هونگے اور اُن کي اصلاح و ترقي کي بهي نهايت خواهش رکهتے هونگے مگر اس بات ميں متحير هونگے که کيونکر اُن کو چهوڑيں اور کس طرح اُن کي اصلاح و ترقي کريں *

بعضوں کا يهه خيال هي که اگر گورنمنٹ دست اندازي کرے يا صاحب کلکٹر توجهه فرماويں تو همکو ان بد رسموں کا اپني قوم سے چهڑانے کا اور سب کو دهمکا کر راه پر لانے کا موقع ملے اُن کا مطلب يهه هوتا هي که هم بدنامي سے محفوظ رهيں اور گورنمنٹ کو لوگ بدنام کريں اور گورنمنٹ سے ناراضي کا بيج لوگوں کے دلوں ميں بوئيں اور جو لوگ اس سے زياده سنجيده اور متين اور معقول هيں وه همشه يهه کهتے رهتے هيں که اگر برادري کا اتفاق هوا اور بزرگ بزرگ لوگ اس کو کرنے لگيں تو يهه کام چل جاوے مگر نه کبهي کسي رسم کے چهوڑنے يا بدلنے پر اتفاق هوتا هي اور نه کسي رسم ميں اصلاح و ترقي هوتي هي بلکه اُسي تاريکي کي حالت ميں زمانه کا زمانه کا گذراجاتا هي *

اکثروں کا يهي خيال هي که آپسميں اتفاق هو تو رسموں ميں اصلاح و ترقي هو گويا وه اصلاح و ترقي کو اتفاق پر منحصر رکهتے هيں مگر ميں اس راے سے بالکل مختلف هوں ميں سمجهتا هوں که رسموں کي اصلاح و ترقي کا ذريعه اتفاق نهيں هي بلکه اختلاف هي جس شخص کے دل ميں اصلاح و ترقي کا خيال هو اُسکو چاهيئے که خود نهايت استقلال اور مضبوطي اور بهادري سے تمام قوم سے اختلاف کرے اور اُس رسم کو توڑے يا اُسميں اصلاح و ترقي کرے اس ميں کچهه شک نهيں که تمام قوم اُسکو برا کهيگي اور نکو بنائيگي مگر پهر رفته رفته لوگ اُس کي پيروي کرنے لگينگے اور جس طرح که اولاً وه هدف تير ملامت هوا تها انجام کو وهي سب کا هادي اور پيشوا اور مصلح قوم شمار کيا جاويگا — جب تک کوئي شخص تمام قوم سے اختلاف کر کر رسم کو نه توڑے وه رسم موقوف هي نهيں هوسکتي پس يهي ايک طريقه اختلاف هي جس سے قوم کي اصلاح و درستي هو سکتي هي اور اور ايسا کرنے والا هي سچا خير خواه اپني قوم کا متصور هي پس ميں اپنے عزيز هموطنوں سے کهتا هوں که چپکے چپکے اپنے فرقه کے لوگوں ميں بيٹهه کر رسموں کو برا کهنا اور اُن کي اصلاح و درستي کے لئے ساتهيوں کو ڈهونڈنا اور قيد سے نکلنے کے لئے قافله کي راه ديکهنا محض بيفائده اور سراپا غلطي هي جو شخص بهادر هي اور اپني قوم کا سچا خيرخواه اُس کو خود اُس بهاري بيڑي کو توڑ کر ميدان ميں آنا چاهيئے تاکه لوگوں کو بهي اُس قيد سے نکلنے کي جرأت اور همت هو *

اگلے اور حال کے زمانه ميں جن لوگوں نے اپني قوم کي بهلائي چاهي اُنهوں نے اسي طريقه پر عمل کيا هي اور آج تک دنيا ميں کوئي مثال ايسي نهيں هي که بغير اس طريقه کے کسي دوسرے طريقه سے قومي ترقي اور بد رسومات کي اصلاح هوئي هو ميرا يهه دعوی چند عمده اور قابل ادب قديم زمانه کي مثالوں سے اور نيز جو واقعات که اس زمانه ميں گذر رهے هيں اُن پر بطور تمثيل غور کرنے سے بخوبي ثابت هوسکتا هي *

ديکهو اس زمانه سے ساڑهے اڑتيس سو برس پيشتر "اورکلدانيان" ميں ايک جوان تها جس کو ابراهيم کهتے تهے اُس نے اپني قوم کو بت پرستي ميں پڑا اور بهت سي بد رسموں ميں پهنسا هوا ديکها اُس کا دل اپني قوم کي خراب حالت پر جلا خدا نے اُس کي مدد کي وه اپني قوم کے برخلاف کهڑا هوا اور پکار کر يهه بول اُٹها اني وجهت وجهي للذي فطرالسموات والارض حنيفا و ما انامن المشرکين — تمام قوم نے اُس کو لعنت ملامت کي قتل کرنا چاها آگ ميں ڈالنا چاها مگر خدا نے اُس کو بچايا اور پهر انجام يهه هوا که وهي ابراهيم تمام دنيا کي قوموں کے لئے رحمت ٹهيرا صلواة الله عليه و علی اله *

پهر خدا کي اُس قرباني کي چيز کو ديکهو جس کا اُسي کي قوم نے اپني دانست ميں نهايت بے رحمي اور سنگدلي سے کالوري پهاڑي کے نيچے بيت المقدس کے پاس خون بهايا — اُس بيگناه کا يهه گناه

تھا نہ اپنی قوم کی رسومات کی برائی کرتا تھا اُن کو بدذاتی اور ریا کاری سے منع کرتا تھا اُس کا یہہ گناہ تھا کہ اُس نے فروسیوں سے کہا کہ تم پیالے و باسن کو باھر سے صاف کرتے ھو پر تمہارا اندر ظلم و برائی سے بھرا ھوا ھی اے فروسیو تم پر افسوس کہ ترکاریوں کا دسواں حصہ دیتے ھو پر انصاف اور خدا کی محبت سے گذرتے ھو اے فقیہوں تم پر بھی افسوس کہ جن بوجھوں کا اُٹھانا تمکو مشکل ھی اُس کو لوگوں پر ڈالتے ھو اور اُنگلی تک نہیں لگاتے — یہہ سچ ھی کہ راست بازی نے اُس کو نہایت مصیبت میں ڈالا اور خود اُسی کی قوم کے ھاتھہ سے اُس پر جو کچھہ گذرنا تھا گذرا مگر اُس کا انجام یہہ ھوا کہ تینتیس کرور پچاس لاکھہ آدمیوں نے اُس کو خدا کا اکلوتا بیٹا مانا اور سولہ کرور آدمیوں نے اُس کو روح‌اللہ اور کلمةاللہ جانا *

دیکھو ریگستان عرب کے ھادی کو جس نے اپنی قوم کو لات و منات و عزی کی پرستش سے چھوڑایا اور اولاد کے قتل سے بچایا گرکہ اُسی کی قوم نے اُس کو ستایا اور وہاں سے نکالا مگر انجام کو خدا کا آخری پیغمبر مانا اور اُسی کی بدولت سب نے خداے واحد کو پہچانا صلی‌اللہ علیہ وسلم *

سقراط کا واقعہ بھی کچھہ کم حیرت انگیز نہیں ھی اُس نے نہایت نیکی اور نیک دلی سے اپنی قوم کی بھلائی پر کمر باندھی اُنکی بد رسموں کی اصلاح چاھی مگر اُسی کی قوم نے اُس پر دیوتاؤں کے برا کہنے اور ایتھنز کے نوجوان لڑکوں کے بہکانے کا الزام لگایا یہاں تک کہ زھر کے پیالے سے اُس کو مارا مگر چند روز بھی نہیں گذرے تھے کہ تمام اتھنز کے رھنے والوں نے اُس کا ماتم کیا اور تمام دیوتاؤں سے اُس کو بڑا دیوتا مانا *

لوتھر مقدس کا ذکر بھی اس موقع کے نامناسب نہیں ھی جسنے عیسائی چرچ کی تمام بد رسموں کا مقابلہ کیا اور اپنی سچائی پر نہایت استقلال سے قایم رھا — پلاطوس کے سیڑھی پر نجات کی اُمید میں گھٹنوں کے بل چڑھتے وقت یہہ غیبی آواز اُس کے کان میں آئی کہ " سچے ایمان سے نجات پاویگا " اسی پر وہ مستقل رھا اور اسی کا وعظ اپنی قوم میں کیا *

وٹم برگ کے چوک میں جو آگ جلائی گئی اُس سے کچھہ خوف نہیں کیا اور پوپ کے برخلاف اتوار کے دن گرجا میں چلا کر بولا کہ " خدا تعالی برخلاف اپنی عدالت اور صداقت کے گناھوں کے بدلے دام نہیں لیتا " *

اُسی نے اپنی جان کا خوف نہ کرکے کاردنیل کی اس گفتگو کے وقت کہ پوپ کو سب باتوں پر اور ساری چیزوں پر اختیار ھی یہہ کہا کہ ھاں مگر پاک کتاب پر نہیں *

اُسی کی قوم نے اُس بھلائی کے عیوض اُس کو خوب ستایا اور اُس نے نہایت افسوس سے لکھا کہ " یہہ کیسا زمانہ ھی کہ سچائی کا طالب ھونا ایک بڑی تقصیر معلوم ھوتی ھی " — مگر آج وھی لوتھر ھی جس کا نام کروڑوں عیسائیوں کے دل میں نہایت مقدس ھی *

امام حجةالاسلام غزالی کا نام لیئے بغیر میں اس فہرست کو ختم نہیں کرسکتا جس نے اسرار مسایل اسلام کے بیان کرنے میں تا بمقدور اپنے سعی و کوشش کی اگرچہ بڑے بڑے متعصب مولویوں نے اُس کے کفر کے فتوی دیئے اور اُس کی کتاب احیاء علوم‌الدین کے جلانے کا حکم دیا اور اُس کے قتل کے عام احکام جاری ھوئے مگر انجام کار وھی غزالی امام اور حجةالاسلام کے لقب سے پکارا گیا *

اس زمانہ میں جو واقعات گذرتے ھیں اور جن کو اس کمرے کے اکثر لوگوں نے اپنی آنکھہ سے دیکھا ھوگا وہ بھی یہی ھیں کہ جس شخص نے رسومات کی اصلاح و ترقی چاھی فی‌الفور اُس نے اپنی تمام قوم سے مخالفت کی اور رفتہ رفتہ لوگ اُس کے ساتھی ھوتے گئے *

دیکھو راجا رام موھن راے نے کس طرح اپنی قوم سے مخالفت کر کر ھر قسم کی رسومات میں اصلاح کی اور کتنی کچھہ نیکی اپنی قوم میں پھیلائی *

بابو کیشب چندر سین کا حال آپ سب صاحب جانتے ھیں کہ آفتاب کی مانند جو مشرق سے طلوع کرے اُس کی ذات سے اُس کی قوم میں روشنی پھیلتی جاتی ھی جز اُس کی یہی ھی کہ اُس نے رسومات کی پابندی کو توڑا اور اپنی قوم کی مخالفت سے کچھہ نہیں ڈرا *

بنگالہ میں ایشر چندر ودیاساگر کے نام کو اور بمبئی میں رشنو پرسرام شاستری مہاراست برھمن کے نام کو پرکت ھو جنھوں نے ھندو بیوہ عورتوں کی شادی کے رواج میں نہایت کوشش کی اور اپنی ذات اور اپنی قوم کی رسم کو توڑا *

سریش چندر بھٹا چارج بھی کچھہ کم ادب کے لایق نہیں ھی جس نے صرف زبانی بات چیت پر اکتفا نہیں کیا بلکہ سب سے اول خود ایک بیوہ سے شادی کی اور پورانی رسم کا جو سانپ کی طرح چمٹ رھی تھی سر کچلا *

رام تنولا ھیزی کا نام بھی نہیں بھولا جاسکتا جس نے اپنی قوم کے مجمع میں سوت کے بٹے ھوئے جنیؤ کو توڑ پھینکا اور سچائی کو سچا جنیؤ اپنے پہنے جانا *

کیا ھمارے سب سے پہلے ھندوستانی سویلین ستیایندر ناتھہ ٹاگور کا نام بھولنے کے لایق ھی جو ذات کی نہایت بھاری بیڑی سے آزاد

هوا سمندر کے پار جانے کے گناه کو هزاروں نیکیوں سے بهر دیا — آپ جانتے هیں که کس خاندان کا یهه شخص هی یهه اُن عالم برهمنوں میں سے ایک کي اولاد هی جن کو گوڑ کے راجا نے قنوج سے بلایا تها جس کا نام بهت نامور تها اور جس کي تصنیف کي هوئي دینی سمهار کتاب موجود هی *

اس کے بزرگوں میں سے ایک شخص کو بنگاله کے کسي نواب نے دوستانه طور پر دعوت میں بلایا وه گیا مگر کهایا نهیں اُس پر اُسکي قوم کے لوگوں نے کها که کهانے کي خوشبو سونگهنا آدهے کهانے کي برابر هی اور اسي سبب سے ذات سے اُسے خارج کردیا مگر دیکهو زمانه کي تبدیلي سے اب کتنا فرق هی همارے هندو دوست همارے ساتهه کهاتے نهیں مگر کهانے کے وقت ملتے هیں میز کے پاس بیٹهتے هیں دوستانه بات چیت کرتے هیں اور کوئي کچهه عیب نهیں سمجهتا *

اب اخیر کو میں سامي دیانند سرستي کا نام لیتا هوں جس کو مرزا پور کے لوگ بخوبي جانتے هیں اُس کے خیالات کیسے هي کیوں نهوں اور وید و دهرم شاستر کے مطابق هوں یا نهیں کیونکه میں اُس پر ٹهیک رائے دینے کے قابل نهیں هوں مگر میں اس بات کي تعریف کرتا هوں که اُس کا اراده نهایت نیک هی جو اُس کے دل میں هی وه علانیه کهتا هی گو اس میں مجهکو شک هی که وهي کرتا بهي هی یا نهیں *

اے میرے دوستوں یهه زمانه ایسا هی که هر ایک کے دل میں تهذیب و شایستگي کي اُمنگ هی بهت سے لوگوں کو تم دیکهوگے که هزاروں رسموں کو فضول اور لغو سمجهتے هیں اور کچهه بهي اُسمیں یقین نهیں رکهتے پر کرتے هیں اور بهت سي ایسي باتیں هیں جن کے بے نقص هونے پر یقین کرتے هیں پر کرتے نهیں ایسي باتوں سے کچهه قوم کي بهلائي نهیں هوسکتي بلکه میري سمجهه میں یهه بهي ایک قسم کي دغابازي هی — میري نصیحت تم سبکو یهه هی که کرو اُسکو جس پر تمکو دلي یقین هی اور مت کرو اُس کو جس پر تمکو دلي یقین نهیں یهي اصلي سچائي هی اور یهي ایک بات هی جس پر دونوں جهان کي نیکي منحصر هی *

خدا تمهارے نیک کاموں میں تمهاري مدد کرے

---

نمبر ۱۶۶

# اهل کتاب کے ساتهه کهانا

اهل سنت کے اصول سے اهل کتاب کے ساتهه کهانے پینے کے جواز میں تو کچهه شبهه همکو نه تها نه هی چنانچه هم اُسے به تفصیل لکهه چکے هیں مگر از روے اُصول مذهب امیه کے هم جانتے تهے که شاید جایز نهو اس لیئے که اُن کے نزدیک غیر مسلم نجس هی مگر آج هماري نظر سے ایک حدیث حضرت امام جعفر صادق علیه السلام کي جو تهذیب الاحکام میں منقول هی گذري اُس سے معلوم هوا که امام ممدوح نے بهي اُس کے جواز کا فتوی دیا هی اس لیئے هم اُس حدیث کو نقل کرتے هیں اُمید هی که حضرات شیعه بهي اُس کے جواز و اباحت میں کچهه شک نکرینگے *

شیخ طوسي تهذیب الاحکام میں حسین بن سعید سے روایت کرتے هیں که زکریه بن ابراهیم کهتے هیں که میں امام جعفر صادق علیه السلام کي خدمت میں حاضر هوا اور میں نے عرض کي یا حضرت میں ایک آدمي اهل کتاب میں سے هوں اور اب مسلمان هوگیا هوں مگر سب میرے گهر والے دین نصرانیت پر قایم هیں اور میں اُنکے ساتهه ایک هي گهر میں رهتا هوں پس اُنکے کهانے میں سے میں کهاؤں یا نهیں آپنے پوچها که وه سور کهاتے هیں مینے کها که نهیں لیکن شراب پیتے هیں آپنے فرمایا که اُنکے ساتهه کها اور پي *

اصل عبارت یهه هی عن القاسم بن محمد عن معویة بن وهب عن عبدالرحمن بن حمزة عن زکریا بن ابراهیم قال دخلت علی ابي عبدالله علیه السلام فقلت اني رجل من اهل الکتاب و اني اسلمت و بقي اهلي کلهم علی النصرانیة وانا معهم في بیت واحد لم افارقهم بعد فاکل من طعامهم فقال لي یا کلون لحم الخنزیر قلت لا ولکنهم یشربون الخمر فقال لي کل معهم و اشرب انتهی *

راقـــــــــم
مهدیعلي

---

نمبر ۱۶۷

# روئداد سب کمیٹي مرزاپور

لتائید

## مدرسة العلوم المسلمین

۲۰ نومبر سنه حال کو مرزا پور کے انسٹیٹیوٹ میں مسلمانوں نے ایک جلسه واسطے مقرر کرنے ایک سب کمیٹي کے مدرسة العلوم مسلمانان کي امداد کے لیئے کیا اُس میں اولاً مولوي سید مهدیعلي صاحب نے یهه تقریر کي —

اے حضرات مدت سے میرا قصد تها که حسب قواعد صدر کمیٹي خزنة البضاعة لتاسیس مدرسة العلوم للمسلمین کے جسکا میں ایک ممبر هوں مرزاپور میں ایک سب کمیٹي مقرر کروں اور واسطے جمع کرنے چنده کے آپ لوگوں سے درخواست کروں مگر به سبب اسکے که مجهے یهاں رهنے کا اتفاق کم هوا یهه خواهش میري پوري نهوئي لیکن آج مجهے یهه موقع ملا هی که میں آپ صاحبوں سے واسطے مقرر کرنے ایک

روئداد سب کميٹي مرزاپور

سب کميٹي کے تحريک کروں اور چونکه آپ لوگوں کو معلوم هی که ميں بهت جلد اس ضلع بلکه اس قسمت سے جانيوالا هوں اس ليئے ميري دلي آرزو يهه هی که يهه سب کميٹي ميرے سامنے مقرر هوجاوے اور چنده کي تحصيل بهي هونے لگے مجهے اسوقت اس کهنے کي کچهه حاجت نهيں هی که مدرسة العلوم کيا چيز هی اور اُس کا مقصود کيا هی اس ليئے که اس جلسه ميں شايد ايک آدمي بهي ايسا نهيں هی جو اُس سے واقف نهو اور جس نے اُن مباحثوں کو نه ديکها هو جو بنسبت مدرسة العلوم کے هوئے اور هوتے جاتے هيں اور جسکي راے بنسبت اُس کي برائي بهلائي کے قايم نهوچکي هو مگر ميں نهايت شکر خدا کا کرتا هوں که اکثر ذي علم اور ذي استعداد مسلمان جنهوں نے اسي مدرسه مرزا پور ميں همارے حضرت مولانا مولوي معين الدين صاحب کے دست مبارک سے فضيلت کي سند پائي هی بخلاف اور جگهه کے متعصب مسلمانوں کے مدرسة العلوم کے حامي هيں اور دل و جان سے اُس کي مدد کرنے پر موجود هيں اور چونکه مجهے اُميد هی که اس جلسه کے اکثر حاضرين اپني راے ظاهر کرينگے اور آپ لوگوں سے کچهه کهينگے اس ليئے ميں کچهه اور زياده کهنے کي ضرورت نهيں سمجهتا *

اس کے بعد منشي نصيرالدين صاحب کرسي سے اُٹهے اور يهه تقرير کي کهه ”ابهي ايک مهينه پورا نهيں هوا کهاسي مقام پر همارے مخدوم مولوي سيد مهديعلي صاحب نے ايک عمده لکچر مسلمانوں کے حالات پر ديا تها جس سے هم لوگوں کو معلوم هوا که پهلے مسلمانوں کي کيا حالت تهي اور اب هم مسلمانوں کا کيا حال هی اور آج واسطے جمع کرنے چنده کے مدرسة العلوم کے ليئے جو که مسلمانوں کي ترقي کا عمده بلکه اصلي سبب هی مولوي صاحب نے ايک سب کميٹي کے مقرر کرنے کي تحريک کي هی اس ليئے سب سے اول هم لوگوں کو اُس کا شکر کرنا چاهيئے بعده جس غرض کے ليئے آج اُنهوں نے يهه جلسه منعقد کيا هی که اُس کے پورے کرنے کے ليئے دل سے متوجهه هونا لازم هی *

اگرچه يهه شهر هندوؤں کا هی اور مسلمان بهت هي کم رهتے هيں مگر خدا کا شکر هی که ايک عربي کا مدرسه ايسا اس شهر ميں هی که جس ميں منقول و معقول کي کل کتابيں پڑهائي جاتي هيں اور همارے جناب مولانا ايک مشهور نامور عالم هيں اس ليئے اگر هم لوگ ترقي علوم کے معامله ميں سب سے اول کوشش نه کريں اور جو باتيں مدرسة العلوم مسلمانان کي مخالفت ميں بيان کي جاتي هيں اُس پر غور سے نظر نه کريں تو درحقيقت هماري تحصيل علم کا کوئي نتيجه حاصل نهيں هوسکتا اور گو اس شهر ميں هم لوگ باعتبار گنتي تهوڑے هيں مگر بلحاظ علم کے اکثر اور شهروں کے مسلمانوں سے کم نهيں هيں اس ليئے همکو آج اس بڑے اور نازک معامله پر بحث کرکے اسکا تصفيه کردينا چاهيئے که کيا مدرسة العلوم مسلمانوں کے ليئے مفيد هوگا يا نهيں اور ازروے شرع کے اُس کي اعانت ثواب هی يا گناه *

ميں نے اسوقت بنسبت مدرسة العلوم کے جو يهه راے ظاهر کي هی غالباً آپ لوگوں نے سمجهه ليا هوگا که مراد ميري يهه هی که اس پر مباحثه کيا جاوے اور هر شخص اُس کي حمايت اور مخالفت ميں اپني اپني راے ظاهر کرے اس ليئے که جو بات بعد مباحثه کے قايم هوتي هی وه نهايت مضبوط هوتي هی *

حضرات صاحبان فضل و کمال ميں مدرسة العلوم کو نه صرف مسلمانوں کے حق ميں مفيد جانتا هوں بلکه هر مسلمان پر اُس کي مدد کرنا فرض عين سمجهتا هوں اس ليئے که هر مسلمان پر علم کا حاصل کرنا فرض هی اور مدرسة العلوم اسي غرض سے قايم کيا جاتا هی *

ميں نے ايک بڑے نامي عالم کي ايک کتاب ديکهي هی جو مخالفت ميں مدرسة العلوم کے تاليف هوئي هی اور جسکے اخير ميں چند عالموں کے فتوے بهي نقل کيئے گئے هيں مجهے اُسکے ديکهنے سے نهايت افسوس هوا اس ليئے که ميرے نزديک ان صاحبوں نے اب تک مدرسة العلوم کے مقصود پر بهي غور نهيں کيا اور جن علوم کي تعليم اُسميں تجويز کي گئي هی اُس سے تو وه محض بےخبر معلوم هوتے هيں *

مدرسة العلوم ميں دو قسم کے علوم کي تعليم تجويز هوئي هی ايک مذهبي علوم — دوسرے عقلي علوم پهلي قسم ميں وهي علوم داخل رهے گئے هيں جنکي تعليم اب هوتي هی اور دوسري قسم ميں علوم جديده جو يورپ کے اعلی درجه کے مدرسوں ميں پڑهائے جاتے هيں مگر اس مضمون کو ميں کن لفظوں سے ادا کروں که هماري هي قوم کے بعض نامور لوگوں نے انصاف کي آنکهه بند کرکے يهه لکها هی که اُس ميں الحاد اور لامذهبي کي تعليم هوگي اگرچه اصول حديث تفسير کي تعليم کا نام اُنهوں نے الحاد اور لامذهبي کي تعليم رکها هی تو خير ورنه عام مسلمانوں کو دهوکه دينا اور غلط بات کو شهرت ديکر ايک ايسے کام ميں جو مسلمانوں کي ترقي کا ذريعه هو خلل انداز هونا ايک ديندار مسلمان کي شان سے بعيد هی *

اِن بزرگواروں نے دوسري قسم کي تعليم کي نسبت يهه تحرير کيا هی که گورنمنٹ کے مدارس اُس کے ليئے کافي هيں اس ليئے که مقصود اُسکا صرف نوکري سرکاري کا حاصل هونا هی چنانچه وه لکهتے هيں که ” يهه سب علوم دنيا ميں انسان کے پيٹ پالنے کے ليئے هيں دنيا ميں انسان کے انسان بننے کے ليئے يهه علوم کچهه ضروري نهيں سمجهے

جاتے " میرے نزدیک ایسے لوگ جنکا خیال علوم جدیدہ کي طرف ایسا ہو درحقیقت لایق خطاب نہیں ہیں عرب کي یہہ مثل نہایت صحیح ہی کہ الناس اعداءلماجہلوا پھر اس سے بڑہکر یہہ تحریر اُن حضرات کي باعث حیرت ہی کہ وہ لکھتے ہیں کہ قومي بہبودي اور قومي تمول کسي علم اور فن کے جاننے پر منحصر نہیں جن لوگوں کے خیالات ایسے عالي ہوں اُن سے کسي امر کي شکایت کرنااور سوائے افسوس کے اور کچھہ کہنا فضول ہی *

میں ایک کہاني سنا کرتا تہا کہ شیطان نے ایک مرتبہ اپنے لشکر کو جمع کیا اور ہر ایک سے اُسکے کاموں کا مستفسر ہوا کسي نے کہا کہ مینے بہکاکر ایک نیک بخت کو زاني بنادیا کسي نے کہا کہ مینے دو دوستوں کو باہم لڑادیا کسي نے کہا کہ مینے خون ریزي کرادي شیطان نے کسي طرف توجہہ نکي مگر ایک نے اُسکے لشکریوں میں سے یہہ کہا کہ ایک طالب علم ایک درخت کے نیچے کتاب دیکھہ رہا تہا مینے کنکریاں پھینکہ کر اُسے کتاب دیکھنے سے باز رکہا شیطان نے اُسکا مونہہ چوما اور بہت پیار کیا کہ تونے تو یہہ کام ایسا کیا ہی کہ وہ بہلائي جو انسان کو قیامت تک حاصل ہوتي اُس سے روکا مگر اب اٰنکہوں سے میں دیکھتا ہوں کہ بعض حضرات شہر بشہر مدرسةالعلوم میں خلل ڈالنے کے لیئے گشت کرتے پھرتے ہیں اور لوگوں کو بہکاتے ہیں اس حالت پر نظر کرکے میں نہایت افسوس سے کہتا ہوں کہ یہہ مسلمانوں کي بدنصیبي کي نشاني ہی کہ نہ صرف جاہل بلکہ بعض مدعیان علم و فضل بھي ایسي باتوں پر خوش ہوتے ہیں اور اپنے ہاتھہ سے اپني عزت کي جڑ کھودتے ہیں لیکن درحقیقت یہہ کوئي نئي بات نہیں ہی ہر زمانہ میں اسکي نظیریں ہمکو ملي ہیں اور اور جس قوم کي بہلائي اور ترقي کے لیئے کسي زمانہ میں فکر کي گئي ہی خود اُسي قوم کے بعض آدمیوں سے مزاحمت ہوئي ہی لیکن آخرکار ایسے لوگ نادم ہوئے یا ذلیل اور کوششیں اُن بہلائي چاہنے والوں کي پوري ہوئیں چنانچہ وہي بات مدرسةالعلوم کي نسبت بھي ہم اپني آنکھہ سے دیکھتے ہیں کہ باوجود ایسي مخالفت کے سب کمیٹیاں مقرر ہوتي جاتي ہیں اور چندہ جاري ہی اور اُمید ہی کہ بہت جلد بنیادي پتھر مدرسةالعلوم کا رکہا جاوے اور مسلمانوں کي تعلیم شروع ہوجاوے " *

بعد اس کے مولوي عبدالحکیم صاحب نے انجمن سے مخاطب ہوکر یہہ فرمایا کہ آپ صاحبوں کو نہایت خوشي اور مبارکي ہو کہ آج آپ لوگ ایک ایسے امر خیر میں سعي و کوشش کے ارادہ سے اس گورنمنٹي مدرسہ میں جمع ہوئے ہیں جو خداے برحق کے نزدیک بڑے ثواب کا کام ہی فلہ عشر امثالہا خدا نے ٹھیک ایسے کاموں کي نسبت فرمایا ہی اور پیغمبر خدا نے ایسي باتوں میں کوشش کرنے والوں کو خیرالمسلم کا خطاب دیا ہی *

یہہ بات بدیہي اور ظاہر ہی کہ انسان کي بہلائي خصوصاً اپني قوم کے ساتھہ ہمدردي کرنا انبیاء کرام علیہم السلام کا ورثہ لینا ہی حضرت نوح اپني قوم کي بہلائي میں ساڑھے نو سو برس تک بڑي محنت اور کوشش سے سرگرم رہے اور خداے واحد ذوالجلال کي وحدانیت اور روحاني تہذیب کے سکہانے میں اپني قوم کي زبان سے انؤ من لک واتبعک الارذلون نہایت بردباري اور ٹھنڈے دل سے سنتے رہے حضرت موسی نے فرعون کے ہاتھہ سے کیسي کیسي تکلیفیں اُٹھائیں اور ان رسولکم الذي ارسل الیکم لمجنون کا خطاب اُنکو نیک کام کے وعظ سے نروک سکا حضرت ابراہیم نے اپنے سچے خدا کي محبت میں آگ میں جلنا گوارا کیا اور لکڑیوں کے اُس انبار کو جو اُن کے جلانے کے لیئے جمع کیا گیا تہا گلزار ارم سے بھي بہتر جانا دیکھو خدا نے کیسا اُنکو بچایا اور کیسي اُنکي حمایت کي اُس سچے ہمدردي کرنے والے کا خود ہي ساتھہ دیا ہمارے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم عرب کے تحقیري اور ہجویہ الفاظ سے خداے پاک کے سچے مذہب کي تعلیم سے باز نرہے اور تمام زندگي بھر ہمکو تہذیب و شایستگي کے طریقے بتلاتے رہے حقیقت میں اسلام نے کسي چیز کو بعد توحید کے انسان کي بہلائي پہونچانے سے زیادہ بہتر نہیں بتلایا اور انسان کي بہلائي کے لیئے علم کو ذریعہ ٹھہرایا ہی اسلیئے عالم کے سونے کو عابد کي عبادت سے بہتر کہا ہی چونکہ آج ہم سب لوگ علم کي ترقي میں کوشش کرنے کے لیئے جمع ہوئے ہیں اسلیئے ہم اس جلسہ کو دیني جلسہ اور علمي جلسہ کہہ سکتے ہیں *

اس وقت مقصود اس مجمع سے یہہ ہی کہ مدرسةالعلوم مسلمانان کے لیئے چندہ فراہم کرنے کي کمیٹي مقرر ہووے اور میں یقیناً جانتا ہوں کہ جو صاحب آپ لوگوں میں سے اس کمیٹي کي ممبري قبول فرمائینگے اور فراہمي چندہ میں کوشش کرینگے اور اپني فیاضي کا نمونہ دیکھائینگے درحقیقت خدا کے نزدیک اُنکا عمل داخل عبادت ہوگا اور اُنکي سچي سخاوت کامزد جنات تجري من تحتہاالانہار ملیگا *

شاید بعض لوگ مدرسةالعلوم میں چندہ دینے اور ایسي قومي بہلائي کوجو ٹھیک انبیاء کرام کي پیروي ہی گناہ سمجھتے ہوں اس وجہہ سے مجھے اس بات سے بحث کرنا لازم ہی کہ مدرسةالعلوم میں چندہ دینا اور مدرسے کے اجرا میں کوشش کرنا شرعاً گناہ ہی یا ثواب *

چندمولویوں کے فتوے جنمیں سے بعضوں کي تحریر میں فسانہ عجائب کي تحریر کا لطف آتا ہی اخبار نورالانوار میں چھپے ہوئے میري نظر سے

گذرے جسمیں چندہ دینے کو گناہ بلکہ کفر ٹھرایا ہی بظاہر چند سبب اُسکے گناہ یا کفر کے قرار دیئے گئے ہیں اول یہہ کہ اُس کا بانی ملحد ہی اس لیئے مدرسہ میں الحاد کی باتیں سکھائی جائینگی اور گلا گھونٹی مرغی کھلائی جائیگی دوسرے یہہ کہ انگریزی طریقے پر تعلیم ہوگی لڑکوں کو یہہ سکھایا جاویگا کہ زمین اپنے محور پر گردش کرتی ہی گاے کے سینگ پر نہیں رکھی ہی آسمان کوئی جسم کروی محیط الارض نہیں ہی نہ کوئی آسمان سونے کا ہی نہ زمرد کا نہ چاندی کا یہہ سب خیالی اور جھوٹے قصے ہیں تو پھر اسلام کاھیکو باقی رھیگا تمام مسلمانوں کے لڑکے عیسائی اور کرسٹان یا ملحد ہوجاوینگے مگر یہہ سب باتیں عامیوں کی سی ہیں — نہ بانی مدرسہ کا ملحد و مرتد ہی نہ سواے ترقی اسلام کے کوئی دوسری غرض اُس کی ہی اور اگر بعض افعال اُس کے ہماری کسی رسم یا تقلیدی مذہب کے خلاف بھی ہوں تب بھی مدرسۃالعلوم سے اُسے کچھہ تعلق نہیں ہو عقلمند اور دانا پر یہہ بات روشن ہی کہ اگر کسی قومی کام کے بانی کے افعال اور حرکات پر خیال کیا جاوے اور یہہ لحاظ ہو کہ وہ کس طرح کھاتا ہی کیونکر بیٹھتا ہی کیا پہنتا ہی کیسی گفتگو کرتا ہی کس طریقے سے دوستوں سے ملتا ہی تو یقین ہی کہ دنیا میں کبھی کوئی نیک کام جاری نہوسکے تمام لوگ اُس مصلح اور سچے خیرخواہ کی عیب جینیوں اور حرف گیریوں سے اس قدر فرصت اور وقت نہ پاویں کہ وہ اُس کام کے اجرا میں کوشش کریں جو وہ سچا خیرخواہ لوگوں کی بھلائی کے لیئے بتلاتا ہی *

سچے اور متدین آدمی کا یہہ معمول ہوتا ہی کہ وہ بلا لحاظ اس بات کے کہ قومی ترقی چاھنے والا اور سچی بات کا کہنے والا کیسی وضع رکھتا ہی ایک بڑی لنبی سی تسبیح لیکر ابیض نورانی کی تمنا میں صبح سے شام تک دانے ھلایا کرتا ہی یا تمام دن محنت کرکے شام کو اپنے جھونپڑہ میں آکر پڑ رھتا ہی اور بغیر خیال اس امر کے کہ وہ بھلائی چاھنے والا مکر و ریا کے دام کو پھیلائے ہوئے رتیہ اور منتر بھی پڑہ رہا ہی یا صاف اور سچے دل سے جس بات کو وہ سچی سمجھتا ہی علی رؤس الاشہاد بیان کردیتا ہی اُس کی سچی بات کو پسند کرتے ہیں اور جو سیدھی راہ وہ بتاتا ہی اُس پر چلتے ہیں *

انگریزی طریقے پر تعلیم کا جاری کرنا یا انگریزوں سے علوم سیکھنا کچھہ اسلام کے خلاف نہیں ہمارے بزرگوں کا غیر قوموں سے علوم سیکھنا اور مسلمانوں میں پھیلانا تواریخ سے بخوبی ثابت ہی یونانی سریانی سنسکرت سے علوم کا اخذ کرنا مثل آفتاب کے روشن ہی پس میں نہیں خیال کرسکتا ہوں کہ اس زمانہ میں کوئی پڑھا لکھا مسلمان اہل یورپ سے علوم سیکھنے کو یا اُن کے طور پر تعلیم دینے کو گناہ یا کفر کہے *

بعض مشہور عالموں کے فتوے جو بہ نسبت نہ دینے چندہ اس مدرسہ کے ہیں در حقیقت اُن میں خود عالموں کو دھوکا دیا گیا ہی اور سیدھی بات کو توڑ مروڑ کر غلط طور پر بیان کرکے غلط فتوی حاصل کیا گیا ہی عبارت استفتاء کی ایسی ہی کہ جس سے معلوم ہوتا ہی کہ اس مدرسہ میں الحادی باتیں سکھائی جائینگی ایسے سوال کے جواب میں کیا اُمید ہوسکتی تھی کہ سواے اس کے کہ ایسے مدرسہ میں اعانت گناہ ہی اور کچھہ لکھا جاتا لیکن اگر استفتاء کرنے والے کو کچھہ بھی پاس سچائی اور دیانت کا ہوتا تو ضرور وہ اصلی باتوں کو لکھہ کر صحیح جواب حاصل کرتا اور وہ سواے اس کے اور کچھہ نہ ہوتا کہ ایسے کار خیر کی شرکت ثواب عظیم ہی *

اب میں پوچھتا ہوں کہ مدرسۃالعلوم میں شرکت کے گناہ کی وجھہ کیا ہی اگر سید احمد خاں صاحب کے ذاتی افعال ہیں تو اُس کا جواب یہہ ہی کہ سید احمد خاں کی ذات خاص کو مدرسۃالعلوم سے صرف اسی قدر تعلق ہی کہ وہ مسلمانوں کے دلوں کو برانگیختہ کرتے ہیں اور ایک عمدہ جامع مدرسہ کے قایم کرنے کی صلاح دیتے ہیں انتظامات مدرسہ کے خواہ متعلق تعلیم کے ہوں یا تربیت کے وہ اُن کی راے پر منحصر نہیں بلکہ مسلمانوں کی ایک کمیٹی خاص کی راے پر منحصر ہی پس کیسی حیرت اور افسوس کی بات ہی کہ ایک شخص کی عمدہ قابل تعریف سعی پر لحاظ نہ کرکے بعض افعال کے خیال سے مسلمانوں کی تعلیم کی راہ روکی جاوے اور ایسے نیک کام سے مسلمانوں کو بہکایا جاوے *

جہاں تک میں خیال کرتا ہوں علوم جو پڑھائے جاوینگے وہ یا تو وہ ہونگے جن کو اب بھی مسلمان پڑھتے ہیں اور جن کو مذہبی علوم سمجھتے ہیں یا وہ زبان اور وہ علوم ہونگے جو اب گورنمنٹ اسکولوں میں پڑھائے جاتے ہیں اور نہ پہلے علوم کو مسلمان گناہ جانتے ہیں نہ دوسری قسم کے علوم کو ناجایز بتاتے ہیں مگر مدرسۃالعلوم میں شرکت کو حرام کہتے ہیں پس سمجھہ میں نہیں آتا کہ ایسی بات کیونکر اُن لوگوں کی زبان سے نکلتی ہی جو اپنے آپ کو عالم اور دانشمند سمجھتے ہیں شاید مدرسۃالعلوم میں اُن علوم کی تعلیم اس وجھہ سے گناہ ہوگی کہ مدرسۃالعلوم کے لیئے ایک نہایت عمدہ شاہانہ مکان بنایا جاویگا اور صفائی اور ستھرائی سے مسلمان لڑکوں کو اُس میں رھنے کی پابندی کرنی پڑیگی

 روئداد سب کمیٹی مرزاپور

ہر قسم کے علوم کی تعلیم کا سامان مہیا ہوگا میرے نزدیک یہی سبب مدرسۃالعلوم میں شرکت کی حرمت کے ہیں *

بعض مولویوں نے انگریزی زبان کے سیکھنے کو بھی حرام سمجھا ہی میرے نزدیک ایسے لوگ خود اس وجہہ سے کہ سواے عرب کے ہندی اور کبری زبانیں بولتے ہیں روز و شب حرام کے مرتکب ہوتے ہیں ایسے سمجھنے والے عرب کے سوا دوسری زبان کے بولنے سے قیامت کے دن معلوم نہیں کہ کس باز پرس میں گرفتار ہونگے اور اُن کی زبان پر کیا کیا آگ کے انگارے رکھے جائینگے نعوذ باللہ من ہذہ العقاید *

علوم جدیدہ یعنی حکمت و فلسفہ اور ہیئت و ہندسہ اگر حرام سمجھا گیا ہی تو بڑے آئمہ اور اکابر اسلام مثل شیرازی اور دوانی اور تفتازانی اور غزالی اور رازی سب سے بڑہ کر اس فعل حرام کے مرتکب ہوچکے ہیں اور اب بھی ایسے فعل حرام پر بڑے بڑے علما ناز و فخر فرماتے ہیں افسوس ہی کہ شرح سلم اور زواہد اور اُس کے حواشی پڑھنے سے تو مسلمان کا اسلام کامل ہو اور علوم جدیدہ کے مسائل صحیحہ کے جاننے سے اسلام جاتا رہے *

بہر حال یہہ بات تو میری سمجھہ میں نہیں آتی کہ زبان یا علوم جدیدہ کی تحصیل گناہ سمجھی گئی ہی شاید دینیات کی تعلیم گناہ سمجھی گئی ہو مگر فتوی دینے والوں نے شاید یہہ خیال نہیں فرمایا کہ دینیات میں وہی علوم پڑھائے جائینگے کہ جو کانپور اور دیو بند میں پڑھائے جاتے ہیں *

یہہ بھی بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ اگر دینیات کی تعلیم ویسی ہی ہوگی جیسی کہ اب ہوتی ہی تو اُس کے لیئے موجودہ مدرسے کافی ہیں اور اگر علوم و فنون جدیدہ کا پڑھایا جانا منظور ہی تو سرکاری مدرسے کافی ہیں مگر حقیقت میں یہہ خیال غلط ہی جس شخص نے انصاف اور غور سے مدرسۃالعلوم کی روئدادوں کو دیکھا ہوگا وہ تسلیم کریگا کہ بغیر کسی ایسے مدرسہ کے جیسا مجوزہ مدرسۃالعلوم ہی مسلمانوں کی تعلیم ہو نہیں سکتی اور قومی ذلت مٹ نہیں سکتی حق تو یہہ ہی کہ مدرسۃالعلوم کی اسوقت ایسی ضرورت ہی کہ اگر جلد وہ قایم نہوا تو مسلمانوں کے علم اور عزت کا خیال بھی کسی کے دل میں نہ گذریگا اور مثل اور ذلیل اور جاہل قوموں کے کوئی عزت کی آنکھہ سے اُن کو نہ دیکھیگا افسوس ہی کہ ایسے وقت میں کہ روز بروز ہماری قوم کی ذلت بڑھتی جاتی ہی اور علم اور دولت اور عزت کو تنزل ہوتا جاتا ہی اور جرائم اور گناہ بڑھتے جاتے ہیں خود مسلمان اُن ذریعوں کے روکنے پر مستعد کرتے ہیں جو اس ذلت کے دور کرنے اور عزت کے حاصل کرنے کے لیئے پیدا کیئے جاتے ہیں ایسے لوگوں کے حق میں سواے اسکے کہ خدا اُن کو سمجھہ دے اور کیا کہا جاے *

بعض لوگ یہہ بھی پوچھتے ہیں کہ اس تعلیم کے ذریعہ سے مسلمانوں کی عزت اور دولت کو کیونکر ترقی ہوگی سرکار میں اتنی نوکریاں کہاں ہیں جسپر مسلمان مقرر کیئے جائینگے اُن کا جواب یہہ ہی کہ شایستہ ملکوں کے حالات دیکھو جہاں عام تعلیم جاری ہی کیا وہاں تمام لوگ گورنمنٹ کی نوکری کرتے ہیں در حقیقت تعلیم نے اُن لوگوں کو ایسا کردیا ہی کہ گورنمنٹ کی نوکری کو وے عار سمجھتے ہیں میں آپ لوگوں سے بطور نظیر کے ایک یورپ کے عالم کا حال بیان کرتا ہوں کہ اُس نے ایک کتاب سفر نامہ گرد دنیا تالیف کی اُسکے ورثاء کو ایک چھاپے والا ترانوے ہزار روپیہ اس اجازت کی عوض میں دیتا ہی کہ چھہ مہینے تک سواے اُس کے اور کوئی چھاپنے کا مجاز نہو اب آپ لوگ انصاف فرماویں کہ یہہ نتیجہ تعلیم کا ہی یا وہ نتیجہ جو ہماری قوم کے تعلیم یافتہ حاصل کرتے ہیں اگر مدرسۃالعلوم قایم ہو گیا اور جیسی تعلیم تجویز کی گئی ہی ہوئی تو نتیجہ اُس کا وہی ہوگا جو یورپ کے ملکوں میں ہورہا ہی بے تعلیم کے قومی ترقی کا خیال کرنا یا موجودہ تعلیم سے اُس کی اُمید رکھنا محض نادانی ہی *

میں کچھہ اپنی تعریف نہیں کرتا مگر آپ لوگ جانتے ہیں کہ میں بھی معقول و منقول کے معمولی درسی سلسلہ کو طی کرچکا ہوں اور اپنے یہاں کے علوم میں فارغ ہوچکا ہوں اور چند اور صاحب بھی اس جلسہ میں ایسے ہیں کہ جو سند فضیلت کی پا چکے ہیں مگر عمدہ تعلیم نہونے کا یہہ نتیجہ ہی کہ ہم اپنی قوم کی ترقی کی آلہ نہیں بن سکتے اور وہ علمی ترقیات جو اور قومیں کررہی ہیں اُن تک رسائی کیسی اُس کے نام سے بھی واقفیت نہیں رکھتے میںنے بعد فراغ درسی کتابوں کے انگریزی پڑھنا شروع کی اور استعداد مطالعہ کتب کی پیدا کرلی میں آپ لوگوں سے نہایت سچ کہتا ہوں کہ اس زمانہ میں کوئی شخص ذی علم نہیں ہوسکتا جب تک وہ علوم جدیدہ سے واقفیت حاصل نکرے اور اس لیئے میں مدرسۃالعلوم کا بڑا حامی ہوں کہ اُس میں ہماری قومی زبان میں بھی علوم اور فنون جدیدہ کی تعلیم ہوگی اور مشکلات اور دقتیں غیر زبان کی تحصیل کی ہر شخص کو اُٹھانی نہ پڑینگی میں نہیں سمجھتا ہوں کہ ایسے مفید کام میں جیسا کہ مدرسۃالعلوم ہی کیونکر خود مسلمان حارج ہوتے ہیں اور چند عامی آدمیوں کے سامنے عزت حاصل کرنے کے لیئے تمام مسلمانوں کا بلکہ مسلمانوں کی نسل کا خون اپنی گردن پر لیتے ہیں *

میںنے آپ لوگوں کی بڑی سامعہ خراشی کی اُمید ہی کہ آپ معاف فرماوینگے اور مدرسۃالعلوم کی اعانت میں دل سے شریک ہونگے *

 روئداد سب كميٹي مرزاپور

بعد اسكے مير نجف علي صاحب نے يهه تقرير كي كه جو فائدے مدرسةالعلوم كے اسوقت مولوي عبدالحكيم صاحب نے بيان فرمائے يقين هى كه آپ سب صاحبوں كے دلپر اُسكا اثر هوا هوگا ضرور نهيں كه ميں دوبارہ اُسكو بيان كروں يهه بات آپ لوگ جانتے هيں كه دنيا ميں بعض قوموں نے ترقي پائي اور بعض قوميں اپني وحشيانه حالت پر هيں تجربه سے اور تاريخ پر نظر كرنے سے همكو يهه بات معلوم هوتي هى كه كسي قوم نے بدون علم كے ترقي نهيں پائي كسينے نه سنا هوگا كه جاهل قوم نے بهي ترقي كي هو يا سوائے نقصان پهونچانے كے كسي وحشي قوم نے انسان كي بهلائي كا كام كيا هو اور علم كا حاصل هونا اُس كے ذريعوں كے مهيا كرنے پر موقوف هى جس طرح كه كوئي كسان بے كهيت كے درست كرنے اور بيج ڈالنے كے كچهه غله نهيں حاصل كرسكتا اسي طرح سے كوئي قوم بے اس كے كه مدرسه موافق حال زمانه كے قايم كرے تعليم نهيں پاسكتي اسوقت دنيا كے مختلف حصوں پر نظر كرنے سے ميرے اس قول كي تصديق هوسكتي هى جهاں مدرسے علوم و فنون كے جاري هيں اور موافق ترقي زمانه كے اُن ميں ترقي هوتي جاتي هى اُس قوم كي دولت عزت حكومت سب كو ترقي هو رهي هى جهاں علم كے ذريعے نهيں هيں وه قوميں روز بروز ذليل هوتي جاتي هيں عزت ميں بهي اُنكي زوال آتا جاتا هى دولت بهي گهٹتي جاتي هى حكومت جو خلافت في الارض هى هاتهه سے نكلتي جاتي هى هندوستان كے مسلمان بهي اب اُسي ذلت كي حالت پر پهونچ گئے هيں اور اسي سبب سے اُنكي هر چيز ميں زوال آگيا هى بعض خيرخواهان اسلام نے ايسي ذلت پر نظر كركے مدرسةالعلوم كي بنياد ڈالنے كا اراده كيا مگر خود مسلمانوں ميں سے بعضوں نے به سبب جهالت كے بعضوں نے بوجه تعصب كے مزاحمت كرني شروع كي جو لوگ بوجه جهالت كے هارج هوئے اور هوتے هيں اُنكو ميں بےقصور جانتا هوں مگر جو لوگ تعصب كے سبب سے مزاحم هوئے اُنپر افسوس هى اسليئے كه وه اپنے ذاتي تعصب سے كل قوم كي ذلت كے باعث هوئے *

مسلمانوں كا حال يهه هى كه وه ايسي خرابي كے درجه پر پهونچ گئے هيں كه جب تك كامل كوشش نهوگي اُنكو كسي قسم كي ترقي حاصل نهيں هوسكتي اور جو كچهه اُنكو پهلے آتا تها يا اب آتا هى وهي اُن كے ليئے كافي نهيں هى اسليئے كه اس زمانه ميں انگريزوں نے علم ميں اسقدر ترقي كي هى كه جن علموں كو اگلے زمانه ميں بڑے بڑے محقق جانتے تهے اُنكو اب بازاري لوگ جانتے هيں اور اسليئے اب ممكن نهيں هى كه هم اپنے پرانے علموں كے جاننے سے عالم هوسكيں يا همارا علم هماري قوم كو ترقي پر پهونچا سكے *

ميںنے اس معامله ميں بهت كچهه غور كيا هى اور اُس زمانه كے تاريخي حالات كو خوب غور سے پڑها هى جبكه انگريزوں ميں علوم كي ترقي كا خيال پيدا هوا تها جو حال اس وقت كے مسلمانوں كا هى وهي اُسوقت كے انگريزوں كا تها مگر چونكه خدا كو اُس قوم كي ترقي منظور تهي كوشش كرنے والے اپني كوششوں ميں كامياب هوئے اور عمده عمده مدرسوں كے ذريعه سے علوم و فنون تمام انگلستان ميں پهيل گئے هم مسلمانوں كو بهي اس زمانه ميں ايك ايسے مدرسے كي ضرورت هى كه جو نه صرف هماري معمولي حاجتوں كے ليئے كافي هو بلكه موافق اس زمانه كي ترقي كے همكو اعلى درجه كے علوم و فنون سے واقف كرے اور مجوزه مدرسةالعلوم اس غرض كے ليئے نهايت عمده ذريعه هى مسلمانوں كو لازم هى كه اس مدرسے كو اپنے ذاتي كاموں سے بڑهكر ضروري سمجهيں اور دل و جان سے اُس كي مدد كريں گو بلحاظ علم كے مسلمانوں كا حال ايسا هى كه وه عمده مدد نهيں ديسكتے مگر بلحاظ معاش كے ابهي وه اس لايق هيں كه ايك مدرسةالعلوم كيا دس پانچ ايسے مدرسے قايم كرسكتے هيں مگر افسوس كه اب تك هم نے كسي مسلمان كي فياضي كا ايسا نمونه نه ديكها كه هم كو اُسپر ناز و فخر كرنے كا موقع ملتا جب كه هم مسلمانوں كا حال كلكته و بمبئي كے هندوؤں سے ملاتے هيں تو همكو بڑي شرم آتي هى اُن لوگوں نے صرف اپني كوششوں سے مدرسے مقرر كيئے شفاخانه جاري كيئے علوم و فنون ميں ترقي كي ايك ايك شخص نے اپني قومي ترقي كے كاموں ميں لاكهوں روپيه چنده ديئے چنانچه ايك پرشنو كمار ٹهاكر نے ايك جائداد كئي لاكهه روپيه كي ايك سنسكرت كے مدرسے كے ليئے وقف كردي ميںنے مسلمانوں ميں كسي فياض نواب كو بهي نهيں سنا كه دس هزار روپيه مدرسةالعلوم كے چنده كے ليئے ديئے هوں ايسي حالت ميں كس بات پر هم فخر كريں اور غير قوموں كو مونهه ديكهاويں *

علوم كي ترقي جيسي كه اس زمانه ميں هوني چاهيئے وه جمهور اور عام لوگوں كي مدد پر موقوف هى مدرسةالعلوم كے ليئے خاص مالدار لوگوں سے مدد ملنے پر همكو خوشي نهيں هوسكتي جب تك كه هم يهه نه ديكهيں كه هر عامي اور هر ادنى پيشه والا كچهه اپني معاش كا گو وه آنوں سے نه بڑهے اس كام ميں ديتا هو حقيقت ميں هم لوگوں پر فرض هى كه اپنے هاتهه ميں جهولي ليكر ايك ايك دوكان پر مدرسةالعلوم كے ليئے دو دو پيسے مانگتے پهريں اور اس مانگنے كو هزار عزت سے بڑهكر اپني عزت سمجهين *

بعد اس كے سيد مولوي مهدي علي صاحب نے يهه تحريك كي كه اب صاحبان مفصله ذيل سب كميٹي كے ممبر مقرر كيئے جائيں *

مولوي عبدالقادر صاحب مدرس دوم عربي *

مير نجف علي صاحب مترجم كورٹ آف واردس *

مولوي عبدالحكيم صاحب *

مير ارشاد حسين صاحب انسپيكٹر *

مولوي فضل عظيم صاحب ڈپٹي كلكٹر *

چنانچه ان حضرات كي ممبري انجمن نے پسند كي اور به تجويز ممبران عنايت خاں صاحب پريسيڈنٹ مقرر هوئے اور منشي اكرام حسين صاحب سكرٹري و منشي نصيرالدين صاحب سكرٹري انجمن مناظرة الحكمت اسسٹنٹ سكرٹري مقرر هوئے بعد اس كے شكريه پريسيڈنٹ كا ادا كيا اور جن حضرات نے چندہ كي فهرست پر دستخط كيئے اُنكا بهي شكر ادا كيا گيا *

راقم
محمد اكرام حسين

## فهرست چنده دهندگان

| نام چنده دهنده | | تعداد چنده روپيه |
|---|---|---|
| عنايت خانصاحب رئيس مرزا پور | ... | ۵۰۰ |
| مرزا غلام حسين خانصاحب | ... | ۳۷۵ |
| باقر خانصاحب رئيس مريا ضلع مرزا پور | ... | ۲۵۰ |
| مولوي فضل عظيم صاحب ڈپٹي كلكٹر علاقه مهاراجه بنارس | ... | ۲۵۰ |
| منشي علي حسين صاحب رئيس جونپور سپرنٹنڈنٹ بندوبست | ... | ۱۳۰ |
| سيد ارشاد حسين صاحب انسپيكٹر | ... | ۱۰۰ |
| فقير حسين خانصاحب مختار | ... | ۱۰۰ |
| مولوي تفضل حسين صاحب | ... | ۸۰ |
| مير نجف علي صاحب رئيس سهسرام مترجم كلكٹري مرزاپور | ... | ۷۵ |
| شيخ كاظم حسين صاحب سب انسپيكٹر كوتوالي | ... | ۵۰ |
| سيد احمد حسين خانصاحب رئيس دهلي سر براه كار راج بدهر | ... | ۵۰ |
| مير تصدق حسين صاحب وكيل | ... | ۵۰ |
| مير نادر علي صاحب | ... | ۴۰ |
| شيخ مظفر حسين صاحب | ... | ۴۰ |
| لاله منوهر لال صاحب سب اورسير | ... | ۴۰ |
| شيخ مظفر حسين صاحب منصرم | ... | ۳۰ |
| شيخ عبدالحق صاحب منصرم بندوبست | ... | ۳۰ |
| مولوي واحد علي صاحب | ... | ۳۰ |
| سيد داور حسين صاحب سب انسپكٹر | ... | ۳۰ |
| سيد امير علي صاحب | ... | ۲۵ |
| شيخ مراد علي صاحب سب انسپيكٹر | ... | ۲۰ |
| سيد عابد حسين صاحب | ... | ۲۰ |
| قاضي اصغر علي صاحب | ... | ۲۰ |
| شيخ محمد سعيد صاحب محرر عدالت | ... | ۱۵ |
| منشي محمد ابرار صاحب | ... | ۱۵ |
| شيخ ماجد علي صاحب محرر ڈپٹي مجسٹريٹي مرزاپور | ... | ۱۵ |
| شيخ وحيد الرحمان صاحب | ... | ۱۵ |
| محمد فروق صاحب | ... | ۱۵ |
| غلام رسول صاحب | ... | ۱۵ |
| شيخ صادق حسين صاحب | ... | ۱۵ |
| شيخ صادق علي صاحب | ... | ۱۵ |
| قربان علي صاحب | ... | ۱۵ |
| علي احمد خانصاحب | ... | ۱۵ |
| امير علي خانصاحب | ... | ۱۵ |
| افضل حسين صاحب مختار | ... | ۱۵ |
| شيخ فريد الدين صاحب | ... | ۱۵ |
| سيد عبدالحي صاحب | ... | ۱۵ |
| محمد يعقوب صاحب | ... | ۱۵ |
| سلارو جمعدار سڑک | ... | ۱۲ |
| اعظم علي خانصاحب | ... | ۱۰ |
| شيخ رجب علي صاحب | ... | ۱۰ |
| شيخ بخش الهي صاحب | ... | ۱۰ |
| مولوي عبدالقادر صاحب مدرس دوم عربي | ... | ۱۰ |
| امداد حسين صاحب | ... | ۸ |
| تفضل حسين صاحب | ... | ۷ |
| حاجي جويدے صاحب | ... | ۵ |
| سيد راحت علي صاحب | ... | ۵ |
| سيد اصغر علي صاحب | ... | ۵ |
| چنده دهندگان كم از پانچروپيه | ... | ۲۸ |
| ميزانكل | ... | ۲۶۷۰ |

محمد اكرام حسين
عفي عنه

بمقام عليگڈه — مطبع عليگڈه انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق كے هتمام سے شايع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] یکم ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۰ ہجری سنہ ۱۳۰۵ نبوی [ نمبر ۱۹

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اِطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

. مقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاري کیا ہی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ہیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ہیں اُن کو اختیار ہی یہہ اگر چاہیں تو اَوْر کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ہوگا اُس کو بھي ساتھہ روپیہ سالانہ دینا ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني ہوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا ہوگا *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور ہو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر ہو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بهیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرماتا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بهیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگدہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپہ ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي ہو اور جو غلط اوہام مذہبي اس ترقي کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھي مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۶۸

# روئداد

نمبر ۲

واقع ۲۱ دسمبر سنہ ۱۸۷۳ ع — مقام عليگڈھ

## صدر انجمن

كنور محمد لطف علي خاں صاحب خلف اكبر نواب محمد محمود عليخان صاحب بہادر رئيس چھتاري *

## شركاء انجمن

راجہ سيد باقر علي خاں صاحب بہادر رئيس پنڈراول *
كنور محمد معشوق علي خاں صاحب رئيس چكاتھل *
كنور محمد امراو خاں صاحب رئيس چكاتھل *
مولوي محمد لطف الله صاحب مدرس اول مدرسہ عربي عليگڈھ *
مولوي حافظ محمد اسمعيل صاحب ايڈيٹر اخبار سين ٹيفك سوسئيٹي عليگڈھ
ميرزا عابد علي بيگ صاحب منصف درجہ اول هاتهرس *
سيد سيد محمد صاحب تحصيلدار كول *
منشي مشتاق حسين صاحب نائب تحصيلدار كول *
قاضي محمد لطافت حسين صاحب وكيل عدالت ديواني عليگڈھ *
سيد عاشق علي صاحب و سيد باسط علي صاحب رئيس جلالي ضلع عليگڈھ *
مولوي خواجہ محمد يوسف صاحب وكيل و رئيس ضلع عليگڈھ *
حكيم مولوي محمد علاء الحق صاحب منصرم بندوبست ضلع عليگڈھ *
ناظر محمد احسن الله صاحب محكمہ جج ماتحت عليگڈھ *
مير سيد حسن صاحب محرر مثل محكمہ ججي عليگڈھ *
قاضي مدد حسين صاحب وكيل عدالت ديواني عليگڈھ *
سيد عباس علي صاحب پيشكار محكمہ ججي عليگڈھ *
محمد مسعود شاہ خاں صاحب منصرم منصفي هاتهرس *
حاجي محمد منصور خاں صاحب رئيس پلرام *
محمد مغفور الله خاں صاحب رئيس *
محمد ظفرياب خاں صاحب وكيل و مختار ضلع عليگڈھ *
محمد سعيد خان صاحب *
سيد عزت علي خاں صاحب رئيس عليگڈھ *
سيد فرزند حسن صاحب *
شاہ محمد فضل حق صاحب رئيس اترولي *
مير ضياء حسنين صاحب *
شيخ محمد فاضل الدين صاحب رئيس اترولي *
محمد معصوم علي خاں صاحب *
مير صاحب همراهي منصف صاحب *
محمد نور خاں صاحب وكيل عدالت ضلع عليگڈھ *
سيد سرفراز علي صاحب رئيس و مختار ضلع عليگڈھ *
شيخ سعيد الدين صاحب *
حافظ نظام الدين صاحب تاجر عليگڈھ *
شيخ حيدر بخش صاحب ماسٹر *
شيخ محمد فداے حسين صاحب وكيل عدالت ديواني عليگڈھ *
محمد نبي داد خاں صاحب وكيل عدالت ديواني عليگڈھ *
مولوي محمد كفيل صاحب وكيل عدالت ضلع عليگڈھ *
سيد احمد حسين محرر اول رجسٹري محكمہ ججي *
مولوي محمد قطب الدين صاحب محرر محكمہ ججي ضلع عليگڈھ *
سيد رضا علي صاحب محافظ دفتر محكمہ ججي ضلع عليگڈھ *

## سكرٹري

مولوي محمد سميع الله خاں صاحب جج ماتحت عليگڈھ *

جب يہہ سب صاحب رونق افروز جلسہ هوچكے تو مولوي محمد سميع الله خاں صاحب كرسي سكرٹري سے كھڑے هوئے اور شركاء جلسہ سے درخواست كي كہ اس جلسہ ميں جناب كنور محمد لطف علي خاں صاحب صدر انجمن هوں *

مولوي محمد اسمعيل صاحب نے اس تحريك كي تائيد كي اور سب نے بخوشي منظور فرمايا اور كنور صاحب ممدوح نے صدر انجمن كي كرسي پر اجلاس كيا *

بعد اس كے مولوي محمد سميع الله خاں صاحب نے كھڑے هوكر مفصلہ ذيل گفتگو كي *

## اے صاحبوں

ميں آپكو سب سے پہلے اس بات كي مباركباد ديتا هوں كہ آپ سب صاحب آج ايسے مبارك اور نيك كام كے واسطے جمع هوئے هيں جسپر تمام بهلائياں دين و دنيا كي منحصر هيں يہہ نہ صرف ميري ايكراے عقلي هي بلكہ حديث سے ثابت هي كہ همارے رسول خدا صلي الله عليہ و الہ وسلم نے اپني امت پر اس كو فرض كيا هي آجكا دن اور جو كام كہ آج كے دن تعليم علم كي نسبت هونگے وہ مسلمانوں كي نسلوں ميں قابل يادگار اور آجكي تاريخ كا ايك عمدہ واقعہ شمار كيئے جاوينگے تيرهويں صدي ميں آجكا دن ايك مبارك دن هميشہ مانا جاويگا *

اجلاس گذشتہ ميں يہہ بات طے هوگئي هي كہ مسلمانوں كو اپنے سررشتہ تعليم كا درست كرنا ضرور هي اور اس ضلع عليگڈھ ميں

ایک مدرسه رؤسا اور شرفاء کے لڑکوں کي تعلیم کا قایم هونا لازم هی لیکن دیگر مراتب کا تکمله جنپر اجرا اُس کا موقوف هی اجلاس آینده پر ملتوي هوا تها اُن امیں سے سب سے زیاده اهم امر جمع کرنا زر چنده کا هی یهه بهي مجهسے بعض ممبران کمیٹي نے درخواست کي تهي که یهه بهي امر کمیٹي میں ظاهر هونا چاهیئے که کیا طریقه تعلیم کا اس مدرسه میں ابتدا سے انتها تک هوگا اور اس سے غالباً اُنکا مقصود یهه تها که جو شبهات بے اصل عوام کو تعلیم کي نسبت هیں وه رفع هوجائیں چنانچه مختصر طور سے اُسکو بهي میني مرتب کیا هی جس کو میں ابهي پیش کرونگا لیکن اس سے پہلے میں چند امور گذارش کرنے چاهتا هوں *

دو سال نهیں گذرے که مسلمانوں نے اپني اصلاح اور بهتري کي طرف توجهه کي هی اور اُن کا دل اپني تباه حالت پر غیر قوموں کے طعنه سنتے سنتے اور اپني همسر قوم کو جو اُن سے بهت پیچهے تهي اپنے سے آگے بڑها هوا دیکهه کر جوش میں بهر آیا هی اُنهوں نے اپنے سررشته تعلیم کو جو شایستگي اور ترقي قومي کا اصول اور دین کے استحکام کا مدار هی قایم کرنے کا عزم کیا اور اس اپنے اراده کا عام اشتهار دیا تهوڑے هي عرصه میں جیسا هرکام کے نیک نیتي سے کرنیکا اثر هوتا هی اسکا بهي یهه اثر هوا که هر اطراف ملک میں چرچه پهیلا مسلمانوں کے دلوں میں ایک ولوله اور جوش قومي همدردي کا پیدا هوگیا کسي جگهه مدرسه کي بنیاد قایم هونے کي تدبیریں هونے لگیں کسي جگهه چنده کي کمیٹي چنده فراهم کرنے لگي مدرسة العلوم جو اعلی مدرسه مسلمانوں کي تعلیم کا قرار پایا هی اُس کے واسطے هر طرف سے چنده آنے لگا ترقي عام اور بهبودي قوم کے آثار نمایاں هونے لگے *

یهه عام اصول هی که جب کوئي قوم کسي بدتر حالت میں مبتلا هوتي هی اور کوئي شخص یا کوئي گروه اُس کي اصلاح اور تربیت پر متوجه هوتا هی تو اُس هي قوم کا دوسرا گروه جو اپني تیره حالت کے خیالات کا عادي هوتا هی وه اُسپر طرح طرح کي مزاحمت کرتا هی اور یهه بات کچهه نئي نهیں هی بهت پرانے زمانوں میں بهي اس کي مثالیں پائي جاتي هیں وه حکیم جو آئیسنس میں پیدا هوا تها اور جو آج مثل ایک دیوتا کے مانا جاتا هی جب وه اپني قوم کي تربیت پر متوجه هوا تو اُسي قوم نے اُسپر موت کا فتوی دیکر زهر کے پیاله سے اُس کي دعوت کي اور پانسو جج بالاتفاق اُس کي سزا کے تجویز کرنے والے تهے *

اسیطرح بهت سے حکیموں کا حال جنهوں نے اپني قوم کي بهلائي کي تاریخ سے ثابت هی *

دین کے پیشواؤں سے بهي اُنکي قوموں نے جنکي هدایت پر وه بالکل متوجه تهے کیسے کیسے سلوک کیئے حضرت ابراهیم کے ساتهه کیا کیا حضرت ذکریا کے ساتهه کیا کیا حضرت عیسی کے ساتهه کس طرح پیش آئے اُسي اُصول کے موافق ایک گروه نے مسلمانوں کے سررشته تعلیم کي بهي مزاحمت کا قصد کیا یهه میں نهیں کهه سکتا که وه مزاحمت اُنکي کس طرح سے تهي لسبات کا یقین کرنا بهت مشکل هی که وه مزاحمت جوش مذهبي سے هوئي یا محض نفسانیت یا اصل امر کي جهالت سے مگر میں جهانتک خیال کرسکتا هوں میري یهه راے هی که چونکه علم کي تعلیم سے عمده کوئي امر دنیا اور دین کي بهلائي کا نهیں هی اور کوئي نیکي اُس کي حمایت کرنے سے زیاده نهیں هوسکتي اور همیشه شیطان جو انسان کا قدیم دشمن هی ( جسکے اصلي وجود کا میں مقر هوں گو میرے بعض دوست اُسکے تاویلي منکر هوں ) وه انسان کا هر ایک نیک کام سے باز رکهنے والا هی لهذا اُسنے اُس گروه کے قلوب میں شاید کسي نیک پیرایه سے ایسے وسوسے ڈالے که جس سے اُس نیک کام کي مزاحمت پر بلا تامل آمادگي هوگئي یهه نزاع باهمي بهت بڑهگئي جسکو آپ صاحبوں نے اخبارات میں پڑها هوگا مباحثه کي اُفتاد ایسي پڑي جسکا تحریر کے ذریعه سے طے هونا ویسا هي مشکل هی جیسے عام دو فرقه مخالف کے تنازعات کے مباحث کا *

هماري کمیٹي کے ممبروں نے اس مباحثه کے طے کرنے کا عمده طریقه یهه نکالا که ضلع علیگڈه میں جلد ایک مدرسه قایم کریں اور گروه مخالف کو بطور نمونه کے دیکها دیں تاکه وه مضامین اختراعي پر مباحثه کو چهوڑکر واقعات موجوده پر توجهه کریں اور دیکهه لیں که اس قسم کے مدرسه اور ایسي تعلیم سے مسلمانوں کي نسلیں با علم اور با لیاقت و مهذب هوتي هیں یا ملحد اور زندیق اور ناشایسته — مجهے افسوس هی که اس فرقه مخالف نے ان مدارس کے انسداد میں بهت هي کوشش اور غل مچایا لیکن کوئي تدبیر نه خود کي نه همکو بتائي جس سے هماري قوم ایسي ذلیل حالت سے نکلے جس میں وه پڑي هوئي هی میري بالکل یهه راے هی که جس وقت یهه مدرسه جاري هوجاویگا تو جو بے اصل مباحث عوام کو متردد کر رهے هیں اور جو مهیب آوازیں دماغوں کو پریشان کر رهي هیں وه سب بے اثر هوجاوینگي یهه ایک بڑا احسان هماري کمیٹي کا مدرسة العلوم بلکه تمام سررشته تعلیم پر اهل اسلام کے همیشه قایم رهیگا *

اے صاحبوں — اس مدرسه کے مستقل قایم هونے کے واسطے سردست پچاس هزار روپیه کي ضرورت هی اور اس مقدار کو میں بمقابله عالي همتي رؤساء علیگڈه و ضلع بلند شهر کے کچهه بهي زیاده

نہیں سمجھتا ہوں اب تک جو بڑے بڑے مصارف اُنہوں نے کیئے یا اُنکے ذاتي نفع آخرت کے متعلق تھے یا اُنکے ذاتي قلب کي مسرت سے یہہ مصرف جسمیں میں اُنسے چندہ کا خواستگار ہوتا ہوں ایک خیر جاري ہی جو انشاءاللہ تعالی اُس وقت تک باقي رہیگي جبتک مسلمانوں کي نسل اس ملک میں باقي ہی اور جوثواب کہ اُنکو اس احسان قومي سے متصور ہی اُسکا مقابلہ تو کسي چیز سے متصور ہي نہیں ہی *

یہہ مدرسہ جسکے قایم کرنے کو آپ اور ہم جمع ہوئے ہیں صرف مسلمانوں کي نسلوں کي بہتري اور برادرانہ جوش محبت اور اُنکي دین اور دنیا کي بھلائي کي بنا پر قایم ہوتا ہی لہذا جو چندہ اس میں مانگا جاتا ہی وہ نہ کسي دباؤ سے مانگا جاتا ہی نہ اس میں کسي حاکم کي رضامندي کا لحاظ ہی نہ اس میں کچھہ زور حکومت کو دخل ہی یہہ چندہ صرف اپنے اُن قربتي بھائیوں کے نکالنے کے واسطے جنکے گلے تک پاني پہونچ گیا ہی اور صرف سر کھلا ہوا ہی مانگا جاتا ہی یہہ چندہ ہم اپنے قومي بھائیوں سے برادرانہ دعوی سے لیتے ہیں منت کرکے خوشامد کرکے لڑ لڑ کر جھگڑ جھگڑ کر اور یوں بھي ندیں تو گردن پکڑ کے مگر جس طرح دینگے اُسیطرح لینگے *

## وہ طریقہ تعلیم جس کا ذکر اوپر مینے کیا یہہ ہی

نمبر ۱ ابتداء طالب علم کو اُردو پڑھائي جاویگي اور جب وہ اُردو کي عبارت پڑھنے پر قادر ہوجاوے تو اُسي زبان میں اُسکو مسائل و عقاید ضروریہ اسلامیہ اور مسائل طہارت غسل اور وضو اور نماز اور روزہ اور نیز کسي قدر تاریخ کي تعلیم کي جاویگي اُردو کا لکھنا بھي سکھایا جاویگا یہاں تک کہ طالب علم اُردو زبان کو صاف طور سے پڑھ لے اور کچھہ لکھہ سکے *

نمبر ۲ جب پہلي مرتبہ کي تکمیل ہوجاویگي تو طالب علم کو فارسي شروع کرائي جاویگي فارسي میں اُسکو علم اخلاق اور علم انشا پڑھایا جاویگا نثر کي تعلیم نسبت نظم کے زیادہ ہوگي اور فارسي میں خط کا لکھنا اور اپنے ہر مطلب کو بعبارت سلیس تحریر کرنیکي تعلیم ہوگي ــــ اور اُسي کے ہمراہ طالب علم کو حساب سیکھنا ہوگا *

نمبر ۳ جب دوسرے درجہ کي تحصیل سے فراغت ہوگي تو طالب علم کو عربي شروع کرائي جاویگي اول صرف و نحو کي پوري تکمیل کرائي جاویگي اور جب اِن دونوں کا بخوبي تکملہ ہوجاویگا تو اُسکو علم اُصول فقہ اور فقہ کي کتابیں اُصول میں نورالانوار تک اور فقہ میں شرح وقایہ تک حدیث میں مشکواۃ شریف اور تفسیر میں جلالین اور ضروري رسائل منطق پڑھائے جاوینگے اور اُسکے ہمراہ علم ادب کي تعلیم ا نفحۃالیمن تک ہوگي اور طالب علم کو انشا عربي کي مشق بھي کرائي جاویگي اسقدر کہ وہ عربي زبان میں سلیس گفتگو کرسکے اور ترجمہ ایک زبان سے دوسري زبان میں سیدھا سادہ صحیح کرے *

نمبر ۴ جب سے عربي شروع ہوگي اُسیوقت سے طالب علم کو انگریزي بھي شروع کرائي جاویگي اور اُسکو اس مدرسہ میں اُس مرتبہ تک تعلیم کي جاویگي جو امتحان انٹرنس کلاس کے واسطے کافي ہو اور انگریزي کي تعلیم میں زیادہ تر توجہ لٹریچر پر کي جاویگي اگرچہ تعلیم سب فنون کي ہوگي *

۵ عربي و انگریزي کے ہمراہ تحریر اُقلیدس و جبرمقابلہ جہانتک تجویز ہوگا سیکھنا ہوگا *

نمبر ۶ جب طالب علم دفعہ ۳ و ۴ تک تکمیل علم کي کرچکیگا اور امتحان دیکر سند حاصل کرلیگا تو تکملہ علوم کے واسطے مدرسۃالعلوم میں داخل ہونے کا اُسکو اختیار ہوگا *

نمبر ۷ شیعہ مذہب کي کتابوں کا سلسلہ معتبر عالم شیعہ مذہب سے بتوسط ایک ممبر شیعہ اس کمیٹي کے تجویز کرایا جاویگا *

نمبر ۸ کمیٹي کو ہر وقت بہ اتفاق راے خواہ بغلبہ آرا اختیار ہوگا کہ اُمور مفصلہ بالا میں وقتاً فوقتاً ترمیم و اصلاح کرے *

اس کے بعد مرزا عابد علي بیگ صاحب منصف ہاتھرس کھڑے ہوئے اور فرمایا کہ ــــ

خلاق عالم نے انسان میں ایک بڑي عمدہ چیز عقل پیدا کي ہی لغوي معني اُس کے دانش اور اصطلاح کي رو سے وہ ایک قوت ہی ادراک کرنے والي خیر و شر کي اور اُن دونوں کے درمیان تمیز کرنے والي اور اسباب اُمور کي جاننے والي یا وہ ایک ملکہ ہی اور حالت ہی نفس میں جو خواہش دلاتي ہی بھلائي اور نفع مند چیز کي اور بچاتي ہی شرور اور مضرت کي چیزوں سے اور اُس کے سبب سے نفس قوت پاتا ہی یا وہ ایک قوت ہی جس کو لوگ استعمال کرتے ہیں نظام اُمور معاش میں اگر استعمال اُس کا مستحسن طور پر کیا جاوے تو اُس کو عقل معاش کہتے ہیں اور وہ ممدوح ہی اور اگر اُس کا استعمال اُمور باطلہ میں کیا جاوے تو مذموم ہی یا وہ نفس ناطقہ انسانیہ ہی کہ جس کے سبب سایر بہایم سے تمیز ہوتي ہی فلاسفہ اس طرف گئے ہیں کہ وہ ایک جوہر مجرد قدیم ہی اُسکو ذاتاً اور فعلاً مادہ سے کچھہ تعلق نہیں ہی بعض اُن کے محققوں نے یہہ بھي کہا ہی کہ نسبت عقل عاشر کي نفس کي طرف ایسي

ہے جیسی کہ نفس کی نسبت طرف بدن کے یعنی جیسے نفس صورت ہے واسطے بدن کے اور بدن مادہ ہے اُس کا ایسے ہی عقل صورت ہے نفس کے لیئے اور نفس مادہ ہے اُس کا اپنے خیالات کو فلسفہ نے بڑے بڑے لطف کی عبارتوں سے رنگا ہے میں اس جگہ بحث فلسفہ اور متکلمین میں پڑنا نہیں چاہتا ہوں میرا مقصد اور ہے دیکھو قران شریف میں عقل والوں اور لایعقلون کا ذکر متعدد جگہ آیا ہے اور اُس سے فضیلت عقل کی اور مذمت جہل کی کیسی صاف ظاہر ہے اور کیسا اشارہ اور ہدایت ہے کہ عقل کو کام میں لانا چاہیئے ہمارے خالق نے جو قوتیں ہمکو عطا فرمائی ہیں ہمکو لازم ہے کہ اُن قوتوں کو صرف کریں اور اُن کو کام میں نہ لانا حقیقت میں قانون قدرت کے خلاف کرنا ہے *

اب میں آپ صاحبوں سے التماس کرتا ہوں کہ آپ سب صاحب ذرا عقل کو کام میں لاویں اور غور فرماویں کہ جو حضرات ہمارے اس مدرسۃالعلوم کے جس کی ایک شاخ قایم کرنے کے واسطے یہہ کمیٹی منعقد ہوئی ہے ناجوازی کا خیال کرتے ہیں اور اُس کے بانیوں کے لیئے کفر اور الحاد کے فتوے چھپواکر غل مچاتے ہیں سو میں پوچھتا ہوں کہ اس مدرسۃالعلوم میں کون سی بات نا جایز اور کفر و الحاد کی ہے آپ سب صاحبوں پر ظاہر ہے کہ اس مدرسہ میں دو ہی چیزیں سکھائی جاوینگی ایک انگریزی زبان اور اُس کے علوم جو ہماری معاشرت اور معیشت کے متعلق ہیں بلکہ حقیقت میں وہ ہماری ترقی معاشرت اور معیشت کے آلہ ہیں اور مدت سے اہل اسلام میں اُسکی تعلیم کا دستور چلا آتا ہے اور ہمارے دین و مذہب کی بموجب معیشت اور معاشرت میں ترقی کرنا ضروریات سے ہے اور میں دیکھتا ہوں کہ گورنمنٹ انگریزی کے تمام کالجوں اور اسکولوں میں مسلمانوں کے بچے بے دغدغہ اُسی انگریزی زبان اور اُنہیں علوم کی تعلیم پاتے ہیں اور آج تک اُن طلباء کے مربی اور سرپرستوں کے لیئے نہ کوئی کفر کا فتوی چھپا نہ کسی اخبار نے غل مچایا بلکہ اچھے اچھے پکے مسلمان ہر طرح سے اُس کی ترقی کے لیئے کوشش کرتے رہے ہیں بلکہ سب سے پہلے ہمارے مدرسۃالعلوم کی نا جوازی کا جھنڈا جس نے کھڑا کیا ہے وہ اب تک اس بات کے قایل ہیں کہ مسلمانوں کے واسطے جو گورنمنٹ انگریزی کے کالج اور اسکول ہیں وہ اور جن علوم کی اُن میں تعلیم دی جاتی ہے وہ کافی ہے اب میں اُن حضرات سے جو مدرسۃالعلوم کے مخالف ہیں یہہ پوچھتا ہوں کہ آیا اس مدرسہ میں اُس زبان اور علوم کا تعلیم ہونا صرف اس وجہہ سے نا جایز ہے کہ اس مدرسہ کا اہتمام مسلمان لوگ اپنے ہاتھہ میں لیتے ہیں یا کوئی اور بات ہے مگر ظاہرا سواے اس کے اور کوئی بات نہیں ہے اور اگر یہی بات ہے تو یہہ مرض لا علاج ہے *

دوسرے اس مدرسہ میں تعلیم دینیات کی ہرگز سمجھ میں نہیں سمجھتا ہوں کہ وہ حضرات تعلیم علم فقہ کو کفر جانتے ہیں یا علم حدیث کو یا علم تفسیر کو یا اُن کے علم اصول کو الحاد سمجھتے ہیں جو شخص انصاف سے اپنے دل میں غور کریگا وہ اس مدرسۃالعلوم کے جایز ہونے کا تو کیا بلکہ واجب ہونے کا قایل ہوگا *

زبان کو مذہبی معاملہ سے کچھہ تعلق نہیں ہے بلکہ زبان ایک ملکی معاملہ ہے عربی کچھہ مسلمانوں کی مذہبی زبان نہیں ہے بلکہ ملک عرب کی زبان ہے ہمارے پیغمبر کے پیدا ہونے سے پہلے اس زبان کو کافر بولتے تھے اگر یہہ زبان اُن کفار کی مذہبی زبان ہوتی تو خداوند عالم اپنے پیغمبر برگزیدہ کے لیئے کوئی زبان اور ایجاد فرماتا اور کبھی اس بات کو روا نہ رکھتا کہ اُس کا محبوب پیغمبر وہی کفار کی زبان استعمال کرے *

تبدیل مذہب کے سبب سے کبھی ایسا نہیں ہوا کہ زبان تبدیل کی گئی ہو جب ایران میں مسلمانوں کا مذہب پھیل گیا تو کیا اُس ملک کی عجمی زبان جو کفر کی حالت میں تھی تبدیل کردی گئی تواریخ کو دیکھو یورپ کے جس جس مقام میں یہہ مذہب پہونچا کیا وہاں کے لوگوں کو اُن کے دیس کی زبان کے استعمال کو منع کیا گیا دور و دراز ملکوں اور پورانی باتیں تو ایک گپ اور قصہ کہانی معلوم ہوتی ہیں اے حضرات یہہ اُردو زبان کیا چیز ہے کیا ہمارے مذہب میں اس کی اجازت دی گئی ہے جس کو تحقیق ہے اُس کو تحقیق ہے اور جس کو شک ہے وہ تحقیق کرلے نہ مسلمانوں کے مذہب میں تعلیم علم ادیان باطلہ کی ممانعت کی گئی ہے جن علوم کو کہ دین باطل سے علاقہ نہیں ہے اور وہ انسان کی ترقی معیشت اور معاشرت کا وسیلہ ہوں اُس کے حصول کے لیئے برابر اجازت ہے میں پوچھتا ہوں کہ اگر چین میں علم ہو اور اُس کا حصول ظاہر ہے کہ عمدہ طور پر نہیں ہوسکتا جب تک چین کی زبان ہم نہ سیکھیں کیا اب ہم عمل نہ کرینگے اُس برگزیدہ قول پر اطلبوا العلم و لو کان فی الصین ہمارے مدرسۃالعلوم کے لیئے بڑی مبارکی اور خوشی کی بات یہہ ہے کہ ہندوستان میں جو بڑے دو فرقہ سنی اور شیعہ کے اہل اسلام ہیں وہ بالاتفاق اس مدرسہ کے قایم کرنے میں کوشش کر رہے ہیں اور اسی بات سے ہمکو اُمید بلکہ یقین ہے کہ یہہ مدرسہ ایک نہ ایک روز اگر خدا چاہے تو بہت جلد قایم ہوگا *

دنیا کی تاریخ میں آجکل کے زمانہ کی بابت یہہ کیسی عمدہ بات لکھی جاویگی جو قیامت تک یادگار رہیگی کہ ہندوستان کے دو فرقہ مسلمانوں نے شامل ہوکر بالاتفاق ایسا مدرسہ قایم کیا *

ان دونوں مذہبوں میں اگرچہ چند مراتب میں ایک قسم کا اختلاف ہی لیکن دونوں فرقوں میں مسئلہ متفق یہ یہی ہی کہ دونوں فرقہ دائرہ اسلام سے خارج نہیں ہیں اور باہمی ان دونوں فرقوں کا اتفاق ہمکو یقین دلاتا ہی کہ جس امر میں ان دونوں فرقوں نے اتفاق کیا ہی اُس میں یہہ لوگ کامیاب ہوں یہہ بات تجربہ سے ثابت ہو گئی ہی کہ جس امر پر بالاتفاق کوشش کی جاتی ہی وہ کوشش کبھی رایگاں نہیں جاتی اب میں آپ صاحبوں سے اُمید رکھتا ہوں کہ آپ سب صاحب چندہ کی بابت ایسی توجہہ فرماویں جو اجرای اس شاخ مدرسۃالعلوم کے لیئے کافی ہو *

اسکے بعد مولوی لطف اللہ صاحب کہڑے ہوئے اور یہہ فرمایا کہ ——

یہہ مدرسہ جو مولوی محمد سمیع‌اللہ خاں صاحب مسلمانوں کے لرکوں کی تعلیم و تربیت کے لیئے مقرر فرماتے ہیں میرے نزدیک اس مدرسہ میں کوئی امر ممنوع شرعی نہیں اس لیئے کہ مسلمانوں کو اپنے لرکوں کی تعلیم میں بڑا اہتمام اس امر کا چاہیئے کہ عقاید اُن کے درست ہوجائیں اور مسائل ضروری نماز روزہ اور طہارت سے واقف ہوں سو اس مدرسہ میں اولاً یہی تعلیم ہوگی کہ طلبہ صغیر سن کو پہلے اُردو لکھنے پڑھنے کی تعلیم کی جائیگی اور اُردو میں عقائد اہل اسلام اور مسائل صوم و صلواۃ و طہارت کے پڑھائے جائینگے بعد اس کے فارسی عربی پڑھینگے عربی میں تفسیر حدیث فقہ اصول‌فقہ کی تعلیم ہوگی اس طرح کی تعلیم میں سراسر منفعت ہی باقی رہا یہہ امر کہ اس مدرسہ میں انگریزی بھی پڑھائی جائیگی اس کا یہہ حال ہی کہ فقط زبان انگریزی سیکھنا ممنوع نہیں بلکہ ایک امر مباح ہی اس میں شک نہیں کہ افضل‌الالسنہ زبان عربی ہی جس میں قران مجید نازل ہوا اور جو ہمارے رسول‌اللہ صلی‌اللہ علیہ و علی آلہ و اصحابہ و سلم کی زبان تھی مگر ہم لوگ مثلاً جو ان بلاد میں رہتے ہیں اور اُردو زبان رکھتے ہیں اُردو زبان کی جہت سے مورد طعن نہیں اسی طرح اگر ہم کوئی اَوْر زبان سیکھہ لیں تو مورد طعن نہیں ہوسکتے ہاں مسلمانوں کو یہہ چاہیئے کہ عربی کی تعلیم و تعلم کا زیادہ تر اہتمام رکھیں کیونکہ قران مجید اور احادیث نبویہ جو اساس دین اسلام ہیں اسی زبان میں ہیں اور مسلمانوں کو لازم ہی کہ اپنے اخلاق اور امور معاشرت کی تہذیب اور تکمیل قران مجید اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم سے کریں *

بعد اسکے مولوی محمد اسمعیل صاحب نے یہہ تقریر فرمائی ——

جو جلسہ اس سے پہلے اسی کام کے واسطے منعقد ہوا تھا آپ سب صاحبوں کو اس کا اصلی مقصد معلوم ہوچکا ہی اور مولوی سمیع‌اللہ خاں صاحب کی تقریر سے اسوقت اس جلسہ کا اصلی مقصد بھی معلوم ہوگیا پس اُس کی نسبت تو کسی بات کے کہنے کی مجھکو ضرورت نہیں ہی البتہ اس امر کی نسبت میں کچھہ کہنا چاہتا ہوں جسکو جناب منصف صاحب نے ابھی یاد دلایا ہی اور وہ یہہ ہی کہ مولوی سید احمد خاں کے کفر و الحاد کی نسبت ایک عام غلغلہ پھیلا ہوا ہی جو میرے نزدیک بھی وہ مدرسۃالعلوم کے مقاصد میں خلل انداز ہی اور یہہ بھی کہنا چاہتا ہوں کہ اُس کے لیئے کون سی تدبیر ایسی ہی جس سے یہہ نقصان رفع ہو پس میری دانست میں بلا شبہہ اُس کے لیئے کوئی تدبیر اس سے بہتر نہیں ہی کہ موافق تجویز مولوی سمیع اللہ خاں صاحب کے علیگڈہ میں ایک ایسا مدرسہ قایم کیا جاوے جو پورا پورا نمونہ مدرسۃالعلوم کا ہو اور اس مدرسہ میں حسب تجویز علماء اسلام فقہ و حدیث و تفسیر و اصول عقاید وغیرہ کی تعلیم ہو اور ساتھہ اُس کے جو علوم ضروری ہیں اور شرعاً جن کے پڑھنے کی کچھہ ممانعت بھی نہیں ہی وہ بھی پڑھائے جاویں ازر نماز روزہ جمعہ جماعت کی بھی اس کے طلبہ کو تاکید ہو اور اخلاق کی بھی اصلاح ہو کیونکہ اگر اس مدرسہ کے قایم ہونے کے بعد جملہ مسلمانوں کو کامیابی معلوم ہو اور دینی اور دنیوی عزت کی جانب سے اطمینان ہوجائیگا اور اُن کے مذہب و عقاید میں کچھہ خلل نہ معلوم ہوگا تو لوگ اس مدرسہ کو اور اس کے بعد مدرسۃالعلوم کو دل و جان سے کوشش کرکے تقویت دینگے اور اس میں شریک حال رہینگے اور اگر اس مدرسہ میں ہی کسی کو معلوم ہو کہ یہاں تو کفر و الحاد کی تلقین ہوتی ہی اور لرکے ابتر اور بد عقیدہ ہوتے جاتے ہیں اور اخلاق بگڑے جاتے ہیں تو میں کہتا ہوں کہ ضرور اے مسلمانوں اس مدرسہ پر اور نیز مدرسۃالعلوم پر تم لات مارکر الگ ہوجانا اور اپنے دین کو مت خراب کرنا دین سے زیادہ ہمارے نزدیک اور ہمارے نزدیک کیا اللہ کے نزدیک کوئی شی عزیز نہیں ہی پھر ایسی عزیز شی کو کیوں ضایع کریں اور یہہ کچھہ ایمانداری کی بات نہیں ہی کہ ہم مولوی سید احمد خاں اور مولوی سمیع اللہ خاں کی وجاہت اور رعب میں آکر جھوٹہ سچ ہاں ہاں کردیا کریں بلکہ ہمکو چاہیئے کہ دین کے معاملہ میں مضبوط ہوکر صاف صاف کہدیں یہہ جو لوگ کہتے ہیں کہ تمام ہندوستان میں مولوی سید احمد خان کے کفر کا غلغلہ پھیلا ہوا ہی اور وہ صرف نفسانیت اور ضد سے ہوا ہی ہم اُس کو ہرگز نفسانیت سے نہیں کہتے بلکہ ہم خدا کا شکر کرتے ہیں کہ الحمد للہ ہنوز ہندوستان میں اسقدر محبت دین کی ہی کہ لوگ جب کسی اوپری بات کو مسلمان سے ہوتا دیکھتے ہیں تو اپنے دین کی محبت اور جوش سے اس کو برا سمجھنے لگتے ہیں اور اُس کی مخالفت پر جان و دل سے آمادہ ہوجاتے ہیں اگر لوگوں نے مولوی سید احمد خاں اور

اُن کے صاحبزادہ کو لندن جانے کے بعد کوٹ پتلون پہنے دیکھا اور انگریزوں کے ساتھ کھاتے دیکھا اور نماز روزہ کا پابند نہ پایا اور اس پر وہ خفا ہوگئے اور اُن کو مسلمانوں کی وضع چھوڑنے کا الزام لگانے لگے اور اُن کی تدبیروں سے اسی خوف سے مخالفت کی تو کچھہ الزام کی اور نفسانیت کی بات نہیں ہے بلکہ سچ پوچھو تو ہندوستان میں اسلام کی بنیاد باقی ہونے کی علامت ہے اگر وہ مولوی سید احمد خاں کی اس حالت کو دیکھکر جو یہاں تمام مسلمانوں کی نظر میں خاص ایک انگریز ہی کی سی حالت ہے چپ ہوجاتے اور اُس پر صبر کرتے تو ہم یہہ کہتے کہ اب ہندوستان میں اسلام کا چراغ گل ہوگیا اور مسلمانوں کو اپنے دین پاک کی پروا نہیں رہی جو وہ ایسی نئی بات دیکھکر خیال بھی نہیں کرتے ہاں البتہ افسوس اور رنج کے لایق یہہ بات ہے کہ صرف اسی خیال میں گرفتار ہوکر خود بھی کچھہ نکریں اور اگر سید احمد خاں اُن سے درخواست کریں کہ تم ہی اس کی کچھہ اصلاح کرو تو نفسانیت سے یہہ بھی نکریں اور مسلمانوں کی حالت کو روز بروز ذلیل ہونے دیں کیا مسلمان اس بات سے خوش ہونگے کہ ایک روز اُن کی اسی ذات کی حالت کے سبب سے یہہ نوبت پہونچیگی کہ مخالف لوگ اُن کی مسجدوں میں اذانوں کی ممانعت کردینگے اُن کے جمعہ جماعت میں مزاحمت کرنے لگینگے اُن کے شعار اسلام کو مٹادینگے اور مفلسی اُن کو کسی کام کا نرکھیگی نہ اُن کا دین اچھا ہوگا نہ اُن کی دنیا اچھی ہوگی سید احمد خاں صرف یہہ کہتے ہیں کہ کیا اب مسلمان انگریزوں کے نوکر نہیں ہیں کیا وہ کچہری کے چپراسی نہیں ہیں کیا وہ خانساماں نہیں ہیں سب کچھہ ہیں پس اُن کو مناسب ہے کہ وہ ایسی کوشش کریں کہ کل کو بجاے ان ذلیل نوکریوں کے عزت کی نوکریوں کے لایق ہوجاویں اور یہہ راے اُن کی نہایت عمدہ ہے باقی اور کسی بات میں تمکو کوئی کچھہ نہیں کہتا پس پھر کیف میں اس مدرسہ کی اس لحاظ سے تائید کرتا ہوں کہ یہہ مدرسہ اس بات کے جانچنے کے لیئے ایک نمونہ ہوگا کہ آیا اس میں مسلمانوں کے لڑکے کافر بنائے جاوینگے یا در حقیقت ان کے اسلام کی عزت سنبھالی جاویگی اور اُن کے دین کی تقویت ہوگی لوگ یہہ کہتے ہیں کہ مولوی سید احمد خاں جھوٹ بولتے ہیں اب جیسا وہ کہتے ہیں آیندہ ویسا نکرینگے پس میں یہہ کہتا ہوں کہ اے لوگو تمنے سنا ہوگا یہہ ایک نہایت عمدہ مثل مشہور ہے کہ دروغگو را تادر باید رسانید پس اسی مثل کے موافق تم بھی سمجھہ کر اس مدرسہ کو قایم کر دیکھو اگر اس میں اُن کے قول کی صداقت معلوم ہو تو فبہا ورنہ تم مختار ہو ایک کی بات مت مانیو *

میں ایسی باتوں کا ذکر ہرگز نکرتا مگر چونکہ منصف صاحب نے اپنی تقریر میں کفر و الحاد کے قصہ کو چھیڑا ہے ( جس کی میں کچھہ ضرورت نہ سمجھتا تھا ) اس لیئے میںنے بھی یہہ ذکر کردیا ہے اب میں اس سے زیادہ کچھہ نہیں کہنا چاہتا *

اس کے بعد مولوی خواجہ محمد یوسف صاحب نے فرمایا کہ —

بعد اُن بیانات کے جو میرے کھڑے ہونے سے پہلے اس جلسہ میں ہوچکے ہیں میرا بیان فضول ہے مگر تاہم جو کچھہ خیالات میرے دل و دماغ میں ہیں اُن کو ظاہر کرتا ہوں یہہ امر تو تسلیم ہوچکا ہے کہ یہہ مدرسہ علیگڈہ کا ایک نمونہ ہوگا مدرسۃالعلوم کے واسطے اور نمونہ ہمیشہ ایسا ہونا چاہیئے کہ جس کے دیکھنے سے اصل کی طرف رغبت و شوق زیادہ ہو نہ نفرت اس لیئے اس مدرسہ کے اہتمام کی زیادہ ضرورت ہے اور میرے خیال میں اس کے واسطے پچاس ہزار سے کم سرمایہ کسی طرح کافی نہوگا اور جو کچھہ خیال اس مدرسہ کی بابت ہیں وہ کسی طرح اس مقدار سے کم میں پورے نہیں ہوسکتے *

اگرچہ ہمارے ضلع علیگڈہ اور بلند شہر کے مسلمان تعلقہدار ایسے ذی مقدور ہیں کہ دو چار بلکہ دو ہی اس مقدار کو بلا تکلف پورا کرسکتے ہیں اور بلاشبہہ دنیا کے امور نام آوری میں ایک ایک رئیس اس مقدار سے زیادہ صرف کردیتا ہے مگر مجھے کبھی اُن کاموں سے اس کام کو مقابلہ نہیں کرنا چاہیئے نہ خیال کرنا چاہیئے کہ صرف دو چار یا دس پانچ بڑے بڑے رئیسوں سے اُس کا چندہ لینا چاہیئے کیونکہ یہہ بات تو ٹھیک ہے کہ جو امور مدت ہاے دراز سے دلوں میں بیٹھے ہوئے ہیں اُن کا اُٹھانا ایک پہاڑ کا ٹھانا ہے اس لیئے یہہ امر کسی رئیس کے سامنے پیش کرنا کہ جب آپ اپنی دنیا کی رسموں میں جو شادی بیاہ وغیرہ سے متعلق ہیں ہزاروں لاکھوں روپیہ صرف کرتے ہیں جس کا کچھہ نتیجہ نہیں ہے تو یہہ کام تو بڑا نیک ہے اس میں کیوں اُس قدر نہیں دیتے بالکل فضول ہے اور کبھی اُس کا اثر اُن کے دلوں پر نہیں ہوسکتا ہے کیونکہ وہ رسمیں تو اُن کے دلوں میں نقش کالحجر ہیں اور اُن کے ادا کرنے کی خوبی اور خوشی اُن کو معلوم ہوتی ہے اور اس مدرسہ کی خوبی اور اس کے فائدے خیالی اور وہمی معلوم ہوتے ہیں اور جس چیز کا فائدہ خیالی معلوم ہوتا ہے اور جو چیز آنکھہ کے سامنے نہیں ہوتی اُس پر زیادہ جرأت اور ہمت نہیں ہوسکتی ہے اور یہہ بھی خیال کرنا ضرور ہے کہ یہی ہمارا مدرسہ ایسا ہوگا کہ جس سے مدرسۃالعلوم کی بنیاد قایم ہو جاویگی اگر اس مدرسہ کے اجرا سے اور طریقہ تعلیم سے کل اعتراضات مخالفین اُٹھہ گئے اور جتنے

شبہہ دل میں آتے ہیں جاتے رہے اور تہذیب اور ترقي اپني صورت دکھانے لگي تو یقین جانیئے کا ضرور یہہ خیال ہوگا بلکہ یقین ہوجائیگا کہ جب اس چھوٹے سے مدرسہ کي یہہ حالت ہی تو خدا جانے بڑے مدرسہ کي کیا کیفیت ہوگي اور اُس کي تعلیم سے کیسے کیسے فائدہ ہونگے اور ہر شخص بدل اور نہایت ہي خوشي اور آرزو سے چندہ دیگا اس لیئے یہہ راے ضرور بدلني چاہیئے کہ اس مدرسہ کے واسطے عام چندہ اس ضلع اور ضلع بلند شہر سے نہ لیا جاوے بلکہ میري یہہ راے ہی کہ عام چندہ اس ضلع اور نیز ضلع بلند شہر سے لیا جاوے اور ہرگز یہہ خیال نہیں چاہیئے کہ عام چندہ لینے سے مدرسۃالعلوم کے چندہ میں نقصان آویگا بلکہ جس قدر تعداد چندہ کي اس مدرسہ کے واسطے زیادہ ہوجاویگي اُسي قدر اِس مدرسہ کے استحکام اور خوبي میں افزایش ہوگي اور وہي افزایش مدرسۃالعلوم اور اُس کے چندہ کي بنیاد کو زیادہ مستحکم اور مضبوط کریگي *

اس کے بعد محمد ظفر یاب خاں صاحب کھڑے ہوئے اور چند مختصر باتیں کہہ کر بیٹھہ گئے *

# فہرست

## اُس چندہ کي جو بعد اختتام مجلس ہوا

| | روپیہ |
|---|---|
| نواب حاجي محمد محمود علیخانصاحب بہادر رئیس چھتاري | ۳۰۰۰ |
| راجہ سید محمد باقرعلیخاں صاحب بہادر رئیس پنڈراول | ۲۵۰۰ |
| محمد هادي‌یارخاں صاحب رئیس دادوں ... | ۲۰۰۰ |
| کنور محمد لطف علي خانصاحب رئیس چھتاري ... | ۱۰۰۰ |
| مولوي خواجہ محمد یوسف صاحب رئیس ووکیل ضلع علیگڈہ | ۱۰۰۰ |
| مولوي محمد سمیع‌اللہ خانصاحب جج ماتحت علیگڈہ ... | ۱۰۰۰ |
| کنور محمد معشوق علي خانصاحب رئیس چکاتھل ... | ۷۵۰ |
| کنور محمد اُمراؤ خاں صاحب رئیس چکاتھل ... | ۵۰۰ |
| مرزا عابد علي بیگ صاحب منصف درجہ اول هاتھرس ... | ۴۰۰ |
| چودھري حاجي محمد منصور خانصاحب رئیس بلرام ... | ۴۰۰ |
| سید عاشق علیصاحب و سید باسط علي صاحب رئیس جلالي | ۳۰۰ |
| محمد مغفوراللہ خانصاحب رئیس ... | ۲۰۰ |
| شیخ غازي‌الدین صاحب رئیس اترولي ... | ۲۰۰ |
| قاضي محمد لطافت حسین صاحب وکیل ضلع علیگڈہ ... | ۲۰۰ |
| محمد ظفریاب خانصاحب وکیل منصفي ضلع علیگڈہ ... | ۱۵۰ |
| قاضي محمد مدد حسین صاحب وکیل ضلع علیگڈہ ... | ۷۵ |
| مولوي محمد مشتاق حسین صاحب نائب تحصلدار کول ضلع علیگڈہ ... | ۷۵ |
| سید سرفراز علي صاحب رئیس و مختار ضلع علیگڈہ ... | ۵۰ |
| مولوي سید فضل حق صاحب رئیس اترولي وکیل ضلع علیگڈہ | ۵۰ |
| مولوي محمد کفیل صاحب وکیل ضلع علیگڈہ ... | ۵۰ |
| محمد نور خاں صاحب وکیل ضلع علیگڈہ ... | ۵۰ |
| ناظر محمد احسن‌اللہ صاحب ناظر محکمہ جج ماتحت ضلع علیگڈہ ... | ۴۰ |
| مولوي محمد قطب‌الدین صاحب محرر محکمہ ججي ضلع علیگڈہ ... | ۳۵ |
| محمد مسعود شاہ خاں صاحب منصرم منصفي هاتھرس... | ۳۰ |
| سید عزت علي خاں صاحب رئیس ضلع علیگڈہ ... | ۲۵ |
| حافظ نظام‌الدین صاحب تاجر علیگڈہ ... | ۲۵ |
| سید رضا علي صاحب محافظ دفتر محکمہ ججي ضلع علیگڈہ | ۲۵ |
| سید احمد حسین صاحب محرر اول رجسٹري محکمہ ججي | ۲۵ |
| مولوي ضیاء حسنین صاحب محرر محکمہ ججي ... | ۲۵ |
| مولوي محمد اسمعیل صاحب اڈیٹر اخبار سین ٹیفک سوسئیٹي و رئیس ضلع علیگڈہ ... | ۲۵ |
| سید عباس علي صاحب پیشکار محکمہ ججي ... | ۲۵ |
| مولوي محمد لطف‌اللہ صاحب مدرس مدرسہ عربي ضلع علیگڈہ ... | ۲۰ |
| مولوي علاءالحق صاحب خلف مولوي فضل حق صاحب منصرم بندوبست ... | ۲۰ |
| محمد فضل حق صاحب محرر محکمہ جج ماتحت ضلع علیگڈہ | ۱۵ |
| سید فرزند حسن صاحب محرر محکمہ جج ماتحت ضلع علیگڈہ | ۱۵ |
| شیخ حمیدالدین صاحب نقلنویس محکمہ ججي ماتحت ضلع علیگڈہ ... | ۱۰ |
| محمد نبي داد خانصاحب وکیل ضلع علیگڈہ ... | ۱۰ |
| محمد معصوم علي خانصاحب پیشکار تحصیل هاتھرس ... | ۱۰ |
| شیخ خدابخش صاحب رئیس کول ... | ۵ |
| شیخ فداحسین صاحب وکیل ضلع علیگڈہ ... | ۵ |
| میر سید حسین صاحب محرر مثل محکمہ ججي ... | ۵ |
| میزان کل | ۱۳۳۴۵ روپیہ |

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شایع هوا

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

تہذیب الاخلاق

جلد چہارم ] ۱۵ ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۰ ہجری سنہ ۱۳۰۵ نبوی [ نمبر ۱۷

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اِطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

جن دوستوں نے شریک ہوکر اس پرچہ کو جاری کیا ہی اور ساتھہ روپیہ سالانہ اس پرچہ کے اجرا کے لیئے بطور امداد دیتے ہیں وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں بطور ممبر کے متصور ہیں اُن کو اختیار ہی کہ اگر چاہیں تو اَوْر کسی کو بھی بطور ممبر اپنے ساتھہ شریک کریں اور جو شخص اس طرح پر شریک ہوگا اُس کو بھی ساتھہ روپیہ سالانہ دینا ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کی بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرنی منظور ہو یا خریداری اِس پرچہ کی مد نظر ہو یا کوئی مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھی سے کی جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپہ ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کی حسن معاشرت اور تہذیب کی ترقی ہو اور جو غلط اوہام مذہبی اس ترقی کے مانع ہیں اور درحقیقت وہ مذہب اسلام کے برخلاف ہیں وہ بھی مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۶۹

# روئداد

## صدر انجمن مسلمانان پنجاب مقام لاہور

متعلق

## مجلس "خزنۃالبضاعۃ لتاسیس مدرسۃالعلوم للمسلمین

منعقدہ ۲۹ دسمبر سنہ ۱۸۷۳ع

ممبران صدرانجمن پنجاب نے یہہ تجویز کي که مدرسۃالعلوم مسلمانان کے چندہ کے لیئے ایک جلسہ عظیم‌الشان لاہور میں کیا جاوے اور سکرٹري مجلس خزنۃالبضاعۃ لتاسیس مدرسۃالعلوم المسلمین کو بھي اُس جلسہ میں بلایا جاوے چنانچہہ سکرٹري مجلس ممدوح نے اپنا حاضر ہونا بسر و چشم قبول کیا اور بعد اس قرارداد کے ممبران صدر انجمن مسلمانان پنجاب نے انتظام مجلس کے لیئے اور جو امور اُس میں ہونگے اُن کے لیئے مفصلہ ذیل تجویزیں فرمائیں *

## تجاویز انتظام جلسہ

۱ مولوي سید احمد خاں بہادر سي ایس آئي ۲۷ دسمبر کو صبح کي ٹرین میں تشریف لاوینگے جس کا اعلان عام طور پر کیا جاویگا اور استقبال کے لیئے کمیٹي کي طرف سے چند معزز اہل‌اسلام اسٹیشن ریلوے پر موجود ہونگے *

۲ اس موقع کے لیئے سواریاں فراہم کیجاویں گي جنکا اہتمام سید عالم شاہ صاحب تحصیلدار لاہور کے سپرد ہوگا *

۳ سید صاحب کے قیام کے لیئے شیخ رحیم بخش صاحب سوداگر انارکلي کي کوٹھي آراستہ کیجاویگي *

۴ ۲۹ دسمبر کو سوموار کے دن بارہ بجے مسلمانوں کا عام جلسہ ہوگا جس میں لاہور اور مفصل کے تمام مسلمان شامل ہونگے اور صاحبان عالیشان بھي — اپني خوشي سے صاحبان اہل ہنود بھي شامل ہوسکتے ہیں *

۵ یہہ جلسہ اُسي مقام میں ہوگا جو آیندہ تجویز کیا جاویگا اول دو معزز صاحب کچہہ کچھہ تقریر کرینگے پھر مولوي سید احمد خاں بہادر مسلمانوں کي حالت پر کچھہ تقریر فرماوینگے اور اُس کے بعد فہرست چندہ ترتیب دیجاویگي *

۶ جو صاحب مفصل سے بلائے جاوینگے اُنکي خدمت میں خاص تحریریں بھیجي جاوینگي اور لاہور والوں اور نیز حکام انگریزي کے لیئے اُردو اور انگریزي زبان کے چھپے ہوئے اعلان تقسیم کیئے جاوینگے اور مناسب مقامات پر چسپاں ہونگے *

چنانچہہ بموجب اس قرارداد کے ۲۷ دسمبر کو سکرٹري اور ممبران مفصلہ ذیل کمیٹي خزنۃالبضاعۃ کے میل ٹرین میں سر زمین پنجاب میں داخل ہوئے *

## ممبران

مولوي محمد سمیع الله خاں صاحب بہادر سب ارڈینیٹ جج علیگڈہ *

سید محمد محمود صاحب بیرسٹر ات لا *

مولوي سید زین‌العابدین صاحب منصف درجہ اول بلند شہر *

مرزا عابد علي بیگ صاحب منصف درجہ اول ہاتھرس ضلع علیگڈہ *

سید ظہور حسین صاحب وکیل ہائي کورٹ *

مولوي خواجہ محمد یوسف صاحب رئیس و وکیل و آنریري مجسٹریٹ علیگڈہ *

منشي محمد مشتاق حسین صاحب نایب تحصیلدار علیگڈہ

منشي محمد یار خاں صاحب *

## غیر ممبر

منشي محمد وجیہ‌الدین صاحب ہیڈ ماسٹر بلند شہر *

محمد حمید الله خاں صاحب خلف الصدق مولوي محمد سمیع الله خاں صاحب بہادر *

دس بجے کے قریب جس وقت ٹرین امرت سر کے اسٹیشن میں پہونچي تو معلوم ہوا کہ وہاں کے تمام معزز مسلمان رئیس جن کے نام نامي ذیل میں درج ہوتے ہیں اور سردار دیال سنگھہ صاحب مجیٹھیہ رئیس و آنریري مجسٹریٹ امرت سر نجم‌الہند مولوي سید احمد خان صاحب بہادر کي ملاقات کے اشتیاق میں اسٹیشن پر تشریف رکھتے ہیں *

آغا نائب عابد خاں صاحب بہادر ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر *

خان محمد شاہ صاحب رئیس و آنریري مجسٹریٹ *

میاں محمد جان صاحب رئیس و آنریري مجسٹریٹ *

شیخ الله بخش صاحب سوداگر *

شیخ غلام حسن صاحب ممبر میونسپل کمیٹي *

شیخ خدا بخش صاحب *

منشي محمد مہدي علي خاں صاحب تحصیلدار *

میاں غلام حسن صاحب *

میاں اسدالله خاں صاحب وکیل *

شیخ غلام صادق صاحب *

حاجي محمد سیف‌الدین صاحب *

میاں یوسف شاہ صاحب *

میاں وزیر شاہ صاحب *

شیخ سکندر خاں صاحب *

یہہ سب صاحب نہایت خلوص اور محبت اور تپاک کے ساتھہ جناب سید صاحب نجم الہند اور اُن کے احباب ہمراہی سے بغلگیر ہو ہو کر ملے رئیسان موصوف نے اس موقع پر سید صاحب کا بہت بہت شکریہ ادا کیا اُنہوں نے بڑے جوش محبت کے ساتھہ سید صاحب سے کہا کہ اس ملک کے تمام مسلمان آپ کا دل سے شکر ادا کرتے ہیں اور حقیقت میں آپ نے اسوقت تمام مسلمانوں کے ساتھہ بہت بڑا احسان کیا ہی آپ کی تشریف آوری سے یہاں ہر شخص کو خوشی اور عزت ہی — سید صاحب نے بھی ان بزرگواروں کے کلمات محبت کا مناسب مناسب جواب دیا اُس کے بعد رئیسان موصوف سید صاحب کو اور اُن کے احباب ہمراہی کو ایک وسیع کمرہ میں لے گئے جہاں پہلے سے بڑے تکلف کے ساتھہ طرح طرح کے میوے اور مختلف قسم کی مٹھائیاں اور چاے کا سامان میز پر چنا ہوا تھا یہاں سب لوگوں نے وہ چاے پی جو بڑی چاہ اور محبت سے مہیا کی گئی تھی اور اپنے مسافر نواز رئیسوں کا شکریہ ادا کیا چند منٹ میں یہہ عمدہ اور محبت کی بھری ہوئی صحبت ختم ہوئی اور ٹرین لاہور کو روانہ ہوئی *

بارہ بجے کے قریب نجم الہند مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر اور اُن کے احباب ہمراہی لاہور کے اسٹیشن پر پہنچے — یہاں انجمن کے قرار داد کے مطابق لاہور اور نواح لاہور کے بہت سے معزز اور عماید مسلمان جنکے نام نامی اکثر ذیل میں درج ہوتے ہیں اور منشی ہرسکھہ راے صاحب مالک کوہ نور سید صاحب کے استقبال کے واسطے پہلے سے اسٹیشن پر تشریف رکھتے تھے جو نہایت اشتیاق اور محبت کے ساتھہ سید صاحب سے اور اُن کے احباب ہمراہی سے ملے *

خان بہادر محمد برکت علیخاں صاحب بہادر ایکسٹرا اسسٹنٹ *

خان بہادر محمد حیات خاں صاحب بہادر اسسٹنٹ کمشنر *

نواب محمد عبدالمجید خاں صاحب *

نواب شیخ غلام محبوب سبحانی صاحب *

خان بہادر ڈاکٹر رحیم خاں صاحب سب اسسٹنٹ سرجن *

نقیر سید قمرالدین صاحب آنریری مجسٹریٹ *

منشی محمد لطیف صاحب مترجم چیف کورٹ پنجاب *

سید فضل شاہ صاحب ریلوے ڈیپارٹمنٹ *

منشی محمد شمس الدین صاحب اڈیٹر پنجابی اخبار *

سید نادر علی صاحب اڈیٹر کوہ نور *

بابو شیخ وہاب الدین صاحب ہیڈ ماسٹر *

مولوی محمد حسین صاحب پروفیسر *

مولوی احمد شفیع صاحب ہیڈ ماسٹر وزیرآباد *

مولوی علیم اللہ صاحب چیف محرر *

مولوی محمد الطاف حسین صاحب *

سید عالم شاہ صاحب تحصیلدار *

ملاقاتوں اور اظہارات خوشی کے بعد سب لوگ اسٹیشن سے سوار ہوکر شیخ رحیم بخش صاحب کی کوٹھی واقع بازار انار کلی پر پہنچے جو پہلے سے سید صاحب کے واسطے ہر قسم کے سامان سے مرتب اور آراستہ کی گئی تھی چنانچہ نجم الہند مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر اور اُن کے تمام احباب ہمراہی اُس کوٹھی میں فروکش ہوئے *

۲۹ دسمبر یوم ہر شنبہ کو انجمن کے قرار داد کے بموجب بارہ بجے دن کے راجہ دھیان سنگھہ کے دیوانخانہ میں مسلمانان پنجاب کا ایک بڑا عظیم الشان جلسہ منعقد ہوا جس میں لاہور اور امرتسر اور دیگر اضلاع کے بہت سے معزز اور عمائد اہل اسلام شریک تھے اور اکثر اہل ہنود بھی مہربانی سے شریک ہوئے تھے اور حکام انگریزی میں سے بھی

جناب آنریبل بولنوز صاحب بہادر چیف جسٹس *

جناب کرنل ینگ صاحب بہادر کمشنر *

جناب مسٹر اسمتھہ صاحب بہادر ڈپٹی کمشنر *

جناب مسٹر کان صاحب بہادر *

اور بعض اور صاحبان یوروپین نے اپنی تشریف آوری سے جلسہ کو عزت بخشی تھی — جلسہ بہت بھاری تھا اور اُس وسیع دیوانخانہ کے تمام درجہ شرکاء جلسہ سے بھرے ہوئے تھے *

جلسہ کی کار روائی حسب ذیل شروع ہوئی *

اول نواب محمد عبدالمجید خاں صاحب صدرانجمن کرسی پر سے اُٹھے اور اُنہوں نے مجمع سے حسب ذیل گفتگو کی *

## تقریر نواب محمد عبدالمجید خاں صاحب صدرانجمن

شکر و احسان خدا تعالی کا کہ اس مجلس مبارک میں ہمارے حکام والا مقام اور نجم الہند جناب مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر جو قدیم سے خیر خواہ و ترقی خواہ مسلمانوں کے ہیں اسقدر دور مقام سے یہاں تشریف لائے ہیں اور اس امر اہم ترقی قوم کے واسطے وہ ایک مدرسۃ العلوم قایم کرنا چاہتے ہیں جس میں ہماری اولاد تعلیم پاکر عزت اور خوبی دارین حاصل کرے اور اب سید صاحب موصوف اُسکی نسبت تقریر فرماوینگے سامعین گوش دل سے اُسکو سنیں *

بعد اسکے نجم‌الهند مولوي سيد احمد خاں صاحب بهادر کهڑے هوئے اور اُنهوں نے حسب ذيل گفتگو کي *

## صدر انجمن اور بزرگان و رئيسان و سرداران پنجاب

ميں ايک مدت دراز سے آپ صاحبوں کي زيارت کا اور آپ سب کي ملازمت کا مشتاق تها اُسي اشتياق سے ميں نے ايک لنبا سفر اختيار کيا اور آج ميں اپنے تئيں نهايت معزز و خوش قسمت پاتا هوں که آپ صاحبوں کي خدمت ميں حاضر هوں آپ صاحبوں کي ملازمت سے جو عزت که مجهکو حاصل هوئي ميں اپني تمام زندگي کي کسي ساعت کو اُس سے زيادہ معزز نهيں سمجهتا *

ملک پنجاب ايک مشهور و نام آور ملک هی اُسکي شادابي اور سرسبزي ' خوبي اور خوش نمائي تمام هندوستان ميں ضرب‌المثل هی يهه ملک صرف اپني ملکي خوبيوں هي کے سبب سے نام آور نهيں هی بلکه اس ميں ايسے ايسے حالات گذرے هيں جو ايک نهايت دلچسپ اور عبرت انگيز تاريخي واقعات کو بهي ياد دلاتے هيں مسلمانوں کي گذشته تاريخ کا يهه ملک ايک سرچشمه هی جس کے ديکهنے سے وہ واقعات جو همارے بزرگوں پر گذرے' سب ياد آتے هيں اس ليئے خيال هوسکتا هی که ايسے ملک کے ديکهنے کا انسان کے دل ميں شوق پيدا هوا هو *

رئيسان و بزرگان و سرداران ملک پنجاب کي نيکي اور فياضي اور عالي همتي اور اُس کے خاندانوں کي نام آوري بهي دور دور ملکوں ميں مشهور هی ملازمين سرکاري بهي اس ملک کے به نسبت دوسرے ملکوں کے زيادہ تر معزز و نام آور هيں يهه آپ هي کے ملک کي خوش نصيبي هی که آپ کا ملک ايسے سرکاري نوکروں سے جيسے که نجم‌الهند خان بهادر محمد حيات خاں صاحب سي ايس آئي هيں اور ايسے آفتاب پنجاب سے جيسے که خاں بهادر محمد برکت علي خاں صاحب هيں روشن و منور هے جنکا نام نه صرف هند و پنجاب ميں مشهور هی بلکه اُن مسلماني ملکوں ميں بهي جو پنجاب کے هم سرحد هيں اُن کي نيکي و فياضي اور بهادري اور اخلاق کي شهرت هی پس يهه تمام چيزيں انسان کے دل کو ضرور ايسے بزرگوں کي زيارت و ملازمت کے ليئے کهينچتي هونگي *

مگر ان سب باتوں سے زيادہ جس چيز نے ميرے دل پر اثر کيا هی اور آپ صاحبوں کي ملازمت کا مشتاق بنايا هی وہ ايک ايسي چيز هی جو ان سب باتوں سے بڑهکر هی اور جو هندوستان ميں عنقا صِفت هوگئي هی هندوستان کے اکثر ملکوں ميں اور خصوصاً هماري قوم ميں اُس کا مطلق پته نهيں ملتا مگر خدا کا شکر هی که ميں پنجاب ميں اُسکا نشان پاتا هوں وہ چيز کيا هی— قومي همدردي — هی – اے صاحبوں ايسے دل بهت کم هونگے جو اس دنيا ميں عزت اور آبرو کے خواهاں نهوں اور ايسے دل بهي بهت کم هونگے که جب اُن کو عزت و آبرو کا خيال آتا هو تو اُن کا دل اُس خيال کو اپني ذات کي طرف نه کهينچ ليجاتا هو مگر جب اس نهايت مرغوب معامله پر غور کيا جاوے تو شخصي عزت کي خواهش ايک بهت بڑي غلطي معلوم هوتي هی کيونکه جب تک قومي عزت حاصل نهو اُس وقت تک شخصي عزت کا حاصل هونا محالات سے هی — اگر ايک کمينه قوم کا شخص جس کي قوم کے تمام آدمي نهايت ذلت اور خواري اور کمينه پن سے اپني اوقات بسر کرتے هوں جن سے اُس کا هميشه ميل جول اور اُنهيں کے ساتهه رهنا اور زندگي بسر کرنا هی کسي سبب سے کوئي درجه عزت کا حاصل کرلے تو بلاشک اُس کي بهت بڑي تعريف هوگي مگر دنيا کي آنکهه ميں اُس کو کچهه عزت حاصل نهيں هوسکتي کيونکه تمام دنيا اُس کي قوم کو اُسي ذلت و خواري اور کمينه پن کي حالت ميں ديکهه کر اُس کو بهي اُسي قوم ميں کا ايک خيال کرتي هی — پس شخصي عزت حاصل کرنا بهي درحقيقت قومي عزت پر موقوف هی اور جب تک قومي همدردي نهو قومي عزت حاصل نهيں هوسکتي — پس جو لوگ قومي همدردي اور قومي عزت حاصل هونے کي کوشش کرتے هيں وہ حقيقت ميں خود آپ اپني همدردي اور اپني عزت کي ترقي کرتے هيں اگر يهه ميرا بيان درست هو تو اس سے صاف يهه نتيجه نکلتا هی که جو شخص اپني عزت چاهتا هی ( اور يقين هی که هر کوئي چاهتا هوگا ) اُس پر فرض هی که قومي همدردي اور قومي عزت پر کوشش کرے *

اب ميں آپ صاحبوں کے خيال کو اپني قوم کي حالت کي طرف پهيرنا چاهتا هوں اور يهه خواهش کرتا هوں که ذرا آنکهيں بند کر کر اپنے دلوں کي طرف متوجهه هوجيئے اور خيال کيجيئے که هماري قوم کا کيا حال تها اور اب کيا هی اور آيندہ کيا هونے والا هی — پچهلا حال جو تها وہ گذر گيا اُس کے ذکر پر وهي مثل صادق آويگي که دو چيز در هر چيز راست نيايد ذکر جواني در پيري و ذکر تونگري در فقيري مگر موجودہ حال پر نظر کيجيئے که کيا هی کيونکه بڑے تجربه کاروں کا قول هی که —

آدمي را بچشم حال نگر * از خيال پري و دي بگذر

اور آيندہ جو حال هونے والا هی اُس کي فکر کيجيئے کيونکه —

مرد آخر بيں مبارک بندہ ايست

موجودہ حالت هم مسلمانوں کي يهه هی که هندوستان ميں جتني قوميں اسوقت موجود هيں اُن ميں سب سے زيادہ خوار اور

ابتر حالت میں ہی دو چار رئیسوں پر خیال مت کرو جنکو خدا تعالی ہمیشہ باعزت و باقبال رکھے بلکہ قوم پر خیال کرو کیونکہ موازنہ ترقی و تنزل کا اشخاص پر خیال نہیں کیا جاسکتا بلکہ قوم پر خیال ہوتا ہی *

ہندوستان میں سب سے زیادہ عزت ہماری قوم کو اُن بزرگوں اور خداپرستوں سے تھی جن کے انفاس متبرکہ سے ہر ایک کے دل کو روشنی ہوتی تھی اور سچائی اور راست بازی نیکی و خداپرستی محبت و رحم دلی روز بروز ترقی پاتی تھی مگر اب آنکھہ اُٹھاکر دیکھو کہ تمام خانقاہیں جو ایسے بزرگوں کی ذات سے آباد تھیں سب ویران پڑی ہیں وہ دینی شان و شوکت قوم کی جو اُن بزرگوں کی ذات سے تھی کیسی ابتر و خراب حالت میں متبدل ہوگئی ہی *

دوسرا فرقہ ہماری قوم کا جن سے دینی اور دنیاوی دونوں قسم کی عزت تھی وہ ہماری قوم کے علماء کبار تھے جن سے مسائل دینی و معاشرت دنیوی میں ہماری قوم کو بڑی عزت و شہرت تھی مگر اب دیکھو کہ شہر کے شہر اور قصبے کے قصبے گانوں کے گانوں جن میں نہایت کثرت سے اس قسم کے علماء موجود تھے سب کے سب خالی پڑے ہیں دو چار عالم جو کہیں سنے جاتے ہیں وہ زبان حال سے یہہ کہتے ہیں کہ کبوتری موت الکبرا پس کیسے افسوس کی بات ہی کہ علم جس میں ہمارے بزرگوں نے تمام دنیا میں شہرت پائی تھی اُس کو بھی ہم کھو بیٹھے ہیں *

اب ہماری قوم کے سرداروں اور نوابوں رئیسوں اور جاگیرداروں پر خیال کرو جو باعتبار جاہ و حشم دنیاوی کے ہماری قوم کی قومی عزت کا سبب تھے بڑے بڑے خاندانوں کو نہایت تباہ حالت میں پاؤگے بلکہ جو جتنا بڑا تھا اُتنی ہی بڑی تباہی میں ہی علم سے اُن کو آشنائی نہیں ہی تدبیر منزل اور روحانی خوشی سے اُن کو کام نہیں ہی جاہ و حشم مال و دولت برباد ہوگیا ہی یا ہوتاجاتا ہی بس پانچ خوشامدی اُن کے پرانے نام کو گاتے ہیں اور اپنا پیٹ پالتے ہیں یا کسی مہاجن و ساہوکار کے گھر میں سود در سود کے حساب میں اور دن دونے رات چوگنے کے پھیر میں اُن کا مال اور اُن کی دولت جاتی ہی *

تجارت جو بڑا وسیلہ دولت و سیاحت کا ہی وہ ہماری قوم میں بالکل نہیں ہی کل ہندوستان کے مسلمان تجارت پیشوں کی اگر تعداد بمشکل حاصل بھی کی جاوے تو وہ ایسی قلیل و ذلیل ہوگی جس کو بیان کرتے بھی شرم آویگی چند معدود مسلمان جو تجارت کرتے ہیں اُن کی بڑی سے بڑی تجارت یہہ ہی کہ غیر ملک اور غیر قوم کے لوگ جو کلکتہ اور بمبئی میں مال لاتے ہیں اُن کو نفع دیکر خریدتے ہیں اور پھر اپنے ہی ملک میں اپنے بھائی بندوں کے ہاتھہ نفع پر بیچتے ہیں پس اُن سے بعوض اس کے کہ قوم کو فائدہ پہونچے اُلٹا نقصان پہونچتا ہی — بعض مسلمان ایسے بھی ہیں جو اپنے ملک کی پیداوار غیر ملک کے لوگوں کے ہاتھہ بیچتے ہیں مگر زیادہ سفر کرنا نہیں چاہتے اُنہیں کے ملک کے کنارہ پر اگر کوئی خریدار ہاتھہ آجاوے تو برابر سرابر یا نہایت قلیل نفع پر مال بیچ ڈالتے ہیں اور خریدار اُس مال کو دوسرے ملک میں لیجاتا ہی اور نفع کثیر اُٹھاتا ہی جو نفع کہ ہماری قوم کو اپنے ملک کی پیداواری کو دوسرے ملک میں لیجا کر اُٹھانا چاہیئے تھا وہ نفع ہمارے ملک کی پیداوار سے دوسری قوم اُٹھاتی ہی — سبب اِس کا یہہ ہی کہ ہماری قوم علوم تاریخ و جغرافیہ سے دوسری قوم کی تجارت سے دوسرے ملکوں کے حالات سے علوم و فنون تجارت سے محض ناواقف ہی — جو طریقہ تجارت کا اگلے زمانہ میں ایسے طور پر تھا جیسیکہ کوئی مزدور اسباب ادھر سے ادھر کو اُدھر پہونچاوے اور اپنی محنت کا معاوضہ حاصل کرلے اور جس میں چنداں علم و ہنر کی حاجت نہ تھی وہ طریقہ اب نہیں ہی اُس زمانہ کی تجارت بھی بغیر علوم و فنون حاصل کیئے نہیں چلتی — یورپ کے ملکوں کی تجارت کے حالات پر آپ غور کیجیئے کہ کسقدر علم و ہنر تجارت میں بھی درکار ہی علاوہ اُن پیچیدہ حسابوں اور تجارت کے کارخانوں کی نگرانی کے اپنے کارخانہ میں ہر دم ترقی کرنے اور اُس کو عام لوگوں کے لیئے زیادہ مفید کرنے کی فکر رہتی ہی ایک دیا سلائی والا ایک ایسی قسم کی دیا سلائی نکالتا ہی جو نہایت مفید اور سب سے عمدہ ہی اُسی وقت تمام دیا سلائی والوں کا کارخانہ مدھم ہو جاتا ہی اور اُن کو ضرور ہوتا ہی کہ اپنے کارخانہ کی دیا سلائی میں کچھہ ایسی ترقی کریں جو اُس سے زیادہ مفید ہو اور جب وہ اُس میں ترقی کرلیتے ہیں تو پھر دوسرے شخص کو اپنے کارخانہ کی رونق کے لیئے اُس سے بھی زیادہ عمدہ و مفید اصلاح اپنے کارخانہ کی دیا سلائی میں دینے کی ضرورت پڑتی ہی ورنہ کارخانہ ابتر ہو جاتا ہی اور یہی حال تمام تجارت کے کارخانوں کا ہی *

اگر ہماری قوم علوم و فنون سے واقف ہو جاوے تو اُن کے لیئے بھی ابھی ہندوستان ہی میں اس قدر دولت اور دولت کے خزانے موجود ہیں کہ پشتوں تک بھی اُن کا ختم ہونا ممکن نہیں مگر ہم اپنی بے علمی کے سبب اُن سے فائدہ نہیں اُٹھا سکتے بالکل ہماری ایسی مثال ہی کہ کسی کے بزرگوں کی دولت کسی مقام پر گڑی ہو اور اُس کو اُس کی خبر نہو *

تجارت کے بعد زراعت ایک بہت عمدہ طریقہ دولت اور ملک کی آبادی کا ہی ہمنے عام ذلت میں بہ نسبت زمانہ سابق کے کچھہ

تنزل نہیں کیا بلکہ جیسے تھے ویسے ہی ہیں مگر اس سبب سے کہ بہ نسبت سابق کے بعض کاموں کی زیادہ ضرورت پیش آئی ہے اور اُس ضرورت کے انجام کی لیاقت ہم میں نہیں ہے زراعت میں بھی ہمنے بہت کچھہ نقصان اُٹھایا ہے *

اگلے زمانہ میں بہ نسبت حال کے زمین مزروعہ بہت کم تھی جنگل نہایت زیادہ تھے میدان کے میدان بے تردد پڑے تھے اس زمانہ میں جو ہر طرح کا امن ہے اراضی مزروعہ کثرت سے ہو گئی ہے جس کا انجام بلا ذریعہ کلوں کے دشوار ہے ہم کلوں کے کام بھی نہیں جانتے اُن سے کام لینا ہمکو مطلق نہیں آتا اس مجبوری سے ہمنے اپنی محنت کو جو پہلے ایک بیگھہ پر صرف ہوتی تھی دس بیگھہ پر صرف کیا ہے اور دسوں بیگھہ کی زراعت و پیداوار خراب ہوگئی ہے *

شمال مغربی اضلاع اور ملک اودہ کے بعض زمینداروں و تعلقہ داروں نے زراعت کے لیئے ولایتی کلیں مول لی ہیں مثلاً اکثروں نے پمپ مول لیئے ہیں کہ ہماری طرف آب پاشی کی سب سے زیادہ ضرورت ہے اُن پمپوں کو جب تک کوئی انگریز چلاتا ہے تب تک تو خوب چلتے ہیں اور جہاں وہ گیا اور ہندوستانی صاحبوں کے ہاتھہ میں آیا اور بند ہوا اسکا سبب یہی ہے کہ ہم لوگ اُس فن سے واقف نہیں یہہ بھی نہیں جانتے کہ پمپ سے پانی کیوں اوپر اُٹھہ آتا ہے اور کیا چیز بگڑ جاتی ہے جس سے نہیں اُٹھتا اگر ایک انگریز کو دو سو ڈیڑہ سو روپیہ ماہواری ایک پمپ چلانے پر دیں تو کہاں سے لاویں اور کیا فائدہ اُٹھاویں اگر ہمارے ہندوستان کی قوم ان علوم و فنون سے واقف ہو تو خیال کرنا چاہیئے کہ زراعت میں بھی بسبب استعمال کلوں کے کسقدر ترقی ہوسکتی ہے *

سب سے ذلیل اور ناپسندیدہ ذریعہ حصول معاش کا نوکری تھا اب وہ بھی ہماری قوم سے چھن گیا اور روز بروز چھنا جاتا ہے — میں اسبات کا الزام ہرگز گورنمنٹ پر نہیں دیتا اُسنے جو کچھہ کیا ہے بلاشبہہ بالکل مطابق مصلحت ملکداری کے کیا ہے اور اُسکا نہایت انصاف ہے کہ اُسنے ایک دروازہ عالیشان کھولدیا ہے اور بلا رعایت قومی اجازت دی ہے کہ جو کوئی اس دروازہ میں آوے وہی مرتبہ پاوے جس قوم نے اپنے تئیں اُس دروازہ میں داخل ہونے کے لایق کیا وہ داخل ہوئی اور داخل ہوتی جاتی ہے ہماری قوم نے اپنے تئیں اس لایق نہیں کیا وہ محروم ہے شمال مغربی اضلاع میں دو چار اور پنجاب میں دس پانچ مسلمان آج معزز عہدوں پر دکھائی دیتے ہیں اگر ہم لوگ اپنی قوم کی فکر نکرینگے اور اُسکی ترقی کے سامان بہم نہ پہونچائینگے اور جو لیاقتیں اچھے عہدوں کے لیئے درکار ہیں حاصل نکرینگے تو اُن چند عہدہ داروں کے بعد مسلمانوں کا خاتمہ بالکل ہے شاید دس بیس آدمی چپراسی پیادوں میں دکھائی دیں ورنہ سب کے گہاس کھود نے کی نوبت آویگی — اے صاحبوں جبکہ ہماری قوم کا ایسا بدتر حال ہے کیا ہم سب کا یہہ فرض نہیں ہے کہ جہانتک ہوسکے اپنی قوم کے سنبھالنے میں کوشش کریں ؟ *

میںنے اپنی اس گفتگو میں کئی جگہہ عزت قومی کا ذکر کیا مگر میںنے یہہ نہ بیان کیا کہ عزت قومی کیا چیز ہے اور وہ کیونکر حاصل ہوسکتی ہے اگر قومی عزت سے دنیاوی جاہ و حشم کا ہونا مراد لیا جاوے تو یہہ غیر ممکن ہے دنیا میں کوئی قوم ایسی نہیں ہے اور نہوگی کہ تمام قوم دولت و حشمت سے مالا مال ہو مگر میری مراد قومی عزت سے ایسی حالت کا ہونا ہے جس میں قوم درجہ بدرجہ آسودہ حال ہو اکثر لوگ زیور علم و ہنر اخلاق سے آراستہ ہوں علوم و فنون جو دنیا میں جاری ہیں صنایع و بدایع جو روز بروز دنیا میں پھیلتے جاتے ہیں اُس قوم میں بھی موجود ہوں آپس میں قوموں کا ربط و اتحاد اور میل جول جو تہذیب و شایستگی کی بنیاد ہے ملکوں کی سیاحت اور قوموں کے حالات سے واقفیت جو سرچشمہ تمام نیکیوں اور ترقیوں کا ہے اُس قوم کے لوگوں میں پایا جاتا ہو متانت اور نیکی سچائی رحم و رحم دلی ہمدردی و خدا پرستی جو عمدہ انسانی خصلتوں میں سے ہیں اُن میں بھی موجود ہوں اِن باتوں سے صرف دنیاوی عزت ہی قوم کو حاصل نہیں ہوتی بلکہ دینی عزت کا باعث بھی یہی اُمور ہیں — غور کرو کہ ہر ایک قوم کے لیئے اُسکا مذہب بمنزلہ ایک روحانی معلم کے ہے اور اُس مذہب کی خوبی اُس کے پیرووں کے حال کی بھلائی یا برائی سے ثابت ہوتی ہے پس اگر کوئی قوم ایسی عمدہ و نیک حالت میں ہو جیسیکہ میںنے ابھی بیان کی تو بلا شبہہ وہ ایک بڑی دلیل مذہبی عزت کی بھی ہے خدا کا شکر ہے کہ ہماری قوم کو جو مذہب خدا نے عطا کیا ہے وہ مجموعہ ان تمام خوبیوں کا ہے پس اگر ہم ایسی کوشش نکریں کہ ہماری قوم اپنے تئیں نمونہ ان خوبیوں کا بناوے تو درحقیقت ہمنے اپنے مذہب کی بھی خیر خواہی نہیں کی مزیدبرآں یہہ ہے کہ جب کسی قوم کی ایسی حالت ہوجاتی ہے تو دنیاوی دولت بھی اُسکی لونڈی بن جاتی اور تمام قوم درجہ بدرجہ بقدر اپنی حالت کے آسودہ و خوش حال ہوجاتی ہے میری سمجھہ میں اگر وہ غلط نہو تو ہماری قوم کا ان سب باتوں میں خراب حال ہے اور غالبا کوئی شخص جو قومی ہمدردی رکھتا ہوگا اس سے انکار نکریگا پس قوم کی اسی خراب حالت نے میرے دلکو بےچین کررکھا ہے اور میں دربدر پڑا پھرتا ہوں یہہ صدا کہتا ہوا کہ بھائیو جاگو ہوشیار ہو اپنی قوم کی خبر لو ورنہ تھوڑی دیر میں ایسا حال

ہوجاویگا کہ تم خبر اپنی چاہوگے اور خبر لینے کے قابل بھی نہوگے *

قومی ترقی اور قومی عزت حاصل کرنے کے دو ذریعہ ہیں اول امن و امان ملک میں ـــ دوسرے تعلیم و تربیت قوم میں *

ہمکو در حقیقت نہایت سچے دل سے خدا کا شکر کرنا چاہیئے کہ انگریزی گورنمنٹ سے جس قدر کہ ملک میں امن و امان اور رعایا میں آزادی ہی اس کی نظیر دنیا کی کسی گورنمنٹ میں نہیں ہی میں نہایت دلی یقین سے یہہ بات کہتا ہوں کہ جن عمدہ اصولوں پر انگریزی گورنمنٹ ہی اُس سے زیادہ عمدہ اصول گورنمنٹ کے لیئے ہو نہیں سکتے جیسے رعایا کے حقوق اور اُنکی دولت اور اُنکی جان اور اُنکی آزادی اس گورنمنٹ میں محفوظ ہی دنیا میں کہیں نہیں ہی مسلمانی عملداریاں جو پنجاب کے ہمسایہ میں ہیں اُن کے حالات و واقعات سے آپ بخوبی واقف ہیں رشیا یعنی روس کے حالات اور اُس کی خود مختاری تمام دنیا کو معلوم ہی اور بخارا و خیوا کے واقعات نے اَوْر بھی زیادہ اُس کو ظاہر کردیا ہی ایران کی عملداری کا حال بھی آپ صاحبوں سے پوشیدہ نہیں ہی جرمن و فرانس اور اٹلی اور آسٹریا اور اَوْر چھوٹی چھوٹی یورپ کی سلطنتیں ایسی امن کی اور اپنی رعایا کو ایسی آزادی رکھنے والی نہیں ہیں ٹرکی اور ایجپٹ اور ٹونس میں کسی قدر فرانس کی گورنمنٹ کی تقلید شروع ہوئی ہی مگر جتنا امن اور رعایا کی آزادی فرنچ میں تھی حالانکہ وہ نہایت دسپاٹک اور جابر گورنمنٹ تھی ابھی اُس رتبہ کو بھی وہ سلطنت نہیں پہونچی چہ جاے اسکے کہ انگریزی گورنمنٹ کا مقابلہ کیا جاوے امریکا کی گورنمنٹ کو لوگ اچھا بتاتے ہیں مگر میری راے میں اُس کے اصول بھی انگریزی گورنمنٹ سے زیادہ عمدہ نہیں ہیں شاید میری اس بات کو لوگوں نے خیال کیا ہوگا کہ انگریزی گورنمنٹ کی خوشامد سے کہی ہی اگر کسی نے ایسا خیال کیا ہو تو در حقیقت نہایت افسوس کی بات ہوگی کیونکہ میرا یہہ خیال ہی کہ جس گورنمنٹ کی رعایا کے دل میں یہہ بات ہو کہ گورنمنٹ خوشامد کی بات سے خوش اور برخلاف بات سے ناراض ہوگی تو اُس سے زیادہ بدتر کوئی گورنمنٹ نہیں ہو سکتی اگر انگلش گورنمنٹ ایسی ہو تو اُس کی حکومت اور ایک ناتربیت یافتہ گورنمنٹ کی حکومت میں کچھہ فرق نہوگا پس یہہ جو کچھہ کہ میں نے گورنمنٹ کی نسبت کہا یہہ واقعی میرا دل کا خیال ہی اگر ایسی پر امن گورنمنٹ میں بھی ہم اپنی قومی ترقی نہ کرینگے تو اس سے زیادہ کوئی بد نصیبی ہم لوگوں کی نہوگی *

ٹونس جس کا میں نے ابھی نام لیا ایک چھوٹی سی مسلمانی سلطنت افریقہ کے شمالی کنارہ پر ہی جہاں کا حکمراں بی آف ٹونس کہلاتا ہی سید خیرالدین جو ایک نہایت ذی علم شخص ہی اُس کا ایک وزیر ہی جو مدت تک یورپ میں رہا ہی اُس نے ایک کتاب تالیف کی ہی جس کا نام اقوم‌المسالک ہی اور یہہ میرے ہاتھہ میں موجود ہی اور اُس کا اُردو ترجمہ بھی جناب خلیفہ سید محمدحسن صاحب وزیر پٹیالہ کی فیاضی سے چھپ رہا ہی جس کے یہہ اوراق میرے پاس ہیں اُس وزیر نے اپنی کتاب میں یہہ ایک فقرہ لکھا ہی جو میں آپ صاحبوں کے روبرو پڑھتا ہوں " جو سلطنتیں رعایا کو کسی قسم کی آزادی دیں خواہ وہ آزادی شخصی ہی کیوں نہو اُن پر واجب ہی کہ وہ آزادی کی خوبیاں اور اُس کے نتایج کو بھی دیکھتی رہیں اور اُس سے کچھہ فائدہ بھی اُٹھاویں یعنی علوم و فنون کا شیوع کریں اور جملہ قسم کی صناعیوں کو جاری کریں جنکے اصول یہہ چار ہیں ایک فلاحت دوسرے تجارت تیسرے صنعت چوتھے فکر اور انہیں چاروں اصول پر تمام انسانی ہمتیں اور دنیاوی بہبودی موقوف ہی " پس میرا یہہ مقصد ہی کہ ہماری قوم اس عالم مسلمان وزیر کی نصیحت پر عمل کرے اور سب لوگ اس پر امن اور آزاد گورنمنٹ کے عہد میں جو ملکہ معظمہ وکٹوریا دام ملکہا کے سایہ عاطفت سے ہندوستان میں ہی اپنی قومی ترقی میں نہایت طمانیت سے کوشش کریں اور ملکہ معظمہ کی جان و مال کو دعا دیا کریں *

دوسرا ذریعہ قومی عزت اور قومی ترقی کا میں نے تعلیم و تربیت کو بیان کیا ہی اس کا ثبوت علانیہ ہمارے سامنے موجود ہی جن جن قوموں نے تعلیم و تربیت میں ترقی کی ہی وہی قومیں دنیا میں ترقی و عزت پر ہیں اور مال و دولت و جاہ و حشمت سے بھی نہال ہیں یہہ ایسی بدیہی بات ہی کہ کوئی شخص بھی اس سے انکار نہیں کرسکتا پس اب ہمکو اپنی قوم کی ترقی دولت و عزت کے لیئے جو کچھہ تدبیر کرنی ہی وہ یہی ہی کہ اُن کی تعلیم و تربیت کے لیئے نہایت عمدہ اور نہایت مفید سامان مہیا کریں *

بعض بزرگوں کا جو ہماری تدبیروں سے اختلاف راے رکھتے ہیں یہہ خیال ہی کہ ہندوستان میں ہماری قوم کی تعلیم و تربیت کے لیئے کافی سامان موجود ہی اور جو علوم کہ ہم ہمیشہ سے پڑھتے آئے ہیں وہی علوم اس زمانہ میں بھی ہماری قومی عزت اور قومی ترقی کے لیئے کافی ہیں اگر یہی راے اَوْر کسی صاحب کی بھی ہو تو مجبوری کی بات ہی کیونکہ اس امر کی غایت صرف ایک اختلاف راے ہی مگر میں آپ صاحبوں کی خدمت میں عرض کرنا چاہتا ہوں کہ کیا در حقیقت اُن لوگوں کی یہہ راے صحیح ہی میں سمجھتا ہوں کہ ہرگز صحیح نہیں ہی ہماری قوم کے لیئے تعلیم

و تربيت کا کچهه بهي سامان هندوستان ميں موجوده نهيں هے چهوٹے موٹے مکتب جو لوگوں نے تهوڑے تهوڑے ماهواري يا ششماهي چندة سے قايم کيئے هيں اور جن ميں ايک بے ترتيب اور غير مفيد تعليم هوتي هے اور بوڑهے بوڑهے شخص اُن ميں کافيه اور منيه قدوري پڑهتے هيں اور مسجدوں ميں سے يا لوگوں کے گهروں ميں سے روٹي پاتے هيں کيا يهه سامان هماري قومي تعليم و قومي تربيت و قومي عزت کے ليئے کافي هيں حاشا و کلا علوم ديني جو اُن ميں پڑهائے جاتے هيں اگرچه در حقيقت وه بهي کافي نهيں هيں ليکن ميں قبول کرتا هوں که جس قدر پڑهائے جاتے هيں وه فائدة سے خالي نهيں مگر اور دنياوي علوم جو هماري زندگي کے ليئے مثل غذا کے ضروري هيں اُن کا کيا بندوبست هے اور اُن کي کيا تعليم هے اب وه زمانه اور وه وقت نهيں هے که تصورٗ و تصديق اور هيولا و صورت کي بحث ميں عمروں کي عمريں ضايع کر دي جاويں — قديم علوم پڑهے هوئے عالم جو اس زمانه ميں موجود هيں مهرباني سے مجهکو بتاوٗ که اس دنيا ميں کس کام کے هيں اور اُن کي ذات مبارک سے قوم کو ملک کو ملک کے لوگوں کو کيا فائدة پهونچتا هے — هم صبر کرتے اور کهتے که جانے دو اُن سے قوم کو ملک کو فائدة نهوا نه سهي اُن کي ذات کو تو اُس سے فائدة هوا هوگا مگر سخت افسوس يهه هے که اُن کي ذات کو بهي کسي فائدة کا هونا معلوم نهيں هوتا اُن سے پوچهو که اُنهوں نے اُن علوم کو حاصل کرکر کيا واقفيت اپنے ميں پيدا کي کن چيزوں کي حقيقت واقعي سے واقف هوئے خدا نے جو عجيب عجيب چيزيں دنيا ميں پيدا کي هيں اور جن کي حقيقت اور حالت اور بناوٹ کي حکمت جاننے سے خدا تعالی کي قدرت پر اُس کے کمال پر اُس کي بے انتها حکمت پر جو دلي تصديق سے حاصل هوتي هے اُن ميں سے کس چيز کي حقيقت سے واقفيت پيدا کي هے البته چند لفظوں کے فرضي معني قرار ديکر اُن کے اولٹ پهير کے سوا اور کچهه نهيں آيا *

ميرے ايک دوست کا ايک رشته دار ديوبند ضلع سهارنپور کے مدرسه ميں جو لوگوں کے ماهواري يا سالانه چندة سے اُنهيں قديم علوں کي تعليم کے ليئے قايم هے تعليم پاتا تها اُس نے تمام علوم پڑه کر فراغت حاصل کي فضيلت کي پگڑي سر پر باندهي مدرسه سے عليحدة هوکر اُس نے ميرے دوست کو لکها که اب ميں کيا کروں ميرے دوست نے جو اُن کا رشته مند هے جواب ديا که دنيا ميں کام آنے کے لايق تو تمنے کوئي چيز سيکهي نهيں اب بجز اس کے اور کچهه چارة نهيں که کسي مسجد يا چوپال ميں جا بيٹهو اور مردوں کي فاتحوں کي اور جمعرات کي روٹي پر گذر کرو اور دن رات انهيں الفاظ کو ياد کرتے رهو جو بجز فرضي اور اصطلاحي معنيوں کے اور کوئي حقيقت اصلي نهيں رکهتے *

قطع نظر ان سب باتوں کے آپ سب صاحب اُن مدرسوں کے حالات سے بخوبي واقف هيں آيا اُن ميں جو لوگ تعليم پاتے هيں اُن سے کچهه بهي قومي ترقي اور قومي عزت کي توقع هوسکتي هے غيرت ' دليري ' دل کي بهادري ' خود اپني آپ عزت کرني ' دل کا جوش ' طبيعت کي عمدگي ' عالي همتي ' همدردي ' ولولة ' جو اصل اصول قومي عزت و قومي همدردي کے هيں ان مدرسوں کے طالبعلموں ميں هونے کي ( جو خود نهايت قابل افسوس حالت ميں گذر کرتے هيں ) حاشا و کلا *

علاوة اس کے آپ خيال فرماويں که وه مکتب ايسي حالت ميں هيں که شريف خاندانوں کو اُن کي حالت پر بخوبي طمانيت هو اور اپني اولاد کو جن کو وه جان سے بهي زيادة عزيز رکهتے هيں اپنا گهر چهوڑ کر اُن مکتبوں ميں پڑهنے اور مسجدوں ميں يا کسي شخص کے دروازة کي کوٹهري ميں رهنے کے ليئے پرديس ميں بهيجديں — اگر يهه سب باتيں اُن مکتبوں ميں موجود بهي هوں تو آپ سب صاحب يقيني اس بات کو تسليم فرماتے هونگے که تعليم سے بهي زيادة مقدم تربيت هے پس کيا طريقه اور کيا ذريعه لڑکوں کي تربيت کا اُن مکتبوں ميں هے جس سے همکو اپني اولاد کي اور اپني قوم کي بهلائي کي اُميد هو *

اصل يهه هے که همارے هندوستان ميں کسي زمانه ميں قومي تعليم کا سلسله جاري نه تها اميروں اور دولتمندوں کے لڑکے پڑهنے لکهنے سے بهت هي کم سروکار رکهتے تهے متوسط درجه کے اشراف خاندان بهي لکهنے پڑهنے کو کوئي عمدة چيز نهيں سمجهتے تهے ادني درجه کے خاندان کے لوگ بجز سپاهي پيشه هونے کے اور کچهه نهيں جانتے تهے معدودے چند خاندان تهے جن کے هاں مثل اور پيشوں کے پڑهنے لکهنے کا پيشه هوتا آتا تها وه لوگ بهي در حقيقت بطور ايک پيشه کے اُس کو کام ميں لاتے تهے وه لوگ چند محتاج طالب علموں کو اپنے هاں جمع کرکے اُن کو پڑهاتے تهے اور امير لوگ يهه سمجهه کر که اُن کے مدرسه ميں يا خانقاة ميں محتاج لوگ جمع رهتے هيں کچهه روپيه بطور خيرات کے بهيجتے تهے اور يهه سمجهتے تهے که محتاج طالب علموں کي روٹي کپڑة ميں خرچ هوگا اور دينے والا سمجهتا تها که جس طرح اور خيرات دينے ميں ثواب هوتا هے اسيطرح اس خيرات کا بهي ثواب هوگا وهي خيالات اور وهي عادتيں اب تک لوگوں کے دلوں ميں جمي هوئي هيں وه جانتے هي نهيں که قومي تعليم و تربيت کيا چيز هي اور وه کس طرح پر هو سکتي هے اور

قوم کو کس طرح اُس پر متوجهه هونا لازم هی — اب منقریب همارے دوست خان بهادر محمد حیات خاں صاحب ولایت تشریف لیجانے والے هیں اور ضرور کیمبرج اور آکسفورڈ کا بهي ملاحظه کرینگے اور مجهه سے زیاده اپني قوم پر اور اپني قوم کي حالت پر افسوس فرماوینگے آپ سنکر تعجب کرینگے که صرف کیمبرج کے مدرسوں کي جائداد اس قدر هی که جس کي آمدني مهاراجه سیندهیا کي تمام سلطنت کي آمدني سے زیاده هی اور یهه جائداد صرف قوم نے اپني قوم کي تعلیم و تربیت کے لیئے دي هی اُس کا نتیجه یهه هی جو آج هم سب اپني آنکهوں سے دیکهه رهے هیں اگر هماري قوم اُس ضرورت پر خیال کرے جو اولاد کي تعلیم و تربیت کے لیئے هی اور یهه بهي هماري قوم کے دل میں کسي طرح سما جاوے که نهایت عمده اصول پر مدرسة العلوم قایم کیئے بغیر هماري اولاد کي تعلیم و تربیت غیر ممکن هی تو ایک مدرسة العلوم کیا بیسیوں مدرسة العلوم قایم هوسکتے هیں خدا کرے که هماري قوم سمجهے اور اس طرف متوجهه هو *

ان مکتبوں کے سوا سرکاري مدرسه میں اور پنجاب میں بالتخصیص ایشیا کي زبانوں کي ترقي کرنے کا بهي بندوبست هی جو بزرگ هماري راے کے مخالف هیں وه کهتے هیں که یهه سرکاري مدرسے همارے لیئے کافي هیں مگر اُن کا دل خوب جانتا هی که هماري مخالفت اُن سے یهه باتیں کهواتي هی ورنه وه یقین جانتے هیں که هم مسلمانوں کي اغراض کے لیئے یهه سرکاري مدرسے کافي نهیں هیں اگر میں اُس کي تفصیل اور وجوهات اور اُن کے اسباب کا بیان کروں که کیوں یهه سرکاري مدرسے هماري اغراض کے لیئے کافي نهیں هیں تو بهت لمبي گفتگو هو جاویگي اور مجهے خوف هی که میں اُس کو آج ختم بهي نه کر سکونگا مگر میں ایک نتیجه پر آپ صاحبوں کو متوجهه کرتا هوں جس سے تصفیه هوجاویگا که یهه سرکاري مدرسے همارے دیني و دنیوي اغراض کے لیئے کافي هیں یا نهیں پس میں سوال کرتا هوں که هماري قوم کے لوگ ان سرکاري مدرسوں سے دل سے وابسته هیں — نهیں — هماري قوم کے لڑکے بقدر تعداد واجب ان مدرسوں میں جاتے هیں اور تعلیم پاتے هیں — نهیں — هماري قوم کے لڑکوں نے سواے دو تین کے ان مدرسوں کي بدولت یونیورسٹي کي ڈگریاں حاصل کي هیں — نهیں — کوئي انجنیر بنا هی — نهیں — کسي نے ایل ایل ڈي کي ڈگري پائي هی — نهیں — کسي نے ان مدرسوں میں علم ادب ایسا سیکها هی جو ادیب کهلایا جا سکتا هو — نهیں — پس جب که یهه نتیجه هی تو صاف ثابت هی که کچهه تو ان مدارس میں ایسي بات هی جو

هماري اغراض کے لیئے کافي نهیں ورنه هم لوگ اُن سے گرویده هوتے اور جن سوالوں کا جواب ڈاله هوا هی سب کا هاں هوتا پهر هم پوچهتے هیں که هماري قوم کے جن لوگوں نے ان مدرسوں میں تعلیم پائي هی آخر کچهه بهي اُنهوں نے کیا هی ؟ هاں یهه کیا هی که کسي اسکول میں اُنهیں پڑهي هوئي کتابوں کو طالب علموں کي طرح پڑهانے کے لیئے یا کسي دفتر میں چٹهیات کي اس طرح نقل کرنے کے لیئے جس کا مطلب اُن کي سمجهه میں نه آسکے لیاقت پیدا کي هی اور اس پر طره یهه هی که بعض تو اپنے مذهب کا ایک مسئله تک نهیں جانتے اور بعضے مذهب هي کو سلام کرتے هیں پس اب انصاف کرو که کیا یهه بات سچ هی که یهه مدرسے هماري تمام اغراض کے لیئے کافي هیں اور کیا ان مدرسوں کي تعلیم سے همکو اپني قومي عزت و قومي ترقي کي توقع هی هرگز نهیں هرگز نهیں *

اے صاحبوں میں اُوپر ثابت کرآیا هوں که عمده تعلیم و تربیت هي قومي عزت اور قومي ترقي کا اصلي ذریعه هی مگر کوئي قوم عزت نهیں پاسکتي جب تک که تعلیم ایک مقدار مناسب سے اُس قوم میں رایج نهو اور اُس مقدار مناسب کا اندازه حسب تفصیل ذیل هوسکتا هی *

ضرور هی که اُس قوم میں ایک گروه معتدبه اعلی درجه تعلیم کا ایسا پیدا هو جس میں سے کوئي کسي علم میں اور کوئي کسي علم میں دستگاه کامل رکهتا هو اور اسي طرح تمام علوم کے کامل لوگ اُس قوم میں موجود هوں جن کي عقل و فهم اور سعي و کوشش سے علم و فن کو روز بروز ترقي هو اور جن کے نام سے هماري قوم کو عزت اور فخر هو اور پهر اُن لوگوں کي تعداد بهي ایسي هو جن پر اطلاق النادر کالمعدوم کا نهو *

اس کے بعد ایک بهت بڑا گروه متوسط درجه تعلیم کا اُس قوم میں هونا چاهیئے جو عالي رتبه مصنفوں کي علمي تصنیفات کو نهایت عمدگي سے جانتا هو اور هر ایک دقیقه اور باریک باریک اصول سے بخوبي واقف هو اور تعلیم کے ذریعه سے وه سب باتیں اپني قوم کو سکها سکتا هو اس گروه کي تعداد ایسي هوني چاهیئے که بلحاظ قومي تعداد کے ایک مناسب مناسبت رکهتي هو *

اس کے بعد ادنی درجه تعلیم کا هی مگر اس میں بهي تین قسم کے گروهوں کا هونا ضرور هی ایک گروه ایسا هو جو کل قوم سے تعداد میں ایک مناسبت معقول رکهتا هو اور اُس نے اسقدر تعلیم پائي هو که خاص اپني عقل و علم سے اپنے کاموں کو انجام دے سکے *

اس کے بعد اس درجه کے ایسے لوگ به تعداد کثیر هونے چاهیئیں جو اپنے دنیوي ضروري کاموں کا انجام بخوبي تمام کرسکتے هوں اور

جو کہ یہہ لوگ محض جاہل نہیں ہونے کے تو ضرور ان میں اسقدر علم کی روشنی ہوگی کہ جو ترقیاں علوم و فنون میں ہرروز ہوتی جاتی ہیں اُس کے وسیلہ سے اُن سے فائدہ اُٹھا سکیں گے *

اس کے بعد اُن لوگوں کا درجہ ہی جو جسمانی محنت کرنے کی لیاقت رکھتے ہوں اُن میں بھی اسقدر استعداد ہونی چاہیئے کہ آسان آسان کتابیں اور سہل سہل چھوٹے چھوٹے اخبار مذہبی مسائل کی کتابیں پڑہ سکتے ہوں تھوڑا بہت اپنا مطلب لکھہ لیتے ہوں حساب کرسکتے ہوں *

جن قوموں میں ان سب مراتب کے تعلیم یافتہ مناسب تعداد سے موجود نہوں اُس قوم کو کبھی ترقی نہیں ہوسکتی اور نہ دوسری قوم کی نگاہ میں وہ قوم کچھہ عزت حاصل کرسکتی ہی — مدت سے میں نے اپنی اس رائے پر غور کیا ہی جسپر میں نہایت مضبوط ہوں اور ایک رسالہ میں جو میں نے لندن میں لکھکر مشتہر کیا تھا اُس میں بھی یہہ رائے ظاہر کی تھی — اور میری اس رائے کی صحت اُن قوموں کے حالات پر نظر کرنے سے بخوبی ثابت ہوتی ہی جو اب دنیا میں درجہ بدرجہ ترقی یافتہ موجود ہیں جس میں یہہ باتیں پوری پائی جاتی ہیں وہ پوری ترقی میں ہیں اور جس میں جتنی کمی ہی اُتناہی اُس میں نقصان ہی پس یہہ اندازہ ہی قومی ترقی کا جو میں نے بیان کیا اور یہی ہمارا مقصد ہی کہ ایسی ہی ترقی تعلیم کی ہماری قوم میں ہو جاوے پس اب میرا سوال یہہ ہی کہ کیا وہ خانگی مکتب جو لوگوں نے کہیں کہیں قایم کیئے ہیں اور کیا یہہ سرکاری مدارس جو بڑی شان و شوکت سے قایم ہیں ان سب قسموں کے تعلیم یافتہ اشخاص اور پھر اُسی تعداد مناسب سے جو میں نے بیان کی ہماری قوم میں پیدا کردینگے ہرگز نہیں — اگر کسی کی رائے اس کے برخلاف ہو تو بتلاوے کہ ان مکتبوں اور سرکاری مدرسوں سے کون شخص ایسا پیدا ہوا ہی جس کو ہم اول قسم میں غایت درجہ دوسری قسم میں شمار کرسکیں ایک نہیں تو پھر کیوں نہ میری رائے صحیح ہو اور کیوں نہ اُس کو تسلیم کیا جاوے *

یہہ امور جو میں نے بیان کیئے اور مکرر کہا کہ سرکاری مدارس ہمارے تمام اغراض کے پورا ہونے کو کافی نہیں ہیں یہہ ایسے امور ہیں جن کی اصلاح گورنمنٹ کی طرف سے ہونی ناممکن ہی دل سے اس بات کو تسلیم کرتا ہوں کہ جو سعی و کوشش گورنمنٹ نے ہندوستان کی تعلیم پر کی ہی وہ ایسی ہی جس کی مثال دنیا میں اور کسی عملداری میں موجود نہیں ہی تمام رعایاے ہندوستان کو گورنمنٹ کی اُس فیاضی اور مہربانی کا جو اُس نے بالخصوص تعلیم کے باب میں ہندوستان کی رعایا کی نسبت کی ہی دل و جان سے شکر گذار ہونا چاہیئے — گورنمنٹ انگلشیہ ہندوستان میں مختلف اقوام اور مختلف مذاہب کی رعایا پر حکومت کرتی ہی اور اس لیئے اُس کو طریقہ تعلیم ایسا اختیار کرنا فرض ہی جو بالکل ناطرفدار ہو اور اُس نے ایسا ہی طریقہ اختیار کیا ہی یہاں تک کہ اُس نے انتظام تعلیم میں اپنے مذہب کی اور اپنی قوم کی بھی کچھہ طرفداری نہیں کی پس یہہ کیسی عجیب اور کیسی عمدہ بات ہی مگر مسلمانوں کی تعلیم کا حال اور قوموں کی تعلیم سے جو ہندوستان میں آباد ہیں بالکل مختلف ہی اُن کا مذہب اُن کی مذہبی تعلیم عام تعلیم میں ایسی ملی ہوئی ہی کہ جیسے جسم و جان جب اُس کو علحدہ کیا جاویگا جسم بے جان رہ جاویگا اور کبھی اس قسم کی بے جان تعلیم سے ہماری تمام اغراض پوری نہونگی برخلاف ہندوستان کی اور قوموں کے کہ اُن کے ہاں مذہبی تعلیم عام تعلیم سے بالکل علحدہ ہی بلکہ سواے ایک قوم کے اور کوئی قوم کسی وقت میں اور اُس وقت میں بھی جبکہ اُن کے ملک پر غیر قوموں نے حملہ نہیں کیا تھا مذہبی تعلیم سے تعلق نہیں رکھتی تھی گورنمنٹ تمام مذہبی تعلیم سے اپنے مدارس میں دست کش ہی اور اُس کو ایساہی کرنا چاہیئے پس گورنمنٹ کے مدارس ہندوستان کی اور قوموں کے اغراض پورا کرنے کے لیئے نامناسب نہیں ہیں مگر مسلمانوں کے تمام اغراض کے پورا کرنے کو محض ناکافی ہیں اور یہی باعث ہی کہ ہملوگ اُن سے وابستہ نہیں ہیں — بااینہمہ ہم مسلمانوں کو بالتخصیص اپنی گورنمنٹ کا زیادہ شکر کرنا اسلیئے واجب ہی کہ اُس نے خاص مسلمانوں کی تعلیم پر بہ نسبت دوسری قوم کے زیادہ توجہہ فرمائی ہی اور حضور عالی جناب لارڈ نارتھہ بروک صاحب نے متعدد خاص خاص احکام اسباب میں جاری کیئے ہیں گورنمنٹ مدراس نے اسپر زیادہ توجہہ کی ہی اور گورنمنٹ بمبئی و بنگال نے بھی بہت کچھہ اندنوں میں تبدیلی کی ہی اور ہمارے ملک کے جناب نواب لفٹننٹ گورنر بہادر نے بھی حال میں کچھہ نئی تجویزیں فرمائی ہیں اور گورنمنٹ پنجاب تو پہلے ہی سے اس طرف زیادہ متوجہہ ہی مگر چونکہ گورنمنٹ پوری پوری تدبیر بمجبوری اختیار نہیں کرسکتی اسلیئے وہ تمام تدبیریں ادھوری ہیں جسکو انگریزی میں ہاف میجر کہتے ہیں اور اسلیئے باوصف کافی توجہہ گورنمنٹ کے ہمارے اغراض کو کافی اور ہمارے حالات کے پوری پوری مناسب نہیں ہیں پس اس بیان سے بخوبی ثابت ہوتا ہی کہ جب تک ہم خود اپنے لیئے عمدہ تعلیم کا ذریعہ قایم نکرینگے ہماری تمام اغراض جو تعلیم سے متعلق ہیں پوری نہونگی *

ان تمام حالات پر غور کرکر ایک گروہ مسلمانوں نے جس گروہ کا میں خادم ہوں یہہ تجویز کی ہی کہ ایک مدرسۃالعلوم مسلمانوں کی

تعلیم کے لیئے کیمبرج اور آکسفورڈ کے نمونہ پر قایم کیا جاوے جس میں علوم دیني و دنیاوي اور تمام وہ علوم جنکي تعلیم قومي ترقي اور قومي عزت کا باعث ہو تعلیم دیئے جاویں اور مسلمان لڑکوں کي تربیت کا طریقہ بھي جو تعلیم سے بھي زیادہ ضرور ہی اُس میں نہایت عمدگي سے ملحوظ رکھا جاوے اس کام کے لیئے ایک کمیٹي مقرر ہی جس میں مختلف اضلاع کے بزرگ و نیک طینت پاک سرشت لوگ ممبر ہیں اور مجھکو اسبات کے کہنے سے بھي بڑي خوشي ہی کہ پنجاب کے بزرگوں میں سے بھي خاں بہادر محمد حیات خاں صاحب سي ایس آئي اور خان بہادر محمد برکت علي خاں صاحب و نواب نوازش علي خاں صاحب و نواب عبدالمجید خاں صاحب بھي اُس کمیٹي کے ممبر ہیں اور علوم جو اس مدرسۃالعلوم میں پڑھائے جانے تجویز ہوئے ہیں اور جو طریقہ تعلیم و تربیت کا کمیٹي میں پیش ہوا ہی اُسکو کمیٹي نے مشتہر کیا ہی جو میرے پاس موجود ہی اس طریقہ کي جو عمدگي اور خوبي ہی وہ اُسپر غور کرنے سے بخوبي واضح ہوتي ہی مگر ایک ادنہ بات اُس کي اس وقت عرض کرني مناسب سمجھتا ہوں *

طالب علموں کو جو اس سلسلہ تعلیم میں داخل ہونگے علوم مذہبي کي بھي تعلیم دیجاوے گي سنیوں کو موافق اصول اہل سنت و جماعت کے اور شیعوں کو موافق اصول مذہب امامیہ اثنا عشریہ کے مذہبي تعلیم کا اہتمام خاص خاص ممبروں سے متعلق ہوگا جو اس کام کے لیئے منتخب کیئے جاوینگے سنیوں کي تعلیم سنني ممبروں سے متعلق ہوگي اور شیعوں کي تعلیم شیعہ ممبروں سے — ایک حد معین تک جملہ طالب علموں کو علوم دیني پڑھنے ہونگے اور اُس کے بعد ہر شخص کو اختیار ہوگا کہ اعلی سے اعلی درجہ تک علوم مذہبي کي تکمیل کرے اور جو طالب علم علوم مذہبي میں فایق ہونگے اُن کے لیئے فلوشپ پچاس روپیہ ماہواري کي ایک میعاد مناسب تک ملني تجویز ہوئي ہی علوم دنیاوي کي تعلیم میں تمام مفید علوم جن سے قومي ترقي متصور ہی داخل ہیں اور عربي و فارسي و انگریزي اور اَوْر قدیم زبانیں بھي داخل تعلیم ہیں اور ایسا عمدہ قاعدہ مقرر کیا گیا ہی کہ جو طالب علم جس زبان میں چاہے تمام علوم کي تکمیل کرے ممکن ہی کہ ایک طالب علم صرف عربي زبان پڑھے اور اُسي میں جون جون سے علوم چاہے اُن کي تکمیل کرے اور یہہ بھي ممکن ہی کہ اگر کوئي طالب علم انگریزي زبان پڑھے اور اُسي میں علوم کي تکمیل کرني چاہے اُسي کو پڑھے اور اُسي میں تکمیل کرے اور کامیاب طالب علموں کے لیئے بھي وظیفہ ماہواري اور بعد تکمیل علوم کے فلوشپ پچاس روپیہ ماہواري ملني تجویز ہوئي ہی اور اُمید ہی کہ یہہ ترغیبیں ایسي مفید ہونگي کہ ہماري قوم کے لوگوں کو تعلیم و تربیت کي طرف زیادہ متوجہہ کرینگي *

جو کہ ایک ایسا بڑا قومي کام بغیر امداد تمام قوم کے اور بلا جمع ہونے سرمایہ کثیر کے غیر ممکن ہی اس لیئے تمام قوم سے اس کام کے انجام کے لیئے چندہ دینے کي درخواست ہی ہر ایک غریب امیر کے سامنے ہاتھہ پھیلایا جاتا ہی کہ خدا کے واسطے اپني قوم کے واسطے اپني اولاد کے واسطے اپني قوم پر رحم کرو اور جو مقدور ہو اس کام کے انجام کے لیئے چندہ دو تاکہ سرمایہ جمع ہو اور اُس کي آمدني اس مدرسۃالعلوم کے اخراجات کے لیئے مکتفي ہو زر چندہ سے اس مدرسہ کے لیئے جایداد خریدني تجویز ہوئي ہی جایداد دو قسم کي ہوگي اول از قسم اراضي معافي یا دوامي اور دیہات مالگذاري دویم گورنمنٹ پرامیسري نوٹ اگرچہ مدت ہوئي کہ مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب نے اُس منافع کو جو گورنمنٹ پرامیسري نوٹ سے حاصل ہوتا ہی مباح و جایز بتلایا ہی اور اُن کا تحریري فتوی لوگوں کے پاس ہی اور جناب مجتہد مذہب امامیہ نے بھي اُسکے جواز کا فتوی دیا ہی اور اہل مذہب شیعہ کو اُس کے جواز میں کچھہ شبہہ و تامل نہیں ہی الا بعض بزرگان اہل سنت و جماعت کو اُس کے جواز میں کلام ہی اور اسلیئے وہ پسند نہیں کرتے کہ اُن کا روپیہ پرامیسري نوٹ میں لگایا جاوے اسلیئے یہہ قاعدہ قرار پایا ہی کہ جو صاحب چندہ دینے والے پرامیسري نوٹ کے خریدنے سے ممانعت کرینگے اُن کا چندہ نہایت احتیاط سے علاحدہ رهیگا اور بجز دیہات کے خریدنے کے اور کسي کام میں نہ لگایا جاویگا یہہ قاعدہ بھي قرار پایا ہی کہ اگر کوئي صاحب یہہ بات متعین کردینگے کہ اُن کا روپیہ فلاں علم کي تعلیم میں خرچ ہو تو اُن کے روپیہ کي آمدني اُسي علم کي تعلیم میں خرچ ہوگي یہہ قواعد ایسي دوراندیشي سے مقرر کیئے گئے ہیں کہ کسي شخص کو اس بات کا رنج و اندیشہ نہیں رہنے کا کہ اُس کا روپیہ اسطرح پر کام میں آتا ہی جو اُس کي مرضي کے موافق نہیں ہی اس کمیٹي کي رجسٹري حسب قانون عمل میں آئي ہی جس سے کوئي ممبر روپیہ کو اُس کام کے سوا جس کے لیئے روپیہ ہی اور کسي بات میں خرچ نہیں کرسکتا یہہ بھي قاعدہ قرار پایا ہی کہ اصل سرمایہ جو چندہ سے جمع ہوگا وہ کبھي خرچ نہیں کیا جاویگا بلکہ اُس روپیہ سے جایداد لي جاویگي اور صرف زر آمدني جایداد مدرسۃالعلوم میں خرچ ہوگا اور سرمایہ ہمیشہ قایم رهیگا بہت سے امیروں و غریبوں نے اس کام میں مدد کي ہی اور اس وقت تک مقدار چندہ ایک لاکھہ روپیہ سے زیادہ ہوگئي ہی حضور عالي جناب لارڈ نارتھہ بروک صاحب نے اپني فیاضي سے دس

هزار روپیه اپنی جیب خاص سے اس کام کے لیئے چندہ مرحمت فرمایا هی جس کے لیئے تمام مسلمانوں کو شکر گذار هونا واجب هی اور اور رئیسوں نے بهی چندہ دیا هی سواے جناب لارڈ نارتهه بروک صاحب کے چندہ کے بڑی سے بڑی مقدار چندہ کی پانچ هزار روپیه اور چهوٹی سے چهوٹی مقدار ایک پیسه هی اگرچه اس بات سے نهایت افسوس هی که کسی مسلمان رئیس کا چندہ اب تک حضور لارڈ نارتهه بروک صاحب کے چندہ سے بڑا نهیں هی حالانکه ضرور تها که ایسے کام کے لیئے متعدد رئیسوں کے چندے حضور ممدوح کے چندہ سے بهت بڑے بڑے هوتے *

اس وقت تک اسی قدر نتیجه کمیٹی کی کوشش کا هی مگر جابجا سب کمیٹیاں مقرر هوتی جاتی هیں اور قوم بهی اس کام پر کچهه کچهه متوجهه هونے لگی هی اور اُمید هی که روز بروز چندہ کو ترقی هوتی جایگی ارادہ هی که دس پندرہ لاکهه روپیه اسی طرح چندہ سے جمع کیا جاوے — گورنمنٹ نے سرکاری طور پر بهی اس مدرسة کی امداد کا بموجب قواعد گرینٹ ان ایڈ کے وعدہ فرمایا هی پس جس جس قدر چندہ هم جمع کرینگے اور جس قدر آمدنی اُس سے پیدا کرینگے اُسی قدر گورنمنٹ بهی عطا کریگی پس ایک لاکهه روپیه سے زیادہ جو کمیٹی نے جمع کیا هی اُس کو دو لاکهه سے زیادہ تصور کرنا چاهیئے اور اسی طرح جس دن کمیٹی پانچ لاکهه روپیه جمع کرلیگی حقیقت میں وہ دس لاکهه هونگے اور جس وقت ساڑهے سات لاکهه روپیه جمع کرلیگی اُس وقت وہ پندرہ لاکهه هونگے اور اگر خدا کی مدد سے کمیٹی نے پندرہ لاکهه روپیه جمع کرلیئے تو وہ حقیقت میں تیس لاکهه هونگے پس اس وقت کمیٹی کی نظر پنجاب کی سخاوت اور فیاضی پر هی اور اُمید کرتی هی که پنجاب کی فیاضی سے بهت کچهه فائدہ مسلمانوں کی قومی ترقی و قومی عزت کو هوگا *

مسلمانوں کی کمیٹی جس وقت که اس نیک کام میں سعی کررهی تهی تو اُس کو اُمید قوی تهی که هر فرقه کے تمام مسلمان بلا لحاظ کسی باهمی اختلاف کے یا اختلاف راے کے اور بلا خیال اختلاف مذهب کے باهم متفق هوکر اس نیک کام کے انجام میں ممد و معاون هونگے بڑا اندیشه اس بات کا تها که مبادا سنی و شیعه بسبب اختلاف مذهب کے باهم کچهه اختلاف کریں مگر خدا کا هزار هزار شکر هی که ان دونوں فرقوں میں تو اس بات کا کچهه اختلاف نهیں هوا سنی و شیعه دونوں کمیٹی اسلامی کے ممبر هیں اور دونوں ایک دل هو کر اس کار خیر کے انجام میں ساعی هیں مگر نهایت افسوس کی بات هی که سنیوں هی میں سے بعض لوگوں نے جو تعصب مجسم هیں اس کام سے اختلاف کیا هی اور جهاں تک اُن سے هوسکا هی اس کام میں خلل ڈالنے اور اس میں ابتری کرنے کی کوشش کی هی اور کوئی دقیقه اس قومی بهلائی کے معدوم کرنے میں اپنی دانست میں باقی نهیں چهوڑا جابجا جهوٹے اور اتهام کے بهرے هوئے رسالہ تقسیم کیئے هیں اور اُمید هی که پنجاب میں بهی بهت سے آئے هونگے مگر جن کے نام سے وہ رسالہ آئے هیں اُن کا نام نامی اس معامله میں تو صرف ایک پردہ هی اور جتنی تحریریں اُن کے نام سے چهپی هیں صرف اُن کا نام هی نام هی ورنه در اصل ایک اَور صاحب جو اُنکی خدمت میں حاضر هیں اور یهه سب تحریریں کرتے هیں اُنهوں نے چند میرے اقوال کو کسی قدر صحیح و کسی قدر تحریف کرکر ایک فتوی تحریر کرایا هی جس کا مطلب یهه هی که ان اقوال کے سبب سید احمد کافر و مرتد هی مجهے اس میں کچهه کلام نهیں کیونکه میں اُن کے کافر بنانے سے کافر نهیں هوسکتا تکفیر کے فتوے کچهه نئی بات نهیں هی کون شخص بزرگان دین میں سے بچ رها هی جس کی تکفیر کے فتوے نهیں هوئے حضرت غوث الاعظم رحمة الله علیه کی تکفیر کے فتوی هوئے امام غزالی رحمة الله علیه کافر بنائے گئے جناب حضرت مجدد الف ثانی رحمة الله علیه کافر قرار دیئے گئے اور علماء هی کے فتوے سے اُن کی ریش مبارک نوچی گئی اور گوالیار کے قلعه میں قید هوئے اگر میں اُن سب بزرگوں کا نام لوں جن پر کفر کے فتوے جاری هوئے تو غالباً کئی جزو میں بهی اُنکی فهرست ختم نهوگی پس جب که یهه حال هی تو میں غریب کس گنتی میں هوں مجهکو اپنی تکفیر کے فتووں کا نه کچهه ڈر هی نه کچهه غم مگر میں صرف اُس چهوٹی بات کا ذکر کرتا هوں جو مدرسة العلوم کی نسبت اُس فتوے میں مندرج هی یهه وہ فتوے هیں جو میرے هاتهه میں هیں اور یهه طریقه تعلیم هی جو مدرسة العلوم کے لیئے کمیٹی میں پیش هوا هی جو استفتا کیا گیا هی اُس میں یهه بات ظاهر کی گئی هی که میں ایک شخص نهایت بد عقیدہ هوں اور اُنهیں بد عقیدوں کے موافق مذهبی تعلیم مدرسة العلوم میں جاری کرنا چاهتا هوں اور اس دروغ بے فروغ کو حقیقت واقع قرار دیکر سوال کیا هی که ایسی حالت میں تائید مدرسة العلوم جایز هی یا نهیں پس یهه بات جو استفتا میں لکهی هی هر شخص کمیٹی کی روئدادیں دیکهه کر کهه سکتا هی که محض جهوٹ هی کمیٹی نے صاف صاف تجویز کیا هی که جو مذهب شیعه و سنی کا هی اور جو اصول اُن کے مذهب کے هیں اور جو کتابیں اُن مذهبوں کی هیں وهی مذهب اور وهی اصول اور وهی کتابیں مدرسة العلوم میں پڑهائی جاوینگی میرے بد عقیدہ هونے یا نهونے کو اُس میں کچهه مداخلت نهیں هی — میرے عقیدہ سے لوگوں کو کیا کام هی یهه مدرسة عام لوگوں کے لیئے بنایا جاتا هی جس میں متعدد

فرقہ مسلمانوں کے شيعہ و سني و وھابي و بدعتي داخل ھيں اور يقيني ايک دوسرے کو بد عقيدہ سمجھتا ھی پس جو شخص کہ اس مدرسہ کے قيام ميں کوشش کريگا وہ بلا شبہہ ايسا ھي ھوگا کہ تين فرقہ منجملہ چار فرقوں کے اُس کو بد عقيدہ سمجھينگے اور ايسا کوئي ايک شخص بھي پيدا نہو سکيگا جس کو چاروں فرقہ نيک عقيدہ سمجھيں پس ميں اُن بزرگواروں کے نزديک جو مجھے کافر بتاتے ھيں خواہ اَور دس بيس مسلمانوں کے نزديک بد عقيدہ سہي مگر مدرسةالعلوم کا اس ميں کيا نقصان ھی ھر ايک فرقہ کے لوگوں کو يہہ بات ديکھني چاھيئے کہ جو مذھبي تعليم اُسميں ھوني قرار پائي ھی وہ اُس فرقہ کے مذھب سے جس فرقہ کے ليئے وہ تعليم ھی موافق ھی يا مخالف — اے بزرگان پنجاب ميں آپ سے تمثيلاً ايک بات عرض کرتا ھوں — ميں فرض کرتا ھوں کہ ميں بد عقيدہ ھوں — مگر ميں آپ سے پوچھتا ھوں کہ اگر ايک کافر مرتد آپ کي قوم کي بھلائي پر کوشش کرے تو کيا آپ اُسکو اپنا خادم اپنا خيرخواہ نہ سمجھينگے آپ کے ليئے دولت سرا بنانے ميں جس ميں آپ آرام فرماتے ھيں اور آپ کے بچے پرورش پاتے ھيں آپ کے ليئے مسجد بنانے ميں جس ميں آپ خداے واحد ذوالجلال کا نام پکارتے ھيں چوھڑے چمار قلي کافر بت پرست بد عقيدہ سب مزدوري کرتے ھيں مگر آپ نہ کبھي اُس دولت خانہ کے دشمن ھوتے ھيں اور نہ کبھي اُس مسجد کے منھدم کرنے پر آمادہ ھوتے ھيں پس اب مجھکو بھي اس مدرسةالعلوم کے قايم کرنے ميں ايک قلي چمار کي مانند تصور کيجيئے اور ميري محنت اور مشقت سے اپنے ليئے گھر بنتے ديکھيئے اور اس وجہہ سے کہ اُس کا بنانے والا يا اُس ميں مزدوري کرنے والا ايک قلي چمار ھی اپنے گھر کو مت ڈھائيے کيا آپ صاحب مجھہ ايک بد بخت نامہ سياہ کي شامت اعمال سے اپني تمام قوم کو اور اُن کي اولاد کو نسلاً بعد نسل ڈبونا اور خراب و خستہ حالت ميں ڈالنا چاھتے ھيں اگر آپ سب صاحب ميري حالت کو بدتر جانتے ھو اُسي سے عبرت پکڑو اور براے خدا اپني قوم کي اپني اولاد کي بھلائي و بہتري کي فکر کرو —— اگر مجھکو بدعقيدہ و کافر و مرتد جانتے ھو اور ميرے ھاتھہ سے اِس کام کا ھونا ناپسند کرتے ھو بسم اللہ ميں علاحدہ ھونے پر موجود ھوں کوئي دوسرا شخص کھڑا ھو اور اس تمام کام کو انجام دے چشم ما روشن مگر يہہ بات کسي طرح پسنديدہ نہيں ھی کہ نہ آپ کريں اور جو کوئي دوسرا کرے تو اُس کو کافر و مرتد بتلاديں ھمت و جوانمردي اور قومي ھمدردي کي بات يہي ھی کہ قوم کي بھلائي کرو اور اگر يہہ ديکھتے ھو کہ مجھسے قوم کو برائي پہونچنے والي ھی في الفور مجھکو الگ کرو اور آپ اس کام کے انجام کا بيڑا اُٹھاؤ ورنہ کانوں ميں بيٹھے رھنا اور جو کام کرنے کا ھی اُس سے کانوں پر ھاتھہ دھرنا کسي شخص کے نزديک بھي پسنديدہ نہوگا *

اے صاحبوں ميں دن رات اس غم ميں اپني زندگي بسر کرتا ھوں کہ انسان کي زندگي کا کچھہ بھروسا نہيں ھی خصوصاً مجھسے آدمي کا جس نے بہت بڑا حصہ اپني زندگي کا طی کرليا ھی اور اگر کچھہ باقي ھی تو بہت قليل باقي ھی جب ميرے کوچ کا وقت آپہونچيگا تو کون شخص اس تمام کام کو اُٹھاويگا اور کون شخص اس کو انجام پہونچا ويگا اگر خدا تعالی کوئي ايسا شخص پيدا کردے کہ وہ ميري زندگي ھي ميں مجھکو اس کام سے آزاد کردے اور تمام بوجھہ اپنے اوپر اُٹھالے تو مجھکو تو اُس سے زيادہ خوشي اور خورمي کا کوئي وقت نہيں ھونے کا مگر جب تک ميري زندگي ھی يہہ مجھسے نہيں ھوسکتا کہ ميں اپني قوم کو کنوئيں ميں گرتا ديکھوں اور چپکا بيٹھا رھوں اور اپني قوم کو مرتا پاؤں اور اُس کے منھہ ميں پاني نہ چواؤں *

ھاں ايک بات مدرسةالعلوم ميں تعليم کي نسبت ضرور قرار پائي ھی اور وہ يہہ ھی کہ جو مسلمان انگريزي پڑھنا چاھے بلکہ انگريزي کے سوا اور چند قديمي زبانيں تحصيل کرنا چاھے تو اُس کو ضرور پڑھائي جاوينگي پس جو لوگ کہ انگريزي پڑھنے کو کفر و ضلالت سمجھتے ھيں اُن کے جواب دينے کو ميرے پاس کچھہ نہيں ھی *

يہہ بھي سچ ھی کہ مدرسةالعلوم ميں يہہ بھي تجويز ھوئي ھی کہ دنياوي علوم وہ پڑھائے جاويں جو اس زمانہ ميں مفيد و بکار آمد ھيں اور ايسا انتظام تعليم کياجاوے کہ جن علوم و فنون جديدہ سے جو يورپ ميں ايجاد ھوئے ھيں اور جن سے ھماري قوم ناواقف محض ھی اُن سے واقفيت کامل حاصل ھو جن لوگوں کو يہہ بات ناگوار ھی اُس کا بھي کچھہ علاج نہيں مگر اتني بات تو ضرور سمجھنے اور تصفيہ کرنے کے قابل ھی کہ آيا اُن لوگوں کي ناگواري نسبت اُن علوم کے ناواجب ھی يا اُن علوم کا تعليم ميں داخل کرنا ناواجب ھی ميں چاھتا ھوں کہ اس کا تصفيہ ايک ايسے عالم مسلمان کي راے پر چھوڑا جاوے جو خود بھي عالم ھی اور بہت سے عالم مسلمان اُس کے تحت ميں ھيں اور وہ خود ايک مسلماني سلطنت کا نائب السلطان ھی اور کئي لاکھہ مسلمانوں پر حکومت کرتا ھی وہ خود مسلمان ھی ملک کا مالک مسلمان ھی حکومت مسلمان ھی پس اب ديکھو کہ وہ کيا کہتا ھی يہہ شخص وھي ھی جس کا نام‌نامي تھوڑي دير ھوئي کہ ميني ليا تھا يعني سيد خير الدين وزير سلطنت ٹونس يہہ کتاب اُس کي اقوم المسالک ميرے ھاتھہ ميں ھی

اور میں چند مقام اُس کتاب کے آپ صاحبوں کو سناتا هوں اُنهوں نے ارقام فرمایا هی کہ ”جب میںنے دنیا کي مختلف قوموں کي ترقي اور تنزل کے اسبابوں کو نهایت فکر و تامل کے ساتهہ دیکها اور مسلمانوں اور فرنگیوں کي تواریخ سے جهاں تک ممکن تها ڈهونڈ ڈهونڈکر اُنکو نکالا اور جو کیفیت مسلمان لوگوں کي اُن حالات کے لحاظ سے جو اُن پر ابتداے زمانہ میں طاري تهے اور جو في زماننا طاري هیں اور جو آیندہ تجربہ کي روسے اُن پر هونے والے هیں اُن دونوں قوموں کے مورخوں نے لکهي هی اُس کو بهي میںنے دیکها تو خواہ مخواہ مجهکو یهہ یقین هوگیا اور میرے اس یقین کا شاید کوئي مرد مسلمان مخالف نهوگا اور نہ اس کي مخالفت کے واسطے وجهہ نکلیگي کہ جب هم ایک قوم کي ترقي اور انتظام مملکت کي خوبي کا خیال کریں اور اُس کي همت کو بهلائي اور نفع کي باتوں پر حد سے زیادہ مایل پائیں تو اس صورت میں همکو اپني بهلائي کي باتوں کے اچهي طرح سمجهنے اور جانچنے کے لیئے بجز اِس کے اور کوئي طریقہ نهیں هی کہ هم ایک ایسي قوم کي حالت کو نظر تامل سے دیکهیں جو همارے گروہ کي نهیں هی اور اُس کي ترقي کے اسباب کو دریافت کریں خصوصاً اُس قوم کي حالت کو جو همارے قرب و جوار میں هي رهتي هو اور پهر هم اُن جدید هنرمندیوں اور کمالات کو خیال کریں جو فيزماننا علم و عمل کے موافق هونے سے پیدا کیئے گئے هیں اور ان باتوں کا لحاظ کرکے هم تمام دنیا کو یهہ سمجهیں کہ گویا ساري دنیا بمنزلہ ایک شهر کے هی جس میں مختلف قومیں اس قسم کي رهتي هیں جن کي ضرورتیں باهم ملي جاي اور ایک دوسرے پر موقوف هیں اور یهہ خیال کریں کہ گو هر ایک فرقہ اپني خاص خاص ضرورتوں میں اپنے هي نفس کا محتاج هی مگر بلحاظ اُن فواید کے جو سب کي نسبت عام هیں سب قومیں ایک دوسرے کي محتاج هیں پس جو شخص ان باتوں پر غور کریگا جو همارے تجربہ کي روسے بلاشبهہ صحیح هیں اور یهہ بهي اپني دیانت کي روسے جانتا هوگا کہ شریعت اسلامیہ دین و دنیا دونوں کي مصلحتوں پر مشتمل هی کیونکہ دنیاوي معاملات کي اصلاح امور دینیہ کے استحکام کي بنیاد هی تو اُس شخص کو یهہ بات نهایت بري معلوم هوگي کہ وہ ایسے علماء اسلام کو جو بسبب اپني امانت اور دیانت کے اس بات کے ذمہ دار هیں کہ احکام شرعیہ کے جاري کرنے میں مصلحت وقت کا ضرور لحاظ رکهیں غوامض اور دقایق شرعیہ کے کهولنے اور معانی دینیہ کي حقیقت بیان کرنے سے پهلوتهي کرتا دیکهے اور دانستہ اغماض کرتا پاوے اور ایسے علما کي عقلیں ظاهري اور باطني مصلحتوں کے سمجهنے سے قاصر هوں اور اُن کے ذهن اُن سے خالي رهیں کیونکہ یهہ بات سب جانتے هیں کہ ایسے خاص خاص لوگوں کا ایسا هونا عوام الناس کو اُن باتوں کے دریافت کرنے سے جو اُن کي ترقي اور بهلائي کے لیئے ضرور هیں محروم رکهتا هی“ *

پهر وہ ایک مقام پر لکهتے هیں کہ ”سب سے بڑا کام اس کتاب کے تالیف کرنے سے میںنے اپنے دل میں یهہ ٹهرایا تها کہ میں اُس کے ذریعہ سے بڑے بڑے نامي علماء کو اُن باتوں سے آگاہ کروں جن کي اطلاع سے لوگوں کو ایسي باتوں کے دریافت کرنے میں مدد ملیگي جن کي حسب مقتضاے زمانہ اور مصلحت وقت همکو نهایت بڑي ضرورت هی اور اُن باتوں کا ذکر کروں جن پر في زماننا انسان کے جملہ معاملات ظاهري اور باطني کا مدار هونا چاهیئے تاکہ جو اهل سیاست بلکہ علی العموم جو لوگ خراب غفلت میں هیں وہ سب بیدار هو جاویں“ *

پهر وہ ایک مقام پر لکهتے هیں کہ ”یورپ کي قوموں کے تمام معاملات نظم و نسق اور طریقہ سیاست اور تمدن کو میںنے اس غرض سے بیان کیا هی کہ مسلمان لوگ بهي اُن میں سے جن باتوں کو اپنے حسب حال اور اپنے حق میں بهتر دیکهیں اُن کو اختیار کرلیں اور جو باتیں هماري شریعت کے مخالف نهیں هیں بلکہ مساعد هیں اُن کو اپنے برتاؤ میں داخل کریں تاکہ شاید وہ اُس تدبیر سے پهر اپنے اُن کمالات کو حاصل کرلیں جو کسي زمانہ میں همارے هاتهوں سے نکل گئے هیں اور شاید هم اس ذریعہ سے اپنے هاں کي اس تفریط کے گرداب سے نجات پاویں جو آجکل هملوگوں میں پهیل رهي هی *

پهر وہ ایک مقام پر لکهتے هیں کہ ”اس کتاب کے تالیف کرنے اور اُس میں مطالب مذکورہ بیان کرنے کي ضرورت مجهکو ظاهرا دو وجهہ سے معلوم هوئي اگرچہ حقیقت میں ان دونوں وجهوں کا مآل واحد هی ایک تو اُن دونوں میں سے غیرت دلاکر پراندیشتہ کرنا غیرت دار اور عقلمند اور عالم اور صاحب ثروت اهل سیاست مسلمانوں کا اسبات پر هی کہ وہ ذرا هوشیار هوکر اُن وسیلوں کو دریافت کریں جن کے سبب سے مسلمانوں کي یهہ خراب حالت آیندہ اصلاح پذیر هو اور جن کے سبب سے اُن کے علم و فضل اور طریق تمدن وغیرہ میں ترقي هو اور جن کي بدولت اُن کي ثروت و عزت کے سامان مهیا هوں مثلاً تجارت یا زراعت یا صناعي اور دستکاري کے کام رونق پکڑیں اور اُن سب کاموں کے اسباب اُن کے لیئے پیدا هو جاویں اور جن باتوں سے اُن پر ذلت اور افلاس چها رها هی وہ سب رفع هوجاویں * *

دوسري بات جو اس تالیف کا باعث هی اُن غافل لوگوں کا هوشیار کرنا اور متنبہ کرنا هی جو ایک اچهي بات کو صرف اس خیال سے نهیں اختیار کرتے کہ وہ ظاهرا اُن کي شریعت میں نهیں هی اور اس

روئداد

غلط خیال کا منشا یہہ ہی کہ وہ دوسرے مذہب کے لوگوں کی جملہ باتوں کو ایسی قابل سمجھتے ہیں کہ اُن کو ترک کیا جاوے خواہ وہ باتیں کسی قوم کی عادات میں سے ہوں خواہ تدابیر ملکیہ سے متعلق ہوں یہاں تک کہ وہ غافل لوگ غیر مذہب والے کی تالیفات کو بھی پڑھنا برا سمجھتے ہیں اور اگر کوئی شخص اُن کے سامنے غیر مذہب والے کی تالیفات یا عمدہ باتوں کی تعریف کرے تو وہ اُس شخص کو برا بھلا کہنے پر مستعد ہو جاتے ہیں حالانکہ یہہ بات بالکل حماقت کی ہی اور سراسر خطا ہی اس لیئے کہ جو کام فی نفسہ اچھا ہو اور ہماری عقل بھی اُس کو تسلیم کرے خصوصاً وہ کام جس کو کبھی ہم لوگ ہی کیا کرتے تھے اور غیروں نے اُس کو ہمسے ہی اُڑا لیا ہی تو ایسے کام سے انکار کرنے یا اُس کے چھوڑ دینے کی کوئی وجہہ نہیں ہی بلکہ جب وہ کام کسی زمانہ میں ہماری ہی قوم کے عمل درآمد میں تھا تو ہمکو ایسے کام کے پھر حاصل کرنے میں نہایت شوق اور تمنا ظاہر کرنی چاہیئے اور گو یہہ بات مسلم ہی کہ ہر اہل مذہب اپنے مذہب کے سامنے دوسرے کے مذہب کو ضلالت خیال کرتا ہی لیکن اس سے یہہ بات لازم نہیں آتی کہ غیر مذہب والے کی دنیوی باتیں بھی بری ہو جاویں یا جو کام کہ مصلحت ملکی کے لحاظ سے اُس نے کیا ہی وہ بھی ضلالت ہوجاوے اور ہمکو اُن کاموں میں غیر مذہب والی قوم کا اتباع ممنوع ہو دیکھو فرنگیوں کا ہمیشہ سے یہہ دستور ہی کہ جب وہ کسی قوم کا کوئی کام اچھا دیکھتے ہیں فوراً اُس کے کرنے پر مستعد ہوجاتے ہیں چنانچہ وہ اپنی ایسی ہی باتوں کے سبب سے آج اپنی ترقی اور بلندی کے اُس رتبہ پر ہیں جس کو سب لوگ آنکھوں سے دیکھتے ہیں اور حقیقت میں ایک پرکھیئے دانشمند کا کام بھی یہی ہی کہ جو بات اُس کے سامنے پیش آوے خواہ وہ کسی کا قول ہو یا نقل ہو اُس کو نظر امتیاز سے تاڑ کر جانچے اور اگر اُسکو اچھا دیکھے تو فوراً اخذ کرلے اور دل سے اُس کو بہتر سمجھے گو اُس کا موجد دین میں سچا ہو یا جھوٹا اس لیئے کہ حق بات کچھہ لوگوں سے نہیں پہچانی جاتی بلکہ لوگ حق بات سے پہچانے جاتے ہیں اور حکمت مسلمان کے لیئے بمنزلہ گم شدہ چیز کے ہی جہاں کہیں اُس کو پاوے فوراً لیلے * * حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ارشاد فرمایا ہی قول کی خوبی کی طرف دیکھو قایل کے حال کی طرف مت دیکھو اور جب کہ ہمارے متقدمین نے غیر ملت کے لوگوں سے علوم منطق کو نفع کی چیز سمجھہ کر اپنی زبان میں ترجمہ کرلیا اور اُس کے رواج کو مستحسن جانا یہاں تک کہ امام غزالی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہی کہ جو شخص منطق نہ جانتا ہو گویا علم اُس کا اچھا ہی تو پھر ہمکو کس چیز نے منع کردیا ہی کہ ہم اس زمانہ میں غیر ملت قوم کی جن باتوں کو اپنے حق میں نافع اور کارآمد دیکھیں اُن کو نہ یاد کرلیں اور جن باتوں کی طرف ہم کو مکائد اعدا سے محفوظ رہنے اور صدہا منفعتوں کے حاصل کرنے میں نہایت حاجت ہو اُن کو اختیار نہ کریں کتاب سنن المہتدین میں شیخ المواق المالکی نے صاف لکھا ہی کہ غیر قوم کے ساتھہ جن باتوں میں مشابہت ممنوع ہی وہ صرف وہی باتیں ہیں جو ہماری شریعت کے خلاف ہیں اور جن باتوں کو غیر ملت کے لوگ موافق طریقہ مندوبہ یا مباح یا واجب کے کرتے ہوں اُن کو ہم صرف اس خیال سے نہیں چھوڑ سکتے کہ غیر ملت کے لوگوں کا بھی ان پر عمل درآمد ہی اس واسطے کہ ہماری شریعت نے ہمکو غیر قوم کے ساتھہ ان باتوں میں مشابہ ہونے سے منع نہیں کیا جن کو وہ قوم بھی کارخانہ قدرت کی اجازت سے کرتی ہو اور حاشیہ در مختار میں علامہ شیخ محمد بن عابد بن الحنفی نے تو یہاں تک بتصریح لکھا ہی کہ جن باتوں میں خلق خدا کی بہتری اور ترقی ہو اگر اُن کے کرنے میں ہم کسی غیر ملت قوم کے ساتھہ مشابہ ہو جاویں تو کچھہ خرابی نہیں ہی اور بڑے تعجب کی بات یہہ ہی کہ جو لوگ فرنگیوں کی باتوں کے اتباع سے سخت انکار کرتے ہیں وہ اپنی بھلائی کی باتوں میں تو انکار کرتے ہیں اور جو باتیں اُن کے حق میں مضر ہیں اُن میں اُن کی مشابہت سے کچھہ اُن کو انکار نہیں ہی کیونکہ وہ لوگ صریح فرنگیوں کا بنا ہوا کپڑا پہنکر خوش ہوتے ہیں اور اُنہیں کا اسباب گھروں میں رکھتے ہیں اور اُنہیں کے ہتیار اور اَور ضرورت کی چیزیں استعمال میں لاتے ہیں *

اسی قسم کی بہت سی باتیں اس عالی رتبہ مصنف نے اپنی کتاب میں لکھی ہیں پس دیکھو کہ کس طرح ایک مسلمانی سلطنت کا وزیر اور نہ صرف وزیر بلکہ ایک بہت بڑا عالم ہمکو علوم و فنون جدیدہ کے حاصل کرنے کی رغبت دلاتا ہی اور صرف رغبت ہی نہیں دلاتا بلکہ اُس کو دینی و دنیاوی قومی ترقی و بہبودی کا ذریعہ بتاتا ہی *

بعض بزرگوار ہمکو یہہ نصیحت کرتے ہیں کہ انگریزوں کو سلام مت کرو کیونکہ اس میں اُن کی عزت کرنا ہی حالانکہ مسلمانوں کو انگریزوں کی عزت کرنی جایز نہیں ہی لیکن اگر کچھہ غرض ہو تو مضایقہ نہیں پھر انگریزوں سے مصافحہ کرنے کو حرام بتاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اگر مصافحہ کیا ہو تو ہاتھہ دھو ڈالنا چاہیئے وہ کہتے ہیں کہ اگر غلطی سے کسی انگریز کو سلام کرلے تو جاکر کہے کہ میرا سلام پھیر دو وہ کہتے ہیں کہ انگریزوں سے دل سے جدائی اختیار کرنی چاہیئے اُن سے دوستی نہ رکھے وہ ہر ایک بات کو

جو انگریز کرتے ھیں گو کہ وہ دنیاوی ھی کیوں نہو کفر بتاتے ھیں اُن کے علوم کو سیکھنا اُن کے طریقہ تمدن و معاشرت کو سیکھنا اُنکے ساتھہ بیٹھنا اُن کے ساتھہ کھانا گو کہ اُس میں کوئی چیز بھی محرمات شرعیہ میں سے نہو کفر بتاتے ھیں اُن کی دوستی کو تو اشد کفر میں اُنھوں نے داخل کیا ھی پس اب آپ صاحب ان دونوں نصیحتوں پر غور فرماویں کہ ان میں سے مسلمانوں کے لیئے کون سی بہتر ھی میں تو اس پچھلی نصیحت کو مذھب اسلام کے بھی برخلاف جانتا ھوں کیا ھمارا مذھب اسلام جو بالکل سچائی ھی ایسی دروغلی باتیں سکھاتا ھی اور کیا ھندوستان کے مسلمانوں کے حق میں یہہ بہتر ھی کہ انگریزوں سے دشمنی رکھیں دریا میں رھیں اور مگر مچھہ سے بیر اور کیا در حقیقت مذھب اسلام کا یہہ حکم ھی ھرگز نہیں ھرگز نہیں مذھب کی رو سے ھمارا فرض ھی کہ ھم بادشاہ وقت کی گو وہ کافر ھی کیوں نہو دل سے اطاعت کریں سب سے محبت و سچی دوستی سے ملیں جو عیسائی و یہودی و ھندو ھمارے درست ھیں ھم نہایت سچی دوستی اور دلی محبت سے اُن سے پیش آئیں مگر اُن کے مذھب کو سچا نہ سمجھیں بلکہ خدا سے دعا مانگیں کہ وہ ھمارا دوست اسلام کی راہ راست پر آجاوے اگر ھم اپنے مذھب کی خوبی اور نیکی اور عمدگی غیر مذھب والوں کو دکھانی چاھیں اور اُن کے دلوں کو اپنے مذھب کی طرف مایل کرنا چاھیں تو بھی اس سے زیادہ کوئی طریقہ نہیں ھی کہ ھم اُن سے نہایت سچی محبت اور دلی ھمدردی سے پیش آویں ھمارے ھادی ھمارے پیشوا خاتم الانبیا محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی یہی کیا خدا فرماتا ھی فبما رحمۃ من اللہ لنت لہم و لو کنت فظاً غلیظ القلب لا نفضوا من حولک تمام بزرگان دین نے یہی طریقہ برتا ھی اُنھیں کی بدولت قبل اس کے کہ سلطنت اسلامیہ ھندوستان میں آوے اسلام کے نور سے ھندوستان منور ھوا ھی جن کے مزارات متبرکہ کے نشانات اب تک ھندوستان کے ھر مقام میں موجود ھیں رحمۃ اللہ علیہم اجمعین ھمارے دوست مولوی امداد العلی صاحب کے افعال بھی یہی ھیں ایام غدر میں اُنھوں نے بہت کچھہ خیرخواھی انگریزی گورنمنٹ کی کی ھی میوٹنی میڈل جس میں جناب ملکہ معظمہ وکٹوریا کی تصویر ھی اُن کو ملا ھی اُس کو پہنتے ھیں اور نہایت فخر کرتے ھیں ھر ایک انگریز سے نہایت عاجزی سے پیش آتے ھیں اور اگر کبھی نواب لفٹننٹ گورنر صاحب مجلس میں ھوتے ھیں تو اپنا دل اور اپنی آنکھیں فرش راہ کرتے ھین *

اے صاحبوں مجھکو معاف کرو کہ میری گفتگو کچھہ لنبی ھوگئی میرا مقصد تھا کہ اِس مجلس عام میں تمام حالات کو صاف صاف بیان کروں اور یہہ بات ظاھر کردوں کہ مدرسۃ العلوم کی مخالفت نچہہ قوم کے لیئے بھلائی نہیں ھی اگر آپ صاحب اُس میں کچھہ نقصان دیکھیں اُس کی اصلاح کی طرف متوجہہ ھوں نہ کہ اُس کی بربادی کی فکر کریں جیسا کہ میں نے اُوپر بیان کیا پھر اخیر میں یاد دلاتا ھوں کہ میری شامت اعمال پر خیال نہ فرماویں بلکہ اس پر غور کریں کہ جو تدبیریں مسلمانوں کی تعلیم و بہتری کی کی گئی ھیں اُن میں کیا نقص ھی اگر میرے ھاتھہ سے اس کا انجام ھونا مناسب نہو اور میری شامت اعمال ایسے درجہ پر پہونچ گئی ھو کہ مسلمانوں کی خدمت کرنے کے بھی قابل نہ رھا ھوں میں نہایت دل سے اور خوشی سے اس بات پر راضی ھوں کہ اَور کوئی صاحب کھڑا ھو اور اس کام کو اپنے ھاتھہ میں لے اور جسطرح مقصود ھی اُسکو انجام پہونچاوے —

اے برادران دینی یہہ سب نزاعیں اور مخالفتیں جو پیش آتی ھیں یہہ پوری دلیلیں ھماری قوم کی بد نصیبی و بد اقبالی کی ھیں دیکھو ھماری قوم کا کیا حال ھو گیا ھی اور کیا ھوتا جاتا ھی اور اس قسم کی لغو و بیہودہ نزاعوں اور تفرقوں سے کیا ھو جاویگا پس ھم سب کو واجب ھی کہ باھم اتفاق و ھمدردی سے اپنی قوم کی بھلائی میں متفق ھوں اور اس مدرسۃ العلوم کے قایم ھونے کے لیئے جو جسکی توفیق ھو خود بھی مدد کرے اور نیز اور لوگوں سے تحصیل کرنے میں بھی کوشش کرے *

اس شہر میں آپ صاحبوں نے جو صدر سب کمیٹی واسطے تحصیل چندہ مدرسۃ العلوم کے مقرر کی ھی اُس کی شکر گذاری ھم مسلمانوں پر واجب ھی اور اُمید ھی کہ جو لوگ اس کے محرک ھوئے ھیں اُس کی جزاے خیر خداے کریم سے پاوینگے اور اس میں بھی شک نہیں کہ جب تک مسلمانوں کی نسل ھندوستان میں ھی اُن کا نام نامی ھمیشہ ھماری قوم میں یاد رھیگا اب میں آپ صاحبوں کا دل و جان سے شکر ادا کرتا ھوں اور جس طرح کہ میں بزرگان پنجاب کا ممنون اور شکر گذار ھوں اسی طرح میں پنجاب کے نامی گرامی اخباروں اور اُن کے ایڈیٹروں بالتخصیص پنجابی اخبار لاھور و کوہ نور و اخبار انجمن پنجاب و وکٹوریہ اخبار کا شکر ادا کرتا ھوں کہ اُنھوں نے مدرسۃ العلوم مسلمانان کی بڑی تائید کی اور جو حق قومی ھمدردی کا تھا وہ ادا کیا خدا ھمارے کاموں کا مددگار ھو و اخر دعوانان الحمد للہ رب العالمین و صلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ محمد و الہ و اصحابہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین *

---

اس کے بعد مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب بہادر سب آرڈینیٹ جج علیگڈہ نے مجمع سے حسب ذیل گفتگو کی *

## تقریر مولوی محمد سمیع اللہ خاں صاحب بہادر

اے حضرات ہم جناب اگرچہ اس سے پہلے میںنے اس بات کا قصد نہیں کیا تھا کہ میں اس انجمن میں کچھہ گفتگو کروں لیکن میرے اُن معزز دوستوں نے جو اس معزز مجلس میں میرے لانے کے باعث ہیں مجھہ سے خواهش کی هی کہ میں بھی چند الفاظ اس مجلس میں بیان کروں لہذا بپا بندی اُن کے ارشاد کے کچھہ کہنا ضرور هی سب اهل اسلام اس بات کو جانتے هیں کہ هماری قوم کے آغاز کو تیرہ سو برس کے قریب گذرے هیں — یہہ قوم ایک ایسے ملک میں تھی جہاں در حقیقت علوم عقلی کا نشان بھی نہ تھا لیکن جب سے اس قوم کا آغاز هوا چھہ سو برس تک اس قوم نے اپنی کوشش سے اپنی ترقیات ایسے اعلی درجہ پر پہونچائیں جس سے وہ بھی دنیا کی قوموں میں اعلی درجہ کی قوم شمار هونے لگی — بہت سے فنون اس قوم میں ایسے اعلی درجہ پر پہونچے جن کی وجہہ سے اس قوم کو اُن کا موجد کہنا بیجا نہیں هی — اس قوم سے اُن قوموں نے بہت سے علوم کو اخذ کیا هی جو آج شایستہ خیال کی جاتی هیں چھہ سو برس کے بعد اس قوم نے اپنی حالت میں تنزل شروع کیا اور اب اُس ابتر حالت میں پہونچی هی جس میں آج هم اور آپ اُسے دیکھتے هیں جن علوم کے اُن کے باپ دادا موجد تھے آج اُن سے اُن کو مطلق واقفیت نہیں هی — جو اولوالعزمیاں ان میں پہلے وقتوں میں تھیں اُن کا اب اُن میں اثر بھی باقی نہیں رہا — یہہ همیشہ کا قاعدہ هی کہ جس قوم نے ترقی پائی همیشہ اُس نے اپنے قومی اتفاق سے ترقی پائی هماری قوم میں یہہ بات مدت سے معدوم هو گئی هی اس سبب سے هماری قوم پر اب یہہ حالت تنزل کی طاری هوئی هی جس سے آج وہ سب سے ادنی درجہ میں شمار کی جاتی هی بعض مسلمانوں نے اپنی بری حالت دیکھہ کر اور اپنی همسر قوم کو آگے بڑھا هوا پاکر اس بات کی فکر کی کہ هم کو اُن اسباب کا سوچنا چاهیئے جن کے سبب سے هماری یہہ حالت هوگئی چنانچہ اُنھوں نے اول ایک کمیٹی قایم کی جس میں اول اس بات کا تصفیہ هوگیا کہ وہ اسباب کیا هیں اور نتیجہ اُس کا بالکل یہہ تھا "بے علمی" اسی واسطے اس قوم کے لوگوں نے اپنے واسطے ایک مدرسۃالعلوم قایم کرنے کی فکر کی هی اور چونکہ اس مدرسۃالعلوم کے واسطے کثیر چندہ کی ضرورت هی لہذا هندوستان کے هر حصہ کے مسلمانوں سے چندہ هونا ضرور هی جس جوش سے کہ آج اهل پنجاب مختلف مقامات سے تشریف لاکر اس مجلس میں شامل هوئے هیں اُس سے آپ صاحبوں میں قومی همدردی کا جوش ثابت هوتا هی اور مجھکو اُمید هوتی هی کہ اهل پنجاب اپنے فیاضانہ چندہ سے مدرسۃالعلوم میں ایک نمونہ قایم هونگے *

اس کے بعد سید محمد محمود صاحب بیرسٹر ات لا خلف الصدق نجم الهند جناب مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر کھڑے هوئے اور حاضرین جلسہ کی طرف مخاطب هوکر حسب ذیل تقریر کی *

## تقریر سید محمد محمود صاحب بیرسٹر ات لا

جناب صدرانجمن و بزرگان اسلام ساکنان پنجاب

میرا اس موقع پر آپ صاحبوں کے سامنے کھڑے هوکر کسی قسم کی گفتگو اُن اُمور پر کرنا جن کا حال آج آپ اس قدر مفصل سن چکے هیں بالکل ایک فضول کام هی اور گو میرا یہاں آنا محض ایک امر اتفاقی تھا اور نیز اس وقت آپ لوگوں کے سامنے گفتگو کرنا بھی صرف بوجہہ اصرار چند احباب کے هی لیکن تاهم میں یقیناً اس بات کو بہتر سمجھتا هوں کہ گو میرے چند الفاظ اُس جوش دل کے اظہار کے واسطے جو مجھکو اور میرے ساتھہ تمام مسلمانوں کو اس موقع پر هونا چاهیئے کسی قدر ناقص اور نا کافی هونگے اور گو میرے وہ چند الفاظ کچھہ فائدہ مند نہ هوں مگر اتنا فائدہ اُن سے ضرور هوگا اور آپ صاحبوں کے دل پر اس قدر بے شک ظاهر هو جاویگا کہ ایک اَور شخص بھی ایسی هی دلسوزی کے ساتھہ اس مجلس میں شریک هی *

آپ صاحب نہایت عمدہ طور سے سن چکے هیں کہ هماری قوم جو کسی زمانہ میں فتحمند قوم تھی جس کے پاس کسی زمانہ میں هر قسم کے علم موجود تھے علم طب علم انجنیری علم عمارت اور اَور هر قسم کے علوم و فنون جو انسان کی ذاتی راحت اور ذاتی منفعت خواہ قومی نظر سے علاقہ رکھتے تھے اُس کے پاس موجود تھے — وہ قوم جو کسی زمانہ میں تمام دنیا کی قوموں میں معزز تھی — وہ قوم جو ایک نہایت خراب و خستہ ویران جنگلوں سے نکلی جہاں کوسوں تک آبادی اور میلوں تک پانی اور سایہ نہ تھا — وہ قوم جو اُس زمانہ سے رفتہ رفتہ اپنے خدا کی مہربانی سے اور اپنی قومی محبت کے ولولہ سے اُس جنگل سے جہاں سوائے ستاروں اور همارے رسول مقبول کے کوئی اُن کا رهنما اور هادی نہ تھا ایسے ایسے ملکوں میں داخل هوئی جو قدیم زمانوں سے اپنے آپ کو نہایت مغرور اور زور آور سمجھہ رهے تھے — وہ سلطنتیں بادشاهان روم کی اور وہ قیصر جن کی فوجوں کی کوئی حد اور شمار باقی نہ تھی — وہ کیان ایران جنکے آگے هزارها سوار اور پیدل صف بستہ حاضر تھے سب کو هماری قوم نے مطیع کیا — هم جن کی مورث وہ قوم تھی جنھوں نے اُس ویران جنگل سے نکل کر اُن زبردست اور قوی بادشاهوں کو فتح کیا اور اپنے

مذہب کو جس کو وہ اپنے دل سے سچا سمجھتی تھی ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھیلا دیا اب اُس قوم کی بقایا کون ہی ہم لوگ ہیں جو اس وقت موجود ہیں پس وہ لوگ جو مسلمانوں کی تاریخ سے واقف ہیں خوب جانتے ہیں کہ سنہ ایک ہجری سے سنہ ۶۰۰ ہجری تک مسلمان بے شک ترقی کرتے گئے اپنے پرانے خیالات بت پرستی کو ترک کرتے گئے اور اپنے گرد و نواح کے ملکوں سے اور اُنہیں قوموں سے جن کو اُنہوں نے فتح کیا تھا علم و ہنر کا ثمرہ حاصل کرتے رہے یونان سے ہندوستان سے ہر قسم کے علوم و فنون کو مسلمانوں نے حاصل کیا اور یہہ ترقی قریباً سنہ ۶۰۰ ہجری تک برابر جاری رہی مگر پھر یہہ قوم ایک اوچھالے ہوئے پتھر کی مانند نیچے کو گرتی چلی آئی اب خیال کرو کہ بارہ سو برس پہلے کیا تھا اور غور کرو کہ ملک پنجاب و ممالک مغربی و بنگالہ و اودہ و دیگر ممالک ہند میں غدر سے پہلے کس قدر ہمارے پاس دولت تھی کسقدر ایسے عالم موجود تھے جن کی شاعری جن کی خوش بیانی تمام قوم کے بچہ بچہ کے لیئے بھی موجب فخر تھی اب کہاں ہی وہ زبان جس کی موجد ہماری قوم ہی — وہ مسلمان جنہوں نے اس ملک کو فتح کیا اور جنہوں نے اس زبان کو قایم کیا جس میں اسوقت میں آپکے سامنے یہہ عرض کر رہا ہوں — وہ زبان جو کہ چند قرن پیشتر کوئی زبان نہ تھی اور اب وہی زبان ہماری اصلی زبان خیال کی جاتی ہی وہ زبان جس میں اب ہم اپنے خیالات اپنے دوستوں سے اپنی جورووں سے اپنے بچوں سے ظاہر کرتے ہیں بتاؤ کہ اس زبان میں وہ کون ہی جسکو اب ہم بڑا شاعر یا ایک بڑا منشی کہہ سکیں دہلی بلاشبہہ وہ مقام ہی جس کا ہر درو دیوار سیر کرنے والے کے واسطے ایک بڑا پر اثر سبق ہی جس کے ہر خستہ مینار اور ہر خستہ در سے ملکوں کی تاریخوں کا حال کھلتا ہی جس میں ایسے لوگ بھی گذرے جن کا خطاب طوطی ہند تھا بتلاؤ کہ اب وہاں کون ایسا شخص باقی ہی جس پر ہم فخر کرسکیں آخر زمانہ میں البتہ ذوق مومن خاں اور سب سے آخر میں مرزا غالب ایسے کامل شخص تھے جن کی فارسی جنکی اُردو ہم اپنے ہاتھہ میں لیکر اُس پر فخر کرسکتے ہیں اُن کے مضامین سے اپنے دل کو شاد اور اپنے احباب کو اُن سے خوش کرسکتے ہیں مگر وہ زبان جسکے ہم موجد تھے اب چند سال کے بعد شاید بالکل مر جاویگی کیا آپ کو معلوم نہیں ہی کہ آپ کے ہمسایہ میں یعنی اضلاع شمال و مغرب میں ہمارے بھائی قوم ہندو جو اگر دانشمندی سے ہندوستان کے عام فائدوں پر غور کرتے تو کبھی ایسا خیال نہ کرتے اُنہونے یہہ خواہش کی ہی کہ اُس زبان کو سرکاری دفتروں میں سے مٹا ڈالیں ہماری ہمسایہ قوم نے اس بات کا کچھہ خیال نہیں کیا کہ آپس میں لڑ کر کیا نتیجہ حاصل کرینگے میں کہتا ہوں کہ اب یہہ قوم شاید ہمارے ساتھہ دست بدست چلنا نہیں چاہتی اور جو بڑی کوشش اُن کی طرف سے ہو رہی ہی اُس کا نتیجہ بالکل یہہ ہوگا کہ وہ چند مسلمان جو اس ملک میں اب تک بھی کسی کسی دفتر میں بطور محرر یا اظہار نویس کے روزی پاتے ہیں وہ بھی اپنی روزی سے محروم ہو جاویں اب اُن تاریخی واقعات کے اظہار کی طرف بھی اُنہوں نے توجہ کی ہی جو ہندوؤں اور مسلمانوں سے متعلق ہیں وہ رنج ظاہر کیئے جاتے ہیں جو کسی زمانہ میں ہمارے مورثوں کی بد افعالیوں سے ہندوؤں کو پہونچے تھے میں کہتا ہوں کہ ان پرانی باتوں کا مدفون ہی رہنا بہتر ہی بہ نسبت اس کے کہ وہ جگائی جاویں اور دونوں قوموں کے سامنے پیش کی جاویں اور وہ ولولہ پیدا کیا جاوے جس سے ملکی خرابیاں پیدا ہوں میرا ہرگز یہہ مطلب نہیں ہی کہ میں ہندوؤں کی طرف سے مسلمانوں کے دلوں میں کسی طرح رنج کو پیدا کروں حاشا و کلا — میں ہمیشہ دل و جان سے اس بات پر یقین کرنے والا ہوں کہ جب تک مسلمان و ہندو ایک برادرانہ محبت سے ملک کی ترقی میں کوشش نہ کرینگے اُس وقت تک ہمارے ملک کو پوری ترقی نہوگی گو ہم کیسی ہی ترقی کر جاویں مگر جب تک ہندو ناشایستہ رہیں جن کی تعداد اس ملک میں ہماری بہ نسبت بہت زیادہ ہی اُس وقت تک ہمارا ملک اندھیرے میں رہیگا جب تک ہمارے وہ دوست جن کی محبت سے ہمارے دل کی خوشی جن کی دولت سے ہماری زندگی کی راحت ہی خراب خستہ حالت میں رہینگے ہمکو کبھی پوری خوشی نہیں ہوسکتی ایک ایسے زمانہ میں جس میں دنیا کی سب قومیں ترقی کر رہی ہیں جس وقت ہر قسم کے علم و ہنر کو اعلی درجہ کی ترقی ہوتی جاتی ہی جس وقت کہ سب وہ حق اور استحقاق جو کہ برٹش سبجیکٹ یعنی رعایاے برطانیہ کو دن بدن ملتے جاتے ہیں کیا ہمکو زیبا ہی کہ آپس میں قومی اختلاف کو ترقی دیں کیا ایسے زمانہ میں ہمکو یہہ مناسب ہی کہ آپس میں لڑیں اور ایک دوسرے کو کافر و ملحد ٹھہراویں کیا یہہ وہ موقع ہی کہ اپنی کم و بیش کوشش کو بھی اپنے آپس کے اختلافوں سے بیکار کردیں *

اے ساکنان پنجاب گو تمہارا ملک ہمارے ملک سے دور ہی اور گو تمہاری اور ہماری زبان میں کچھہ اختلاف ہو اور گو تمہاری اور ہماری شکل میں بھی کچھہ فرق ہو مگر یہہ وہ زمانہ ہی کہ ہم اور تم ملکر مثل ایک آدمی کے ایک ہی مقصد کے واسطے ایک سی جرأت ایک سی عالی ہمتی کے ساتھہ کھڑے ہو جاویں ہمکو اور تمکو یکساں اس مدرسۃالعلوم کی مدد پر آمادہ ہو جانا چاہیئے تاکہ ہماری اور تمہاری اولاد اُس سے فائدہ اُٹھاوے اور ہمکو تمکو دعا دے اب کب تک ہم یہہ فخر کرتے رہیں کہ ہم فلاں کے پوتے ہیں اس فخر میں کہ

ہمارے باپ دادا ایسے اور ایسے تھے کب تک اپنی عمر گذاریں کیا ہماری قوم اس جھوٹی سچی شیخی کے رسیلہ سے کبھی ترقی پا سکتی ہی کیا ایسی قوم جس کو تمام ہندوستان کی حکومت حاصل ہی اور نہ صرف ہندوستان بلکہ کل ایشیا میں اُس کی قوت پائی جاتی ہی وہ قوم جو ایک نہایت دور دست جزیرہ سے اس ملک میں آئی کیا ان باتوں سے ہماری کچھہ عزت کر سکتی ہی جو احسانات اس قوم نے ہمارے ملک پر کیئے ہیں حقیقت میں ہم اُن احسانات کے شکریہ ادا کرنے کے بھی لایق نہیں ہو سکتے جب تک قریباً قریباً ایک ایسا ہی مدرسہ جس کی بنیاد کی اب تجویز ہی ہم قایم نہ کریں اگلے زمانوں میں بھی بے شک بڑے بڑے مدرسہ لاکھوں روپیہ کے صرف سے قایم ہوتے تھے عالموں کے واسطے بڑے بڑے وظیفہ مقرر ہوتے تھے مگر وہ سب ایک شخص کی دلی خواہش کا نتیجہ ہوتے تھے جس کو ہم بادشاہ کہتے تھے یا کسی ایک امیر کی فیاضی سے ایسے مدارس جاری ہو جاتے تھے مگر اُن مدارس اور مدرسۃالعلوم میں بڑا فرق ہی مدرسۃالعلوم جو قوم کے اتفاق سے قایم ہوگا بالکل ایک نئی شے ہی اور یہہ اچھی تمثیل سے بیان ہوا ہی کہ کوئی معمار جو کسی مسجد کو بناتا ہی اُس کے ذاتی خیالات کی وجہہ سے مسجد میں کوئی رخنہ نہیں پڑتا پس اسی طرح آپ سب صاحب ہمارے ذاتی خیالات سے قطع نظر کرکے مدرسۃالعلوم کے قیام میں کوشش کیجیئے ہر پیسہ ہر ذرہ ہر کوڑی جو اس کام میں صرف ہوگی اُس سے آپ کا قومی جوش قومی محبت ثابت ہوگی پس میں آپ لوگوں کے سامنے بہت منت و سماجت سے عرض کرتا ہوں کہ آپ صاحب ضرور اس کام میں مدد کیجیئے اور یاد رکھیئے کہ جب تک ہمارا مسلک پر از فساد ہی جب تک ہمارے دلوں میں بغض حسد کینہ اور سب سے کمینہ عادت تعصب مذہبی کی باقی رہیگی تب تک کبھی ہماری قوم کسی طرح اعلی درجہ پر نہیں پہونچ سکتی جب تک ہم سچے دل سے اس بات کا یقین نہ کر لینگے کہ انگریزی قوم ہماری دل سے خیر خواہ اور ہماری ترقی چاہنے والی اور ہمکو آسایش اور راحت پہونچانے والی ہی اور جب تک ہم اُس محبت کو ظاہر نہ کریں جو ایک جاندار کو دوسرے جاندار سے علی الخصوص ایک انسان کو دوسرے انسان سے ہونی چاہیئے تب تک ہمکو انگریزوں کی طرف سے کوئی توقع ایسے ہی خیالات کی نہ رکھنی چاہیئے نہایت مشہور مثل ہی کہ دل کو دل سے راہ ہی ایک اُستاد نے بڑی خوبی سے بیان کیا ہی ــ

دل را بدل رہی ست دریں گنبد سپہر
از سوے کینہ کینہ و از سوے مہر مہر

اب میرا یہہ مطلب نہیں ہی کہ اُنہیں مطالب کو جن کو آپ ابھی مفصل سن چکے ہیں پھر آپ کے سامنے مکرر عرض کروں البتہ میرا صرف یہہ مطلب ہی کہ چند امور کے واسطے پھر آپ غور کریں کہ ہم کون تھے اور کیسے تھے اور اب کیا ہوگئے ہمارے مورث کون تھے اور ہم اپنے تعصب کے سبب سے کیسے ہوگئے نہ ہمارے مذہب ہی کی کچھہ عزت باقی رہی نہ دولت دنیا ہی کچھہ ہات آئی یہہ مصرعہ بالکل مسلمانوں کے حال پر صادق آتا ہی ــ

نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم نہ ادھر کے ہوئے نہ اودھر کے ہوئے *

پس ان سب خراب خستہ حالات سے اور نیز اُس نگاہ سے جو ایک دوراندیش ڈال سکتا ہی ہمکو نہایت دل و جان سے اسبات کی کوشش کرنا چاہیئے کہ بنگالہ کے مسلمان وسط ہند کے مسلمان اودہ کے مسلمان پنجاب کے مسلمان شمال مغربی اضلاع کے مسلمان سب ملکر ایک ایسا بڑا مدرسۃالعلوم قایم کریں جس میں تمام مختلف اضلاع کے طالب علم تعلیم پاکر محبت وطن ہمدردی سچائی سیکھیں جو تمام تعلیم و تربیت کا اصل و اصول ہی اگر یہہ نہ کروگے تو یاد رکھو کہ ہماری اولاد جو ہمارا ہی خون ہماری ہڈی ہمارا پوست ہی ہمکو بہت برائیوں سے یاد کریگی کہ ہمارے مورث جنکے اختیار میں تھا کہ ہمکو اندھیرے گڑھوں سے نکالیں اُنہوں نے اُس میں کچھہ کوشش نہ کی ــ خوب یاد رکھو کہ اسوقت سنہ ۱۸۷۳ع کے مسلمان جنکی قوت میں اب تک بھی ہی کہ اپنی ڈوبتی ہوئی اولاد کو بچالیویں اگر خدانخواستہ وہ نہ بچاوینگے تو ہماری اولاد ہمارا نام پڑھ پڑھ کر ہمارے اوپر ہزاروں لعنت و ملامت کریگی پس اے مسلمانوں میری اس دلی نصیحت کو دل سے سنو ــ نصیحت اگر دیوار پر بھی لکھی ہو تب بھی عقلمند آدمی اُس سے فائدہ حاصل کرسکتا ہی تم بھی میرے ان چند ناچیز کلمات پر غور کرو کہ مدرسۃالعلوم کا قائم ہونا حقیقت میں کیسا کچھہ ضروری امر ہی *

لیکن جسوقت میں اس موقع پر ہزاروں مسلمانوں کو دیکھتا ہوں جن میں بڑے بڑے رئیس اورلایق اور ہر درجہ کے باوقعت لوگ شامل ہیں ــ جسوقت میں اُس دلی جوش اور محبت وطن اور قومی ہمدردی پر غور کرتا ہوں جو ان سب لوگوں کو ضلع لاہور اور پنجاب کے مختلف حصوں سے اس موقع پر کھینچ لایا ہی ــ جسوقت میں غور کرتا ہوں کہ آپ کس غور سے اس کارروائی کو دیکھہ رہے ہیں ــ جسوقت میں اپنے آپ کو ایسے بزرگوں کے مجمع میں کھڑا ہوا پاتا ہوں جنکی زبان بھی ایک ہی ہی تو بے شک وہ بڑا کام جس کے واسطے آج یہہ جلسہ منعقد ہوا ہی اور جس کے واسطے چند لوگ نہایت کمر بستہ طور سے اور نہایت ہمت سے کوشش کرتے ہیں اور جہاں تک ہوسکتا ہی ہر شخص اُس کی سعی میں مصروف ہی مجھکو کچھہ دشوار معلوم نہیں ہوتا اور اب میں اپنی تقریر کو بڑی دعا کے ساتھہ ختم کرتا ہوں *

اس کے بعد نجم‌الهند جناب محمد حيات خاں صاحب بهادر اسسٹنٹ کمشنر نے کهڑے هوکر حسب ذيل گفتگو کي *

## تقرير نجم‌الهند جناب محمد حيات خاں صاحب بهادر

صاحبان — هماري قوم کے عالم و فاضل صاحبان نے اس جلسة ميں ايسي تقريريں فرمائي هيں کة مجهکو اُن مقاصد کي نسبت اپني طرف سے کچهة بهي کهنے کو باقي نهيں معلوم هوتا تاهم اُن کي تائيد ميں اس قدر کهنا اپنا فرض سمجهتا هوں کة مدرسة‌العلوم جس کي امداد کے واسطے آج کا يهة مبارک جلسة منعقد هوا هی اُس کے قايم هونے کي ضرورت آفتاب کي طرح روشن هی مدرسة‌العلوم کے قيام سے جس کي شاخيں آفتاب کي کرنوں کي مانند هند کے هر حصة ميں علم کي روشني پهيلاوينگي اُس سے يقيناً خدا کے فضل سے هماري قوم کي ديني اور دنيوي حالت کو کامل ترقي هوگي يهة ايک ايسا رفاة عام کا کام هی کة اس ميں هر ايک انسان کو اُس فرض کے ذريعة سے جو قدرت نے انساني همدردي کا قايم کيا هی بڑي فراخ حوصلگي سے اعانت کرني چاهيئے *

برادران اسلام يهة اپنے ڈوبتے هوئے بهائيوں کي دستگيري کا وقت هی کيا تم لوگ اپنے هم امت بهائيوں کو جن کي غم خواري ميں همارے رسول اکرم شفيع‌الامم صلی‌الله عليه وسلم کے مبارک لبوں پر وصال کے وقت بهي اُمتي اُمتي کا پر محبت لفظ تها مدد نهيں دوگے نهيں مجهے يقين هی کة بڑي فياضي سے دوگے دنيا رفتني و گذاشتني هی سکندر اعظم کا مشهور قصة کة اُس کي وصيت کے بموجب مرنے کے بعد اُس کے دونوں خالي هاتهة کفن سے باهر کيئے گئے تهے همکو عبرت کے ساتهة يهة بات ياد دلاتا هی کة جب هم نيست سے هست هوئے تو کچهة ساتهة نهيں لائے تهے اور جب هم هست سے نيست هونگے تو کچهة ساتهة نهيں ليجاوينگے پس همارا توشة آخرت يهة هی کة اپني کمائي بڑي فياضي اور سخاوت کے ساتهة نيک کاموں ميں صرف کريں اور اس کے ذريعة سے " سخياں ز اموال بر ميخورند " کے مصداق بنيں —

نة کة " بخيلاں غم سيم زر ميخورند " اس کار خير کے واسطے جو اصلي رفاة قومي هی چندة دو فياضي اور سخاوت سے دو اور پنجاب جيسانة اپني عادل گورنمنٹ کي نمک حلالي ميں نامور هی ويسا هي اپني قومي بهبودي ميں مقتدر هونا چاهيئے — وة امرا و رؤسا جو تعلق ملازمت نهيں رکهتے اُن کي نسبت ميں کوئي مقدار يا پيمانة اس سخاوت کا گذارش نهيں کرسکتا جسقدر وة اپنے هموطنوں کي بهبودي ميں ديں اُسي قدر تهوڑا هی مگر جو شرفا اور معززين اهل‌اسلام سرکاري ملازم هيں کيا وة اس نيک کام کے واسطے سال کے بارة مهينوں ميں سے ايک ماة کي آمدني وقف کرني لازم نهيں سمجهينگے همارے هم وطن بهائي بعض عبث رسميات شادي وغيرة ميں يهاں تک فضول خرچي کرتے هيں کة اُن کي کئي سال کي آمدني ساعتوں کے بيچ خاک ميں مل جاتي هی جس مصرف پر کارے نة مصلحتے کا مقولة صادق آتا هی کيا وة اپنے وطن اور قوم کي دوام بهبودي ميں اپني سالانة آمدني کا بارهواں حصة ايک دفعة سخاوت کرنے سے دريغ کرينگے نهيں هرگز نهيں کرنا چاهيئے — پنجاب کي پونے دو کروڑ مردم شماري ميں سے مسلمان نصف سے زيادة تقريباً ايک کروڑ هيں اگرچة نظر بر حالت کثرت باعتبار دولت مال ميں اُنکو مفلس هي کهتا هوں ( جو مفلسي کة اُن کي اپني هي شامت اعمال اور ترک تعليم سے حاصل هوئي هی ) تاهم اگر سب اس ضروري کام کو ضروري سمجهيں تو کسقدر رقم کثير پنجاب سے حاصل هوسکتي هی لاهور امرتسر کے شرکاء اور امراء اور خاص و عام کو جو پنجاب کي دارالامارة ميں هيں نة صرف پنجاب بلکة کل هندوستان ميں اس رفاة عام کے کام ميں سخاوت اور فياضي ميں ايک درخشندة اور روشن نظير اور نمونة بننا چاهيئے جسکي پيروي خدا کے فضل سے پنجاب کے هر ايک حصة ميں سب کميٹيوں کے ذريعة سے شروع هی — صاحبان عاليشان انگريز جو همارے فرمان‌روا هونے کے باعث سے اپنے اُس فرض کے پيرو هيں جو هر ايک منصف فرمان‌روا کو رعايا کي بهبودي عام کي نسبت برتنا چاهيئے وة همکو اپني فياضانة بخشش اور امداد سے کبهي محروم نهيں کرينگے — جاے فخر اور اهل اسلام کي طرف سے شکرية هی کة جناب لارڈ نارتهة بروک صاحب بهادر جو هماري مادر سے زيادة مهربان حضرت ملکة معظمة کوئين وکٹوريا دام ظلها کے ويسرائے و گورنر جنرل بهادر کشور هند نے هم مسلمانوں کي بيکس حالت پر رحم فرماکر اپني جيب خاص سے دس هزار کا عطية عطا فرمايا همارے پنجاب کي خوش قسمتي سے همارے پنجاب کے لفٹننٹ گورنر انريبل رابرٹ ڈيوڈس صاحب کو بهي اپني رعايا کي بهبودي واجب اور ترقي قومي کے طرف بهت هي خيال هی جو همارے مدرسة کے واسطے مبارک فال هی اور ديگر بهت سے امراء اور شرکاء انگريز نے دور و نزديک سے مدد دي اور آيندة بهي بهت اميد هی — همارے مسلمانوں کي صدر مجلس مدرسة اسلامية کا يهة اصول هی کة صاحبان انگريز جنکي هم تابعدار رعيت هيں اُن سے هم هر ايک مدد اور عطية نقد اور شکرية کے ساتهة قبول کرينگے — اور صاحبان هنود ميں سے وة راجے اور مهاراجے اور رؤساء خود مختار جنکے ممالک ميں مسلمان رعيت آباد هی اُن سے بهي اُس فرض کے اصول پر جو مالک کو اپني رعيت سے هوني چاهيئے مسلمانوں کي بهبودي کے واسطے عطية کي استدعا کرنا ضرور هی — مگر ديگر صاحبان اهل هنود سے

جنکو هم بڑي محبت کے ساتهه برادران وطني کهتے هيں اور جنکي نسبت يهه عام زبان زد مثل هي که هندو مسلمان چولي دامن کا ساتهه هي کوئي خاص استدعا شموليت چندہ اس منصفانه اصول پر نهيں کي جاويگي که اُنکا ذاتي فائدہ اس مدرسه کے متعلق نهيں هي جو محض اهل اسلام کي تربيت و تعليم کے واسطے بنايا جاتا هي — الا اُس پياري محبت برادران هم وطني کے سبب سے اگر کوئي هندو صاحب اپني فياضي اور محبت سے بلاشرط چندہ ميں شامل هوں تو بلا عذر اور رد کے خوشي اور شکريه کے ساتهه قبول کيا جاويگا *

قبل اس کے که ميں اپني تقرير کو ختم کروں بے انصافي هوگي اگر ميں اپني قوم کے اُن واجب‌الادب اشخاص کا شکريه بهول جاؤں جو بڑيا قومي همدردي کو کام ميں لائے — سب سے اول سيد احمد خان بهادر اسٹار آف انڈيا تمام اهل هند اور خصوصا اهل اسلام کي طرف سے قابل پيشکش ايسے شکريه کے هيں جس کا اندازہ زبان سے هو نهيں سکتا خداوند کريم اُن کے نيک ارادوں کو برکت ديوے اور مسلمانوں کي اس جهالت اور بيهودہ تعصب کي ظلمت سے آفتاب علم و تربيت کي روشني درخشاں هو — سيد صاحب اگر مجهکو معاف کريں تو ميں يهه بهي کهنا چاهتا هوں که سيد احمد خان بهادر کا نام هند کي تاريخ ميں هميشه نکوئي اور بزرگي کے ساتهه ياد رهيگا جو قومي فائدہ کے واسطے ايک ايسے باغ کي بنياد ڈالتے هيں جس کو خزاں نهيں — يهه نظر قوم کي طرف سے يعني دارالعلوم کا قايم هونا مسلمانوں ميں سب سے اول اسي معزز شخص کو حاصل هوا اُن کے بعد ميں سب اُن مسلمان بزرگوں کا جنهوں نے اس نيک کام ميں دل و جان سے سعي کي شکر ادا کرتا هوں جناب سيد صاحب ميرا التماس هي که جو روپيه اس نيک کام کے واسطے پنجاب کے صاحب عزم لوگ عطا کريں اُس کي نسبت اگر کوئي زمين رهاں جهاں که مدرسةالعلوم کا صدر قايم هوگا خريد کي جاوے جس کا نام پنجاب احاطه رکهنا چاهيئے تو ابداً پنجاب کي سخاوت کي عمدہ ياد گار رهيگي اور اگر ايسا هونا ممکن نه هو تو پنجاب کا روپيه علاحدہ پنجاب کے نام کے وظائف سے مستقل آمدني کے وسايل قايم کرکے وهاں لگايا جاوے تاکه همارے وطن کا نام اس نيک کام ميں هميشه ياد کيا جاوے *

اب ميں خاتمه پر تحريک کرتا هوں که فهرست چندہ کا اسي جلسه ميں تداول کيا جاوے اور خدا کے فضل اور کرم اور اپنے رفاہ پسند اهل وطن کي فياضي پر بهروسه کرتا هوں که بڑي فياضي اور کامل سخاوت سے اُس کي خانه پري هوگي — اب ميں سب صاحبان عاليشان اور روساء والا دودمان کا شکريه ادا کرتا هوں جنهوں نے اپني رونق افروزي سے هماري اس مجلس کو عزت بخشي خصوصا مسٹر چيف جسٹس بولنوز صاحب و کرنيل ينگ صاحب کمشنر و مسٹر سمايته صاحب ڈپٹي کمشنر و مسٹر کان صاحب اور ديگر صاحبان کا خاص شکريه ادا کرتا هوں جنهوں نے اپني رونق افروزي سے هماري مجلس کو اعزاز بخشا اور حکام انگريزي کي مهرباني اور مدد کے سوائے هماري قوم پوري کاميابي اور بهبودي تعليم اور هر رفاہ عام کے کام ميں حاصل نهيں کرسکتي *

اخير پر ميري دعا هي که خداوند کريم هماري قوم کو شايستگي اور تربيت ميں کامياب کرے اور اپني شاهنشاہ حضرت ملکه معظمه کوئين وکٹوريا دام ظلها کي وفاداري اور نمک حلالي ميں سر گرم اور مصروف رکهے جو همارے پاک مذهب کي روسے اپنے بادشاہ کي وفاداري کا فرض هي — امين *

بعد اس کے خان بهادر محمد برکت علي خاں صاحب سکرٹري کميٹي نے بيان کيا که جناب خليفه سيد محمد حسين صاحب مير منشي جناب مهاراجه صاحب بهادر پٹياله کا مصمم ارادہ اس جلسه ميں تشريف لانے کا تها ليکن افسوس هي که وہ اپني علالت طبيعت کي وجهه سے تشريف نهيں لاسکے مگر جو خط اُنهوں نے ميرے نام بهيجا هي وہ ميں اس موقع پر پيش کرنا مناسب جانتا هوں چنانچه سکرٹري صاحب موصوف نے وہ خط پيش کيا جس کي نقل بجنسه ذيل ميں درج کي جاتي هي *

## نقل خط

جناب خليفه سيد محمد حسين صاحب مير منشي رياست پٹياله

بنام

جناب خان بهادر محمد برکت علي خاں صاحب بهادر

جناب خاں صاحب مخدوم و مطاع دوستان زاد الطافکم

تسليم کے بعد گذارش هي که قبل ازيں ايک نياز نامه بجواب عنايت نامه مطبوعه متضمن عذر عدم حاضري خود ارسال خدمت کرچکا هوں — آج مرحمت نامه دستخطي خاص شرف ورود لايا ميں بسروچشم بلکه بدل و جان آپ کي خدمت ميں في‌الحقيقت اُس موقع پر حاضر هونگا گو بظاهر پٹياله ميں بيٹها هوا هوں — آپ کو اس امر کا يقين دلانا اور جتانا ايک امر زايد هي که ميں هر وقت آپ کي عمدہ کوششوں کو ديکهه ديکهه کر کيسا خوش هوا کرتا هوں اور اب کيسے شوق و رغبت سے منتظر دريافت نتيجه ان مساعي نماياں کا هوں — امر واقعي يهه هي که آپ نے مثل اپنے سرکاري بهت سے کارناموں کے يهه کام ايک بڑا قومي کارنامه کرکے مسلمانان پنجاب کي ظاهري و باطني عزت بڑهانے کي تجويز کي هي — آپ ديکهيئے که عموماً همارے حضرات پنجاب خصوصاً معزز گروہ صاحبان ايکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر بهادر وغيرہ

عہدہداران معزز کیا کرکے دکھاتے ہیں — ایا پنجاب کو شرمندہ ہی کرینگے یا مثل جناب محمد حیات خاں صاحب یہہ اپنی اور اپنی قوم کی عزت بڑھانے میں کوشش کرینگے — مجھے خوب یقین ہی کہ آپ کو اس تدبیر میں کامیاب ہونے کے لیئے بڑی تکالیف اوٹھانی پڑی ہی بلکہ بعض بعض مخالفتوں کا حال جو آپ کی تدبیر کے مقابلہ میں ہوتی رہی ہیں بعض دوستوں کی تحریرات سے مجھے معلوم بھی ہوتا رہا ہی لیکن استقلال راے اور حسن تدبیر ایسی چیز ہی کہ سب مشکلات حل ہوجاتی ہیں سو خدا کے فضل سے ایسا ہی ہوا کہ آخر کار آپ سب مشکلات پر غالب آئے اور رضامندی عام حاصل ہوگئی — امدادالآفاق اور نورالانوار نے اشاعت ظلمت اور نفاق و بے اتفاقی میں فی الواقع بڑی مدد کی ہی کیوں نہو کیا سید احمد خاں بیچارہ ڈاکٹر لائٹنر صاحب اور مسٹر گرفن صاحب اور سر ڈانالڈ میکلوڈ صاحب جیسی حقیقت بھی اس بارہ میں نہیں رکھتا میری مراد ان الفاظ سے یونیورسٹی کالج پنجاب کی ابتدائی تحریک کی طرف اشارہ کرنے سے ہی جو بالکل دوسرے مذہب کی اور دوسری قوم کی اور دوسرے ملک کے لوگوں کی طرف سے ہوئی تھی اور ہم سب پنجابیوں نے صرف اس خیال سے کہ اُس کے ذریعہ سے عربی و سنسکرت کی بقا اور علا متصور ہی اکثر کیسے شوق سے اُس کی امداد کی تھی حالانکہ بجز اُن زبانوں کے جس میں مذہبی کتابیں دونوں قوموں کی ہیں مذہب کے اعتبار سے وہ تحریک کچھہ بھی نہ تھی میری دانست میں اگر کوئی یہہ کہے کہ حکام کی خوشی حاصل کرنے کے واسطے اُس میں لوگوں نے زیادہ امداد کی تھی تو زیبا نہیں ہی کیونکہ میری راے میں اکثر دلی خوشی سے امداد یونیورسٹی کی ہوئی تھی البتہ بعض لوگ ایسے بھی ہیں جن کو اپنے حکام کی رضامندی ہی مطلوب تھی *

آپ جملہ مسلمانان پنجاب خصوصاً معزز لوگ دونوں قسم کے خیالوں سے خواہ کسی خیال سے مدرسۃالعلوم کی تائید کریں اور اُن کی مراد بموجب اُن کی نیت کے حاصل ہوسکتی ہی کیونکہ حکام وقت کی بھی میں خوشی قیام مدرسۃالعلوم میں ہی چنانچہ جو صاحب اس نیت سے کچھہ کرنا چاہتے ہونگے وہ خواہ اُس جلسہ میں صاحبان انگریزیہ شریک جلسہ کی زبان سے ( جس کا بلانا آپ نے تجویز کرلیا ہی اور ضرور تجویز کرنا ہی مناسب اور واجب تھا ) شاباش و آفرین سن لینگے جس قدر حکام اعلی انگریزیہ اس جلسہ میں آسکیں بہت خوب ہی خصوصا وہ حکام جو منتظم ملک ہیں مثلاً صاحب کمشنر و ڈپٹی کمشنر — افسوس ہی کہ نواب لفٹننٹ گورنر بہادر اس موقع پر لاہور میں نہیں ورنہ بڑی مدد ملنی کی توقع تھی *

اس امر کا بھی افسوس ہی کہ گو جناب نواب نوازش علی خاں صاحب بہادر ایک بڑے نیک مقصد کے باعث سے شامل نہیں ہوئیں مگر اُن کی شمولیت بے شک بڑی مفید تھی مجھے معلوم نہیں کہ جناب نواب نثار علی خاں صاحب اُن کے ہمرکاب ہیں یا اس جلسہ کو معزز کرینگے آپ کی راے بہت ٹھیک ہی کہ گو سید احمد خاں کے بعض خیالات دینی یا دنیاوی کسی خاص شخص کو یا اکثر لوگوں کو ناپسند ہوں مگر اس سے یہہ لازم نہیں آتا کہ اُن کی ایک بات جو ہمکو خود اچھی معلوم ہوتی ہو اس خیال سے بری بتائی جاوے کہ فلاں شخص کے برے مونہہ سے نکلی ہی ماقال سے مطلب رکھنا چاہیئے نہ کہ من قال سے —

مرد باید کہ گیرد اندر گوش * ور نوشت است پند بر دیوار
باطل است آنچہ مدعی گوید * خفتہ را خفتہ کے کند بیدار

یہہ خط خلاف آرزو بہت طول ہوگیا اور میں افسوس کرتا ہوں کہ آپ کا بہت سا گراں بہا وقت اس کے مطالعہ میں صرف ہوگا مگر شوق نے اس خط کو خواہی نہ خواہی طول دیدیا —

لطیف بود حکایت دراز تر گفتم
چنانکہ حرف عصا گفت موسی اندر طور

اب میں خدا سے دعا کرتا ہوں کہ آپ کی سعی کو مشکور کرے اور ہمارے ہم قوموں کی ظاہری اور باطنی ترقیاں جو اس تدبیر سے مقصود ہیں اُن میں برکت ہو موافق لوگوں کو خدا ہمت اور جرأت مثل آپ کے عطا کرے اور مخالفین کو ہدایت و ہو ارحم الراحمین زیادہ نیاز و بس *

میرے سب دوستوں کو میری طرف سے نیاز پہونچے یعنی وہ سب صاحب جو لاہور میں ہیں یا اس جلسہ پر تشریف لاویں *

۲۴ دسمبر سنہ ۱۸۷۲ ع
روز چہار شنبہ مقام پٹیالہ

خاکسار
محمد حسین عفی عنہ

ان سب گفتگوؤں کے بعد خان بہادر محمد برکت علی خاں صاحب نے جملہ حاضرین اور خصوصا حکام انگریزی شریک جلسہ کا شکریہ بحیثیت سکرٹری کمیٹی کی طرف سے ادا کیا جسکے جواب میں آنریبل بولنوز صاحب بہادر چیف جسٹس نے کھڑے ہو کر ایک مختصر سی تقریر بزبان اُردو ارشاد فرمائی جس کا مطلب یہہ تھا کہ جو کوشش آپ صاحبوں نے کی اور کرتے ہیں اُمید ہی کہ اُس میں آپ کامیاب ہوں اور در حقیقت اس میں بہت سی منفعتیں ہیں *

بعد اس کے فہرست چندہ پیش ہوئی اور جناب نجم الہند محمد حیات خاں صاحب بہادر اسسٹنٹ کمشنر و جناب خان بہادر محمد برکت علی خاں صاحب بہادر ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر اور جناب سردار دیال سنگھہ صاحب بہادر مجیٹھیہ آنریری مجسٹریٹ امرت سر و جناب نواب شیخ غلام محبوب سبحانی صاحب و بابو شیخ وہاب الدین صاحب ہیڈ ماسٹر نے پان پان سو روپیہ عنایت فرمائے اور خان محمد شاہ صاحب بہادر آنریری مجسٹریٹ امرت سر اور جناب آغا کلب عابد خاں صاحب بہادر ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر امرت سر نے ڈھائی ڈھائی سو روپیہ اور نواب محمد عبدالمجید خاں صاحب بہادر رئیس و آنریری مجسٹریٹ لاہور اور میاں محمد جان صاحب رئیس و آنریری مجسٹریٹ امرت سر نے دو دو سو روپیہ اور اوڑ بہت سے رئیسوں نے ڈیڑہ ڈیڑہ سو اور سو سو روپیہ عنایت فرمائے اور فہرست چندہ مرتب ہو رہی ہی رئیسان پنجاب کی فیاضی سے اُمید ہی کہ مدرسہ کو نہایت کامیابی ہوگی اور بعد مکمل ہونے فہرست کے ہم اُس کو درج اخبار کرینگے *

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ

THE MOHAMMEDAN SOCIAL REFORMER

# تهذيب الاخلاق

جلد چهارم ] يكم ذيحجه سنه ۱۲۹۰ هجري سنه ۱۳۰۵ نبوي [ نمبر ۱۸

بسم الله الرحمن الرحيم

## اِطلاع

### تشريح قيمت و مصرف منافع

### تهذيب الاخلاق

جسقدر روپيه بابت اِس پرچه کے بطور چنده خواه بطور قيمت وصول هو وه کسي خاص شخص کي ملکيت نهوگا بلکه اِس پرچه کے اجرا و ترقي ميں صرف کيا جاويگا *

جن دوستوں نے شريک هوکر اس پرچه کو جاري کيا هی اور ساٹهه روپيه سالانه اس پرچه کے اجرا کے ليئے بطور امداد ديتے هيں وه اس پرچه کے متعلق معاملات ميں بطور ممبر کے متصور هيں اُن کو اختيار هی که اگر چاهيں تو اَور کسي کو بهي بطور ممبر اپنے ساتهه شريک کريں اور جو شخص اس طرح پر شريک هوگا اُس کو بهي ساٹهه روپيه سالانه دينا هوگا *

يهه پرچه هر مهينے ميں ايک بار يا دو بار يا تين بار جيسا که مقتضاے مضامين هوگا چهپا کريگا خريداروں کو چار روپيه سالانه قيمت پيشگي ديني هوگي اور اخراجات روانگي پرچه سے اُن کو کچهه تعلق نهوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچه خريدنا چاهيگا اُس کو في پرچه بحساب آنه معه اخراجات روانگي پرچه دينا هوگا *

## اِطلاع

### بخدمت ممبران و خريداران و ناظرين

### تهذيب الاخلاق

اِس پرچه کي بابت جس صاحب کو کچهه خط و کتابت کرني منظور هو يا خريداري اِس پرچه کي مد نظر هو يا کوئي مضمون اِس پرچه ميں مندرج هونے کے ليئے بهيجنا هو يا زر قيمت اخبار يا زر چنده يا کچهه روپيه بطور ڈونيشن کے عنايت فرمانا هو تو سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي پاس بمقام بنارس بهيجا جاوے غرضکه تمام خط و کتابت بابت اِس پرچه کے اُنهي سے کي جاوے کيونکه يهه پرچه عليگڈه ميں چهپکر اُن کے پاس چلا جاتا هی اور وهاں سے تقسيم هوتا هی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رهتا هی *

اس پرچه ميں صرف مضامين مفيده جو مسلمانوں سے متعلق هيں چهاپه هوتے هيں اور اس سبب سے اخبار امصار و ديار اس ميں مندرج نهيں هوتے — مقصود اس پرچه کے اجرا سے يهه هی که مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تهذيب کي ترقي هو اور جو غلط اوهام مذهبي اس ترقي کے مانع هيں اور درحقيقت وه مذهب اسلام کے برخلاف هيں وه بهي مٹائے جاويں *

مضمون نمبر ۱۷۰

# روئداد

## جلسہ انجمن پنجاب مقام لاہور واقع ۳۰ دسمبر سنہ ۱۸۷۳ع

جس میں نجم‌الہند جناب مولوي سید احمد خاں صاحب بہادر کو سپاسنامہ دیا گیا

اس جلسہ میں ممبران انجمن اور اُن کے علاوہ بہت سے عمائد اہل اسلام اور اہل ہنود لاہور اور مضافات لاہور سے شریک تھے *

بعد جمع ہونے ممبروں کے بابو نوبین چندر راے صاحب سکرٹري انجمن پنجاب نے تحریک کي کہ چونکہ آج انجمن کے پریسیڈنٹ تشریف نہیں رکھتے اس لیئے نواب محمد عبدالمجید خاں صاحب بہادر رئیس لاہور انجمن کے صدر انجمن مقرر ہوں چنانچہ نواب صاحب نے کرسي صدر انجمن پر اجلاس فرمایا *

اس کے بعد جناب نجم الہند محمد حیات خاں صاحب بہادر اسسٹنٹ کمشنر نے کھڑے ہوکر حسب ذیل گفتگو کي *

### تقریر نجم‌الہند

میں اس وقت انجمن پنجاب کي طرف سے نجم‌الہند جناب مولوي سید احمد خاں صاحب بہادر اور اُن کے صاحب زادہ سید محمد محمود صاحب بیرسٹر ات لا و جناب مولوي محمد سمیع‌اللہ خاں صاحب سب آرڈینیٹ جج اور مولوي صاحب ممدوح کے اَوْر احباب‌ہمراہي کا جو اس وقت تشریف رکھتے ہیں شکریہ ادا کرتا ہوں کہ اُنہوں نے اپني قوم کي بھلائي کے واسطے اپنے اوپر تکلیف گوارا کي اور سیکڑوں کوس کا سفر اختیار کرکے یہاں تشریف لائے اور آج اپنے قدوم سے اس انجمن کو عزت بخشي انجمن نے اس موقع پر ایک ایڈریس جناب نجم‌الہند موصوف کي خدمت میں پیش کرنے کے واسطے مرتب کي ہی میں چاہتا ہوں کہ سید صاحب اُس کے پڑھے جانے کي اجازت دیں اور اُس کو منظور فرماویں اور جناب سید محمد محمود صاحب سے میري یہہ درخواست ہی کہ وہ مہرباني سے آج کے جلسہ میں کچھہ تقریر انگریزي زبان میں تعلیم و تربیت اور باہمي میل جول کي نسبت فرماویں اس جلسہ میں بہت سے انگریزي خواں ہندو صاحب اور نو جوان مسلمان اُن کي تقریر سننے کے مشتاق اور منتظر ہیں *

اس کے بعد مولوي محمد حسین صاحب پروفیسر عربي کالج لاہور نے مفصلہ ذیل ایڈریس ممبران انجمن کي طرف سے بڑي فصاحت سے پڑھ کر سنائي *

## ایڈریس بخدمت نجم‌الہند جناب مولوي سید احمد خاں بہادر

بہت سوسئیٹیوں نے بہت سے نامورروں کو سپاسنامے دیئے ہونگے مگر انجمن پنجاب آج اپنا ہدیہ اُس نامور کے سامنے پیش کرتي ہی کہ اگر یہاں کي علمي سوسئیٹیوں کي تاریخ مرتب کي جاوے تو اُس کا نام ہر ورق کي پیشاني پر نظر آئیگا — وہ نجم‌الہند آپ ہیں جس سے کشور ہند میں اول علمي سوسئیٹي کي شمع روشن ہوئي — آپ کي مبارک سوسئیٹي کي روشني پر ایک عالم کي نگاہیں اٹھہ گئیں اور گروہ گروہ اہل‌ہند چراغ اُمید روشن کرکے بیٹھہ گئے — ہندوستان کي تہذیب و شایستگي سالہا سال سے دلوں اور دماغوں میں مردہ اور افسردہ پڑي تھي — پس آپ کي دلسوزي قومي نے اس تاثیر کے ساتھہ آواز بلند کي کہ اُس نے اپنے خواب غفلت سے ایک کروٹ لي اور آپ کي دل گرمي کي کوششوں کا اثر قوت برقي کي طرح نزدیک و دور دل دل میں دوڑ گیا — حق یہہ ہی کہ ان جلسوں کے لیئے صدر نشیني آپ کا حق ہی اور ان گروہوں کي قافلہ سالاري کامنصب ہی — اگرچہ جو چراغ روشن ہوئے وہ ابھي تک دور سے جھلملاتے ہیں اور اُن گروہوں کے مقاصد بھي خاطر خواہ نہیں حاصل ہوئے مگر اُمیدیں اپنے نشان اوڑا رہي ہیں اور شک نہیں کہ آیندہ جب تک ہند میں علم و شایستگي کي روشني رہیگي آپ کا نام ان نشانوں پر لعل و یاقوت کي روشنائي میں چمکیگا *

اہل ہند کي تہذیب و شایستگي قومي کا جہاز جو برسوں سے تباہي میں تھا اور اب طوفان سے نکلکر بادبان درست کر رہا ہی اس میں آپ کي سعي کا بادبان اپنے استحکام کے ساتھہ بہت بلند نظر آئیگا *

اس میں کچھہ مبالغہ نہیں کہ خیر خواہي قومي کو آپ نے فنافي‌القوم کے درجہ پر پہونچا دیا — اگر سر مجلس کھڑے ہوکر سوال کیا جاوے کہ اس ملک میں مال سے جان تک بلکہ اپنے سعادتمند اطفال تک قوم کے کام پر کس نے حاضر کردیئے ؟ اپني روحاني خوشي اور جسماني آرام کو قوم کے نام پر کس نے قربان کیا ؟ قوم کي خیر خواہي میں اپني آبرو کے لیئے نادان دشمنوں کي ایذاؤں کو کسنے گوارا کیا ؟ تو سواے آپ کے دوسرے پر نگاہ نہیں پڑتي — اس اولیت کا تمغا آپ کے زیب گلو ہی کہ جس وقت اہل ہند ولایت کا جانا معیوب سمجھتے تھے اُس وقت آپ نے اپنے تئیں آماجگاہ اعتراضوں کا بنایا اور بلا غرض منصبي اور غرض ذاتي کے فقط محبت قومي اور جوش ہمدردي میں اپنے لخت جگر کو ہاتھوں پر لیکر

ہزاروں کوس کوہ صحرا اور قلزم و دریا اُلٹ دیئے اور ملک ملک میں ثابت کردیا کہ قوم جوہر الوالعزمی سے خالی نہیں اب بھی اس میں ایسے اشخاص موجود ہیں جو قوم کی بہبودی کے آگے اپنے ذاتی منافع اور راحت و آرام کو ایک ناچیز شے سمجھتے ہیں *

اپ کی عالی ہمتی نے اپنے خاندانی علو مراتب کو اپنی نظر سے گرا کر اُسے عالم میں علم کردیا اور ساتھہ اُس کے اپنی الوالعزمیوں سے ثابت کردیا کہ انسان ایسے عالی رتبہ بزرگوں کی اولاد جبھی کہلاسکتا ہی کہ ایسا نیک نیت — ایسا عالی حوصلہ — ہو اور ایسے ایسے کام کرے آپ نے ترویج علوم و فنون کے باب میں فقط زبانی تقریروں یا تحریروں پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اپنا روپیہ — اپنا وقت — اپنی جان کا ہی — اپنے دل و دماغ کو اس پر وقف کردیا — آپ کی کوشش سے اس قدر کتابیں رائج ہوئیں — کہ ہارون اور مامون کے عہد یاد آگئے — لیکن وہ خلفاء دینی تھے اور شاہنشاہ تھے — جو کہ دنیاوی حکومت کے بھی اختیار رکھتے تھے آپ نے اس بے اختیاری اور بے سامانی کے زمانہ میں اتنا کچھہ سر انجام کرلیا — پس اسکے مقابل میں اُسکا ذکر کچھہ شاعرانہ تعریف نہیں — مدرسۃ العلوم کا بندوبست جو آپ فرماتے ہیں یہہ پہلا مدرسہ ہی جو اسلام میں جمہور قوم کے اجتماع سے قایم ہوتا ہی سلف سے آج تک ممالک ایشیا میں جو تعلیم عام کے سامان ہوئے وہ سلطنت کی طرف سے ہوئے چنانچہ اسی واسطے زوال کے خطر ان پر ہمیشہ موثر رھے — اس امر مفید کے لیئے نہ فقط اہل اسلام بلکہ کل مذاہب ہندوستان آپ کے مؤید ہیں — کیونکہ مہذب ہم صحبت اور شایستہ ہمسائے سے زیادہ دنیا میں اور کیا نعمت ہو سکتی ہی *

آپ کا سین ٹیفک اخبار جو اُردو کے اخباروں میں ایک برگزیدہ اخبار ہی. اتنی مدت سے جاری ہی سارے دیسی ایڈیٹر اُسے دیکھتے ہیں مگر آج تک کوئی اُس کے رتبہ کو نہیں پہونچا *

تہذیب الاخلاق کا معمولی کاغذ جو آپ نے جاری فرمایا اُس کے بلند خیال اور مفید مضامین اعلی درجہ کی تعریف کے قابل ہیں بڑے بڑے اس ملک کے فاضل اور انگریزی داں اُسے پڑھ کر حیران رہجاتے ہیں - کیونکہ اس کے عالی مضامین کے لکھنے والوں میں اکثر وہ روشن ضمیر ہیں جو زبان انگریزی سے واقف بھی نہیں ہیں *

آپ کی ہمدردی و دلسوزی کی بے ریائی اور دلی صفائی کا ادنی نتیجہ یہہ ہی کہ اُسے فقط ہندوستان کے اہل اسلام ہی نے تسلیم نہیں کیا - بلکہ اس کے چرچے ایشیا اور یورپ کے ملک ملک میں ہو رھے ہیں اور یہہ امر نہ فقط رعایا اور حکام کے طبقوں میں زباں‌زد خاص و عام ہی بلکہ دربار لندن سے لیکر سلطان روم اور دارائے ایران تک اعلی طبقۂ سلاطین میں اس کے چرچے پہونچ گئے ہیں چنانچہ ثبوت اس کا اُس گفتگو سے ہوتا ہی جو سلطان روم اور شاہ ایران میں ملاقات کے وقت ہندوستان کے باب میں ہوئی اور اس کے ضمن میں آپ کے مساعی جمیلہ کا ذکر بھی آیا *

الغرض انجمن پنجاب نہایت سچے دل سے آپ کا اور آپ کے فرزند رشید اور اُن نامی و گرامی رفیقوں کا شکریہ ادا کرتی ہی جنہوں نے نہ کسی ذاتی غرض یا منصبی مجبوری سے بلکہ محض قومی ہمدردی کے جوش و خروش سے اپنے گراں بہا کاموں اور آراموں کو چھوڑا اور کئی سو کوس کی مسافت طے کرکے اس انجمن کو اپنے قدوم سے معزز کیا *

اور جو مفید اور موثر لکچر آپ نے دیئے اُن کا شکریہ انجمن کے ذمہ سب سے زیادہ واجب ہی - کیونکہ اس کا بھی فرض اصلی یہی ہی - اور اس سے اُس کے مقاصد کو بے انتہا تائید پہونچیگی *

اب انجمن پنجاب اپنے سپاسنامہ کو مختصر دعا پر ختم کرتی ہی کہ آیندہ بھی آپ کے دیداروں سے دیدۂ شوق روشن ہوں اور آپکو کامیابی دو جہان کے ساتھہ وہ خوشی نصیب ہو جو نیک کاموں سے نیک دلوں کو حاصل ہوتی ہی آمین *

اس ایڈریس کے پڑھے جانے کے بعد جناب مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر نجم‌الہند نے استادہ ہوکر مفصلہ ذیل تقریر میں اُسکا جواب دیا *

## تقریر

### نجم‌الہند مولوی سید احمد خانصاحب بہادر

صدر انجمن و ممبران انجمن — آج جو عزت اس ایڈریس کے ذریعہ سے آپ نے مجھکو بخشی میں دلی احسانمندی کے ساتھہ اُس کا شکریہ ادا کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں یہہ دن مجھکو اپنی زندگی کے دنوں میں ہمیشہ یاد رھیگا لیکن مجھہ سے جو کچھہ ناچیز خدمتیں ظہور میں آئیں اُن سے بہت زیادہ آپ صاحبوں نے خیال کیا — میں خود اپنے تئیں اُن عزتوں کا مستحق نہیں سمجھتا جو آپ صاحبوں نے مہربانی سے مجھکو دیں — اے ایاز قدر خود بشناس — مجھکو اب تک آپ لوگوں کی خدمت گذاری اور خدمت گاری کا رتبہ بھی حاصل نہیں جو جائے کہ میں یہہ دعوے کروں کہ میں قوم کی بھلائی کے لیئے کھڑا ہوا ہوں — یہہ ایک ایسا رتبہ ہی جو ایسے شخص کے لیئے زیبا ہی جس نے حقیقت میں وہ کام کیئے ہوں جن سے قوم کی بھلائی ہو میں خوب جانتا ہوں کہ مجھہ سے اپنی قوم کی خدمت کا

حق ادا نهيں هوا — يهه سب تقرير جو اس وقت انجمن ميں ميري نسبت هوئي يهه آپ صاحبوں کا حسن ظن هے *

ميں نے اس وقت انجمن ميں اپني زبان سے کئي دفعه قوم کا لفظ بيان کيا اس سے ميرا مطلب صرف مسلمانوں هي سے نهيں هے ميري يهه راے هے که تمام انسان بالکل شخص واحد هيں اور ميں قوم کي خصوصيت کے واسطے مذهب اور فرقه اور گروه پسند نهيں کرتا ميري راے اگر سچ هو تو ميں کالے سے کالے رنگ کے انسان کو اور گورے سے گورے رنگ کے انسان کو وه جو اعلى سے اعلى درجه کي تهذيب ميں اپني زندگي بسر کرتے هيں اور وه جو ابهي نيچر کے جوش ميں هيں اور جنگلوں ميں اپنے دن کاٹ رهے هيں سب کو اپنا بهائي اور ايک قوم تصور کرتا هوں — ميري تمام آرزو يهه هے که بلا لحاظ قوم و مذهب کے تمام انسان آپس ميں ايک دوسرے کي بهلائي پر متفق هوں — مذهب بے شک سب کا عليحده عليحده هے مگر اُس کے لحاظ سے آپس ميں دشمني کي کوئي وجهه نهيں هے — مثلاً فرض کرو که ايک دسترخوان پر مختلف قسم کے کهانے موجود هوتے هيں اُن ميں سے کوئي کسي کهانے کو پسند کرتا هے اور کوئي کسي کو مگر اس اختلاف طبائع کي وجهه سے اُس دسترخوان پر بيٹهنے والوں کے باهم کچهه رنج نهيں هوتا اسي طرح اس دنيا ميں مختلف مذهبوں کي وجهه سے مختلف مذهب والوں ميں کوئي وجهه باهمي رنج کي پيدا نهيں هوسکتي هر شخص اپنے ايمان کا مختار بلکه ميري راے ميں اُس پر مجبور هے اس ليئے که جس چيز کا يقين اُس کے جي ميں هے اُسي کو وه اختيار کريگا مگر وه يقين دوسروں کے دل ميں اثر نهيں کرتا — اچها هے تو اُس کے ليئے — برا هے تو اُس کے ليئے ليکن آپس کي محبت ميں جو انسانوں کي راحت کا سب سے بڑا جزو هے اُس سے کچهه نقصان نهيں آسکتا *

جس وقت ميں يهه خيال کرتا هوں که اس انجمن ميں مختلف خيالات کے ممبروں نے ميري خدمتوں کو پسند کيا اور اُن سب نے آپس کے اتفاق سے مجهکو يهه عزت دي تو ميري خوشي حد سے زياده هوجاتي هے — ميري اصلي راے يهه هے که اُس سچے مذهب ميں جس پر ميں هوں اور جس کو ميں اپنے نزديک سب سے اچها جانتا هوں جس طرح خدا کا واحد جاننا فرض هے اسي طرح اس بات کا يقين کرنا فرض هے که تمام انسان آپس ميں بهائي هيں *

محبت قومي اور خير خواهي قومي ايک بهت بڑي چيز هے جس کا ميں کچهه کچهه حال آپ کے سامنے بيان کرنا مناسب سمجهتا هوں — ميرا خيال يهه هے ( اگر صحيح هو تو آپ پسند کريں اگر غلط هو تو آپ مجهکو معاف فرماويں ) که هر انسان کا اول فرض يهه هے که جو کام اُس کے معبود نے اُس پر فرض کيئے اُن کا ادا کرنا — اُس کے بعد سب سے عمده چيز جس پر شايد تمام قوموں کا اتفاق هے وه خير جاري کا اختيار کرنا هے — مگر اب خيال کيجيئے که خير جاري کيا چيز هے — اگر هم اُن عبادات بدني کو جو دوسري دنيا ميں هماري نجات کا ذريعه هونگي خير جاري خيال کريں تو معلوم هوتا هے که وه سب عبادتيں انسان کي زندگي تک هيں اور اجل پر سب کا خاتمه هو جاتا هے پس کسي طرح هم اُس کو خير جاري خيال نهيں کرسکتے — اگلے بزرگوں نے خيال کيا هے که رفاه عام کي عمارتيں خير جاري هيں مثلاً پل و مسجد و چاه و مهمان سراے مگر معاف کيجيئے که ميں اس سے کچهه اختلاف کرنا چاهتا هوں ميري راے يهه هے که وه تمام عمارتيں فاني هيں — ايک نه ايک دن قبل قيامت ضرور اُن کو فنا هے — بهت سي مسجديں تعمير هوئيں جن کا اب نشان تک بهي دکهلائي نهيں ديتا يهه لاهور کي بڑي بادشاهي مسجد ديکهو کس حالت سے کس حالت پر پهونچ گئي هے اور ضرور ايک زمانه آنے والا هے جب که اس مسجد کي يهه حالت بهي باقي نه رهيگي پس جب ان عمارتوں کو بهي فنا هے تو هم اُن کو خير جاري نهيں کهه سکتے اور اب ضرور هے که خير جاري کسي ايسي چيز ميں منحصر هو جس کو فنا نهو اور وه ظاهرا انسان کي نسل هے جو اس دنيا ميں هميشه باقي رهيگي پس ميري راے ميں کوئي چيز قومي بهلائي اور انسانوں کي نسلوں کي خير خواهي سے زياده خير جاري نهيں هے — زياده کے لفظ ميں مجهه سے اس موقع پر غلطي هوئي اس ليئے که ميرے نزديک اسکے سوا اور کوئي چيز خير جاري هو نهيں سکتي *

اب ميں مکرر آپ صاحبوں کي عنايت و مهرباني کا شکر ادا کرتا هوں — تمام ممبران انجمن کو يقين کرنا چاهيئے که دنيا ميں جس قدر عزتيں انسان کے ليئے هوني ممکن هيں وه سب آج کے اس جلسه نے مجهکو ديں اگرچه شايد وه اپنے محل پر نهيں هيں — يهه عزت نه صرف ميرے ليئے هميشه فخر کا موجب هوگي بلکه ميري نسل ميں هميشه يادگار رهيگي — آپ يقين فرما ليں که کوئي تمغه کوئي خطاب کوئي عزت انسان کے واسطے اپني قوم کي قدر داني سے زياده فخر کا موجب نهيں هے — اس ميں شک نهيں هے که جيسا خيال آپ نے اپنے حسن ظن سے ميري نسبت فرمايا اور جو عمده ايڈريس آپ نے مجهکو دي اُس سے مجهکو بڑا نيک تفأل اپني قوم اور اپني قوم کي آينده نسلوں کے واسطے حاصل هوا هے — آج کي اس کارروائي سے يهه ثابت هوتا هے که همارے بهائيوں کے دل ميں اس بات کا جوش پيدا هوگيا هے که جو شخص اُس کے هم قوم هيں

ہمجنسوں کی بھلائی کے واسطے کوشش کرتا ہے وہ اُس کی قدر کرتے ہیں اور اُس کو عزیز سمجھتے ہیں پس یہہ آنے والے زمانہ کے واسطے بڑی عمدہ فال ہے اور یہہ عزتیں جو آج مجھکو دی گئیں کو اپنے محل پر نہوں لیکن اب اُمید ہے کہ آیندہ ایسے لوگ پیدا ہونگے جو ایسی عزتوں کے مستحق ہوں *

اس کے بعد سید محمود صاحب نے قریب ایک گھنٹہ تک انگریزی میں تعلیم و تربیت اور باہمی میل جول پر گفتگو کی اور ایسی فصاحت سے تقریر کی کہ تمام سامعین اُس کو سنکر نہایت محظوظ ہوئے اور جو فائدے ہندوستان کے طالب علم انگلستان میں جانے سے حاصل کرسکتے ہیں اُس کا اثر اُن سب کے دل پر منقش رہ گیا *

اس کے بعد بابو نوبین چندر رائے صاحب سیکرٹری انجمن نے حسب ذیل گفتگو کی *

## تقریر بابو نوبین چندر رائے صاحب سکرٹری

اگرچہ میں نے آج کچھہ انجمن میں گفتگو کرنے کا ارادہ نہیں کیا تھا میں اس انجمن کے حقیر ممبروں میں سے ہوں اور اپنے آپکو گفتگو کرنے کے لایق بھی نہیں سمجھتا مگر ان دونوں صاحبوں نے مولوی سید احمد خاں صاحب اور اُن کے صاحبزادہ نے جو اپنے دل کے خیالات اس وقت ظاہر فرمائے اُن سے ایسا جوش میرے دل میں پیدا ہوا ہے کہ میں بغیر چند کلمات کہے رہ نہیں سکتا *

میں سچے دل سے بیان کرتا ہوں اور آپ مجھے معاف فرماویں کہ جو خیال میرے دل میں مسلمانوں کے اس مدرسہ کی طرف سے تھا اُس سے مجھکو بہت نا اُمیدی تھی مگر اُس کے ساتھہ اسوقت مجھے بہت خوشی ہوئی ہے میں یہہ سمجھتا تھا کہ یہہ مدرسہ اسلامی جو جاری کیا جاتا ہے شاید اُس سے یہہ منشا ہوگا کہ ہندو اور مسلمانوں میں زیادہ تر تفرقہ پڑے لیکن جو خیالات مینے اسوقت دونوں گفتگو کرنے والوں سے سنے اُن سے مجھکو اپنے اُس پہلے خیال کی غلطی ثابت ہوگئی جب کہ اُس کے موجد باہمی اتفاق کا اسقدر خیال رکھتے ہیں تو جس امر کو وہ لوگ قایم کرینگے وہ بھی ضرور اُن خیالات سے پر ہوگا اگرچہ مجھکو یہہ افسوس ہے کہ اس مدرسہ میں کیوں ہندو بھی شامل نہوں — ملک کے واسطے نہایت عمدہ مصلحت یہہ ہے کہ تمام متفرق قومیں اور ذاتیں اور ہر فریق کے لوگ سب آپس میں ایک برادرانہ ارتباط اور محبت سے پیش آویں اور جب تک تمام قومیں خواہ ہندو خواہ مسلمان خواہ سکھہ اپنے پرانے تعصب کو نہ چھوڑینگے اور سب باہم برادرانہ محبت کو ظاہر کرینگے تب تک ہرگز ملکی ترقی ممکن نہیں ہے — سید صاحب نے جو راے اپنی بیان کی میں نہیں سمجھتا کہ اُن راہوں سے غیر مذہب والوں کو کچھہ بھی اختلاف ہوگا اگرچہ میں ہندو ہوں مگر اس میں شک نہیں ہے کہ جو اتفاق مجھکو سید صاحب کے کلمات سے ہے ویسا شاید اور ہندوؤں کو کم ہوگا جو راے سید صاحب نے بیان کی وہی برہم سماج والوں کا مذہب ہے — نہایت ضرور ہے کہ اہل اسلام اور ہنود جب تک اپنے پرانے خیالات کو ترک نہ کرینگے اور ایک دوسرے کا ہاتھہ نہ پکڑینگے تب تک ملک کی بہبودی ممکن نہیں ہے میں ایک بات سے بہت خوش ہوں کہ مسلمانوں کی قوم میں ایکا بہت ہے اور تاریخ سے کوئی قوم ایسی نہیں معلوم ہوتی جس نے بغیر ایکے کے کسی نوع کی ترقی کی ہو اس ایکے کی خوبی کو اگر اہل اسلام صرف مسلمانوں ہی کے فائدہ کے واسطے مقید نہ رکھیں بلکہ سب مذہبوں میں پھیلاویں تو اس ملک کی بہبودی جلد حاصل ہو جاویگی جو ملک کے خیر خواہ حاکموں کی بھی عین مرضی ہے *

ہمارے ملک میں زیادہ ضرورت یہہ ہے کہ دلی خیالات آزادانہ طور سے بیان ہوسکیں مگر ایسا بہت کم ہوتا ہے زبان سے لوگ بہت مبالغہ کرتے ہیں مگر دلوں میں اُس کا اثر نہیں ہوتا حالانکہ جب تک کھل کر آزاد طور سے اپنے خیال ظاہر نہ کیئے جاوینگے اُس وقت تک کچھہ فائدہ مترتب نہوگا — اختلاف کے خوف سے سچا حال ظاہر نہ کرنا محض بے فائدہ ہوتا ہے اور خوش نیتی سے اپنی مخالف راے ظاہر کرنا موجب دشمنی نہیں ہوتا *

چونکہ سید صاحب کا دورہ اس طرف صرف واسطے خیر خواہی ملک کے ہے اس لیئے میں یقین کرتا ہوں کہ پنجاب و ہندوستان مدراس و بمبئی ان سب حصوں کے لوگوں کا اختلاف عنقریب دور ہوگا اور جب تک پنجابی و ہندوستانی اور بنگالہ جو نہایت حقیر خیال کیا جاتا ہے اُس کے لوگ آپس میں اتفاق نہ کرینگے تب تک اس ملک کو کچھہ ترقی نہیں ہوسکتی *

اخیر میں مجھکو واجب ہے کہ دونوں صاحبوں کا شکریہ ادا کروں *

اس کے بعد پنڈت لمر ناتھہ صاحب اور بابو شیخ شہاب الدین صاحب ہیڈ ماسٹر اینگلو اوریئنٹل کالج لاہور نے انگریزی زبان میں گفتگوئیں کیں اور اُس میں پہلی تقریروں کی تائید کی مجلس ان دونوں صاحبوں کی گفتگوؤں سے بہت ممنون ہوئی *

پھر جناب نجم الہند محمد حیات خاں صاحب پھلفو کے کھڑے ہوکر حسب ذیل گفتگو کی *

## تقرير جناب نجم الهند محمد حيات خاں صاحب بهادر

ممبران انجمن جناب سيد صاحب كي اس عنايت كا بهت بهت شكريه ادا كرتے هيں كه اُنهوں نے همارے اس ناچيز ايڈريس كو قبول فرمايا ميں اس بات پر بهي فخر كرتا هوں كه همارے هندو بهائيوں نے بهي همارے نجم الهند جناب مولوي سيد احمد خاں بهادر كو اپنا محبي اور اپنا خير خواه پايا — جناب سيد احمد خاں صاحب بهادر حقيقت ميں جيسے هم مسلمانوں كے خير خواه هيں اسي طرح تمام كافه انام تمام مخلوق خواه هندو خواه عيسائي سب كي يكساں بهبودي چاهنے والے هيں — بابو نوبين چندر راے سے ميں يهه سنكر بهت خوش هوا هوں كه وه يه نسبت اور هندوؤں كے سيد صاحب كو زياده عزيز سمجهتے هيں مگر يهه اُن كا ذاتي خيال هے كيونكه ميرا اپنا خيال يهه هے كه جس طرح بابو نوبين چندر راے صاحب اُن كو عزيز سمجهتے هيں ويسے هي همارے اور هندو بهائي بهي اُن كو عزيز ركهتے هيں — مجهكو اس وقت يهه بات بيان كرني واجب معلوم هوتي هے كه هندوؤں كو اول ميں يهه احتمال هوا تها كه مدرسة العلوم اُن كے اور همارے درميان نفاق كا باعث هوگا مگر نهايت خوشي اور شكر كي بات هے كه اب اُن كو اس كے برخلاف ثابت هوگيا هے — همارے معزز پيشوا همارے مذهب كے باني نے همكو صلح كل كي تعليم كي هے جس سے همكو ديني اور دنيوي دونوں قسم كے فائدے حاصل هوتے هيں — ديني تعليم اهل اسلام كے واسطے نهايت ضروري امر هے اور هم اهل اسلام كو گر سركاري مكاتب اور مدارس سے بهت سا فائده پهونچتا هے مگر اُن ميں ديني تعليم نه هونے كي وجهه سے هم بهت سے فائدوں سے محروم رهتے هيں اور وه اخلاق جو همارے پاك مذهب ميں بهرے هوئے هيں اُن كي تعليم سے همارے لڑكے بے نصيب ره جاتے هيں اسي ليئے يهه مدرسة العلوم جاري هونا تجويز هوا هے — جس سے مسلمان ديني اور دنيوي تعليم كے فائدے حاصل كريں دنيوي فوائد كا ذكر ميں نے اس ليئے كيا هے كه دنيوي ترقي اور ديني ترقي دونوں لازم و ملزوم هيں — جب تك كسي قوم ميں دنياوي عزت اور كافي ثروت نهيں هوتي تب تك كوئي اُس كي ديني شوكت بهي ظاهر نهيں هوتي — اسلام كي شوكت جو مشرق سے مغرب تك پهيلي اُس ميں اور كيا تها قومي اتفاق تها اور قومي همدردي تهي اور نيز روز بروز قومي ثروت بڑهتي جاتي تهي *

يهه مدرسه هماري قوم كے ليئے ديني اور دنيوي فوائد كے ساتهه هماري دانست ميں بهت كامياب هوگا اور اُس كے ذريعه سے لوگوں كے خيالات همارے پاك مذهب كي رو سے اس طرف مايل هونگے كه اپني ملكه معظمه كي خير خواهي اپنے اوپر فرض سمجهيں اور جب هماري قوم اس مدرسه كے ذريعه سے اس درجه اور اس اعزاز كو پهونچيگي اور مجهكو بهروسه اور خوشي هے كه مسلمان اس عزت كو حاصل كرينگے تو ميري دلي آرزو هے كه اسي طرح همارے هندو بهائي بهي ايسا هي ايك اپنا قومي هندو كالج قايم كرينگے اور هم خوش هونگے كه همارا داياں هاتهه اور باياں هاتهه ايك ساتهه اُٹهينگے ايك داياں دل هوگا ايك باياں دل *

اس كے بعد صدر انجمن كي اجازت سے مفتي امام بخش صاحب رئيس پٹياله نے ايك قصيده مدحيه فارسي جناب سيد صاحب بهادر اور حاضرين كے روبرو پڑه كر سنايا جس سے تمام حاضرين جلسه نهايت محظوظ هوئے — مصنف سلمه الله تعالى نے اس قصيده ميں مدرسة العلوم كے مقاصد كي نسبت اچهي طرح سے تائيد كي هے *

اس كے بعد جناب خان بهادر محمد بركت علي خاں صاحب بهادر نے انجمن كي طرف سے جناب صدر انجمن كا شكريه ادا كيا اور بڑي خوشي اور مباركي كے ساتهه مجلس برخاست هوئي *

نمبر ۱۷۱

## روئداد

### اجلاس ممبران مجلس خزنة البضاعة لتاسيس مدرسة العلوم للمسلمين منعقده

### ۱۰ جنوري سنه ۱۸۷۳ ع

نمبر ۲۰

**پريسيڈنٹ**

نواب محمد حسين خاں بهادر رئيس سنواني *

**ممبران موجوده**

مرزا محمد رحمة الله بيگ صاحب *
مولوي اشرف حسين خاں صاحب *
شيخ غلام علي صاحب *
سيد علي حسن صاحب تحصيلدار *
مولوي محمد عارف صاحب *
سيد محمد حامد صاحب *

**سيكرٹري**

سيد احمد خاں بهادر سي ايس آئي *

روئداد اجلاس منعقده ۲۲ ستمبر سنه ۱۸۷۳ ع نمبر ۱۹ بدستخط سيكرٹري مرتب و كتاب روئداد ميں مندرج تهي ملاحظه هوئي *

سیکرٹری نے کمیٹی کو مطلع کیا کہ علیگڈہ میں ایک نہایت وسیع اور مرتفع اور خوش آب و ہوا میدان جہاں فوج کی پریڈ ہوتی تھی موجود ہی اور جو کہ علیگڈہ سے چھاونی فوج کی اُٹھہ گئی ہی اس سبب سے وہ قطعہ جو ملکیت گورنمنٹ کی ہی کمیٹی مدرسۃ العلوم کو مل سکتا ہی چنانچہ اُس میدان میں سے چند قطعات لوگوں کو واسطے بنانے کوٹھیوں کے مل گئے ہیں اور قریب ایک سو چوبیس بیگھہ کے جو چھتر ایکڑ کے مساوی ہوتا ہی باقی ہی پس میں تحریک کرتا ہوں کہ مدرسۃ العلوم کے لیئے اُس قطعہ کے ملنے کی کمیٹی کی طرف سے گورنمنٹ میں درخواست کی جاوے مجھے اُمید ہی کہ گورنمنٹ اس قطعہ کو اس مطلب کے لیئے کہ وہاں مدرسۃ العلوم بنایا جاوے بطور عطیہ بخشش دیگی اور اگر گورنمنٹ کی مرضی کچھہ معاوضہ لینے کی ہو تو بموجب دفعہ ۲۰ قواعد کارروائی کمیٹی کے وہ زمین بعد ادائے معاوضہ گورنمنٹ سے لی جاوے *

بعد اس کے سیکرٹری نے نقشہ اُس اراضی کا جو ازروے کمپاس اور اسکیل کے بنایا گیا تھا پیش کیا اور ممبروں نے بالاتفاق تجویز مذکورہ بالا سے اتفاق کیا اور سیکرٹری کو واسطے پیش کرنے درخواست کے گورنمنٹ میں اجازت دی *

سیکرٹری نے اس بات کی تحریک کی کہ کمیٹی سے اجازت ہو کہ بعد ملنے زمین کے اجراے کار و بار تعمیر مدرسۃ العلوم کی بھی تدبیر کی جاوے سیکرٹری نے کہا کہ مجھے خوب معلوم ہی کہ جو روپیہ بطور سرمایہ مدرسۃ العلوم کے جمع ہوا ہی وہ روپیہ بموجب دفعہ ۲۳ قواعد کار روائی کمیٹی کے تعمیر مدرسہ و تعمیر مکانات متعلقہ مدرسہ میں خرچ نہیں ہوسکتا مگر چار قسم کی آمدنی اس وقت ایسی ہی جس سے کاربار تعمیر مدرسہ کا شروع ہو سکتا ہی *

اول یہہ کہ علاوہ اُس چندہ عام کے جو بطور سرمایہ مدرسۃ العلوم کے کیا گیا ہی رئیسان ضلع علیگڈہ نے خاص چندہ واسطے قایم کرنے اور جاری کرنے ابتدائی درجہ تعلیم مدرسۃ العلوم کے کرنا شروع کیا ہی جس کی تعداد اس وقت تک چودہ ہزار تین سو پینتالیس روپیہ تک ہو گئی ہی اور اُن کا ارادہ ہی کہ اس چندہ میں سے اُس قدر عمارت مدرسۃ العلوم کی بھی بنائی جاوے جس میں وہ تعلیم ہی جاویگی جو طریقہ تعلیم پیش شدہ میں اسکول ڈپارٹمنٹ یا صیغہ مدرسہ کے نام سے موسوم ہی پس اُس خاص چندہ میں سے جس قدر روپیہ صرف تعمیر میں تجویز ہوگا اُس سے کاربار تعمیر جاری ہو جاویگا *

دوسرے یہہ کہ بعض لوگوں نے واسطے سرمایہ مدرسہ کے چندہ نہیں دیا ہی بلکہ خاص واسطے تعمیر مکان کے چندہ دیا ہی اور اس لیئے اُن کا چندہ داخل سرمایہ مدرسۃ العلوم کے جس کا ذکر دفعہ ۲۰ و دفعہ ۲۳ میں بھی نہیں ہی اور وہ روپیہ کار و بار تعمیر میں صرف ہو سکتا ہی *

سویم یہہ کہ جس قدر پرامیسری نوٹ زر سرمایہ سے خریدے گئے ہیں اُس کا منافع بموجب دفعہ ۲۵ قواعد کارروائی کمیٹی کے تعمیر مکانات میں صرف ہو سکتا ہی *

چہارم یہہ کہ مجھکو معلوم ہوا ہی کہ بہت سے لوگ علاوہ اُس چندہ کے جو اُنہوں نے بطور سرمایہ مدرسۃ العلوم کے دیا ہی خاص واسطے تعمیر مکانات کے بھی چندہ دینے کو آمادہ ہیں *

مرزا محمد رحمت اللہ بیگ صاحب نے کہا کہ میں اس تحریک کی تائید کرتا ہوں کیونکہ اگر تعمیر مکانات میں روپیہ ہمارے سرمایہ مدرسۃ العلوم سے خرچ نہو بلکہ اُس کے منافع یا خاص چندوں سے تعمیر مکانات شروع ہو جاوے تو اِس سے زیادہ خوشی اور کامیابی کی کون سی بات ہوگی بلکہ مجھکو یقین ہی کہ ابتدائی تعلیم شروع ہو جانے اور اُس کے لایق ضروری مکانات کے تعمیر ہونے کے بعد لوگوں کو زیادہ تر توجہہ مدرسۃ العلوم کی طرف ہو جاویگی اور نیز ترقی سرمایہ مدرسۃ العلوم میں بھی اُس سے بہت کچھہ مدد ملیگی جملہ ممبران موجودہ نے اس راے سے اتفاق کیا اور تحریک مذکورہ بالا بالاتفاق منظور ہوئی *

بعد اس کے شکریہ صدرانجمن کا ادا کیا گیا اور مجلس برخاست ہوئی *

دستخط

سید احمد خاں بہادر سی ایس آئی

سیکرٹری

نمبر ۲۷۲

## عربی مدرسہ دیوبند

اس مدرسہ کی سالانہ مجلس میں جناب مولوی محمد قاسم صاحب نے ایک نہایت لنبی اور دل پر اثر کرنے والی اور صداقت سے بھری ہوئی گفتگو کی اُس کے پڑھنے سے ہمکو اس بات کی بڑی خوشی ہوئی ہی کہ جناب مولوی صاحب ممدوح بھی مسلمانوں کے حق میں علوم و فنون جدیدہ کا حاصل کرنا ضروری تصور فرماتے ہیں چنانچہ اُنہوں نے ارشاد فرمایا ہی " کہ یہاں کے طالب علم اگرچہ بعض علوم و فنون جدیدہ میں کامیاب نہ ہوئے ہوں پر اُنکے حق میں یہہ اُنکی استعداد مثل اُستاد کامل تعلیم کے لیئے کافی ہو اور مدارس میں اگرچہ

بعض علوم جديده كي تعليم كي كثرت كے باعث طالب علموں كو ايک مشق تازه اُن علوم كي ايسي هو جو يہاں كے طالب علموں كو نہ هو بوجهه قوت استعداد اهل انصاف كے نزديک بالمعني اُن علوم ميں بهي اُن كے مدارس كے طالب علموں سے يہاں كے طالب علم زياده هي سمجهے جائينگے بالين همه اگر بالفرض بوجهه مشق نهونے بعض علوم جديده كے كچهه نقصان بهي متصور هو تو بوجهه مفقود هونے قوت استعداد علمي اور نهونے علم ديني كے اُن مدارس كے طالب علم بدرجها يہاں كے طالب علموں سے ناقص هونے چاهيئيں اب هم اُس بات كي طرف بهي اشاره كرتے هيں جس سے يهه معلوم هو جاوے كه درباب تحصيل يهه طريقه خاص كيوں تجويز كيا گيا اور علوم جديده كو كيوں نه شامل كيا ــ منجمله ديگر اسباب كے بڑا سبب اُس بات كا ايک تو يهه هي كه تربيت عام هو يا خاص هو اُس پهلو كا لحاظ چاهيئے جس طرف سے اُن كے كمال ميں رخنه پڑا هو سو اهل عقل پر روشن هي كه آج كل تعليم علوم جديده تو بوجهه كثرت مدارس سركاري اُس ترقي پر هي كه علوم قديمه كو سلاطين زمانه سابق ميں بهي يهه ترقي نهوئي هوگي هاں علوم نقليه كا يهه تنزل هوا كه ايسا تنزل بهي كسي كارخانه ميں نهوا هوگا ايسے وقت ميں رعايا كو مدارس علوم جديده كا بنانا تحصيل لا حاصل نظر آيا اور صرف بجانب علوم نقلي اور نيز اُن علوم كي طرف جن سے استعداد علوم نقلي اور استعداد علوم جديده بهي يقيناً حاصل هوتي هي ضروري سمجها گيا دوسرے يهه كه زمانه واحد ميں علوم كثيره كي تحصيل سب علوم كے حق ميں باعث نقصان استعداد رهتي هي هاں بعد تحصيل فنون دانشمندي جس كو خاص تحصيل استعداد هي كے ليئے تجويز كيا هي اگر اور فنون قديمه و جديده كو حاصل كيا جاويگا تو البته مقدار زمانه تحصيل برابر رهيگا اگر تقديم تاخير سے مطلب بخوبي حاصل هوگا استعداد هر علم كي بخوبي حاصل هوگي اس ليئے علوم نقليه اور ان كے ساتهه علوم دانشمندي كو داخل تحصيل كيا اس كے بعد اگر طلباء مدرسه هذا مدارس سركاري ميں جاكر علوم جديده كو حاصل كريں تو اُن كے كمال ميں يهه بات زياده مؤيد هوگي كاش گورنمنٹ هند بهي قيد عمر طلباء نو داخل كو اوڑا ديں تاكه يهه رفاه عام عام رهے اور سركار كو بهي معلوم هو كه استعداد اسے كها كرتے هيں " *

پس هم جو مدرسة العلوم قايم كرتے هيں همارا مقصد بهي يهي هي جو جناب مولوي صاحب ممدوح نے فرمايا هي كه مسلمانوں كے ليئے علوم ديني اور علوم دانشمندي اور علوم و فنون جديده كا سامان مهيا كيا جاوے *

مگر همكو يهه بات تسليم نهيں هي كه مدارس سركاري ميں علوم جديده كي تعليم بكثرت جاري هي بلكه در حقيقت كچهه نهيں هي ... بالفرض اگر هم تسليم بهي كر ليں تو علوم ديني اور علوم دانشمندي و علوم و فنون جديده كي تعليم ... كچهه مفيد نهيں هي اور اس ليئے ضرور هي كه وه سب ايک جگهه جمع كي جاويں تاكه انتظام واحد سے هر شخص بقدر اپني استعداد اور خواهش كے جس علم كو چاهے حاصل كرے يهه خيال كرنا كه ايک مدرسه ميں سے ايک قسم كے علوم كي تكميل كركر دوسري قسم كے مدرسه ميں داخل هوں تجربه كي رو سے درست نهيں ... اس ليئے كه جب عمر تحصيل علوم كي نكل جاتي هي تو پهر كچهه حاصل نهيں هوتا فرض كه همارے مقصد و جناب مولوي صاحب كي گفتگو ميں بالكل اتحاد پايا جاتا هي همارا يهه مقصد هي كه جن چيزوں كي ضرورت جناب ممدوح نے فرمائي هي وه سب ايک جگهه جمع كي جاويں تاكه جس كو جس كي ضرورت هي وه اُس كو ملے *

راقـــــــم

سيد احمد

---

# اِلتماس

## بخدمت خريداران تهذيب الاخلاق

چونكه سال سنه ۱۲۹۰ هجري عنقريب ختم هونے كو هي اور بموجب قاعده معينه كے سال آينده يعني سنه ۱۲۹۱ هجري كا روپيه پيشگي آنا چاهيئے لهذا التماس هي كه قبل اختتام ماه ذيحجه سنه ۱۲۹۰ هجري زر قيمت پرچه بابت سال آينده عنايت هو ورنه بعد اختتام ماه مذكور تا آنے زر پيشگي كے اجراے پرچه كا آپ كے نام پر ملتوي رهيگا *

سيد احمد

مينيجر تهذيب الاخلاق

بمقام عليگڈه ـــ مطبع عليگڈه انسٹيٹيوٹ ميں چهپا اور حافظ محمد عبدالرزاق كے اهتمام سے شايع هوا